کہ میرے ماموں قدامہ نے میرا نکاح اس سے کردیا اور وہ اس لڑکی کے چچا تھے۔ اور انہوں نے اس سے مشورہ نہیں کیا، یہ واقعہ اس کے والد کے انتقال کے بعد کا ہے، اس نے اس نکاح کو ناپسند کیا اور لڑکی نے مغیرہ بن شعبہ کے ساتھ نکاح کرانے کو پسند کیا، لہذا اس کا نکاح مغیرہ بن شعبہ کے ساتھ کردیا گیا[1]۔

اور شامی میں ہے: وإن زوّجها بغير استئمار فقد أخطأ السنة و توقف على رضاها۔ بحر عن المحيط[2]۔

(اور اگر اس کا نکاح اجازت لئے بغیر کیا تو اس نے سنت کے خلاف کیا، اور نکاح اس کی رضامندی پر موقوف رہے گا)۔

ذیل میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کی روایت ابوداؤد شریف کے حوالہ سے آرہی ہے جس میں یہ مذکور ہے کہ ایک باکرہ لڑکی نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا کہ اس کے والد نے اس کا نکاح کردیا ہے اور وہ اس نکاح کو ناپسند کرتی ہے، تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اسے اختیار دے دیا۔ اس حدیث میں اس کی وضاحت نہیں ہے کہ اس کا نکاح اس کے والد نے اس سے اجازت لے کر کیا تھا یا اس کی اجازت کے بغیر۔ ابوداؤد میں اس حدیث پر درج ذیل باب قائم کیا گیا ہے: باب فی البکر یزوجها أبوها ولا یستأ مرها۔ اور "بذل المجهود في حل أبي داؤد" میں اس کی تشریح "بغير إذنها" سے کی گئی ہے[3] اس تشریح سے معلوم ہوا کہ اس باکرہ لڑکی کا نکاح اس کے والد نے اس کی اجازت کے بغیر کیا تھا، لہذا حضرت خنساء بنت خذام رضی اللہ عنہما کی روایت کو بھی اس پر محمول کیا جائے گا کہ ان کے والد نے ان کا نکاح ان سے اجازت لئے بغیر کیا تھا۔

حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا: إن جارية بكراً أتت رسول الله ﷺ فذكرت أن أباها زوّجها وهي كارهة. فخيّرها النبي ﷺ[4]۔ (ایک باکرہ لڑکی نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر بتایا کہ اس کے والد نے اس کا نکاح کردیا ہے اور وہ اس نکاح کو پسند نہیں کرتی ہے، تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لڑکی کو اختیار دے دیا)۔

حضرت خنساء بنت خذامؓ انصاریہ سے روایت ہے: أن أباها زوّجها و هي ثيب فكرهت ذلك فأتت رسول الله ﷺ فرد نكاحها[5]۔ (ان کے والد نے ان کا نکاح کردیا اور وہ ثیبہ تھیں۔ انہوں نے اس نکاح کو پسند نہیں کیا، وہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا نکاح رد کردیا)۔

ان حدیثوں کو اس پر محمول نہیں کیا جاسکتا کہ لڑکی پر جبر و اکراہ کرکے اس سے ایجاب یا قبول کرالیا گیا، اس کے بعد اس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر اس کی شکایت کی، اور اس کے اس نکاح کو ناپسند کرنے کا اظہار کرنے پر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے نکاح کو رد کردیا ہو، یا اسے اختیار دے دیا ہو۔

ذیل میں مکرہ کے نکاح کا حکم بیان کرنے سے پہلے اکراہ کے لغوی معنی، اصطلاحی تعریف اور اس کی قسمیں بیان کی جاتی ہیں:

## اکراہ کا لغوی معنی:

اکراہ کا لغوی معنی بیان کرتے ہوئے "الموسوعة الفقهية" میں ہے: "قال في لسان العرب: اكرهته. حملته على أمر هو له كاره. و في مفردات الراغب نحوه۔ لسان العرب، و المصباح المنير، مادة (كره)... ولخص ذلك كله فقهاؤنا إذ قالوا: الإكراه لغة: حمل الإنسان على شئي يكرهه يقال: أكرهت فلاناً إكراها: حملته على أمر يكرهه"۔

"لسان العرب" میں اکرہتہ کے معنی میں نے اسے ناپسندیدہ کام کرنے پر اکسایا، لکھے ہیں، "مفردات الراغب" میں بھی ایسے ہی ہے۔ "لسان العرب"، "مصباح المنیر" مادہ "کرہ"......... ہمارے فقہاء نے ان سب معانی کی تلخیص کرکے فرمایا ہے کہ اکراہ کے لغوی معنی ہیں: انسان کو ایسی چیز کے

---

[1] ابن ماجہ، بحوالہ تحریر المرأۃ فی عصر الرسالہ ج ۵ / ۷۱۔
[2] شامی ۲ / ۲۹۸، ۲۹۹۔
[3] بذل المجہود فی حل ابی داؤد ۵ حصہ: ۱۰ / ۱۰۲ مکتبہ دار الباز، عباس احمد الباز، مکۃ المکرمہ۔
[4] اس حدیث کی روایت ابوداؤد نے کی ہے، مشکاۃ ۲ / ۲۷۱۔
[5] بخاری ۲ / ۷۷۱، ۷۷۲۔

کرنے پر مجبور کرنا جسے وہ ناپسند کرتا ہو، کہا جاتا ہے: أکرھت فلاناً إکراھاً میں نے اسے ناپسندیدہ کام کرنے پر مجبور کیا)[1]۔

## اِکراہ کی اصطلاحی تعریف:

''ھو فعل یفعلہ الإنسان بغیرہ فیزول بہ الرضا'' زاد في ''المبسوط'': أو یفسد بہ اختیارہ من غیر أن تنعدم بہ الأھلیة في حق المکرہ، أو یسقط عنہ الخطاب''[2]۔ (اکراہ ایسا فعل ہے جسے انسان دوسرے کی وجہ سے کرتا ہے، لہٰذا اِکراہ کی وجہ سے مکرہ کی رضامندی جاتی رہتی ہے۔''المبسوط'' میں اضافہ کیا ہے: یا اکراہ کی وجہ سے مکرہ کی اہلیت ختم ہوئے بغیر اس کا اختیار بیکار ہوجاتا ہے، یا مکرہ سے خطاب ساقط ہو جاتا ہے)۔

**اِکراہ کی قسمیں:**...... فقہاء کرام نے اکراہ کی دو قسمیں بیان کی ہیں: ۱۔ تام، ۲۔ ناقص۔

**اِکراہ تام:**...... و أما بیان أنواع الإکرہ فنقول. إنہ نوعان: نوع یوجب الإلجاء والاضطرار طبعاً کا لقتل والقطع و الضرب الذي یخاف فیہ تلف النفس أو العضو قل الضرب أو کثر . . . و ھذا النوع یسمی إکراھاً تاماً[3]۔ (جہاں تک اِکراہ کی قسموں کی وضاحت کا تعلق ہے تو ہم کہتے ہیں کہ اِکراہ کی دو قسمیں ہیں: ایک قسم وہ ہے جس میں مکرہ کا طبعاً مجبور و مضطر ہونا لازم آتا ہے، جیسے مکرہ کو قتل کرنے یا اس کے کسی عضو کو کاٹنے، یا ایسی پٹائی کرنے کی دھمکی دینا جس سے جان جانے یا عضو کے ضائع ہونے کا اندیشہ ہو، پٹائی کم ہو یا زیادہ، اس قسم کا نام اِکراہ تام ہے)۔

## اِکراہ ناقص:

و نوع لا یوجب الإلجاء و الاضطرار و الحبس و القید و الضرب الذی لا یخاف منہ التلف. ولیس فیہ تقدیر لازم . . . و ھذا النوع من الإکراہ یسمی إکراھا ناقصاً[4]۔ (دوسری قسم وہ ہے جس میں مکرہ کا مجبور و مضطر ہونا لازم نہیں آتا ہے۔ اس قسم میں قید کرنے، بیڑی ڈالنے اور ایسی پٹائی کرنے کی دھمکی دینا ہے جس سے جان جانے یا کسی عضو کے ضائع ہونے کا اندیشہ نہ ہو اور اس میں کوئی مقدار ضروری نہیں ہے۔ اِکراہ کی اس قسم کا نام کراہ ناقص ہے)۔

## اِکراہ کے ساتھ صحیح ہونے والے تصرفات:

فالطلاق والعتاق والرجعة والنکاح والیمین والنذر و الظھار . . . ھذہ التصرفات جائزة مع الإکراہ عندنا[5]۔ (طلاق، عتاق، رجعت، نکاح، قسم، نذر اور ظہار وغیرہ ایسے تصرفات ہیں جو حنفیہ کے نزدیک اِکراہ کے ساتھ (نہ چاہتے ہوئے کر لینے سے بھی) جائز ہوجاتے ہیں)۔

## مکرہ کے نکاح کا حکم:

مکرہ کا نکاح و طلاق وغیرہ تصرفات صحیح ہوجاتے ہیں، اس لئے کہ مکرہ سے اِکراہ کی صورت میں اس کی صرف طبعی رضامندی جاتی رہتی ہے۔ وقوع طلاق کے لئے طبعی رضامندی شرط نہیں ہے، اس لئے کہ مذاق میں طلاق دینے والے کی طلاق واقع ہوجاتی ہے، حالانکہ طلاق دینے پر وہ طبعاً راضی نہیں ہے۔ أن الفائت بالإکراہ لیس إلا الرضا طبعاً، وإنہ لیس بشرط لوقوع الطلاق۔ فإن طلاق الھاز ل واقع و لیس براضٍ بہ طبعاً[6]۔

صحت نکاح کے لئے عاقدین میں سے ہر ایک کا دوسرے کے لفظ کو سننا شرط ہے۔ حقیقی رضامندی شرط نہیں ہے، اس لئے کہ نکاح اِکراہ اور مذاق میں

---

[1] مجمع الانہر ۲/ ۴۱۲، شامی ۵/ ۸۰ بحوالہ الموسوعۃ الفقہیہ ۶/ ۹۸۔
[2] البحر الرائق ۸/ ۷۰۔
[3] بدائع الصنائع ۷/ ۱۷۵۔
[4] بدائع الصنائع ۷/ ۱۷۵۔
[5] بدائع الصنائع ۷/ ۱۸۲۔
[6] بدائع الصنائع ۷/ ۱۸۲۔

کرنے سے صحیح ہوجاتا ہے۔ ( و شرط سماع کل من العاقدین لفظ الآخر ) لیتحقق رضاهما ( قوله: لیتحقق رضاهما ) أي لیصدر منهما ما من شأنه أن یدل علی الرضا إذ حقیقة الرضا غیر مشروطة في النکاح لصحته مع الإکراه والهزل[1]۔

نکاح وطلاق کے مذاق میں صحیح ہونے کی دلیل نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''ثلاث جدهن جد و هزلهن جد: النکاح و الطلاق و الرجعة''۔ (تین چیزیں ایسی ہیں جن میں سنجیدگی سنجیدگی ہے اور ان میں مذاق کرنا بھی سنجیدگی ہے: نکاح، طلاق اور رجعت)۔

اس لئے بھی کہ نکاح ایک قولی تصرف ہے، لہٰذا اس میں اکراہ مؤثر نہیں ہوگا، جیسے طلاق اور عتاق پر اکراہ کا کوئی اثر نہیں ہوتا ہے۔

ولأن النکاح تصرف قولي فلا یؤثر فیه الإکراه کالطلاق والعتاق[2]۔

جب نکاح میں اکراہ مؤثر ہی نہیں ہوگا تو اکراہ کے ذریعہ ہونے والا نکاح اور وہ نکاح جو بغیر اکراہ کے ہو، دونوں کا حکم ایک ہی رہے گا، یعنی دونوں قسم کے نکاح صحیح ہوجائیں گے۔

۱- یہ صورت حقیقی رضامندی میں تو شامل نہیں ہوگی، البتہ اس صورت میں اس کے نکاح کے لئے ہاں کہہ دینے سے نکاح منعقد ہوجائے گا، اس لئے کہ صحت نکاح کے لئے حقیقی رضامندی شرط نہیں ہے۔ اس لئے کہ نکاح مذاق میں کرنے سے اور زبردستی کرنے سے بھی ہوجاتا ہے۔

۲- عاقلہ بالغہ خاتون کو اپنے نفس کا پورا اختیار حاصل ہے، اس اصول کا تعلق نکاح کے سلسلہ میں انعقاد نکاح سے پہلے کے حالات سے ہے۔ مطلب یہ ہے کہ اس کے اختیار ورضامندی کے بغیر اس کے نفس کے متعلق کسی کو کوئی تصرف کرنے کا کوئی حق حاصل نہیں ہے۔ نکاح کے انعقاد میں اکراہ مؤثر نہیں، اس اصول کا تعلق اس صورت سے ہے کہ عاقلہ بالغہ لڑکی پر اکراہ کرکے اس سے نکاح کے لئے ہاں کہلوالیا جائے، تو نکاح کے لئے ہاں کہلوانے پر اس اکراہ کا کوئی اثر نہیں ہوگا اور یہ سمجھا جائے گا کہ اس عاقلہ بالغہ لڑکی نے بغیر اکراہ نکاح کے لئے ہاں کہا ہے۔ لہٰذا اس سے نکاح صحیح ہوجائے گا، اس لئے کہ نکاح کے انعقاد میں اکراہ مؤثر نہیں ہے، بکرہ کا نکاح منعقد ہوجاتا ہے۔

ہاں اگر زبان سے نکاح قبول نہیں کرایا گیا اور زبردستی نکاح نامہ وغیرہ پر دستخط کرالئے گئے تو اس صورت میں نکاح منعقد نہ ہوگا۔

۴- سوال ۱ اور ۲ میں جس قسم کے نکاح کا ذکر ہوا ہے، اگر اس میں شوہر خاتون کا کفو ہو اور مہر، مہر مثل یا اس سے زیادہ مقرر ہوا ہو تو زوجین کے مابین ازدواجی تعلقات قائم ہوئے ہوں یا نہ ہوئے ہوں، دونوں صورتوں میں یہ نکاح صحیح ولازم ہوجائے گا۔

اگر اس نکاح میں شوہر اس خاتون کا کفو ہو لیکن مہر، مہر مثل سے کم مقرر کیا گیا ہو۔ اور خاتون مہر مثل سے کم پر راضی نہ ہو اور زوجین کے درمیان ازدواجی تعلقات قائم نہ ہوئے ہوں تو یہ خاتون قاضی کے پاس کیس کرکے تفریق کرانے کا مطالبہ کرسکتی ہے اور اگر زوجین کے مابین زن وشوئی کے تعلقات قائم ہوگئے ہوں، چاہے بیوی کے شوہر کو جماع پر قدرت دینے کی وجہ سے یا شوہر نے زبردستی اس سے جماع کرلیا ہو، دونوں صورتوں میں بیوی کا حق تفریق باطل ہوجائے گا۔ مہر کے متعلق تفصیل یہ ہے کہ اگر تفریق بیوی کے مطالبہ پر باہم زن وشوئی کے تعلقات قائم ہونے سے پہلے ہوئی ہو تو بیوی کو کچھ نہیں ملے گا۔

اگر ازدواجی تعلقات قائم ہوگئے اور یہ تعلقات بیوی کی رضامندی سے ہوئے ہوں تو بیوی کو صرف مقررہ مہر ملے گا، خواہ وہ مہر مثل سے کتنا ہی کم ہو۔ اور اگر شوہر نے زبردستی اس کے ساتھ جماع کیا تو بیوی پورے مہر مثل کی حق دار ہوگی۔

اگر اس نکاح میں شوہر اس کا کفو نہ ہو اور بیوی عدم کفاءت کی صورت میں اس کے ساتھ رہنے پر نہ صراحۃً راضی ہو اور نہ دلالۃً تو وہ قاضی کے پاس مقدمہ کرکے تفریق کراسکتی ہے، بشرطیکہ باہم ازدواجی تعلقات قائم نہ ہوئے ہوں یا شوہر زبردستی جماع کرلے۔ بیوی اپنی مرضی سے شوہر کو جماع پر قدرت نہ دے۔ اگر بیوی عدم کفاءت کے باوجود شوہر کے ساتھ رہنے پر صراحۃً رضامندی کا اظہار کردے یا دلالۃً، مثال کے طور پر شوہر کو جماع پر قدرت دے دے تو اس کا حق تفریق ختم ہوجائے گا۔

۵- اس صورت میں جواب ۴ کی تفصیل کے مطابق مہر مثل میں کمی یا عدم کفاءت کی بنیاد پر شرعی کونسل یا قاضی ان کے درمیان تفریق کرسکتے ہیں، یا شوہر سے زبردستی طلاق دلواسکتے ہیں۔

☆☆☆

[1] شامی ۲/۱۷۲۔

[2] بدائع الصنائع ۷/۱۸۴۔

# جبری شادی

ڈاکٹر سید قدرت اللہ باقوی

۱- اسلامی معاشرہ کے ازدواجی سکون وطمانیت مزاج ومذاق کے توافق پر حاصل ہوتے ہیں، شرعی طور پر جبری نکاح کی اجازت نہیں، چنانچہ ارشاد باری تعالی ہے: ومن آیاته ''أن خلق لكم من أنفسكم أزواجا لتسكنوا إليها وجعل بينكم مودة ورحمة إن في ذلك لآيات لقوم يتفكرون ''[1]۔

اسی لئے عاقلہ بالغہ لڑکی کے نکاح میں شریعت نے رضامندی کو بہت اہمیت دی ہے: ''ولا يجبر الولي بالغة ولو بكرا''[2] (بالغہ پر خواہ وہ باکرہ ہی ہو ولی جبر نہیں کرے گا)۔

اور قدوری میں ہے: ''ولا يجوز للولي إجبار البالغة العاقلة'' (بالغہ عاقلہ پر ولی کے لئے جبر کرنا جائز نہیں ہے)۔

شرعی طور پر ولی کو جبر واکراہ کی اجازت نہیں ہے: ''وإن أبت لم يزوجها'' (اگر لڑکی انکار کردے تو ولی اس کی شادی نہیں کرائے گا)۔

۲- شریعت میں عاقلہ بالغہ کو اپنے نفس کا پورا اختیار حاصل ہے، عدم رضامندی سے نکاح کرنا جائز نہیں ہے، ڈرانا دھمکانا اور دھوکہ دے کر نکاح پر مجبور کرنا ہرگز جائز نہیں، نتیجتاً اس قسم کے نکاح کا انجام برا ہوتا ہے اور اگر گنہ گاری پر اتر جائے تو معاشرہ گندہ اور بدنام ہوگا۔

۳- بے جوڑ شادیوں میں معاشرتی سکون مفقود ہوجاتا ہے، لڑکی کو حق کفاءت کی بناء پر تفریق کا حق حاصل ہوتا ہے۔

''الكفاءة تعتبر في النسب والدين والمال''[3] (کفاءت کا اعتبار نسب، دین اور مال میں ہے)۔

۴- بالغہ کے لئے اجبار نکاح میں فساد کا امکان ہے، خواہ نکاح کے بعد زن وشوئی تعلقات قائم رہیں یا نہ رہیں۔

۵- زوجین کے مزاجی تفاوت وتنفر سے شرعی کونسل یا قاضی کو فسخ نکاح کا حق حاصل ہے۔

☆☆☆

[1] سورۂ روم / ۲۱۔

[2] ہدایہ، باب الولی۔

[3] باب النکاح، قدوری۔

# جبری شادی

مفتی شیر علی گجراتی

۱- انعقاد نکاح کے سلسلے میں تو اس کو رضامندی ہی مانا جائے گا، اس لئے کہ اکراہ کے باوجود زبان سے قبول کرنے اور رضامندی ظاہر کرنے سے نکاح منعقد ہو جاتا ہے[1]۔

حقیقی رضامندی نکاح کے صحیح ہونے کے لئے شرط یا ضروری نہیں معلوم ہوتی، جیسے باپ یا دادا صغیر یا صغیرہ کا نکاح کردیں تو نکاح منعقد ہو جاتا ہے، حالانکہ ان کی رضامندی اس وقت تو معلوم ہی نہیں اور آئندہ اگر وہ اپنی عدم رضامندی کا اظہار کریں تب بھی ان کو اختیار نہیں ہے۔

۲- اذن ہی تسلیم کیا جائے گا اور نکاح منعقد ہو جائے گا، اس لئے کہ نکاح ان امور میں سے ہے جن میں جد اور ہزل دونوں برابر ہیں اور ایسے امور میں اِکراہ کا کوئی حکم نہیں ظاہر ہوگا[2]۔

''والأصل عندنا أن كل ما يصح مع الهزل يصح مع الإكراه. لأن ما يصح مع الهزل لا يحتمل الفسخ. وكل ما لا يحتمل الفسخ لا يؤثر فيه الإكراه''[3]

(ہمارے نزدیک اصل یہ ہے کہ ہر وہ تصرف جو ہزل کے ساتھ صحیح ہو، وہ اِکراہ کے ساتھ بھی صحیح ہوتا ہے، اس لئے کہ جو ہزل کے ساتھ صحیح نہیں ہوتا ہے اس میں فسخ کا احتمال نہیں ہوتا ہے اور جس میں فسخ کا احتمال نہیں ہوتا اس میں اِکراہ مؤثر نہیں ہوتا ہے)۔

۴- فقہاء کرام نے جن نو امور میں کفاءت کا اعتبار کیا ہے ان میں سے معاشرتی اعتبار سے دونوں کا کفو ہونا نہیں ہے، اس لئے کفاءت کی بنیاد پر حق تفریق کا دعوی کرنے کا حق نہیں ہوگا۔

۵- قاضی یا شرعی کونسل کو بظاہر اس کے نکاح کے فسخ کرنے کا محض اس بنیاد پر حق نہیں ہوگا الا یہ کہ فسخ نکاح کے اسباب شرعیہ میں سے کوئی سبب پایا جائے۔

☆☆☆

[1] عالمگیری ۵ / ۵۳ کتاب الإکراہ۔
[2] حوالہ سابق
[3] درمختار برشامی ۹ / ۱۹۱ کتاب الاکراہ۔

# جبری شادی

مولانا محمد یعقوب قاسمی

جامعہ عربیہ امداد العلوم زید پور بارہ بنکی

۱- اگر بالغہ عورت حالت اکراہ میں زبان سے اپنے نکاح کی اجازت دے دے اگر چہ دل سے راضی نہ ہو تو شرعاً نکاح ہو جاتا ہے۔

''لأنه يصح النكاح مع الإكراه أي الإيجاب أو القبول مكرها''[1]۔

(اس لئے کہ نکاح اِکراہ کے ساتھ صحیح ہو جاتا ہے ایجاب ہو یا قبول ہو زبردستی، دونوں حالتوں میں نکاح درست ہو جاتا ہے)۔

شامی ایک دوسری جگہ رقم طراز ہیں: ''إذ حقيقة الرضا غير مشروطة في النكاح لصحته مع الإكراه والهزل الخ''[2]۔

(کیونکہ نکاح میں حقیقی طور پر رضامندی شرط نہیں ہے اس لئے کہ نکاح زبردستی اور مذاق میں بھی صحیح ہو جاتا ہے)۔

۲- اگر لڑکی کو نکاح کے لئے زدوکوب کیا گیا اور اس نے ڈر کی وجہ سے نکاح کے کاغذات پر دستخط کر دیئے اور دل سے اس نکاح سے بیزار ہے اور نکاح کے متعلق زبان سے کوئی لفظ ادا نہیں کیا تو ایسی صورت میں نکاح منعقد نہ ہوگا جیسا کہ طلاق نامہ پر جبراً دستخط کرا لینے سے طلاق واقع نہیں ہوتی[3]۔

بالغہ عورت کا زبردستی نکاح کر دینے سے نکاح منعقد نہیں ہوتا ہے جیسا کہ کتب فقہ میں اور احادیث نبویہ میں مذکور ہے:

''ولا تجبر البالغة البكر على النكاح لانقطاع الولاية بالبلوغ الخ''[4]۔

(بالغہ لڑکی پر نکاح کے سلسلہ میں زبردستی نہ کی جائے، کیونکہ لڑکی کے بالغ ہو جانے کی وجہ سے ولایت ختم ہو جاتی ہے)۔

فتاوی ہندیہ میں مذکور ہے: ''لا يجوز نكاح أحد على بالغة صحيحة العقل من أب أو سلطان بغير إذنها بكراً كانت أو ثيبا. فإن فعل ذلك فالنكاح موقوف على إجازتها فإن أجازته جاز وإن ردته بطل''[5]۔

(باپ دادا اور بادشاہ میں سے کسی کے لئے بالغہ صحیح العقل کا نکاح کرنا اس کی اجازت کے بغیر درست نہیں۔ بالغہ باکرہ ہو خواہ ثیبہ ہو اگر کسی نے نکاح کر دیا تو نکاح بالغہ کی اجازت پر موقوف ہوگا۔ اگر اس نے اجازت دے دی تو نکاح صحیح ہوگا ورنہ باطل ہوگا)۔

احادیث نبویہ میں زبردستی نکاح کے منعقد نہ ہونے کے متعلق متعدد احادیث موجود ہیں:

''جاءت امرأة إلى رسول الله ﷺ فقالت: إن أبي أنكحني رجلا وأنا كارهة فقال لأبيها: لا نكاح اذهبي فانكحي من شئت''[6]۔ (ایک عورت نے حضور ﷺ کے پاس حاضر ہو کر عرض کیا کہ میرے ماں باپ نے میری شادی ایک مرد کے ساتھ کر دی

[1] الدر المختار علی ہامش رد المحتار ۲ / ۴۱۳۔

[2] شامی ۲ / ۳۷۳۔

[3] فتاوی عالمگیریہ ۱ / ۶۳۔

[4] در مختار ۲ / ۲۱۰۔

[5] عالمگیری ۲ / ۳۱۔

[6] دراہ ۲ / ۲۹۴۔

ہے حالانکہ میں اس کو پسند نہیں کرتی تو اس کے باپ سے آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تیرے نکاح کا اعتبار نہیں، تو جا اور جس سے چاہے نکاح کر)۔

بخاری شریف میں حضرت ابو ہریرہؓ کی روایت ہے:

''لا تنكح الأيم حتى تستأمر ولا تنكح البكر حتى تستأذن''[1]۔

(بے شوہر عورت کا نکاح مشورہ کے بغیر اور باکرہ کا نکاح اجازت کے بغیر نہ کیا جائے)۔

حدیث اس باب میں بالکل صریح ہے کہ ثیبہ اور باکرہ کسی پر اجبار شرعاً درست نہیں ہے۔ ابوداؤد کی ایک روایت میں حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے:

''أن جارية أتت النبي ﷺ فذكرت أن أباها زوجها وهي كارهة فخيّرها النبي ﷺ''[2]۔

(ایک باکرہ لڑکی حضور ﷺ کے پاس آئی اور اس نے کہا کہ اس کے باپ نے اس کی شادی اس کی مرضی کے بغیر کر دی ہے تو حضور اکرم ﷺ نے اس کو نکاح کے معاملہ میں اختیار دیا)۔

مشکاۃ شریف میں حضرت ابن عباس سے روایت ہے:

''أن النبي ﷺ ''ردنكاح ثيب وبكر أنكحهما أبوهما وهما كارهتان''[3]

(نبی ﷺ نے ایک ثیبہ اور ایک باکرہ کا نکاح رد فرما دیا جن کے والدین نے ان کی مرضی کے بغیر زبردستی ان کا نکاح کر دیا تھا)۔

۳- صورت مسئولہ میں چونکہ بالغہ لڑکی کی شادی غیر کفو میں ہوئی ہے، اس لئے اس کو کفو میں شادی نہ ہونے کی وجہ سے حق تفریق حاصل ہوگا، کیونکہ جمہور کے نزدیک کفاءت اولیاء اور بالغہ دونوں کا حق ہے۔

''ولكن الكفاءة عند الجمهور حق للمرأة والأولياء''[4]۔

(لیکن کفاءت جمہور کے نزدیک لڑکی اور اولیاء دونوں کا حق ہے)۔

۴- مذکورہ نکاح میں اگر زن وشوئی کے تعلقات قائم ہو گئے تو پھر حق کفاءت وحق تفریق لڑکی کو حاصل نہ ہوں گے، البتہ اگر اس نکاح میں زن وشوئی کے تعلقات قائم نہیں ہوئے ہیں اور لڑکی تاہنوز اس نکاح سے بیزاری کا اظہار کرتی ہے تو ایسی صورت میں لڑکی کو حق کفاءت وحق تفریق دونوں حاصل ہوں گے۔

۵- ایسی حالت میں قاضی اس نکاح کو حسب ضرورت فسخ کر سکتا ہے۔

☆☆☆

[1] بخاری ۲/۷۷۱۔

[2] ابوداؤد شریف ص ۲۸۵، ۲۸۶۔

[3] مرقاۃ شرح مشکاۃ ۶/۲۰۸، ۲۰۹۔

[4] زاد المعاد ۵/۱۶۱۔

عالم اسلام کے اکابر علمائے کرام کے جدید فقہی مسائل پر مقالہ جات اور مناقشات کا مجموعہ نئی ترتیب کے ساتھ

سلسلہ

## جدید فقہی مباحث

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

## (خلع وتفریق کے احکام)

تحقیقاتِ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

زیر سرپرستی

حضرت مولانا مجاہد الاسلام قاسمی

حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم

دارالاشاعت

اردو بازار ○ ایم اے جناح روڈ ○ کراچی پاکستان

# پیش لفظ

نکاح کے معاملہ میں اسلام کا منشا یہ ہے کہ جب ایک بار یہ رشتہ استوار ہو جائے تو پھر شدید مجبوری کے بغیر اس کے ٹوٹنے کی نوبت نہ آئے؛ لیکن بعض حالات ایسے ہوتے ہیں کہ سکون ومحبت کا رشتہ نفرت میں تبدیل ہو جاتا ہے، رشتہ کو بہر طور باقی رکھنا زوجین میں سے کسی کے بھی مفاد میں نہیں ہوتا، ایسے مواقع پر شریعت نے رشتۂ نکاح کو ختم کرنے کی اجازت دی ہے، مرد کو طلاق دینے کا اختیار دیا گیا ہے اور عورت کے لئے گنجائش رکھی گئی ہے کہ وہ دار القضاء کے ذریعہ اپنا نکاح فسخ کرالے۔

جن اسباب کی بنیاد پر فسخ نکاح کی اجازت دی گئی ہے، ان کی بنیاد دو باتیں ہیں، ایک: بیوی کے حقوق کی عدم ادائیگی، جیسے نفقہ نہ دینا، حسن معاشرت کا طریقہ اختیار کرنے کی بجائے مار پیٹ اور سب وشتم کرنا، یا شوہر کا صنفی حق ادا کرنے کے لائق نہ ہونا، دوسرے: مناسبت اور موافقت کا نہ پایا جانا، جیسے عدم کفائت، شوہر کا قابل نفرت بیماری میں مبتلا ہونا، وغیرہ، ان اسباب کی تفصیلات میں فقہاء کے درمیان اختلاف رائے رہا ہے، امام ابوحنیفہؒ نے اپنے زمانہ کے حالات کے لحاظ سے بعض ایسی آراء اختیار کی ہیں، جو اس وقت موزوں تھیں؛ لیکن موجودہ دور میں ان پر عمل کرنا دشوار ہے، متاخرین احناف نے اس بات کو مدنظر رکھتے ہوئے کہ نکاح کا اصل مقصد طرفین کے لئے ایسی زندگی کا حاصل ہونا ہے، جو دونوں کے لئے سکون اور محبت کا باعث ہو، اگر یہ مقصد ہی فوت ہو جائے تو رشتۂ نکاح کو باقی رکھنا دونوں کے لئے بے سکونی اور تناؤ کا سبب ہوتا ہے، اس مسئلہ میں وسعت برتتے ہوئے فقہاء مالکیہ کے نقطۂ نظر کو اختیار کرنے کی اجازت دی ہے، جن کے یہاں اس باب میں زیادہ توسع اور مصالح شرعیہ کی زیادہ رعایت ہے۔

علماء ہند نے مسلم حکومت کے خاتمہ کے بعد سے شروع سے ہی اس موضوع پر خصوصی توجہ دی ہے اور سب سے پہلے حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے بعض اسباب فسخ کے سلسلہ میں مالکیہ کے نقطۂ نظر کو اختیار فرمایا ہے، جس کی تفصیل ''الحیلۃ الناجزۃ فی الحیلۃ العاجزۃ'' میں موجود ہے، پھر حضرت مولانا عبدالصمد رحمانیؒ نے فقہی مصادر سے مراجعت اور دار القضاء کے تجربات کی روشنی میں چودہ اسباب فسخ کا ذکر فرمایا ہے اور ان سے متعلق احکام وشرائط کی سہل اور مرتب انداز میں وضاحت فرمائی ہے، پھر آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے ''مجموعۂ قوانین اسلامی'' میں بعض اسباب کے اضافہ کے ساتھ سولہ اسباب ذکر کئے گئے اور قانونی کتابوں کے انداز پر دفعات قائم کرتے ہوئے ان کی وضاحت کی گئی۔

مالکیہ کے یہاں تفریق کے جو اسباب ذکر کئے گئے ہیں، ان میں ایک ''شقاق بین الزوجین'' ہے، غالباً سب سے پہلے مولانا رحمانیؒ نے ''کتاب الفسخ والتفریق'' میں اس کا ذکر فرمایا؛ لیکن بہت اختصار کے ساتھ اس کا ذکر آیا ہے، جس سے تشنگی باقی رہتی ہے، پھر حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ نے اس موضوع پر قلم اٹھایا اور شقاق کی بناء پر خلع سے متعلق فقہاء مالکیہ کی بحث تفصیل سے پیش کی، اس حقیر نے بھی ''جدید فقہی مسائل'' کی تیسری جلد میں ''خلع میں قاضی وحکم کے اختیارات'' کے زیر عنوان مذاہب اربعہ کا نقطۂ نظر اور مسلکِ مالکی کی شرائط کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے، نیز بعد میں آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے تحت مرتبہ ''مجموعۂ قوانین اسلامی'' میں شقاق کو بھی اسبابِ فسخ میں شامل کیا گیا ہے، یہ شمولیت اس لحاظ سے اہمیت کی حامل ہے کہ یہ مجموعہ اجتماعی طور پر مرتب کیا گیا ہے، تاہم چوں کہ یہ کتاب قانونی متن کے انداز پر مرتب کی گئی ہے؛ اس لئے فطری بات ہے کہ اختصار کا راستہ اختیار کیا گیا ہے اور مختلف فقہاء کے نقاطِ نظر، ان کے دلائل اور ان کے مذاہب کی تفصیلات درج نہیں کی گئی ہیں۔

دوسری طرف بعض اہل علم کو اس پر اشکال بھی تھا، اس پس منظر میں اکیڈمی نے ضرورت محسوس کی کہ اپنے سالانہ فقہی سمینار کے موضوعات میں اسے شامل کرے اور ملک بھر کے علماء کو اس موضوع پر غور وفکر کی دعوت دے؛ چنانچہ اکیڈمی کے — ویں فقہی سمینار منعقدہ جامعہ اسلامیہ بنجاری (اندور) میں اس موضوع کو شامل کرتے ہوئے سوال نامہ جاری کیا گیا اور اہل علم نے تفصیل سے اس موضوع پر قلم اٹھایا، بلکہ دوسرے موضوعات کی بہ نسبت زیادہ مقالات اس موضوع پر آئے اور اس کو سمینار میں بحث کے لئے زیادہ وقت بھی دیا گیا؛ کیوں کہ یہ ایک اہم ترین سماجی مسئلہ ہے، تعلیمی ترقی، تہذیبی اقدار میں تبدیلی اور بعض معاشی اسباب کی بنا پر موجودہ حالات میں یہ مسئلہ زیادہ قابل توجہ ہوگیا ہے، یہاں تک کہ بعض جگہ اس کی وجہ سے خودکشی کے واقعات بھی پیش آرہے ہیں۔

چنانچہ سمینار کا سوال نامہ، مقالات، سمینار کے درمیان ہونے والے مناقشات، اور پھر طے پانے والی تجاویز کا یہ مجموعہ قارئین کی خدمت میں پیش ہے، جو اردو زبان میں اس موضوع پر شاید سب سے مفصل تحریر ہے، جس کو اکیڈمی کے شعبۂ علمی کے رفیق عزیزی مفتی امتیاز احمد قاسمی نے توجہ اور محنت کے ساتھ اکیڈمی کے مجلات کے مقررہ منہج کے مطابق مرتب کیا ہے، دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اکیڈمی کی اس خدمت کو قبول فرمائے، قضاء کا کام کرنے والوں کے لئے خصوصاً اور دوسرے علماء، اربابِ افتاء، قانون دانوں، اور اصحابِ دانش کے لئے عموماً نفع کا ذریعہ بنائے۔

والله هو المستعان

خالد سیف اللہ رحمانی

(خادم اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا)

۱۸/ربیع الاول ۱۴۳۴ھ/۳۰/جنوری ۲۰۱۳ء

☆☆☆

# باب اول تمہیدی امور

## سوالنامہ

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

اسلام میں نکاح کو قریب قریب عبادت کا درجہ دیا گیا ہے، اور اس میں کوئی اختلاف نہیں کہ شریعت میں تاہل کی زندگی تجرد کی زندگی سے بہتر ہے، نکاح کا مقصد عفت و پاکدامنی کا تحفظ اور نسل انسانی کی افزائش کے ساتھ قلبی وروحانی سکون بھی ہے، قرآن مجید نے نکاح کے اس اہم مقصد کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا ہے: "لتسکنوا الیہا" () اور اسی لئے شوہر وبیوی کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا ہے، چنانچہ شریعت میں نکاح ہونے کے بعد رشتہ نکاح کے منقطع کرنے کو سخت ناپسند کیا گیا ہے، لیکن بعض دفعہ باہمی تعلق میں ایسی کڑواہٹیں آجاتی ہیں کہ اب اس رشتہ کو باقی رکھنا سکون کی بجائے بے سکونی اور ذہنی تناؤ کا سبب بن جاتا ہے۔

ایسے مواقع پر اسلام میں رشتہ نکاح کو ختم کرنے کی گنجائش رکھی گئی ہے، اس کی ایک صورت یہ ہے کہ مرد اپنی طرف سے رشتہ نکاح کو منقطع کردے، جس کو اصطلاح میں "طلاق" کہتے ہیں، دوسری صورت یہ ہے کہ شوہر کی طرف سے ظلم وزیادتی ہو، شوہر نہ بیوی کے حقوق ادا کرے اور نہ اسے طلاق دے کر آزاد کرے، پس بیوی کی درخواست پر قاضی نکاح فسخ کردے، اس کو اصطلاح میں "فسخ نکاح یا تفریق" کہتے ہیں، تیسری صورت یہ ہے کہ کوئی ایسی بات پیدا ہوجائے جس کی وجہ سے زوجین کے درمیان حرمت پیدا ہوجائے، ایسی صورت میں مرد وعورت میں سے کوئی بھی دوسرے سے علاحدگی کا اعلان کردے اور عملی طور پر بھی ترک تعلق کرلے، یہ فقہ کی اصطلاح میں "متارکہ" ہے۔

چوتھی صورت خلع کی ہے کہ بیوی شوہر کو کچھ دے کر یا اپنے حق سے دست بردار ہو کر طلاق دینے پر آمادہ کرلے؛ خواہ اس کے لئے کوئی معقول سبب موجود نہ ہو، یا شوہر کی طرف سے ظلم وزیادتی کا ارتکاب نہ ہوا ہو، آج کل صورت حال یہ ہے کہ بعض اوقات شوہر اپنی بیوی کو ایسی جگہ رکھتا ہے کہ بیوی اپنے ساتھ ہونے والی زیادتی کو قاضی کے سامنے ثابت نہیں کرسکتی یا دونوں کے درمیان کسی وجہ سے ایسا فرق پیدا ہوجاتا ہے کہ عورت اس شوہر کے ساتھ رہنے میں عار محسوس کرتی ہے، جیسے نکاح کے وقت دونوں کم تعلیم یافتہ تھے، لیکن مستقبل میں شوہر تو تعلیم میں آگے نہیں بڑھ سکا؛ لیکن بیوی تعلیم میں بہت آگے بڑھ گئی دونوں میں تعلیمی اعتبار سے کوئی نسبت نہیں رہی، ایسی صورت میں عورت ایک ذہنی کرب میں مبتلا رہتی ہے اور معاشرت بالمعروف کی کیفیت ختم ہوجاتی ہے، کیونکہ شوہر طلاق دینے یا خلع منظور کرنے پر تیار نہیں ہوتا، اسباب فسخ یا تو موجود نہیں ہوتے یا ہوں تو عورت ان کو ثابت کرنے کے موقف میں نہیں ہوتی، ایسی صورت میں کیا خلع کو قبول کرنا صرف شوہر کے اختیار میں ہے اور اسی کی مرضی پر ہے یا اس میں قاضی اور حکم کو بھی کسی حد تک اختیار حاصل ہے؟ یہ ایک اہم مسئلہ ہے، جس پر موجودہ حالات میں غور کرنے کی ضرورت ہے، اسی پس منظر میں درج ذیل سوالات پیش خدمت ہیں اور گذارش ہے کہ کتاب وسنت اور سلف صالحین کے اجتہادات کی روشنی میں آپ اس کا جواب عنایت فرمائیں۔

۱۔ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف کیا ہے؟

۲۔ بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، یہ بات کس حد تک درست ہے؟

۳۔ اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو؛ لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کی ظلم وزیادتی کے سلسلہ میں بینہ فراہم نہ ہوں تو اس کے گلوخلاصی کی کیا صورت ہوگی؟

۴۔ شقاق سے کیا مراد ہے؟

۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ میں حنفیہ اور دوسرے فقہاء کا کیا نقطہ نظر ہے؟

۶۔ جن حضرات کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں، ان کے یہاں کیا قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے؟ کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے اور کیا ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا؟

۷۔ اگر حنفیہ کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے تو کیا اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے؟ ☆☆☆

## عرض مسئلہ

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا قاری ظفر الاسلام صدیقی

الحمدللہ وحدہ والصلوۃ والسلام علی من لانبی بعدہ وبعد:

اس عاجز کو "شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح" کے موضوع پر عرض کی ذمہ داری دی گئی ہے، اکیڈمی کی جانب سے کل ۷۴ مقالات موصول ہوئے جن کے اسماء گرامی یہ ہیں:

مفتی شاہد علی قاسمی، مولانا محمد یوسف آسام، مولانا صدر الحسن ندوی مدنی، مفتی جمیل احمد نذیری، ڈاکٹر مفتی محمد شاہجہاں ندوی، مولانا محمد صادق مبارکپوری، مولانا عبدالرب عبدالوہاب، مفتی محمد شاہد قاسمی مہاراشٹر، مولانا عبدالخالق ندوی، مولانا نعیم اختر قاسمی، مولانا افتخار احمد مفتاحی، مفتی محمد شاہد قاسمی مدھوبنی، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی، مولانا سید قمر الدین محمود بڑودوی، مولانا خورشید احمد اعظمی، مولانا ممتاز خاں ندوی، مولانا مفتی عظمت اللہ میر رحیمی کشمیری، مولانا حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی، مفتی نذیر احمد قاسمی، مفتی اعجاز الحسن قاسمی، مولانا غلام اللہ کادی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مفتی اشرف عباس ہانسوٹ، مولانا ابوسفیان مفتاحی، مولانا راشد حسین ندوی، مفتی محمد جعفر ملی رحمانی، مولانا عبیداللہ ندوی، مولانا نثار احمد گودھروی، مولانا ولی اللہ مجید قاسمی، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی، مولانا حفیظ الرحمن مدنی، مولانا منصف امروہوی، مولانا محمد روح اللہ قاسمی، مولانا خورشید انور اعظمی، مفتی اقبال احمد قاسمی، مفتی محمد عثمان گورینی، مولانا محمد حسن ندوی، مفتی محمد خالد حسین نیموی، مفتی عبداللہ مظاہری، مولانا محمد رمضان علی فرقانی، مولانا شوکت ثناء قاسمی، مفتی احمد نادر القاسمی، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مفتی رضوان الحسن مظاہری، مولانا عتیق الرحمن قاسمی، مولانا احمد شمیم ظفر الاسلام صدیقی۔

## سوال نمبر ۱: خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف کیا ہے؟

اس کے جواب میں مقالہ نگار حضرات میں سے بعض نے کتب لغات وفقہاء کی تصریحات اور اکثر نے آیات قرآنی، اقوال فقہاء وکتب لغات سے خلع کی مشروعیت اور اس کی تعریفات رقم فرمائی ہیں، بعضوں نے خلع کی تعریف میں آئے ہوئے کلمات وقیود کا فائدہ بھی بتلایا ہے، نیز کچھ لوگوں نے ائمہ اربعہ کے نزدیک خلع کیا مفہوم رکھتا ہے اس سے بھی تعرض کیا ہے، مولانا رحمت اللہ ندوی نے بلاد اسلامیہ مصر، شام، عراق، تیونس، مراقش، پاکستان کے قوانین خلع کا بھی ذکر فرمایا ہے، مفتی محمد جعفر ملی رحمانی نے عبداللہ بن محمود بن مودود الموصلی الحنفی کی کتاب "الاختیار لتعلیل المختار ۳/۲۱۶" کی عبارت: "وفی الشرع: إزالة الزوجية بما تعطيه من المال" پیش فرمائی ہے، موصوف نے دیگر تعریفات کے ساتھ نامور محقق اور فقیہ حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب زید مجدہ کی کتاب "قاموس الفقہ ۳/۳۶۲" سے بھی اس کی تعریف رقم فرمائی ہے، مولانا اعجاز الحسن کشمیری نے لکھا ہے کہ خلع کے لئے احناف کے نزدیک پانچ الفاظ: خلع، مباراۃ، طلاق، مفارقت، بیع وشراء ہیں، جبکہ مالکیہ کے یہاں چار الفاظ "خلع، مباراۃ، صلح، فدیہ" ہیں، نیز موصوف یہ بھی لکھتے ہیں کہ شافعیہ وحنابلہ کے یہاں کچھ الفاظ صریح اور کچھ کنائی ہیں، جن میں نیت شرط ہے، استدلال میں "المغنی لابن قدامہ ۷/۵۷، مغنی المحتاج ۳/۲۶۹-۲۶۸" پیش فرمایا۔

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی کی تحریر پیش ہے: "فالمراد بلفظ طلاق لفظ من ألفاظه صريحا كان أو كناية الخ" (كنز الراغبين شرح منهاج الطالبين ۳/۳۰۷)، نیز "كتاب الفقه على المذاهب الاربعة ۴/۳۹۱، بدائع الصنائع ۳/۲۲۱" کے حوالوں سے بھی تعریفات سپرد قلم فرمائی ہیں۔

مولانا کلیم اللہ عمری مدنی نے یہ عبارت: "حل عقد الزوجية بلفظ الخلع، وما في معناه في مقابل عوض تلتزم به المراة" نقل فرمائی ہے، مولانا خورشید انور اعظمی یوں لکھتے ہیں: "هو في الشريعة عبارة عن أخذ مال من المرء ة بإزاء ملك النكاح بلفظ الخلع" (عنايه شرح هدايه ۴/۵۷)، بعدہ لکھتے ہیں: "الخلع هو إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه" (البحر الرائق ۴/۷۰)، مذکورہ تعریف کی عمدگی کی جانب اشارہ کرتے ہوئے داماد آفندی کی تحریر "مجمع الانهر شرح ملتقى الابحر" (۱/۴۴۷) نقل فرمائی ہے، مفتی اقبال احمد قاسمی کانپور نے کئی ایک تعریفات تحریر کرنے کے بعد علامہ دکتور زحیلی کی وہ تحریر پیش کی ہے جس میں شافعیہ کی خلع کی تعریف کو انسب کہا گیا ہے: "والخلع عند الشافعية هو

فرقة بين الزوجين بعوض بلفظ طلاق أو خلع كقول الرجل طلقتك أوخالعتك على كذا فتقبل، وهذا أنسب التعاريف لاتفاقه مع المقصود بالخلع هنا، وفي مفاهيم الناس ومع القانون النافذ في مصر وسوريه'' (۹/۷۰۰۹)۔

مفتی احمد نادر القاسمی نے جزری کی تعریف بحوالہ نہایۃ ۲؍۶۵ "والخلع أن يطلق زوجته على عوض تبذله له". نیز فتح القدیر ۱۹۹/۳، کشاف القناع ۱۲۶/۳، مغنی المحتاج ۲۶۲/۳، المفصل فی احکام المرءۃ ۱۱۴/۸ از ڈاکٹر عبدالکریم زیدان کی تعریفات بھی رقم فرمائی ہیں (دیکھئے مقالہ: مفتی احمد نادر القاسمی)، مفتی عبداللہ مظاہری وغیرہ نے بھی کتب معتبرہ سے تعریفات پیش کی ہیں (دیکھئے: مقالہ مفتی عبداللہ مظاہری، مولانا محمد حسن ندوی، مفتی محمد عثمان گورینی، مفتی خالد حسین نیموی، مولانا محمد رمضان علی فرقانی خانقاہ مجیبیہ پھلواری شریف پٹنہ، مولانا شوکت ثناء قاسمی حیدرآباد)۔ راقم سطور نے بھی کئی ایک تعریفات نقل کرنے کے بعد ابن نجیم کی تعریف ''شرعا على ما اخترناه ازالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع او ما في معناه'' کا ذکر کرتے ہوئے اس نقد کو پیش کیا ہے جسے صاحب بحر نے ابن الہمام اور بعض شارحین کنز پر کیا ہے اور ثابت کیا ہے، شارحین کنز کی تعریف جامع اور فتح القدیر کی تعریف مانع نہیں ہے اور اپنی تعریف کی جودۃ کی جانب وقولی هذا اولی سے اشارہ فرمایا ہے۔

## سوال نمبر ۲: بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، یہ بات کس حد تک درست ہے؟

اس سوال کے جواب میں سبھی مقالہ نگار حضرات (بجز مولانا شیخ کلیم اللہ عمری مدنی) اس پر متفق ہیں کہ جب تک شوہر کی رضامندی نہ ہوگی عورت خلع نہیں کرا سکتی، اس کے ثبوت میں تمام مقالہ نگار حضرات نے تفصیلی دلائل نصوص قرآنیہ واحادیث وکتب فقہ وفتاوی سے پیش فرمائے ہیں، اختصار کو ملحوظ رکھتے ہوئے چند حضرات کے آراء پیش کئے جاتے ہیں:

مولانا منصف بدایونی نے ۱۹۵۹ء میں پاکستان کے فیصلہ خلع کا ذکر کرتے ہوئے اسے جمہور کے متفقہ فیصلہ کے خلاف قرار دیا ہے، مولانا مفتی عظمت اللہ میر رحیمی نے خلع عورت کا حق کہنے والوں کے تین دلائل قلم بند کرکے ہر ایک کا کافی ووافی جواب دیا ہے، مولانا خورشید انور اعظمی نے مولانا فرنگی محلی کی ایک عبارت ''ولقد أعجب بعض علماء عصرنا حيث ظن أن الخلع فسخ لا يتوقف على تراضي الزوج ففرق بين امرء ته وزوجها جبرا وقهرا من غير رضاه، واستدل في ذلك بعبارة الشوكاني في رسالته الخ'' (حاشیہ شرح وقایہ ۱۰۷/۲) پیش فرما کر بتلایا کہ حضرت فرنگی محلی نے ایسے علماء پر حیرت کا اظہار فرمایا ہے، جنہوں نے شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع کو صحیح کہا ہے اور واضح کیا ہے کہ ان لوگوں کو علامہ شوکانی کی عبارت جو "الدرر البهيته" میں ہے، اس کے سمجھنے میں چوک ہوئی ہے۔

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی ''کنز الراغبین شرح منہاج الطالبین'' نیز وہبہ زحیلی کی ''التفسیر المنیر ۱۵۷/۱'' کی عبارت "جميع الفقهاء يرون أنه لا يجبر الرجل على قبول الخلع فلا بد فيه من التراضي بين الطرفين" نیز ''الفقہ المنہجی'' کی عبارت: "هو الطلاق الذي يقع برغبة من الزوجة الخ" (۱۴۰/۲) ودیگر حوالے پیش فرما کر لکھتے ہیں کہ یہ نظریہ اختیار کرنا کہ عورت کو خلع کا ایسا ہی حق ہے، جیسا کہ مرد کو سراسر غلط ہے، ہاں یوں کہا جائے کہ یک گونہ اس کو بھی اختیار ہے، بایں طور کہ مال دے کر شوہر کو راضی کرکے طلاق لے لے، شوہر اس کی مرضی کے بغیر مال لازم نہیں کر سکتا، مولانا خورشید احمد اعظمی نے اس کی تردید میں ''بدایۃ المجتہد'' (۵۱/۲) کی عبارت "وأما ما يرجع إلى الحال التي يجوز فيها الخلع" نیز ''کتاب الام'' (۲۱۲/۵) اور ''بدائع الصنائع'' (۲۲۹/۳) کی عبارت: "ولا يستحق العوض بدون القبول" پیش فرمائی ہے۔

مفتی شاہد علی کی رائے یہ ہے کہ عورت کے لئے حق خلع ایک غیر مستقل حق ہے، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی لکھتے ہیں: ''مجھے نہیں معلوم کہ ''جیسے سے'' کیا مراد ہے، اگر ''جیسے سے'' یہ مراد ہے کہ جس طرح مرد طلاق دینے میں آزاد ہے، بیوی کی اجازت کی ضرورت نہیں، ویسے ہی عورت خلع لینے میں آزاد ہے، شوہر کی اجازت ضروری نہیں تو یہ سراسر غلط ہے، لیکن اگر یہ مراد ہے کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق ہے ویسے ہی عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے تو یہ برا نہیں، بلکہ شریعت کے عین مطابق ہے، مفتی اشرف عباس لکھتے ہیں: ''اگر بناہ مشکل ہو تو اکثر اہل علم جن میں ائمہ اربعہ بھی ہیں، اس بات کے قائل ہیں کہ عورت کی طرف سے خلع کی پیشکش کا قبول کرنا مرد کے لئے ضروری نہیں، جبکہ قاضی شوکانی اور حافظ ابن تیمیہ کی رائے وجوب کی ہے، فریقین کا استدلال حضرت ثابت بن قیسؓ والی روایت ہے: "أقبل الحديقة وطلقها تطليقة" جمہور کے یہاں یہ امر برائے وجوب نہیں، بلکہ ارشاد واصلاح ہے، شوکانی فرماتے ہیں: ''لأنه ليس من

صارف یصرف امره ﷺ عن الوجوب الذی هو حقیقة الأمر مالم تکن قرینة تصرفه عنها'' (نیل الاوطار ۲۷۹،۶)، مولانا رحمت اللہ ندوی لکھتے ہیں: ''جبری خلع درست نہیں، خلع میں دو باتوں کا پایا جانا ضروری ہے، ایک شوہر کا طلاق دینے پر آمادہ ہونا، دوسرے بیوی کی طرف سے اس کا کچھ معاوضہ، اگر شوہر آمادہ نہ ہو تو یکطرفہ خلع نہیں ہوسکتا، مولانا صدر الحسن ندوی مدنی رقم طراز ہیں: ''الطلاق والخلع لایقعان بدون رضی الزوج لحدیث ابن ماجه: الطلاق لمن أخذ بالساق'' (ردالمحتار ۵۸۵،۲)۔

مولانا نثار احمد گودھروی کی تحریر بتلاتی ہے کہ ''بعض حضرات شوہر کی رضامندی کو ضروری قرار نہیں دیتے، حالانکہ اختلاف شوہر کی رضامندی میں نہیں، بلکہ فریقین کی رضامندی کے بعد ہر حال میں خلع جائز ہے، یا اس صورت میں جبکہ بیوی اپنے شوہر کو ناپسند کرنے کی معقول وجہ رکھتی ہو، اکثر فقہاء نے پہلی رائے کو اختیار کیا اور بعض نے دوسری کو، لیکن جہاں تک خلع میں فریقین کی رضامندی کا تعلق ہے اس کو دونوں فریق ضروری قرار دیتے ہیں، جیسا کہ ''تراضیا علی الخلع'' کے الفاظ اس پر شاہد ہیں۔ استدلال میں ''احسن الفتاوی ۴، فقہی مقالات ۲'' پیش فرمایا۔

مفتی اقبال احمد قاسمی نے متجددین کا بھرپور جواب دیتے ہوئے ثابت کیا ہے کہ خلع یکطرفہ نہیں ہوسکتا، مفتی احمد نادر القاسمی لکھتے ہیں کہ خلع کو مرد وعورت کے حقوق طلاق کے تناظر میں دیکھنے کے بجائے اس کو ضرورت کے پیرائے میں دیکھنا چاہئے، موصوف نے ائمہ اربعہ کے یہاں خلع کی شرعی حیثیت کیا ہے اس پر تفصیل سے روشنی ڈالی ہے (دیکھئے مقالہ: مفتی احمد نادر القاسمی)، احقر نے دکتور احمد ذیاب شویدح کی کتاب ''مدی سلطة القاضی فی الخلع بدون رضی الزوج فی الفقه الاسلامی ص ۱۲۰-۱۲۱'' سے ایک اقتباس ''ذهبت جمهور الفقهاء إلی أن الأصل فی الخلع بلاحاجة هو الکراهة الخ'' نقل کرکے خلع کی مکروہ مندوب اور حرام صورتوں کو پیش کیا ہے، بعدہ تراضی طرفین کو خلع کے لئے لازم قرار دیا ہے، ان تمام آراء کے برخلاف مولانا شیخ کلیم اللہ عمری مدنی تحریر فرماتے ہیں کہ ''اگر شوہر راضی نہ ہو تو عورت قاضی پنچایت کورٹ، جمعیت یا جماعت کے ذریعہ اپنا نکاح فسخ کرالے گی، موصوف کا استدلال: ''فإن خفتم أن لا یقیما حدود الله'' (سورۂ بقرہ: ۲۲۹) نیز حضرت ثابت بن قیسؓ کے واقعہ سے ہے، بعدہ لکھتے ہیں: ''خلع ایک آخری اور شرعی حل وعلاج ہے، اور عورت کا شرعی حق بھی ہے، جس طرح مرد کو طلاق کا پورا اختیار ہے، جس میں عورت کی رضامندی یا اس طلاق کا علم ہونا وغیرہ شرط نہیں ہے، اسی مفہوم کو فضیلۃ الشیخ محمد یعقوب دہلوی نے اپنی کتاب: ''ضمانات حقوق المرءة الزوجیة'' میں تفصیل کے ساتھ واضح کیا ہے کہ عورت کو شوہر کے ساتھ ازدواجی زندگی گذارنے میں مشکلات کا سامنا ہو تو وہ قاضی کے پاس درخواست پیش کرے گی تو ایسی صورت میں قاضی پر فسخ نکاح کی کارروائی کرنا واجب ہے، اگرچہ شوہر اس فسخ پر راضی نہ ہو۔

**سوال نمبر ۳: اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو، لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس** شوہر کے ظلم وزیادتی کے سلسلہ میں بینہ فراہم نہ ہو تو اس کے گلوخلاصی کی کیا صورت ہوگی؟

اس میں تین نقاط نظر ہیں:

۱۔ مولانا منصف امروہوی کے علاوہ تمامی مقالہ نگاروں نے اس کا جواب تحریر فرمایا ہے، مفتی نذیر احمد کشمیری حکمین کے تقرر وعدم تقرر، ان کے اختیار وعدم اختیار کے تحت پانچ صورتیں نکال کر ہر ایک کے احکام تحریر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ اس کا حل مالکی مسلک کے مطابق نکالا جائے گا، مولانا صادق مبارکپوری کی تحریر بتلاتی ہے کہ قاضی کی عدالت میں مقدمہ لے جائے، قاضی ضرورت ومجبوری سمجھے تو امام مالک کے مسلک کے مطابق تفریق کردے، مفتی شاہد علی لکھتے ہیں: حنفیہ کے یہاں تو نفرت کی صورت میں گلوخلاصی کی کوئی مؤثر صورت نہیں، مگر مالکیہ کے یہاں اور ایک قول میں شافعیہ وحنابلہ کے یہاں حکمین خلع کرسکتے ہیں، ہندوستان میں اسی پر عمل کی گنجائش ہے، مولانا غلام اللہ کادی، مولانا راشد حسین ندوی، مولانا عبید اللہ ندوی، مفتی محمد جعفر ملی رحمانی، مفتی اقبال احمد قاسمی، مولانا محمد رمضان علی فرقانی، مولانا احسن ندوی، مفتی محمد خالد حسین نیموی، مفتی عبد اللہ مظاہری، مولانا شوکت ثناء قاسمی، مولانا رضوان الحسن مظاہری کی رائے بھی وہی ہے، ندوی صاحب استدلال میں امام مالکؒ کا قول: ''وذلک أحسن ما سمعت من أهل العلم أن الحکمین یجوز قولهما بین الرجل وامرءته فی الفرقة والاجتماع'' بحوالہ المنتقی شرح مؤطا (۱۱۳،۴-۱۱۴) پیش فرماتے ہیں، مفتی محمد شاہد قاسمی مہاراشٹر کا خیال یہ ہے کہ امام مالک کے مسلک پر عمل کرتے ہوئے حکمین کو اس بات کا اختیار دیا جائے کہ وہ اصلاح حال کی کوشش کے بعد فریقین کے درمیان خلع کے ذریعہ تفریق کردیں اگرچہ شوہر اس پر راضی نہ ہو لیکن بہتر یہ معلوم ہوتا ہے کہ حکمین فریقین کے وکیل بن کر اس فریضہ کو انجام دیں، نیز حکمین فریقین کو مجبور کریں کہ وہ انہیں وکیل بنادیں، جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایسے ہی واقعہ میں حکمین کو وکیل بنانے پر مجبور کیا ''لا تنفلت مني حتی تقر کما أقرت'' (احکام القرآن جصاص ۲۲،۳)، مولانا نثار احمد گودھروی

سپرد قلم فرماتے ہیں: "وہ حکمین جنہیں میاں بیوی نے مقرر کیا ہے اگر وہ تفریق میں خیر سمجھیں تو تفریق کر دیں تو باتفاق ائمہ اربعہ ان کا فیصلہ نافذ ہوگا، حکمین کا بغیر توکیل زوجین کے مقرر کیا جانا فقہاء احناف وشوافع وحنابلہ کے یہاں صحیح نہ ہوگا"۔

## ۲۔ گلوخلاصی کی خلع وطلاق کے علاوہ کوئی صورت نہیں:

مفتی محمد شاہد قاسمی مدھوبنی کے نزدیک خلع یا طلاق کے علاوہ کوئی صورت نہیں تاوقتیکہ زوجین حکمین یا قاضی کو اپنا وکیل نہ بنادیں، قاضی کے یہاں معاملہ پہنچنے اور اس کے حکمین مقرر کرنے کے بعد اس کا کام صرف رپورٹ پیش کر دینا ہے، قاضی جس کی زیادتی ہوگی صرف سرزنش کر سکتا ہے، مولانا خورشید انور اعظمی، مولانا صدر الحسن ندوی مدنی، مولانا محمد یوسف، مولانا افتخار احمد کی بھی یہی رائے ہے، مولانا اعظمی لکھتے ہیں: اگر خلع یا طلاق پر رضامندی ہو جاتی ہے تو ٹھیک، ورنہ اسباب فسخ مہیا نہ ہونے تک صبر کرے، استدلال میں "فتاوی ابن تیمیہ" (۳۲/ ۲۸۳) کی تحریر پیش فرمائی ہے: "إذا أبغضته وهو محسن إليها فإنه يطلب منه الفرقة من غير يلزم بذلك، فإن فعل، وإلا أمرت المرءة بالصبر عليه إذا لم يكن ما يبيح الفسخ"، مولانا آسامی سپرد قلم فرماتے ہیں: "اس بات پر تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ صرف پانچ عیوب کی بنا پر قاضی کو تفریق کا اختیار ہے، ان کے علاوہ (ناپسندیدگی) کسی بھی فقہ میں فسخ نکاح کی وجہ جواز نہیں بنتی، مفتی اعجاز الحسن لکھتے ہیں: "عدم اداء حقوق کی صورت میں صلح واتفاق کی کوشش کی جائے"، مفتی جمیل احمد نذیری رقم فرماتے ہیں: "عورت خلع چاہتی ہے تو اس کا مطالبہ پورا کرنا چاہئے"۔

۳۔ مولانا ولی اللہ مجید قاسمی کی رائے ہے کہ اگر خلع یا طلاق پر راضی نہ ہو تو قاضی خود تفریق کرا دے گا، مولانا اشرف عباس، مولانا ابوسفیان مفتاحی کی بھی یہی رائے ہے، مفتاحی صاحب لکھتے ہیں کہ دارالقضاء، مسلم پنچایت وغیرہ میں اپنا مقدمہ لے جا کر بذریعہ قاضی نکاح فسخ کرا سکتی ہے، جبکہ مولانا اشرف عباس صاحب کی رائے یہ ہے کہ اگر نباہ ناممکن ہو تو قاضی تحکیم اور پھر خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے، مولانا رحمت اللہ ندوی لکھتے ہیں: "اگر حکمین کے تقرر کے بعد بھی اصلاح نہ ہو سکے تو قاضی بربنائے شقاق تفریق کر دے گا"۔

ڈاکٹر مفتی محمد شاہجہاں ندوی رقم طراز ہیں: "بیوی اگر شوہر کی ایذا رسانی کی شکایت کرے اور تفریق کا مطالبہ کرے تو قاضی دو گواہوں کی گواہی پر جنہوں نے ذہنی ایذا رسانی کی شکایت سن رکھی ہو اور دعوی کرنے والی عورت گواہوں کی گواہی کے ساتھ قسم بھی کھائے تو قاضی تفریق کر دے گا، اور اگر معاملہ مبہم ہو تو قاضی حکمین کے ذریعہ تحقیق کرائے اور شوہر کی جانب سے ضرر کا پتہ لگنے پر تفریق کر دے" (الشرح الکبیر باب الشہادات ۴/ ۲۸۱)۔

مولانا حفیظ الرحمن مدنی کے یہاں اس کا حل دو طرح ہے، لکھتے ہیں: "عورت شدید حد تک متنفر ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ عورت شوہر کے متعنت ہونے کا دعوی کرتی ہے، اور شوہر طلاق پر تیار نہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ وہ حقوق زوجیت ادا کرنے کا دعویدار ہے، اور عورت اس کی منکر ہے، لہذا کتاب الدعوی کے تحت "البينة على المدعي واليمين على من أنكر" پر عمل کریں گے، دوسری صورت بذریعہ حکمین ہے، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی نے حضرت مولانا عبد الرحیم لاجپوریؒ کا ایک فتوی فتاوی رحیمیہ ۸/ ۱۰۴ سے نقل کیا ہے: "شوہر عورت کو پریشان کرنے کے لئے معلق رکھنا چاہتا ہو تو ایسے ظالم شوہر سے جبراً دا کراہاً بھی طلاق لی جا سکتی ہے، دو شرعی گواہوں کی موجودگی میں زبانی طلاق بائنہ کہلوالی جائے، مذکورہ بالا صورتوں میں سے کسی صورت پر عمل نہ ہو سکے تو عورت اپنا معاملہ شرعی پنچایت میں پیش کر کے تفریق کا مطالبہ کرے"، مولانا عبد الرب عبد الوہاب مولانا روح اللہ صاحبان نے بھی حضرت ہی کے اس مضمون کا فتوی جلد مذکور ص ۲۷۸ سے پیش کیا ہے۔ شرعی پنچایت کے ذریعہ حل کرانے کی رائے رکھنے والوں میں مولانا سید قمر الدین محمود بڑودوی، مفتی عظمت اللہ میر رحیمی، مولانا کلیم اللہ عمری مدنی بھی ہیں، آخر الذکر کی وہی دلیل ہے جو جواب ۲ کے ذیل میں پیش کی جا چکی ہے۔

مولانا خورشید احمد اعظمی کی بھی یہی رائے ہے، استدلال میں "لا ضرر ولا ضرار" (ابن ماجہ ۲۳۴۰)، "من رأى منكم منكرا فليغيره بيده الخ" (مسلم کتاب الایمان ۸۰) پیش فرمائی ہے، مولانا عبد الخالق ندوی کی رائے ہے کہ قاضی جو فدیہ تجویز کرے گا اس فدیہ کو قبول کر کے شوہر کو طلاق دینا ہوگا اور اگر وہاں شرعی عدالت نہ ہو تو مسلمانوں کی پنچایت شوہر کو مجبور کر کے گلوخلاصی کرائے گی، مفتی احمد نادر القاسمی رقم طراز ہیں: "قاضی کی عدالت میں شوہر کی زیادتی جب وہ ثابت کرنے سے قاصر ہے اور شوہر عدم رضامندی پر مصر ہے تو قاضی چونکہ رفع ظلم پر مامور ہے، اس لئے دونوں کے درمیان فسخ وتفریق کا حکم دینا اس کے ذمہ لازم ہے"، یہی رائے مولانا محمد احسن عبد الحق ندوی کی بھی ہے، مگر وہ حکمین کے تقرر اور ناکامی کے بعد قاضی کو اختیار دیتے ہیں۔

مفتی محمد عثمان گورینی سپرد قلم فرماتے ہیں: ''اگر عورت کے پاس گواہ موجود نہ ہوں، یا ہوں، لیکن وہ پیش نہ کرسکے تو شوہر کا بار بار بلانے کے باوجود عدالت میں حاضر نہ ہونا اس کی طرف سے قسم کا انکار (نکول) سمجھا جائے گا اور اس انکار کی بنیاد پر عدالت شوہر غائب کے خلاف اور بیوی کے حق میں فسخ نکاح کا فیصلہ جاری کرے گی، یہ قضاء علی الغائب کا مسئلہ ہے، جو حنابلہ کا مسلک ہے، شافعیہ وصاحبین کا بھی یہی مسلک ہے''، یہی رائے مولانا عقیل الرحمن قاسمی کی بھی ہے۔

مفتی محمد عثمان گورینی کی پیش کردہ یہ عبارت مفتی عصمت اللہ صاحب دامت برکاتہم مفتی دار العلوم کراچی کے اس فتوی سے ماخوذ ہے جو فتاوی عثمانی (۴۶۲/۲) کے حاشیہ پر درج ہے اور جس پر حضرت مولانا تقی عثمانی صاحب دامت برکاتہم و مفتی عبد الرؤف سکھروی و مفتی عبد المنان و مفتی محمود اشرف صاحب کی تائید ہے۔

عارض پہلے اس استفتاء کو جو فتاوی عثمانی کے حاشیہ (۴۶۱/۲) پر درج ہے نقل کررہا ہے۔

کیا فرماتے ہیں مفتیان کرام مسئلہ ذیل کے بارے میں کہ جو شوہر استطاعت کے باوجود اپنی بیوی کو نان ونفقہ نہیں دیتا اور عورت کے پاس نان ونفقہ کا کوئی انتظام نہ ہو اور شوہر طلاق یا خلع کے لئے بھی راضی نہ ہو تو ایسی صورت میں عورت کے لئے مذکورہ شوہر سے خلاصی حاصل کرنے کا کیا طریقہ ہے۔

حضرت مفتی صاحب اس کا جواب یوں فرماتے ہیں:

۱۔ ''اگر کوئی شوہر ایسا ہو جو باوجود استطاعت کے اپنی بیوی کو نان ونفقہ نہیں دیتا اور عورت کے پاس نان ونفقہ کا کوئی انتظام نہ ہو اور شوہر طلاق یا خلع کے لئے بھی تیار نہ ہو تو ایسی صورت میں وہ مالکی مذہب کے مطابق اس شوہر سے عدالت کے ذریعہ خلاصی حاصل کرسکتی ہے۔

۲۔ خلاصی حاصل کرنے کے لئے عورت اپنا مقدمہ کسی مسلمان جج کی عدالت میں پیش کرے اور یہ ثابت کرے کہ وہ فلاں کی بیوی ہے اور وہ باوجود استطاعت کے اس کو نان ونفقہ نہیں دیتا اور نہ اس کے پاس نان ونفقہ کا کوئی انتظام ہے جس سے اس کو سخت ضرر لاحق ہے اور وہ اس وجہ سے اس کی زوجیت سے نکلنا چاہتی ہے۔

۳۔ عورت فلاں کے ساتھ نکاح اور اس کا مذکورہ رویہ گواہوں سے ثابت کرے اور اگر اس کے پاس گواہ نہ ہوں یا گواہ ہوں لیکن اسے پیش نہ کئے تو اگر شوہر عدالت میں حاضر ہو تو اس سے قسم لی جائے گی۔

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم کو اس قاعدہ کلیہ ''اتفقوا علی أن البينة على المدعي واليمين على من أنكر'' (رحمۃ الامہ فی اختلاف الائمہ ص ۳۲۲) سے تسامح ہوا ہے جبکہ اس قاعدہ سے بعض صورتیں مستثنی ہیں ''إنه وإن كانت القاعدة أن اليمين على من أنكر إلا أن بعض الأمور لا استحلاف فيها'' (الموسوعۃ الفقہیہ ۷،۵۵)، اسی کے ذیل میں ہے: ''قال مالك لا يستحلف إلا في كل دعوى لا تحتاج إلى شاهدين'' (الموسوعۃ الفقہیہ ۷،۵۶)، عند المالكية فكل دعوى لا تثبت إلا بعد لين لا يستحق فيها شئ الا بشهادة رجلين عدلين۔۔۔ مسئلہ زیر بحث میں شاہدین کی ضرورت ہے اس لئے مدعی علیہ سے قسم لینے کا معنی اس صورت میں سمجھ میں نہیں آتا۔

''(متى شهدت بينة) أي وهي هنا رجلان لا رجل وامرء تان ولا أحدهما مع اليمين'' (حاشیۃ الدسوق علی الشرح الکبیر ۲،۲۲۵)۔

حضرت مفتی صاحب دامت برکاتہم آگے تحریر فرماتے ہیں: ''لیکن شوہر یا اس کا وکیل عدالت میں حاضر نہ ہو جیسا کہ آجکل عموماً ایسا ہی ہے اور عدالت کے بار بار نوٹس اور سمن جاری کرنے اور شوہر نوٹس اور سمن کے بارے میں مطلع ہونے کے باوجود حاضر عدالت نہیں ہوتا تو اگر بیوی کے پاس گواہ موجود ہوں اور وہ پیش بھی کرے تو جج ان کی گواہی کی بنیاد پر بیوی کے حق میں فسخ نکاح کا فیصلہ جاری کرے اور اگر عورت کے پاس گواہ موجود نہ ہوں یا ہوں لیکن وہ پیش نہ کرے تو شوہر کا بار بار بلانے کے باوجود عدالت میں حاضر نہ ہونا اس کی طرف سے قسم سے انکار (نکول) سمجھا جائے گا اور اس انکار کی بنیاد پر عدالت شوہر غائب کے خلاف اور بیوی کے حق میں فسخ نکاح کا فیصلہ جاری کرے گی''، اب یہاں یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ شوہر اگر غائب ہو اور عورت کے پاس گواہ موجود نہ ہوں یا موجود ہوں لیکن عورت نے پیش نہ کئے ہوں تو اس صورت میں اس غائب شوہر کے خلاف اور عورت کے حق میں فیصلہ کس طرح کیا جائے گا؟ تو اس کے بارے میں عرض یہ ہے کہ یہ قضاء علی الغائب کا مسئلہ ہے جو مذہب حنابلہ سے لیا گیا ہے یعنی ان کے یہاں غائب کے خلاف فیصلہ جائز ہے اور یہی موقف حضرات شافعیہ کا بھی ہے''۔

حضرت کی مذکورہ بالا تحریر کے بعد عرض ہے کہ قضاء علی الغائب کا مسئلہ تو خود مالکیہ کے یہاں بھی ہے۔

۱۔ ''قلت أرأيت إذا ادعت امرءة أن هذا المفقود كان زوجها أتقبل بينها أم لا؟ قال تقبل منهما البينة لأن مالكا يرى القضاء على الغائب'' (المدونة ۲.۳۵)۔

۲۔ ''أصل مذهب مالك القضاء على الغائب في سائر الحقوق إذا كانت غيبته غيبة بعيدة'' (مواهب الجليل شرح مختصر خليل ۶۵۶.۷)۔

۳۔ ''وقال مالك يحكم على الغائب للحاضر إذا أقام الحاضر البينة وسأله الحكم له'' (رحمة الامه فی اختلاف الائمه ص ۳۲۱)۔

بہر حال صورت مسئولہ میں اس عاجز کے خیال میں جبکہ شوہر باوجود استطاعت کے نان ونفقہ نہیں دیتا، عورت کے پاس گذاران کا کوئی متبادل نہیں، شوہر طلاق وخلع پر راضی نہیں، عورت کے پاس بینہ نہیں نہ ہی وہ اس کے ساتھ رہنے پر آمادہ ہے، تعنت کے ساتھ ساتھ (شقاق کی تعریفات ملحوظ رکھتے ہوئے) شقاق بھی ہے، جس کے لئے تحکیم کی ضرورت ہے۔

## سوال نمبر ۴: شقاق سے کیا مراد ہے؟

مولانا غلام اللہ کاوی نے اس کا مفہوم بحوالہ (زاد المسیر فی علم التفسیر) عداوت تحریر فرمایا ہے، آپ نے زجاج کی تعریف ''العداوة واشتقاقه من المشاقين كل صنف منهم في شق'' نیز ''تفسیر مظہری ومعارف القرآن'' کے حوالوں سے بھی رقم فرمایا ہے، مولانا صادق مبارک پوری (روائع البیان ۱/۴۶۴) سے صابونی کی تعریف ان الفاظ میں تحریر کرتے ہیں: ''الشقاق الخلاف والعداوة وهو ماخوذ من الشق بمعنى الجانب. لأن كلا من المتخالفين يكون في شق غير شق الأخر بسبب العداوة''، نیز روح المعانی (۳۹/۴) مختار الصحاح (ص ۳۰۲)، اوجز المسالک (۵۴۴/۴) سے بھی تعریفات ضبط فرمائی ہیں، مولانا عبدالرب عبدالوہاب بحوالہ ''لسان العرب'' (۱۱۲/۸) ''الشقاق العداوة بين الفريقين والخلاف بين اثنين سمي ذلك شقاقا الخ'' اور صفوة التفاسیر (۵۲۰/۱) وغیرہ کی تعریفات بھی سپرد قلم فرمائی ہیں، مولانا ولی اللہ مجید قاسمی نے راغب اصفہانی کی تعریف ''الشقاق المخالفة وكونك في شق غير شق صاحبك'' بحوالہ المفردات (ص ۲۶۴) نقل کی ہے، مفتی محمد عظمت اللہ میر رحیمی نے ''روح المعانی'' سے مولانا خورشید انور اعظمی نے القاموس المحیط (ص ۱۱۶) عمدۃ القاری (۵۷۲/۹)، نیز نیل المرام من تفسیر آیات الاحکام (ص ۸۰) سے ''أصل انشقاق أن كل واحد يأتي شقاغير شق صاحبه'' قلم بند فرمایا ہے، آپ لکھتے ہیں: ''شقاق سے مراد ایسا شدید اختلاف ہے جس میں فریقین دو انتہاؤں پر پہنچ جائیں اور دونوں کے درمیان اتنا زبردست فاصلہ ہو جائے کہ اس کے ختم ہونے کے امکانات مفقود ہوں...... کسی کا بھی عمل دوسرے کے ذہن ومزاج سے میل نہ کھاتا ہو''، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی اس طرح تحریر فرماتے ہیں: ''النشوز العصيان الماخوذ من النشز وهو ماارتفع من الأرض فالمعنى إلى تخافون عصيانهن وتعاليهن عما أوجب الله عليهم من طاعة الأزواج'' الجامع لاحکام القرآن القرطبی (۱۲۲/۳)، نیز تمہید (۱۱۳/۹)، تفسیر کبیر (۹۵/۵)، کتاب الام (۱۷۷/۵) کی تعریفات بھی پیش فرمائی ہیں۔

مولانا حفیظ الرحمن مدنی تفسیر ماجدی (۳۴۷/۱) کے حوالہ سے رقم طراز ہیں: ''شقاق ایسی کشمکش ہے جسے وہ باہم سلجھا نہ سکیں''، نیز کتاب الفتاوی (۱۷۰/۵) مجموعہ قوانین اسلامی (ص ۸۲) سے بھی نقل فرمایا ہے، مولانا خورشید احمد اعظمی لکھتے ہیں: ''وحقيقته أن يأتي كل منهما مايشق على صاحبه. فيكون كل منهما في شق غير شق صاحبه''، المصباح لاحمد بن محمد علی الفیومی، ڈاکٹر محمد شاہجہاں ندوی نے لسان العرب (۱۱۲/۸)، مفردات فی غریب القرآن (ص ۲۶۴)، مفتی جمیل احمد نذیری نے بیان القرآن (۱۱۵/۱)، مولانا محمد یوسف نے فتح القدیر للشوکانی (۱۴۷/۱)، تفسیر احمدی (ص ۱۸۲)، سے شقاق کی وضاحت فرمائی ہے، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی نے مرتضی زبیدی کی تعریف ''أومن شق العصا بينك وبينه فيكون مجازا'' بحوالہ تاج العروس (۲۵۱/۱۳)، المجموع (۴۵۲/۱۶) سپرد قلم فرمایا ہے، جبکہ مولانا اشرف عباس معانی القرآن لابی جعفر النحاس (۲۰۹/۱) کی عبارت ''الشقاق العداوة وحقيقته أن كل واحد من المعاديين في شق خلاف شق صاحبه'' زیب قرطاس فرمائی ہے۔

مولانا عبید اللہ ندوی غریب القرآن کتاب الشین ص ۲۶۴ سے اس کا مفہوم نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں: ''شقاق سے عام مراد ہے چاہے شوہر کی بلاوجہ مار پیٹ یا بیوی کی جائداد پر ناجائز تصرف سے پیدا ہوا ہو یا بے پردگی یا موجودہ فیشن کی عریانی اختیار کرنے پر جبر کرنے کی بنا پر یا دیگر قسم کے محرمات پر اکراہ اور

جبر کرنے کی وجہ سے، مولانا کلیم اللہ عمری مدنی نے تفسیر مفاتیح الغیب (۱۰/ ۷۳) سے ''قال الرازي... للشقاق تاويلان أحدهما أن كل واحد منهما يفعل ما يشق على صاحبه الخ'' کے علاوہ قرطبی وراغب اصفہانی کی تعریفات بھی رقم فرمائی ہیں، مفتی اقبال احمد قاسمی تفسیر مظہری، مفتی محمد عثمان گورینی مواہب الجلیل (۵/ ۲۶۵)، مولانا محمد احسن ندوی معین الحکام (ص ۳۲۹) کے حوالہ سے رقم فرماتے ہیں، مفتی عبداللہ مظاہری زیب قرطاس فرماتے ہیں: ''زوجین کے رشتوں میں ایسی کڑواہٹ وتلخی کہ اس کی وجہ سے موافقت ونباہ مشکل ہوجائے''، مولانا شوکت ثناء قاسمی نے الوجیز للواحدی ا/ ۱۱۲ کی تحریر پیش فرمائی ہے، مفتی احمد نادر القاسمی نے کئی کتابوں سے تعریفات رقم کرنے کے بعد ڈاکٹر محمد سلیمان عبد اللہ الاشقر کی تعریف ''أي تفاقم الخلاف بين الزوجين'' یعنی زوجین کے درمیان پایا جانے والا اختلاف سنگین صورت اختیار کرجانے کا اندیشہ ہو'' پیش فرمائی، اس عاجز نے بھی بخاری شریف (۲/ ۷۹۴) کے حوالہ سے نقل کیا ہے: ''وقال طاؤوس: إلا أن يخافا أن لا يقيما حدود الله فيما افترض لكل واحد منهما على صاحبه في العشرة والصحبة''، نیز مفسر قرطبی کی تعریف ''اى وإن خفتم تباعد عشرتهما وصحبتهما'' (۵/ ۱۱۵) نقل کی ہے، یعنی فریقین کے رہن سہن اور اسلوب زندگی میں بالکل ہم آہنگی نہ ہو۔

## سوال نمبر ۵: کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ میں حنفیہ اور دوسرے فقہاء کا کیا نقطۂ نظر ہے؟

سارے ہی مقالہ نگار حضرات نے ائمہ کے نقاط نظر پیش فرما کر شقاق کے باعث قاضی کے از خود تفریق کرنے و نہ کرنے، نیز بعضوں نے شقاق کے بموجب تفریق ہونے نہ ہونے کی بابت گفتگو کی ہے، مفتی محمد شاہد قاسمی مدھوبنی تحریر فرماتے ہیں: ''جمہور ائمہ کے یہاں شقاق کی وجہ سے نکاح فسخ نہیں کیا جاسکتا، جبکہ امام مالکؒ کے نزدیک فسخ کیا جاسکتا ہے، جمہور کے یہاں شقاق چونکہ موجب فسخ نہیں، اس لئے کسی کو یہ اختیار نہیں کہ زوجین کی رضا کے بغیر نکاح کو فسخ کردے، نہ حاکم کو نہ قاضی کو اور نہ ان کے متعین کردہ حکمین کو، البتہ امام مالک کے یہاں اگر چہ سبب فسخ ہے، مگر حاکم یا قاضی فسخ کا اختیار نہیں رکھتا، ہاں البتہ ان کے متعین کردہ حکمین تفریق کا اختیار رکھتے ہیں''، مفتی شاہد علی سپرد قلم فرماتے ہیں: ''جہاں تک شقاق کی وجہ سے خود قاضی کے فیصلہ کرنے کی بات ہے، راقم الحروف نے مسالک اربعہ میں سے کسی مسلک میں اس کا جواز نہیں دیکھا کہ قاضی خود زوجین کے درمیان خلع کے ذریعہ تفریق کردے، بلکہ جن فقہاء نے بھی شقاق کی وجہ سے شوہر کے علی الرغم خلع کے ذریعہ تفریق کی اجازت دی ہے، وہ سب اس کے لئے حکمین کے تقرر کو ضروری قرار دیتے ہیں، نیز ان فقہاء کے سامنے اللہ کا وہ ارشاد ہے جس میں حکمین کے تقرر کا حکم دیا گیا ہے۔

مولانا کلیم اللہ عمری مدنی لکھتے ہیں: ''خلع زوجین کی رضامندی سے ہوگا، البتہ معاملہ رضامندی سے حل نہ ہونے کی صورت میں قاضی وقت کو یہ حق حاصل ہوگا کہ حالات کا مکمل جائزہ لینے کے بعد شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کردے، استدلال میں حدیث: ''أقبل الحديقة وطلقها تطليقة'' پیش فرمایا ہے، نیز لکھتے ہیں کہ مذکورہ صورت میں قاضی خود فیصلہ کرے یا حکمین کا تقرر کرے اور وہ فیصلہ کردیں، سید سابق لکھتے ہیں: ''الخلع يكون بتراضي الزوج والزوجة، فإذا لم يتم التراضي منهما فللقاضي إلزام الزوج بالخلع'' (فقه السنة ۲۹۹، ۲)، یہی رائے ابو الطیب محمد صدیق خاں کی ہے (دیکھئے: الروضۃ الندیہ شرح الدرر البہیۃ ۲/ ۲۷۲)۔

مولانا خورشید احمد اعظمی لکھتے ہیں: ''زوجین نے حکمین کو وکیل بنایا ہو تو انہیں طلاق وخلع کا حق ہوگا، اگر وکیل نہیں بنایا تو صرف اصلاح حال تک ان کا معاملہ رہے گا، اگر اصلاح حال نہ ہوسکے تو اپنی رپورٹ قاضی کو دے دیں گے، آخری مرحلہ میں قاضی جو تفریق کرتا ہے وہ فسخ ہوا کرتا ہے''، مفتی نذیر احمد کشمیری صاحب کی رائے یہ ہے کہ بربنائے شقاق عورت کو فسخ کا مطالبہ کرنے کا حق ہے، مفتی اقبال احمد قاسمی سپرد قلم فرماتے ہیں: ''موجودہ زمانہ میں بلاد ہندو پاک وبلاد مصر وشام میں مالکی مسلک کو راجح قرار دیا گیا ہے، اسی لئے حنفیہ کی کتب میں بھی اب شقاق اسباب فسخ میں شمار کیا جاتا ہے، چند سطور کے بعد لکھتے ہیں کہ جمہور فقہاء کے مسلک کے بجائے موجودہ زمانہ میں مصر وشام اور ہندوستان وغیرہ تقریباً سبھی اسلامی اور شرعی دار القضاؤں میں مالکیہ کے مسلک کو اختیار کیا جانے لگا ہے، لہٰذا اب جبکہ تعامل عہد حاضر کا مالکی مسلک ہے تو اب نظریاتی طور پر اس کو مرجوح ثابت کرنا بے سود معلوم ہوتا ہے''، مولانا محمد رمضان علی فرقانی سپرد قلم فرماتے ہیں کہ اگر حکمین کی کوشش ناکام ہوجائے تو قاضی نیابۃ عن الزوج تفریق کردے گا، چونکہ جمہور کے یہاں خلاصی کی کوئی صورت نہیں ہے تو پھر وہ عورتیں جو شدید متنفر ہیں ان کا کیا ہوگا؟ ایسی بہت سی عورتیں دار القضاؤں میں دیکھی گئی ہیں جو قاضی سے کہتی ہیں کہ اگر مجھے میرے والدین نے شوہر کے یہاں زبردستی بھیجا تو میں زہر کھالوں گی، یا کسی اور طرح سے خودکشی کرلوں گی، اس لئے اس کا حل بس فقہ مالکی میں ہے، حکمین کے بغیر قاضی کا کیا ہوا فیصلہ قابل اعتبار ہوگا، مگر محل تحکیم کی مذکورہ صورت اس سے مستثنی ہوگی، اس کا حکم الگ ہے۔

مفتی احمد نادر القاسمی اولاً "المفصل فی احکام المرءۃ" (۸/۴۳۱) سے ایک تحریر پیش فرماتے ہیں، جس میں ڈاکٹر عبدالکریم زیدان نے شافعیہ وحنابلہ کے دوسرے قول کو ہی ترجیح دی ہے: "يصلح للشقاق سببا للتفريق بين الزوجين، لأن بقاء الشقاق ضرر بالزوجين والضرر يزال، وإزالته عن الزوجة بإيقاع التفريق، وهذا في الرواية الثانية عن الإمام أحمدبن حنبل، وهو قول مالك، وهو القول الثاني في مذهب الشافعية، وهو قول فقهاء المدينة وهذا القول مانرجحه" ثانیاً نادر صاحب سنگین صورت حال اختیار کر جانے کی صورت میں قاضی کو بااختیار مانتے ہوئے سپرد قلم فرماتے ہیں: "راقم الحروف کو ایسا سمجھ میں آتا ہے کہ چونکہ ہندوستان کے حالات تفریق وطلاق کے سلسلہ میں نہایت پیچیدہ ہیں اور مسائل کی نوعیت بھی حد درجہ متنوع ہے، اس لئے خلع کے مسئلہ کو بھی دار القضاء اور قاضی سے مربوط کر دیا جائے تو زیادہ بہتر ہے"، مفتی رضوان الحسن مظاہری حضرت ثابتؓ کے واقعہ کے حوالہ سے قاضی کو بااختیار مانتے ہیں، جبکہ مفتی محمد عثمان گورینی، مولانا احمد شمیم گورینی، مفتی شوکت ثناء قاسمی، مولانا محمد احسن عبدالحق ندوی، مولانا عقیل الرحمن خلع کے باب میں قاضی وحاکم کو بااختیار نہیں گردانتے، عارض کے خیال میں وہ اسباب جو موجب فسخ ہوں اگر نہ ہوں تو عند الاحناف وشافعیہ وحنابلہ کے قول راجح کے مطابق عورت بینہ سے اضرار ثابت کرے یا نہ کرے بہر دو صورت تفریق کا اختیار قاضی کو نہیں ہونا چاہئے اور اگر بینہ کے ذریعہ اضرار ثابت کر دے تو عند المالکیہ قاضی کو اس کا حق ہوگا بصورت ثانی صرف حکمین کو اس کا حق ملنا چاہئے، قاضی کا کام صرف حکمین کے فیصلہ کو نافذ کرانا ہوگا۔

بڑے ادب کے ساتھ عرض ہے کہ جس مقالہ نگار نے یہ لکھا ہے کہ قاضی کو جب وجوہات شقاق وضرر کے وقوع کا یقین ہو تو وہ خود بھی تفریق کر سکتا ہے، اس سلسلہ میں مشہور فقیہ اور محقق حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب دامت برکاتہم کی ایک تحریر پیش ہے: "قضاۃ کو اپنی ذاتی واقفیت کو اساس بنا کر فیصلہ کرنے کا اختیار دیا جائے، تو خطرہ تھا کہ جائر قضاۃ اس کو اپنے جور کے لئے مہمیز بنالیں، اس لئے فقہ مالکی میں قضاۃ کو اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ کا اختیار نہیں دیا گیا (بحث ونظر شمارہ ۱۳ جلد ۴ ص ۴۴)۔

جصاص رازی کی تحریر پیش کر رہا ہوں: "فقال أصحابنا: ليس للحكمين أن يفرقا إلا أن يرضى الزوج، وذلك. لأنه لا خلاف أن الزوج لوأقر بالإساءة إليها لم يفرق بينهما، ولم يجبره الحاكم على طلاقها قبل تحكيم الحكمين الخ" (احکام القرآن ۲،۲۳۲)۔

ڈاکٹر مفتی شاہجہاں ندوی لکھتے ہیں: "خلاصہ یہ کہ شوہر بیوی کو تکلیف دہ باتیں کہہ کر ذہنی ایذاء پہنچائے اور بیوی ذہنی ایذاء رسانی کی شکایت کرے یا جسمانی ایذاء رسانی کی شکایت کرے اور تفریق کا مطالبہ کرے تو قاضی شوہر کے اقرار یا محل واقعہ پر موجود دو مرد گواہوں کے ذریعہ یا کم از کم دو ایسے مرد گواہوں کی گواہی پر جنہوں نے ذہنی ایذاء رسانی یا جسمانی ایذاء رسانی کی بات شہرت یعنی متعدد مردوں اور عورتوں سے سن رکھی ہو اور گواہی شبہ سے محفوظ ہو یعنی سننے والے وہاں کی زبان اچھی طرح سمجھتے ہوں اور دعوی کرنے والی عورت گواہوں کی گواہی کے ساتھ قسم بھی کھائے تفریق کر دے اگر معاملہ مبہم ہو تو قاضی حکمین کے ذریعہ تحقیق کرائے اور شوہر کی جانب سے ضرر کا پتہ لگنے پر تفریق کر دے ذکر کردہ شرائط کے ساتھ تفریق مالکیہ کا راجح مسلک ہے (الشرح الکبیر باب الشہادات مراتب الشہادۃ ۴/۲۸۱)، اس کے بعد موصوف لکھتے ہیں: جبکہ میرے نزدیک صرف صالح عورتیں اور خادمائیں جن کا عورت کے پاس بکثرت آنا جانا ہو ضرر کی گواہی دیں تو معتبر ہے (مواہب الجلیل ۵/ ۲۹۴)۔

ڈاکٹر صاحب نے الشرح الکبیر کی عبارت پیش نہیں کی اگر عبارت ہوتی تو دیکھا جاتا کہ گواہوں کی گواہی کے ساتھ مدعیہ علیہ قسم بھی کھائے گی اس کا مستدل کون سی عبارت ہے، اس عاجز کے خیال میں قسم کا محل کچھ اور ہے یہاں صرف بینہ درکار ہوگا۔

ڈاکٹر صاحب نے خود بھی مواہب الجلیل ۵/ ۲۹۴ کے حوالہ سے اسی کی تائید فرمائی ہے پھر بھی یہ عارض مناسب سمجھتا ہے کہ بینہ اور یمین کے محل کی وضاحت دلائل کے ذریعہ کر دی جائے "(متى شهدت بينة) اى وهي هنا رجلان لا رجل وامرء تان ولا احدهما مع اليمين" (حاشية الدسوقي على الشرح الكبير ۲،۳۴۵ باب الخلع)۔

یعنی صرف دو آدمی ہوں گے اگر ایک مرد اور دو عورتیں یا ایک مرد اور یمین کے ساتھ ہو تو وہ بھی غیر معتبر ہے لیکن ہاں اگر خلع ہو گیا اور عورت نے مال دے دیا بعد کو اس نے شوہر کے ضرر کو ثابت کر دیا تو اس وقت ثبوت کا طریقہ ایک شاہد اور بیوی کی یمین ہے جس کے بعد شوہر بدل خلع واپس کر دے گا، "(ويمينها مع

شاهد)صورته خالصته على مال ثم بعد ذلك قالت شاهد اعلي أن زوجها كان يضاررها فيعمل بهذا الشاهد مع يمينها ولو شاهد سماع ويرولمال إليها'' (حاشية الدسوق ۴،۱۹۸ کتاب الشهادات)،مزید تائید درج ذیل حوالوں سے بھی ہورہی ہے۔ ''وذكر المرتبته الثالثة بقوله وإلا بأن كان المشهود به مالا أو آيلاله فعدل وامرء تان أو أحدهما أى عدل فقط وامرء تان فقط بيمين أى مع يمين المشهود له كأجل ادعاه المشترى وخيار وشفقه واجارة'' (الشرح الصغير مع الدسوق ۶،۹۲) عند المالکیہ مراتب شہادت چار ہیں جن میں سے تیسرا درجہ ایسا ہے کہ اس میں شہادت مع یمین ہے بشرطیکہ مشہود بہ مال ہو یا مال کی امید ہو جس کی وضاحت صورتہ خالعتہ الخ سے کردی گئی ہے۔

''ولعل اليمين التى نفاها ابن رشد غير التى أثبتها المقيطى فتاب له اه...لأن اليمين التى نفاها ابن رشد هى اليمين على إضراره بها كما هو واضح من كلامه واليمين التى أثبتها المقيطى هى اليمين على أنها إنما اختلعت لأجل الضرر'' (حاشيہ ابن يوسف الرهونى على شرح الشيخ عبد الباقى الزرقانى تسن الامام الجليل الى المودة خليل ۴،۶۲ دار الفكر بيروت)۔

''اتفق الائمة على أنه لايصح الحكم بالشاهد واليمين فيما عدالأحوال وحقوقها''(رحمة الامه فى اختلاف الائمة ص ۳۳۸)۔

سطور بالا سے معلوم ہوا کہ عورت پر شوہر کے ضرر کو ثابت کرنے کے لئے صرف بینہ درکار ہوگا اور یمین کی ضرورت اس صورت میں ہوگی جبکہ ضرر کی نسبت عورت کی جانب ہو کر بدل خلع شوہر کو مل چکا ہو حال یہ کہ معاملہ اس کے برعکس ہو، تو اگر عورت شاہد (خواہ شاہد سماع ہی کیوں نہ ہو) اور یمین کے ساتھ اس کے خلاف ثابت رہے تو بدل خلع شوہر سے واپس لے لے گی، معلوم ہوا کہ یمین اور بینہ کا محل الگ الگ ہے۔

اسی طرح مولانا نثار احمد گودھروی نے لکھا ہے کہ ''حکمین کا بغیر توکیل زوجین کے مقرر کیا جانا فقہاء حنفیہ وشافعیہ وحنابلہ کے یہاں صحیح نہ ہوگا، اس کے تحت یہ تحریریں پیش ہیں: ''ذهب الشافعية فى الأظهر والحنابلة فى الصحيح من المذهب إلى أن الحكمين وكيلان عن الزوجين فلا يرسل الحكمان إلابرضا الزوجين وتوكيلهما، وإن لم يرض الزوجان ببعثهما أو امتنعامن توكيلهما لم يجبرا على ذلك'' (مغنى المحتاج ۳،۲۶۱، كشاف القناع ۵،۲۱۱، الانصاف ۸،۳۸۰، الموسوعة الفقهيه ۴۰،۳۱۸). معارف القرآن (۲/۴۰۴-۴۰۵) سے مفتی محمد شفیع صاحب کی ایک تحریر پیش ہے: ''امام اعظم ابوحنیفہؒ اور حسن بصری نے یہ قرار دیا کہ اگر ان حکمین کا بااختیار ہونا امر شرعی اور ضروری ہوتا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے اس ارشاد اور فریقین سے رضامندی حاصل کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہوتی، فریقین کو رضامند کرنے کی کوشش خود اس کی دلیل ہے کہ اصل سے یہ حکمین بااختیار نہیں ہوتے''۔

علامہ ابن الہمام نے جصاص رازی کے حوالہ سے ایک عبارت نقل فرمائی ہے، جو اس طرح ہے: ''وفى أحكام القرآن للرازى عن سعيد بن جبير يعظها الزوج، فإن انتهت وإلاهجرها، فإن انتهت وإلاضربها، فإن انتهت وإلارفع أمرها إلى السلطان فيبعث حكما من أهله و حكما من أهلها...ولوادعى النشوز وادعت هى ظلمه وتقصيره فى حقها يفعل الحاكم ما يتفقان عليه من الجمع والتفريق'' (فتح القدير ۴/۸۴ پاکستان)۔

لیکن احقر نے جب ''احکام القرآن'' جصاص کی محولہ عبارت دیکھی تو وہ اس طرح تھی: ''فإذا اختلفا وادعى النشوز وادعت هى عليه ظلمه وتقصيره فى حقوقها حينئذ بعث الحاكم حكما من أهله وحكما من أهلها ليتوليا النظر فيما بينهما ويردا إلى الحاكم ما يتفقان عليه من أمرهما'' (احکام القرآن جصاص ۲/۲۳۱، المطبعة البهية المصرية) دونوں عبارتوں کو سامنے رکھنے کے بعد سمجھ میں آتا ہے کہ علامہ کی تحریر سے مسلک حنفی کچھ کا کچھ ہوگیا، یعنی حاکم حکمین کے فیصلہ جمع وتفریق کو نافذ کرائے گا، جبکہ یہ مسلک مالکی ہے، نہ کہ حنفی، حنفی مسلک تو صرف یہ ہے کہ حاکم جب حکمین بھیجے گا تو ان کا کام صرف زوجین کی تحقیق کرکے رپورٹ حاکم تک پہنچا دینا ہے، ان کی حیثیت صرف شاہد کی ہے، نہ کہ فیصل کی، جیسا کہ جصاص کی ایک دوسری تحریر پیش ہے: ''فهما فى حال شاهدان، وفى حال مصلحان، وفى حال آمران بمعروف و ناهيان عن المنكر ووكيلان فى حال إذا فوض إليهما الجمع والتفريق'' (۲/۲۳۵)، مرافعہ کے بعد حکمین کی ذمہ داری کیا ہے؟ اس کے لئے مزید حوالے پیش ہیں: (دیکھئے: روح المعانی ۵/۲۷، احکام القرآن از مفتی ظفر احمد عثمانی ۲/۲۵۹ کراچی، احکام القرآن جصاص ۲/۱۹۰، الموسوعة الفقهيه ۲۹/۵۴)، حالانکہ محقق

علامہ نے حنفیہ کا اصل مسلک "فتح القدیر" (۴؍۸۵) پر نقل بھی کیا ہے: "والحکمان إنما بعثا للصلح ولیعلما ظلم الظالم منہما فینکر اعلیہ ظلمہ ہؤذ الم یقبل اعلما الحاکم لیدفع ظلمہ" (مجموعہ قوانین اسلامی دفعہ ۸۲، ص ۲۰۰-۲۰۱) پر یہ تحریر موجود ہے: "اگر زوجین کے درمیان شدید نفرت پیدا ہوجائے کہ دونوں کا اللہ کے حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی گذارنا ممکن نظر نہ آئے تو ایسی صورت میں (الف) قاضی حکمین مقرر کرے گا، تاکہ اصلاح کی صورت نکل سکے (ب) اگر تحکیم کے باوجود اصلاح حال یا باہمی رضامندی سے علاحدگی کی کوئی صورت نہیں نکل سکے تو قاضی بربنائے شقاق زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردے گا"، مقالہ نگاروں میں سے کئی حضرات نے اپنے دعوی میں اسے مستدل بھی ٹھہرایا ہے، اس عاجز کے خیال میں اگر اس تحریر کا مطلب یہ ہو کہ حکمین کے فیصلہ کو قاضی نافذ کرائے گا تب تو فقہ مالکی کی رو سے درست ہے، "وإن کانا محکمین من القاضی ألزما برفع حکمہما إلیہ لینفذہ إلا أنہ لا خیار لہ فی انفاذہ بل ہو مجبر علیہ، وإن خالف اجتہادہ" (الموسوعة الفقہیہ ۲۹،۵۶)، "ویجب علی الحکمین۔ کما قال الدسوقی۔ أن یأتیا للحاکم الذی أرسلہما فیخبراہ بما فعلاہ... فإذا أجزاہ وجب امضاؤہ من غیر تعقب۔ وإن خالف مذہبہ۔ بأن یقول حکمت بما حکمتما بہ" (الموسوعة الفقہیہ ۴۰،۲۱۳)۔ "إذا قبح مابین الزوجین أظہر الشقاق۔ فإن علم الإضرار بہ من أحدہما أمر بإزالتہ۔ وإن انغلق الأمر فیہ بعث الحاکم رجلا من أہلہ ورجلا من أہلہا ویعملان علی ما یریانہ صلاحا للفریقین من صلاح أو تفریق من غیر اعتبار برضا الزوجین ولا لموافقة حاکم البلد أو مخالفتہ" (التلقین ۱،۱۳۱)، "قال مالک: الأمر الذی یکون فیہ الحکمان إنما ذلک إذا قبح مابین الرجل وامرأتہ حتی لا یثبت بینہما بنیة ولا یستطاع أن یتخلص إلی أمرہما۔ فإذا بلغ ذالک بعث الوالی رجلا من أہل زوجہا ورجلا من أہلہا عدلین۔ فینظر ان فی أمرہما واجتہدا۔ فإن استطاعا الصلح أصلحا بینہما۔ وإلا فرقا بینہما۔ ثم یجوز فراقہما دون الإمام۔ وإن رأیا أن یأخذالہ من مالہا حتی یکون خلعا فعلا" (احکام القرآن للامام القاضی ابی اسحاق المالکی ص ۱۲۰ دار حزم)، لیکن شاید اس تحریر سے یہ مفہوم نہ نکل سکے، نیز جمہور کے یہاں تراضی طرفین شرط ہے جو یہاں مفقود ہے، اس لئے اس عاجز کے نزدیک یہ ائمہ اربعہ میں سے کسی کا بھی مسلک معلوم نہیں ہوتا۔

## سوال نمبر ۶: جن حضرات کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں کیا قاضی کی طرف سے حکمین کا تقرر ضروری ہے، کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے اور کیا ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا؟

راقم عرض کرتا ہے کہ حکمین کے تقرر اور قاضی کے از خود فیصلہ کرنے اور نہ کرنے کی بابت مقالہ نگاروں کے نو نقاط نظر ہیں:

تقرر حکمین کے قائلین درج ذیل ہیں:

۱۔ مولانا صدر الحسن ندوی مدنی، مولانا محمد یوسف آسام، مولانا سید قمر الدین بڑودوی، مفتی جمیل احمد نذیری، مولانا غلام اللہ کاوی، مولانا حفیظ الرحمن مدنی، مولانا ممتاز خاں ندوی، مولانا راشد حسین ندوی، مفتی شاہد علی قاسمی، مولانا نثار احمد گودھروی، مفتی محمد شاہد قاسمی مہاراشٹرا، مفتی عظمت اللہ میر رحیمی، مولانا عبد الرب عبد الوہاب نے صراحۃ اس کا جواب نہیں دیا، ہاں ان کا مقالہ پڑھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ موصوف بھی تقرر کے قائل ہیں، مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی اس وقت ضروری قرار دیتے ہیں جب عورت شوہر کے ظلم و زیادتی کا دعوی کرتے ہوئے تفریق کا مطالبہ کرے۔

مولانا صدر الحسن ندوی نے استدلال میں رد المحتار (۵، ۸۷-۸۸) کی ایک عبارت: "السنة إذا وقع بین الزوجین اختلاف أن یجمع أہلہا لیصلحوا بینہما۔ فإن لم یصلحا جاز الطلاق والخلع" پیش فرمائی، جبکہ وہ تحریر اس طرح ہے: "السنة إذا وقع بین الزوجین اختلاف أن یجتمع أہلہما لیصلحوا بینہما، فإن لم یصطلحا جاز الطلاق والخلع" (رد المحتار علی الدر ۵،۷۰)۔ مولانا آسامی اس تقرر کو مصلحت قرار دیتے ہیں جبکہ مولانا ممتاز خاں ندوی مستحب کے قائل ہیں، مولانا حفیظ الرحمن مدنی لکھتے ہیں کہ "اگر حکمین سے اصلاح حال نہ ہوسکے تو قاضی کو فسخ نکاح کا اختیار ہے۔

۲۔ جس طرح حکمین کو تفریق کا اختیار ہے اسی طرح قاضی کو بھی اختیار ہے، اس رائے کے قائلین درج ذیل ہیں:

مولانا افتخار احمد مفتاحی، مولانا رحمت اللہ ندوی، مفتی محمد جعفر ملی رحمانی، مفتی نذیر احمد قاسمی کشمیری صاحب لکھتے ہیں کہ حکمین کو خود مختار قاضی بناتا ہے، وہ خود

بے اختیار کیسے ہوگا، کشمیری صاحب رقم فرماتے ہیں: حقیقت حال معلوم ہو تو قاضی خود فیصلہ کر سکتا ہے، دراصل حکمین کا تقرر تو وجوہات شقاق معلوم کرنے کی غرض سے ہوتا ہے، مولانا خورشید انور اعظمی کی رائے ہے کہ عورت اگر ضرر ثابت نہ کر سکے تو تقرر ہوگا، ورنہ نہیں، مولانا منصف امروہوی اور مولانا ولی اللہ مجید قاسمی کی بھی یہی رائے ہے، مولانا اعظمی نے استدلال میں "کتاب الکافی فی فقہ اہل المدینۃ المالکی" (۲۰۵۹۶) کی یہ عبارت: ''وللزوجين أن يبعثا الحكمين دون السلطان، فإن كان الظلم من الزوج فرقا بغير شئ''، نیز جلد مذکور صفحہ مذکورہ سے ایک دوسری تحریر: ''إذا ساء ما بين الزوجين وتفاقم أمرهما وتكرر شكواهما ولا بينة مع واحد منهما ولم يقدر على الإصلاح بينهما بعث الإمام أو القاضي أو الحاكم إن ارتفعا اليه حكمين'' پیش فرمائی ہے، موصوف نے (تبصرۃ الحکام ۲/۱۵۵، الفقہ الاسلامی ۹/۷۰۶۰) سے بھی دلائل پیش فرمائے ہیں۔

۳۔ حکمین کی کوشش کے بغیر قاضی خود فیصلہ کردے گا، مولانا عبد الخالق ندوی، مفتی اعجاز الحسن کشمیری، مولانا عبید اللہ ندوی، مولانا منصف امروہوی یہ رائے رکھتے ہیں، مولانا عبد الخالق ندوی تحریر کرتے ہیں: ''امام مالک کے یہاں شقاق کی وجہ سے عورت اپنے شوہر سے طلاق کا مطالبہ کر سکتی ہے، اور تفریق چاہتی ہو تو قاضی تفریق کرادے گا، موصوف نے ''الشرح الصغیر'' (۲/۵۱۲) کا صرف حوالہ دیا، عبارت پیش نہیں کی، اس عاجز نے محولہ صفحہ دیکھا تو عبارت اس طرح ہے: ''ويجب عليهما الإصلاح ما استطاعا أن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما، فإن تعذر الإصلاح طلقا أي حكما بالطلاق ونفذ حكمهما ظاهرا وباطنا، وإن لم يرضا أي الزوجان بحكمهما أولم يرضي الحاكم به'' (الشرح الصغیر علی اقرب المسالک الی مذہب الامام مالک ۲۰۵۱۲)، واضح ہو کہ ندوی صاحب کا بیان کردہ مطلب اس عبارت سے نہیں نکل رہا ہے، مولانا منصف امروہوی نے استدلال میں دکتور وہبہ زحیلی کی تحریر: ''إذا ادعى أحد الزوجين إضرار لآخر به جاز له طلب التفريق من القاضي وإذا ثبت الإضرار وعجز القاضي عن الإصلاح فرق بينهما وذلك بطلقة بائنة'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۲۰۵۲۹) پیش فرمائی ہے، موصوف کی یہ رائے اثبات ضرر کی صورت میں تو درست ہے، ورنہ نہیں (دیکھئے: الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/۵۲۹)۔

۴۔ ڈاکٹر مفتی محمد شاہجہاں ندوی لکھتے ہیں: ''تفریق کا حق قاضی کو ہے اور حکمین کو اس وقت جبکہ قاضی یہ اختیار ان کو تفویض کردے، پھر موصوف اپنے مقالہ ص ۲۷ پر تحریر فرماتے ہیں: ''لہٰذا اس سمینار کو یہ طے کرنا چاہئے کہ ضرر یا شقاق کی وجہ سے تفریق کا فیصلہ حکمین بھیجنے کے بعد ہی کرنا لازم ہے، موصوف نے ائمہ کے مذاہب اس طرح رقم فرمائے ہیں: ''مالکیہ وشافعیہ کے یہاں حکمین کا بھیجنا ضروری ہے، حنابلہ کے یہاں بھی بظاہر وجوب ہے، ابن عربی مالکی لکھتے ہیں: ''إذا علم الإمام من حال الزوجين الشقاق لزمه أن يبعث إليهما حكمين ولا ينتظر ارتفاعهما'' (احکام القرآن ۱۰۵۴۳)، شیخ محمد شربینی الخطیب الشافعی لکھتے ہیں: ''(البعث واجب) وصححه في زيادة الروضة...'' (مغنی المحتاج ۲۰۲۶۱)، نیز ''الشرح الصغیر'' (۲۳۸،۵) کے حوالہ سے سپرد قلم فرماتے ہیں: ''إذا رضيا بإقامة حكم واحد بلا رفع كفى'' یعنی مرافعہ سے قبل اور بعد کے احکام جدا گانہ ہیں، آپ آگے لکھتے ہیں: زوجین کے خاندان والوں کا خود سے حکمین بھیجنا مستحب ہے، یہ بھی تحریر کرتے ہیں کہ حضرت انیسؓ کے واقعہ سے استدلال درست نہیں، کیونکہ اقرار وگواہی میں فرق ہے۔

۵۔ مرافعہ کے بعد قاضی کا حکمین بھیجنا ضروری ہے، اس رائے کے قائلین مولانا روح اللہ، مولانا اشرف عباس ہیں، آخر الذکر تحریر کرتے ہیں کہ اس مسئلہ میں احناف کے یہاں بھی مرافعہ کے بعد قاضی کے لئے حکمین بھیجنا ضروری ہوجاتا ہے، ''لا خلاف أن الزوج لو أقر بالإساءة إليها لم يفرق بينهما ولم يجبره الحاكم على طلاقها قبل تحكيم الحكمين'' (احکام القرآن جصاص ۲۰۱۵۲)، البتہ قاضی ابن العربی مالکی کی تحریر سے پتہ چلتا ہے کہ مالکیہ کے یہاں تحکیم کے وجوب کے لئے مرافعہ بھی شرط نہیں ہے ''إذا علم الإمام من حال الزوجين الشقاق لزمه أن يبعث إليهما حكمين ولا ينتظر ارتفاعهما؛ لأن ما فيه من حقوق الله أثناء ما ينتظر رفعهما إليه لا جبرله'' (احکام القرآن لابن العربی ۱۰۵۴۳)۔

مولانا روح اللہ استدلال میں یہ تحریر پیش فرماتے ہیں: ''ونص جمهور فقهاء المالكية والشافعيه على أن بعث الحكمين واجب على الحاكم والقاضي، لأن بعث الحكمين محكمة غير منسوخة، فالعمل بها واجب'' (روضۃ الطالبین، التحکیم بین الزوجین فی الشقاق)۔

۶۔ تحکیم قاضی کی صوابدید پر منحصر ہے، بعض حالات میں حاکم یا قاضی تحکیم کے بغیر بھی خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، تحکیم کے بغیر طلاق وخلع کا ثبوت عہد نبوت و قرون مفضلہ میں موجود ہے، (طلاق عبداللہ بن عمر صحیح بخاری ۵۲۵۱، طلاق فاطمہ بنت قیس صحیح مسلم ۱۲/۷۳، سنن ابی داؤد ۲۲۸۴ طلاق رکانہ سنن ابی داؤد ۲۱۹۶) (دیکھئے مقالہ مولانا کلیم اللہ عمری مدنی)۔

۷۔ جن فقہاء کے یہاں قاضی بااختیار ہے ان کے یہاں نہ تو تحکیم ضروری ہے، نہ دو حکم کا تقرر، لیکن تحکیم کا عمل اولی وافضل ہے، یہ مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی کا خیال ہے، ''فإذا ارتفع الزوجان المخوف شقاقهما إلى الحاكم فحق عليه أن يبعث حكما من أهله وحكما من أهلها من أهل القناعة ليكشفا أمرهما ويصلحا بينهما إن قدرا'' (کتاب الام ۵/۱۷۷) نیز وہبہ زحیلی بھی امام شافعیؒ کی طرف منسوب کر کے لکھتے ہیں: کہ قاضی کو ارسال کا جو حکم ہے وہ وجوبی ولازمی ہے (التفسیر المنیر ۵/۶۲)۔

۸۔ تفریق کا حق نہ تو حاکم کو ہے، نہ ہی اس کے مقرر کردہ حکمین کو (قائلین) مولانا خورشید احمد اعظمی، مفتی محمد شاہد قاسمی مدھوبنی، مولانا نعیم اختر کوپا گنج، اول الذکر نے استدلال میں ابن الہمام کی ایک عبارت پیش فرمائی ہے: ''قلنا ليس للحاكم أن يطلق ولا يبرئ من مالها. فكيف يفعل نائبه (الحكمين)'' (فتح القدیر ۴/۸۴)۔

۹۔ اگر عورت ظلم وزیادتی کو ثابت کردے تو قاضی تفریق کردے گا، اور اگر ثابت نہ کرسکے تو شوہر کو قسم پر مجبور کرے گا، اگر شوہر قسم کھالے تو بھی تفریق کردے گا (مولانا مظاہر حسین قاسمی)۔

ایک حکم کے تقرر کے سلسلہ میں تمام مقالہ نگار حضرات (چند کا استثناء کرکے) اس بات کے قائل ہیں کہ اگر ان کا تقرر زوجین نے کیا ہے تو درست ہے، قاضی وحاکم کو یہ اختیار نہیں، مفتی محمد شاہد قاسمی مہاراشٹر تحریر فرماتے ہیں کہ مالکیہ کے یہاں ایک حکم کا تقرر ضروری ہے کہ نہیں باوجود تلاش کے کوئی بات نہ مل سکی، البتہ مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب دامت برکاتہم نے ''جدید فقہی مسائل'' میں ایک حکم کے تقرر کے سلسلہ میں امام مالک کا مسلک نقل کیا ہے کہ ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا۔ مولانا افتخار احمد مفتاحی ومولانا محبوب فروغ قاسمی کی رائے ہے کہ قاضی وحاکم کو بھی ایک اور دو کے تقرر میں اختیار ہے۔ مفتی شاہد علی قاسمی لکھتے ہیں کہ جواب ۷ کے جواب میں میرے نزدیک مالکی مسلک کی پیروی کی جائے گی، اس لئے اس سے مربوط دوسرے جزء حکم کے مسئلہ میں بھی مالکی ہی مسلک (یعنی مسلک مالکیہ کا راجح مذہب ایک حکم) اپنایا جائے گا، مولانا عبد الرب عبد الوہاب بھی مالکیہ ہی مسلک کی رائے بحوالہ ''احكام القرآن لابن العربي (۱/۴۲۷) المسئلة الرابعة عشر يجزئي ارسال الواحد الخ'' نقل کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں: اگر ایک ہی حکم مقرر کرے یا زوجین ایک ہی پر راضی ہوجائیں تو درست ہے، راقم سطور نے بھی زوجین کی رضامندی سے ایک حکم کا تقرر بحوالہ (فتح القدیر ۵/۴۹۹، ہندیہ ۳/۳۹۸، اوجز المسالک ۴/۵۴۵، اعلاء السنن ۱۵/۲۸۰، الموسوعۃ الفقہیہ ۲۹/۵۶، تفسیر قرطبی ۵/۱۱۶) درست قرار دیا ہے، نیز دردیر مالکی کی بھی ایک تحریر پیش ہے: ''والآية الكريمة تفيد ذلك. لأن قوله تعالى: ''(فابعثوا) يفيد أن ذلك عند الرفع. وإنهما إذا رضيا بإقامة حكم واحد بلا رفع كفى'' (الشرح الصغیر ۵/۲۲۸)۔

مفتی اقبال احمد قاسمی لکھتے ہیں: ''قاضی کو فیصلہ خلع سے قبل یا بلاعوض تفریق کے فیصلہ کے لئے امام مالک کے نزدیک حکمین کا مقرر کرنا لازمی امر نہیں، جس صورت میں حکمین کے تقرر کی ضرورت ہے، اگر قاضی حکمین کے بجائے حکم واحد کی تحکیم کو کافی سمجھے تو مالکی مسلک میں اس کی بھی گنجائش ہے، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب دامت برکاتہم کی کتاب ''جدید معاشرتی مسائل'' (ص ۲۰۹) سے استدلال کیا ہے، مفتی محمد عثمان گورینی رقم طراز ہیں: ''زوجین اگر کسی ایک فرد کی تحکیم پر متفق ہوں تو بالاتفاق درست ہے، اسی طرح زوجین کے درمیان قرابت ہو تو قاضی وحاکم کو اس رشتہ دار کو حکم بنانا جائز ہے، اجنبی ہو تو فرد واحد کی تحکیم مختلف فیہ ہے'' (مواہب الجلیل ۵/۲۶۴، ملتقی ۴/۱۱۴) سے استدلال فرمایا ہے، یہی رائے دیگر مقالہ نگار حضرات کی بھی ہے (دیکھئے مقالہ: مفتی عبد اللہ مظاہری، مولانا محمد رمضان علی فرقانی، مولانا محمد شوکت ثناء قاسمی، مولانا محمد احسن عبد الحق ندوی)، مفتی احمد نادر القاسمی صاحب ''تفسیر المنار (۵/۱۷۹) وابو اسحاق شیرازی کی تحریر ''مغنی المحتاج'' (۳/۲۶۱) وغیرہ سے حکم کے وجوب کو بتلانے کے بعد لکھتے ہیں: ''يوفق الله بينهما'' کے تحت قاضی کے لئے خلع یا فسخ وتفریق کا فیصلہ کرنے سے پہلے حکمین یا حکم کا مقرر کرنا اور صلح کی کوشش کرنا واجب ہے، یہی وجہ ہے کہ ہمارے یہاں دار القضاء میں فسخ وتفریق کے باب میں فیصلے سے پہلے اس طریقہ کار کو اختیار کیا جاتا ہے۔

## سوال نمبر ۷: اگر حنفیہ کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے تو کیا اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مسلک کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے؟

مسئلہ مسئولہ میں چار حضرات کے علاوہ سارے مقالہ نگار حضرات عدول کے قائل ہیں، اولاً قائلین عدول کی آراء پیش ہیں: مولانا صادق مبارک پوری نے استدلال میں حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ کی تحریر بحوالہ فتاوی قاضی (ص ۱۵۰)، قاموس الفقہ (۳۶۸/۳) پیش فرمایا ہے، مولانا عبدالخالق ندوی لکھتے ہیں عدول کرنا زیادہ بہتر ہوگا، چند مسائل میں امارت شرعیہ بہار واڑیسہ مالکیہ کے مسلک پر عمل کررہی ہے، ہندوستان کے تناظر میں یہی بہتر ہے، مولانا خالد سیف اللہ رحمانی صاحب نے باپ ودادا کے نکاح کرنے کے باوجود نابالغ کو خیار بلوغ کا مستحق قرار دیا، حضرت رحمانی صاحب نے توجیہ یہی فرمائی ہے کہ ہندوستان کے تناظر میں قاضی شریح کی رائے کو اختیار کرنا زیادہ بہتر ہے، اور امارت شرعیہ بہار واڑیسہ نے بھی یہی توجیہ کی ہے (جدید فقہی مسائل ۱۱۵/۳)، مولانا عبد الرب عبدالوہاب زیب قرطاس فرماتے ہیں: ۱۔ زیادہ قوی ہے، ۲۔ مصر وشام وغیرہ میں بھی یہی قانون نافذ ہے، مفتی شاہد علی قاسمی قوت دلیل کے علاوہ حالات و ضروریات کا تقاضہ، بلکہ اہم سماجی ضرورت تحریر فرماتے ہیں، مولانا منصف کے خیال میں اس کی وجہ ہندوستان میں قوت قاہرہ کا نہ ہونا ہے، جبکہ مولانا رحمت اللہ ندوی حضرت قاضی صاحب علیہ الرحمہ کی ایک تحریر پیش فرماتے ہیں: ”اس مسئلہ میں جس قول کی طرف میرا رجحان ہے، اس میں قدرے تفصیل ہے اور وہ یہ ہے کہ تتبع رخص عام حالات میں تشہی، لہو ولعب اور خواہشات کی پیروی میں ناجائز ہے، ہاں اگر کسی خاص مسئلہ میں عذر یا مرض کی ضرورت کی بنیاد پر ہو تو مخصوص شرائط کے ساتھ جائز ہے“، اثبات دعوی میں مولانا عبدالصمد رحمانی صاحب کی کتاب ”الفسخ والتفریق“ (ص ۱۵۲ تا ۱۵۶) کی تحریریں بھی پیش فرمائی ہیں، بعدہ لکھتے ہیں کہ ”مذہب غیر پر افتاء وعمل کے جواز کے لئے اصطلاحی ضرورت مراد نہیں جس میں ہلاکت کا خطرہ ہوتا ہے، بلکہ مراد یہاں مشقت ودشواری اور مصیبت میں مبتلا ہونے کا ظن غالب ہے، موصوف نے حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب عثمانی کی کتاب ”دوسرے مسلک پر فتوی دینے کے اصول وضوابط (ص ۴۵-۴۶)“ بحوالہ (البلاغ کراچی، مفتی اعظم نمبر ص ۴۲۰) تین مفید قیود وشرائط بھی پیش کی ہیں، جو اس مسئلہ میں مشعل راہ بن سکتی ہیں، اختصار کی غرض سے چھوڑ رہا ہوں (دیکھئے مقالہ: مولانا رحمت اللہ ندوی ص ۴۵-۴۶)۔

مولانا مظاہر حسین عماد قاسمی رقم فرماتے ہیں: ”ہمارا خیال ہے کہ دلائل کی قوت کے ساتھ ساتھ مسلک مالکی شریعت سے زیادہ ہم آہنگ ہے“، مفتی محمد شاہد قاسمی کی تحریر اس طرح ہے: ”اگر جماعت مسلمین (شرعی پنچایت) کے روبرو رکھا جائے تو عدول کی گنجائش ہے“ الحاصل یہ کہ اگر ایسے شخص کی عدالت میں مقدمہ کی پیشی ہو جو قوت تنفیذ رکھتا ہو تو عدول کی ضرورت نہیں اور اگر ایسے شخص کے یہاں مقدمہ لے جایا جائے جو قوت تنفیذ نہ رکھتا ہو تو عدول کی سفارش کی جاسکتی ہے، یہ لکھنے کی ضرورت نہیں ہے، کہ علاقہ اور عرف کے تغیر سے مجتہد فیہ احکام کا مختلف ہونا فقہاء کے یہاں مسلمہ اصول ہے، مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی رقم فرماتے ہیں کہ اگر تمام اصلاحی کوششیں ناکام ہوجائیں، ان کوششوں میں حکمین کا بھیجنا بھی ہے تو اگر حکمین قاضی کو اطلاع دیتے ہیں اور تفصیلات سے آگاہ کرتے ہیں، نیز واضح کرتے ہیں کہ اسباب کراہت شوہر میں موجود ہیں یا دونوں میں جس کی بنا پر عورت خلاصی چاہتی ہے، مرد اس پر کسی صورت راضی نہیں ہوتا تو قاضی دونوں کے مابین تفریق کردے گا، لیکن اگر اسباب کراہت عورت میں موجود ہیں جن کی بنا پر مرد خلع کرنا چاہتا ہے، عورت خلع کے لئے راضی نہیں، تو ایسے وقت میں بظاہر قاضی کو تفریق کی حاجت نہیں، بلکہ شوہر طلاق دے کر معاملہ کو ختم کردے۔

مفتی اعجاز الحسن لکھتے ہیں: ”علماء حنفیہ نے ''ویصیر القاضی قاضیا بتراضی المسلمین'' کا قاعدہ بیان کیا ہے، اس کے بموجب ایسے فیصلے کی گنجائش نکلتی ہے، اس لئے اگر فقہ مالکی اور جزئیات علماء حنفیہ کی روح کو سمجھا جائے تو یہ صورت بالکل قابل عمل قرار پائے گی“، مولانا مفتی محمد جعفر ملی کی رائے یہ ہے کہ اگر عورت جائز شکایات کی بنا پر شوہر سے تنگ آکر تفریق کا مطالبہ کرتی ہے تو حنفی قاضی معاملہ کی اہمیت کے پیش نظر امام مالک کے مسلک پر ان کی تصریحات کے مطابق فیصلہ دے سکتا ہے، استدلال میں فقیہ ابو اللیث سمرقندی کا قول جسے علامہ شامی نے (۶۵۲/۹) پر ان الفاظ میں پیش فرمایا ہے: ''مافی حاشیة ابن عابدين وذكر الفقيه أبو الليث في تأسيس النظائر أنه إذا لم يوجد في مذهب الإمام قول في مسئلة يرجع إلى مذهب مالك، لأنه أقرب المذاهب إليه'' نقل کیا ہے، مفتی احمد نادر القاسمی کی تحریر عرض ہے: ”چونکہ قضاء کے باب میں حنفیہ نے دوسرے مذاہب بالخصوص مفقود الخبر کے سلسلہ میں مالکیہ کے قول کو اختیار کیا ہے، اسی طرح اقامت دعوی اور ثبوت بینہ کے بعد عدالت میں مدعی علیہ کی غیر حاضری میں مقدمہ کی کارروائی اور فیصلہ کو حنفیہ نے درست نہیں قرار دیا ہے، مگر شافعیہ نے مدعی علیہ کی حاضری کو اس کے لئے شرط نہیں قرار دیا ہے، مقدمہ کی کارروائی میں تاخیر کے پیش نظر، چونکہ عام طور سے مدعی علیہ کی جانب سے ٹال مٹول کا مشاہدہ ہے، امام ابو یوسفؒ کا بھی یہی قول ہے، حضرت قاضی مجاہد الاسلام قاسمی صاحب علیہ الرحمہ نے ”جامع الفصولین“ کے حوالہ سے اسلامی عدالت (۳۸۴/۱) پر بھی تحریر فرمایا ہے: ”جامع الفصولين من الخانية غاب المدعى عليه بعد ما برهن عليه

أو غاب الوکیل بعد ثبوت البینة قبل التعدیل أو مات الوکیل ثم عدلت تلك البینة لا یحکم بھا. وقال أبو یوسف یحکم بھا''پیش فرما کر نادر صاحب لکھتے ہیں: ''اس لئے اس باب میں اگر ضرورت داعی ہو تو شافعیہ جو خلع کے باب میں زیادہ وسعت کے قائل ہیں ان کی رائے اختیار کر کے خلع کا فیصلہ کرنے کا اختیار قاضی کو دیا جائے، بالخصوص جبکہ عورت بینہ پیش کرنے سے قاصر ہو اور قاضی کی رائے میں اگر تفریق نہ کی گئی تو کسی ایک کے بڑے مفسدہ میں پڑ جانے کا قوی امکان ہو تو دفع ضرر و رفع ظلم جو کہ قاضی کا فریضہ ہے بروئے کار لاتے ہوئے شوہر کی رضامندی کے نہ ہونے کے علی الرغم علاحدگی کا فیصلہ کردے''...... قاضی کو اس بات کا خطرہ بھی محسوس کرنے کی ضرورت نہیں ہے کہ مرد عدالتی کارروائی کرے گا، اگر عدالتی کارروائی کرتا بھی ہے تو چونکہ اپریل ۲۰۰۶ء سے تحفظ قانون خواتین ایکٹ نافذ ہے، اس لئے قاضی جو لکھ کردے گا عدالت بھی اس کی پابند ہوگی، نیز نادر صاحب نے یہ مسئلہ بھی اٹھایا ہے کہ ہندوستان جیسے ممالک میں جہاں قوت قاہرہ نہیں ہے، شوہر کو حاضر کرنا اور اس کے لئے افراد متعین کرنا ایک بڑا چیلنج ہے اور اس شرط کی بنیاد پر نظام قضاء معطل ہو کر رہ جائے گا، اس لئے حکم کے مسئلہ کو۔ جو ایک تفسیر کے بموجب مندوب اور مستحب ہے، نیز حضرت عمرؓ کے عمل سے بھی ثابت ہے، جو بجائے خود حجت ہے: ''ذھب جمھور الفقھاء إلی جواز الخلع بحاکم أو بلا حاکم وھو قول عمرؓ فقد روی ابن أبي شیبة عن طریق خیثمة بن عبد الرحمن موصولا أن بشر بن مروان أتي في خلع کان بین الرجل وامرءة فلم یجزه. فقال له عبد الله بن شھاب الخولاني قد أتي عمر في خلع فأجازه، ولأن الطلاق من حیث النظر جائز بلاحاکم فکذلك الخلع'' (موسوعه فقهیه ۱۹٫۲۴۴)، اور یہ بھی سوچا جائے کہ اگر حکم بنانا دشوار ہو تو کیا کیا جائے؟ لیکن چونکہ یہ مسئلہ قرآن میں صراحت کے ساتھ موجود ہے، اس لئے اس بات کی تحقیق ضروری ہے کہ حکم کا مقرر کیا جانا اور بھیجنا اجتہادی ہو سکتا ہے یا نہیں، اور سلف بطور خاص قاضی ابو یوسف اور قاضی شریح رحمہا کے یہاں کیا معمول رہا ہے اور وہ ممالک جہاں مسلمانوں کے لئے قوت قاہرہ نہیں ہے ان ملکوں میں اس کی رعایت ہو سکتی ہے یا نہیں؟''۔

بہر حال عارض کا یہ خیال ہے کہ ضرورۃ مالکی مسلک کی طرف عدول کی گنجائش صاحب مذہب کی شروط معتبرہ کے مطابق اجتماعی غور و خوض کے بعد ملنی چاہئے، بشرطیکہ ضرورت شدیدہ داعی ہو تلفیق لازم نہ آئے۔

## جن حضرات کے یہاں عدول کی گنجائش نہیں ہے:

مولانا خورشید انور اعظمی لکھتے ہیں: ''شقاق ایسی صورت نہیں کہ مسلک حنفیہ کو چھوڑ کر مالکی مسلک پر عمل کرنے کا حکم دیا جائے، ورنہ شقاق کا دائرہ عام ہوتا جائے گا، اور چھوٹی چھوٹی باتوں کو بھی شقاق کے دائرہ میں رکھ کر فسخ نکاح کا مطالبہ کیا جائے گا، حضرت تھانویؒ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں جو احتیاط کے ساتھ گنجائش پیدا کی وہ کم نہیں ہے، اگر شقاق کے سبب تفریق ناگزیر ہو تو مسلک حنفیہ کے مطابق ہی اس کا حل بذریعہ توکیل نکالا جا سکتا ہے، موصوف اسباب فسخ مہیا نہ ہونے تک صبر کی تلقین نقل کرتے ہیں: '' إذا ابغضته وھو محسن إلیھا فإنه یطلب منه الفرقة من غیر یلزم بذلك. فإن فعل وإلا امرت المرأة بالصبر علیه إذا لم یکن مما یبیح الفسخ'' (فتاوی ابن تیمیه ۲۲٫۲۸۳ مطبوعه مجمع الملك فهد للطباعة مصحف الشریف ۱۹۹۵)۔

مولانا محمد یوسف آسام لکھتے ہیں: ''محض عورت کی ناپسندیدگی کی وجہ سے کسی بھی فقہ میں فسخ نکاح کی اجازت نہیں، لہٰذا عدول کی گنجائش نہیں، موصوف نے قرآن کی آیت ''الرجال قوامون علی النساء'' کی تفسیر (احکام القرآن ۲٫۲۶۸) سے پیش فرمائی ہے: ''إلا قیامھم علیھن بالتأدیب والتدبیر والحفاظ والصیانة لما فضل الله به الرجل علی المرءة في العقل والرأی وبما ألزمه الله من الإنفاق علیھا فدلت الآیة علی معان أحدھا تفضیله علی المرأة في المنزلة وإنه ھو الذي یقوم بتدبیرھا وتأدیبھا وھذا یدل علی أن له إمساکھا في بیته، ومنعھا عن الخروج، وأن علیھا طاعته وقبول أمره مالم تکن معصیة'' (احقر پر واضح نہ ہو سکا کہ دعوی دلیل میں کیا مطابقت ہے)۔

مولانا نعیم اختر صاحب لکھتے ہیں: ''مسلک مالکی کی طرف عدول کرنے میں فائدہ کے مقابلہ نقصان زیادہ ہے: ۱۔ شقاق کی وجہ سے ملنے والے اختیار کا غلط استعمال کریں گی، جھوٹا الزام عائد کر کے چھٹکارہ حاصل کر کے اپنے من پسند عاشقوں کے پاس جانا چاہیں گی، ۲۔ بعض متجددین جو جبری خلع کے قائل ہیں ان کو شقاق کے باعث تفریق کے فیصلہ سے اپنے دعوی میں سند مل جائے گی، اس لئے بغیر توکیل حکمین وہ طلاق یا خلع کا فیصلہ نہیں کر سکتے''، موصوف کے پہلے نقصان کے تحت عرض ہے کہ حکمین آخر کس مقصد کے لئے ہوں گے، دوسری بات یہ کہ اس طرح کی عورتوں کو جبراً ایک کھونٹے میں باندھے رکھنے سے ان کی روش

میں کچھ فرق آجائے گا؟ اس لئے میرے خیال میں اس نقصان کی حیثیت "الفرار الی ما منہ الفرار" کے سوا کچھ نہیں۔

علامہ شعرانی کی ایک تحریر پیش ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ تنفر اور ناپسندیدگی بھی تفریق کا باعث ہے: ''اتفق الأئمة على أن المرأة إذا كرهت زوجها بقبح منظر أوسوء عشرة جاز لها أن تخالعه على عوض، وإن لم يكن في ذلك شئ وتراضيا على الخلع من غير سبب جاز، ولم يكره خلافا للزهري وعطاء وداؤد في قولهم إن الخلع لا يصح في هذه الحالة؛ لأنه عبث والعبث غير مشروع'' (الميزان الكبرى ۲، ۱۱۹)، بے شک حضرت تھانویؒ نے امت مسلمہ کے لئے آسانی کی راہ اور گنجائش نکالی ہے، لیکن اگر آج فقہ اکیڈمی اجتماعی غور وخوض کے بعد مذاہب اربعہ کے حدود میں رہتے ہوئے مزید کچھ سہولیات پیدا کرتی ہے تو اس میں کیا برا ہے، ''يريد الله بكم اليسر... الخ'' ''الدين يسر''، ''يسرا ولا تعسرا الخ'' قیامت تک کے لئے ہے، حضرت امام اعظمؒ کی وفات ۱۵۰ھ میں ہوئی، امام محمدؒ کی ۱۸۹ھ میں، دونوں حضرات کی وفات کے درمیان ۳۹ سال کا فاصلہ ہے، پھر بھی امام محمدؒ یہ کہنے پر مجبور ہوگئے کہ اگر آج امام اعظمؒ ہوتے تو کوفہ میں دو نخل کی بیع و شراء کا چلن دیکھ کر جواز کا فتوی دے دیتے، حضرت تھانوی کی وفات ۱۳۶۲ھ میں ہوئی، آج اکہتر سال ہونے کو ہیں، اس دوران کیا کیا انقلابات ہوگئے، علامہ سرخسی تحریر فرماتے ہیں: ''النصوص معدودة والحوادث ممدودة'' (المبسوط ۱۶، ۶۲)، دکتور عمر حسن کاسولے فرماتے ہیں: ''ماضی میں جو مسائل پیدا ہوئے ان کے حل کے لئے نصوص اور قیاس کی طرف مراجعت کافی تھی...... لیکن اس وقت موجودہ عہد میں مسائل زیادہ بھی ہیں اور پیچیدہ بھی...... اس طرح کے مسائل کے لئے ہمیں بہر حال مقاصد شریعت کا سہارا لینا ہوگا (قتل بجذبہ رحم دماغی موت ر ۳۲۵-۳۲۶)، پھر یہ کہ شافعیہ کا جو دوسرا قول ہے، وہ مالکیہ کے مطابق ہے، متعدد فقہاء شافعیہ نے اسے قبول کیا ہے، گو کہ وہ مرجوح ہے ''واختاره جمع'' (زاد المحتاج ۳، ۳۲۲)، حنابلہ کی دوسری رائے نقل کر کے علامہ مقدسی لکھتے ہیں: ''والثانية أنهما حاكمان ولهما أن يفعلا مايريانه من جمع وتفريق بعوض وغير عوض ولا يحتاجان إلى توكيل الزوجين ورضاهما'' (الشرح الكبير مع المقنع والانصاف ۲۱، ۴۷۰)، ابن ہبیرہ علامہ زرکشی وشیخ تقی الدین حنبلی نے اسی قول کو مختار کہا ہے (دیکھئے مقالہ: مفتی شاہد علی قاسمی ص ۱۱)۔

فقہ مالکی کے مطابق فیصلہ نہ کرنے کی صورت میں اس سے پیدا ہونے والے عواقب ونتائج پر بھی نظر رکھنا ضروری ہے، آج کل اخبارات میں ایسی خبریں بکثرت ملتی ہیں کہ عورتوں نے اپنے کو جلا ڈالا، خودکشی کر لی وغیرہ وغیرہ، اس مسئلہ کو زوجین کی حد تک محدود نہ رکھا جائے، بلکہ سماجی اعتبار سے غور کیا جائے کہ جس شوہر کے ذہن ودماغ میں یہ بات رچ بس چکی ہو کہ جمہور کے یہاں اس کا کوئی حل نہیں، زیادہ سے زیادہ افہام وتفہیم اور بس۔ تو پھر سماج پر اس کا کیا اثر ہوگا، کیونکہ وہ چھپ چھپا کر ظلم وتعدی سے باز نہ آئے گا، شیخ مصطفی الزرقاء نے اپنی وقیع کتاب ''المدخل الفقهي العام'' میں لکھا ہے کہ کبھی زمانہ میں تبدیلی اجتہادی فقہی تبدیلی کا سبب ہوتی ہے، یعنی یہ تبدیلی اخلاق میں بگاڑ، ورع وتقوی کے فقدان اور شعبہ احتساب کے کمزور پڑنے کی وجہ سے جسے فساد زمانہ کہا جاتا ہے...... مسائل وغیرہ کے پیدا ہونے سے پیدا ہوتی ہے (عصر حاضر میں فتوی کی تبدیلی کے اسباب ص ۶۷)۔

ڈاکٹر قرضاوی صاحب اپنے فتاوی میں لکھتے ہیں: ''عمر بن عبد العزیزؒ جب مدینہ کے والی تھے تو ایک شخص کی گواہی اور مدعا علیہ کی قسم کی بنیاد پر فیصلہ کر دیا کرتے تھے، لیکن جب شام میں گئے تو اس کو چھوڑ دیا، پوچھا گیا آپ مدینہ میں تو اس کے قائل تھے؟ تو انہوں نے جواب دیا کہ شام کے لوگوں میں وہ امانت داری نہیں جو مدینہ کے لوگوں میں تھی (مذکورہ صفحہ پر یہ بات بھی نظر نواز ہو)، ڈاکٹر صاحب اپنے اس فتاوی میں جس کا ترجمہ ڈاکٹر مفتی محمد مشتاق تجاروی صاحب نے کیا ہے اور اسلامک فقہ اکیڈمی (انڈیا) سے شائع بھی ہوئی ہے، لکھتے ہیں: ''پرانے زمانے میں تو یہ تھا کہ اگر کوئی عورت کسی مرد کے ساتھ رہنے پر تیار نہ ہو تو اس آدمی کا ایمان اور اس کی غیرت تقاضہ کرتی تھی کہ وہ بھی اس عورت کے ساتھ نہ رہے، لیکن ہمارے زمانے میں ایسا ہوگیا ہے کہ لوگ عورت کو اس کی مرضی کے خلاف بھی اپنے ساتھ رہنے پر مجبور کرتے ہیں، اس کا مقصد تو کبھی اس سے بدلہ لینا ہوتا ہے، تو کبھی اس کو ستانا، حالانکہ دونوں کے لئے بہتر یہ ہے کہ شوہر معاوضہ لے کر اس کو آزاد کر دے'' (عصر حاضر میں فتوی کی تبدیلی کے اسباب ص ۸۰)۔

راقم سطور عرض کرتا ہے کہ خود مجتہد مطلق مستقل اور مجتہد مطلق منتسب نے بھی مذہب غیر پر عمل کیا ہے، کتب فقہ وفتاوی میں اس کے نظائر موجود ہیں (دیکھئے: مقالہ ظفر الاسلام صدیقی)۔

☆☆☆

اکیڈمی کا فیصلہ

# بابت شقاق بین الزوجین

عصر حاضر میں پیدا ہونے والے مسائل کے حل کے لئے قائم ادارہ اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا کا اکیسواں انٹرنیشنل فقہی سمینار مشہور تجارتی شہر اندور کے قریب جامعہ اسلامیہ بنجاری میں بتاریخ ۹۔۱۱ ربیع الثانی ۱۴۳۳ھ مطابق ۳۔۵ مارچ ۲۰۱۲ء منعقد ہوا، سمینار میں کشمیر سے لے کر کیرالہ تک پورے ملک سے تقریباً ۳۰۰ اسلامی اسکالرس اور مفتی وقاضی حضرات کے علاوہ مصر، برطانیہ، ماریشس، جنوبی افریقہ، امریکہ اور کناڈا کے نمائندوں نے بھی شرکت کی، اس سمینار کے لئے مروجہ انشورنس کے متبادل نظام تکافل، اہم ترین بین الاقوامی مسئلہ نشہ آور اشیاء کی تیاری اور استعمال کے سد باب، اور زوجین کے درمیان پیدا ہونے والے اختلافات کے حل کے سلسلہ میں بحث کی گئی جس میں باتفاق رائے شقاق بین الزوجین کے سلسلہ میں درج ذیل تجاویز منظور کی گئیں:

۱۔ اسلام میں نکاح ایک پاکیزہ اور مقدس رشتہ ہے، اور شریعت چاہتی ہے کہ اس رشتہ میں حتی المقدور دوام واستحکام ہو، اس لئے کسی واقعی معتبر سبب کے بغیر مرد کا طلاق دے دینا یا عورت کا خلع کا مطالبہ کرنا انتہائی ناپسندیدہ اور مذموم عمل ہے؛ اس لئے شوہر و بیوی کو چاہئے کہ جہاں تک ممکن ہو اس رشتہ کو ٹوٹنے سے بچائیں، اور اگر کوئی اختلاف پیدا ہو جائے تو قرآن مجید نے ایسے نزاعات کو حل کرنے کے لئے جو تدابیر ذکر کی ہیں ان کو اختیار کریں، اور ایک دوسرے کے ساتھ تحمل اور عفو و درگذر سے کام لیں۔

۲۔ اگر زوجین کے تعلقات خوشگوار باقی نہ رہیں، نکاح کے مقاصد سکون اور باہمی محبت ومودت فوت ہونے لگیں اور بیوی طلاق کا مطالبہ کرے تو شوہر کو چاہئے کہ طلاق دے دے، محض ایذا رسانی کی غرض سے اسے معلق بنا کر نہ رکھے، اور اگر شوہر طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو تو بیوی خلع کا مطالبہ کرسکتی ہے اور ایسی صورت میں شوہر کو چاہئے کہ خلع قبول کر کے عورت کو آزاد کردے۔

۳۔ زوجین کے درمیان ایسی تلخی جس کی وجہ سے موافقت مشکل نظر آئے اسے "شقاق" کہتے ہیں۔

۴۔ زوجین کے اولیاء کا بھی فریضہ ہے کہ وہ شقاق کی صورت میں ان کے درمیان صلح کرانے اور باہمی اختلافات کو دور کرنے، نیز دونوں کو حدود اللہ پر قائم رکھنے کی کوشش کریں۔

۵۔ اگر زوجین کے درمیان شقاق پیدا ہو جائے اور بیوی شوہر کے ساتھ رہنے پر بالکل آمادہ نہ ہو تو قاضی اولاً صلح کرانے کی پوری کوشش کرے، اگر صلح نہ ہو پائے تو خلع کرانے کی سعی کرے۔

۶۔ شقاق کی صورت میں ہر ممکن کوشش کے باوجود کوئی حل نہ نکل سکے تو قاضی کے لئے ضرورتاً ائمہ اربعہ میں سے کسی ایک کے مسلک کے مطابق ان کی شروط معتبرہ کے ساتھ نکاح فسخ کرنے کی گنجائش ہے۔

☆☆☆

# باب دوم تفصیلی مقالات

# شقاق کی بناء پر خلع وتفریق

مولانا خالد سیف اللہ رحمانی[1]

نکاح نسل انسانی کی افزائش عصمت وعفت کی حفاظت، دل ودماغ کے سکون کا ذریعہ اور فطرت کی آواز ہے، شریعت اسلامی چوں کہ انسان کی فطری ضرورتوں کو پوری کرنے کی ضامن ہے؛ اس لئے اس نے نکاح کی ترغیب دی ہے، تجرد کی زندگی کو ناپسند کیا ہے، وہ یہ بھی چاہتی ہے کہ رشتہ نکاح میں دوام واستحکام ہو اور جب دو مرد وعورت ایک بار رشتہ ازدواج سے منسلک ہوجائیں تو پھر اسے آخری دم تک نباہنے کی کوشش کریں؛ لیکن بعض اوقات مزاج کی عدم مناسبت، ماحول کے فرق یا کسی اور وجہ سے یہ رشتۂ محبت نفرت میں تبدیل ہونے لگتا ہے، ایسے مواقع پر رشتہ کا ختم کردینا اس کے رکھنے سے بہتر ہوتا ہے؛ تاکہ دونوں فریق اضطراب، بے سکونی اور ناآسودگی کے ماحول سے باہر نکل کر اپنے لئے نئے گھر آباد کرلیں۔

شریعت میں بحیثیت مجموعی علاحدگی کی چھ صورتیں ہیں: طلاق، خلع، متارکہ، لعان، ایلاء اور فسخ نکاح، یہ چھ صورتیں مختلف نوعیتوں کے اعتبار سے ہیں، ورنہ تو بنیادی طور پر علاحدگی کی دو ہی صورتیں ہیں، ایک: طلاق، دوسرے: فسخ نکاح، نکاح کبھی قاضی کے ذریعہ فسخ ہوتا ہے اور کبھی مانع نکاح کے پیدا ہوجانے کی وجہ سے از خود فسخ ہوجاتا ہے، طلاق کی متعدد شکلوں میں سے ایک خلع ہے، خلع میں دو باتیں وہ ہیں، جو اس کو علاحدگی کی دوسری شکلوں سے ممتاز کرتی ہیں، ایک یہ کہ اس میں شوہر ہی طلاق دیتا ہے؛ لیکن دونوں فریق کی رضامندی شامل ہوتی ہے، دوسرے: بیوی طلاق کے عوض یا تو کوئی مال ادا کرتی ہے یا اپنے کسی مالی حق سے دستبردار ہوتی ہے، اُصولی طور پر اس کے درست ہونے میں فقہاء کا اتفاق ہے۔

لیکن سوال یہ ہے کہ بعض اوقات شوہر طلاق دینے کو تیار نہیں ہوتا، اسباب فسخ یا تو موجود نہیں ہوتے یا بیوی اس کو ثابت کرنے کے موقف میں نہیں ہوتی، اس کے نتیجے میں سخت اختلاف اور نفرت کا ماحول پیدا ہوجاتا ہے، رشتۂ نکاح باقی رہتا ہے؛ لیکن نکاح کے مقاصد فوت ہوجاتے ہیں، ایسی صورت میں مسئلہ کو حل کرنے کے لئے کیا تدبیر اختیار کی جاسکتی ہے؟...... اس سلسلہ میں قرآن مجید کی یہ آیت ہماری رہنمائی کرتی ہے:

''وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا حَكَمًا مِّنْ أَهْلِهِ وَحَكَماً مِّنْ أَهْلِهَا إِن يُرِيدَا إِصْلَاحاً يُوَفِّقِ اللهُ بَيْنَهُمَا إِنَّ اللهَ كَانَ عَلِيماً خَبِيراً'' (النساء: ۳۵)۔

(اگر تم کو ان دونوں کے درمیان شدید اختلاف کا اندیشہ ہو تو ایک ایک حکم مرد وعورت کے خاندان سے بھیجو، اگر وہ دونوں اصلاح حال چاہیں گے، تو اللہ تعالیٰ ان دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردیں گے، اللہ تعالیٰ تمام باتوں سے باخبر اور واقف ہیں)۔

## حکم کے اختیارات

اس آیت کے مخاطب حکام وامراء ہیں، یہی حضرت عبد اللہ بن عباس امام مجاہد اور جمہور کا قول ہے؛ چنانچہ علامہ قرطبی فرماتے ہیں:

''الجمهور من العلماء على أن المخاطب بقوله: ''وإن خفتم'' الحكام والأمراء، وأن قوله: ''إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما'' يعني الحكمين، في قول ابن عباس ومجاهد وغيرهما، أي: إن يريدا

[1] ناظم المعہد العالی الاسلامی حیدرآباد

إصلاحاً يوفق الله بين الزوجين'' (الجامع لاحكام القرآن: ۵،۱۷۵)
چنانچہ حنفیہ، مالکیہ، حنابلہ اور معتمد تر قول کے مطابق شوافع حاکم پر اس بات کو ضروری قرار دیتے ہیں کہ وہ ایسی صورت میں اپنی طرف سے حَکَم بھیجے، یہ اس کی ذمہ داری ہے (دیکھئے: أحکام القرآن للجصاص: ۲/۱۹۰، أحکام القرآن لابن العربی: ۱/۱۴۵، المغنی مع الشرح الکبیر ۸/۱۶۶، نہایۃ المحتاج: ۶/۳۹۲)۔

اب سوال یہ ہے کہ حکمین صرف زوجین کے درمیان موافقت ہی پیدا کرنے کی کوشش کریں گے یا اگر انھوں نے مناسب سمجھا کہ دونوں میں تفریق کردی جائے تو انھیں شوہر کی رضامندی کے بغیر بھی تفریق کرنے کی اجازت ہوگی؟ اس سلسلہ میں علامہ قرطبی کا بیان ہے:

''... وإن كان غير ذلك ورأيا الفرقة فرّقا بينهما، وتفريقهما جائز على الزوجين، وسواء وافق حكم قاضي البلد أو خالفه، وكلهما الزوجان بذلك أو لم يؤكلاهما. والفراق في ذلك طلاق بائن. وقال قوم: ليس لهما الطلاق مالم يؤكلهما الزوج في ذلك ... وهذا أحد قولي الشافعي. وبه قال الكوفيون، وهو قول عطاء وابن زيد، والحسن، وبه قال أبوثور. والصحيح الأول. وأن للحكمين التطليق دون توكيل''۔

''وهو قول مالك والأوزاعي وإسحاق، وروي عن عثمان وعلي وابن عباس وعن الشعبي والنخعي. وهو قول الشافعي'' (الجامع لأحكام القرآن: ۵،۱۷۶)۔

فقہاء مالکیہ نے اس نقطۂ نظر کو زیادہ وضاحت کے ساتھ لکھا ہے؛ چنانچہ علامہ ابن عبدالبر کی وضاحت بھی قابل ملاحظہ ہے:

''وإذا بعث الإمام الحكمين وأمرهما بالإصلاح فإن عليهما أن يسعيا في الإصلاح جهدهما. فإن رأيا أن يجمعا جمعا، وتفريقهما جائز على الزوجين، وسواء وافق حكم قاضي البلد أو خالفه. وكلهما الزوجان بذلك أو لم يؤكلاهما'' (الكافي في فقه أهل المدينة لابن عبد البر: ۱،۲۹۴)۔

حنابلہ کے یہاں اگرچہ اس سلسلہ میں دونوں طرح کے اقوال ہیں؛ لیکن دبستانِ حنبلی کے عظیم ترجمان علامہ ابن قدامہ مقدسیؒ کا رجحان اُسی رائے کی طرف ہے جو مالکیہ کی ہے؛ چنانچہ اس بات کا جواب دیتے ہوئے کہ طلاق شوہر کا حق ہے، پھر حَکَم کیوں کر طلاق دے سکتا ہے؟ فرماتے ہیں:

''ولا يمتنع أن تثبت الولاية على الرشيد، أي الزوج، عند امتناعه من أداء الحق كما يقضى الدين عنه من ماله إذا امتنع، ويطلق الحاكم على المولى إذا امتنع'' (المغني: ۱۰،۲۶۳)۔

علماء حنابلہ میں یہی رجحان علامہ ابن تیمیہ کا بھی ہے؛ بلکہ ان کی عبارت سے مترشح ہے کہ اگر حَکَم کے بجائے خود حاکم یعنی قاضی شقاق کی بناء پر خلع کا فیصلہ کردے تو یہ بھی درست ہے:

''ويصح الخلع ممن يصح طلاقه بالملك، أوالوكالة، أو الولاية كالحاكم في الشقاق، وكذا لو فعله الحاكم في الإيلاء والعنة أو الإعسار وغيرهما من المواضع التي يملك الحاكم فيها الفرقة'' (كشاف القناع: ۵،۲۱۲)۔

اس کی تائید اس بات سے ہوتی ہے کہ حضرت ثابت بن قیس صاور حضرت جمیلہ کے درمیان جو خلع کا واقعہ پیش آیا، اس میں ابوزبیرص کی روایت کے مطابق خود رسول اللہا نے ان کے درمیان تفریق کردی تھی اور آپ انے حضرت ثابت صکے طلاق دینے کا انتظار بھی نہیں فرمایا:

''فأخذها له وخلى سبيلها، فلما بلغ ذلك ثابت بن قيس قال: قد قبلت قضاء رسول الله صلى الله عليه وسلم''۔

دار قطنی نے اس روایت کو بسند ثقات نقل کیا ہے (دیکھئے: فتح الباری: ۱۰/۵۰۵، اصل ماخذ کے لئے: دار قطنی: ۳/۲۵۵، باب المہر، سنن بیہقی: ۷/۳۱۴۳، باب الوجہ الذی تحل بہ الفدیۃ)۔ اسی طرح مصنف عبدالرزاق کی روایت ہے: "ففرق بينهما" (دیکھئے: فتح الباری: ۱۰/۵۰۲، تفسیر قرطبی: ۵/۱۳۹) یعنی رسول اللہا نے خود ان دونوں کے درمیان تفریق کردی، اسی طرح حضرت حبیبہ بنت سہل اور حضرت ثابت بن قیس ص والے واقعہ میں بھی یہ بات آئی ہے کہ آپ انے خود ان دونوں کے درمیان تفریق کردی: '' ... ففرق بينهما رسول الله صلى الله عليه وسلم'' (سنن ابن ماجه، كتاب الطلاق، باب المختلعه تاخذ ما آتاه، نیز دیکھئے: مسند احمد: ۴/۳) اور شعیب ارناؤوط نے اس حدیث کو حسن لغیرہ کے درجہ میں رکھا ہے۔

## احناف کے دلائل

احناف دراصل اس مسئلہ میں اس عام اُصول پر چلے ہیں کہ طلاق کا اختیار مردوں کے ہاتھ میں ہے اور خلع بھی مال کے عوض میں طلاق ہی ہے؛ اس لئے مرد کی آمادگی بہر طور ضروری ہوگی، اسی بنا پر ان کے یہاں حکمین کی حیثیت زوجین کے وکیل کی ہوتی ہے اور وہ ان ہی حدود میں رہ کر اقدام کر سکتے ہیں، جو زوجین نے متعین کر دی ہیں۔

دوسرے: ان کا استدلال سنن بیہقی میں عبیدہ سلمانیؒ سے منقول اس واقعہ سے بھی ہے، جسے علامہ ابوبکر جصاص رازی نے اپنی 'احکام القرآن' میں اور دوسرے مختلف مصنفین نے اپنی کتابوں میں ذکر کیا ہے کہ حضرت علیؓ نے ایک ایسے ہی مقدمہ میں حکم متعین کئے، پھر ان حکمین سے مخاطب ہو کر ان کی ذمہ داری بتائی کہ اگر ان دونوں کو جمع کر سکو تو جمع کر دو اور ان کا ازواجی رشتہ برقرار رکھو اور تفریق وعلاحدگی مناسب محسوس ہو تو ایک دوسرے کو علاحدہ کر دو، عورت تو اس پر آمادہ ہوگئی، مگر مرد نے علاحدگی پر اپنی عدم آمادگی کا اظہار کیا، حضرت علیؓ نے مرد پر دباؤ ڈالتے ہوئے فرمایا کہ جب تک تم اس عورت کی طرح فیصلہ کی ہر دو صورت پر آمادگی کا اظہار نہ کر دو، یہاں سے ہٹ نہیں سکتے: "لا تنفلت مني حتى تقر كما أقرت" یہاں حضرت علیؓ کا مرد کو تفریق کے لئے آمادہ ہونے پر مجبور کرنا بالکل بے معنی ہوگا، اگر حکم کو بطور خود طلاق دینے کا اختیار حاصل ہو اور وہ مرد کی رضامندی حاصل کرنے کا مکلف نہ ہو (دیکھئے: السنن الکبریٰ للبیہقی، باب الحکمین فی الشقاق بین الزوجین: ۷/۴۹۸-۹۹، حدیث نمبر: ۱۴۷۸۲، نیز: أحکام القرآن للجصاص: ۲/۲۴۰، تفسیر سورۂ نساء: ۳۵)۔

## مالکیہ کے دلائل

امام مالکؒ اور جو فقہاء قاضی کی طرف سے مقرر کئے ہوئے حکمین کو تفریق اور علاحدگی کا مجاز گردانتے ہیں، ان کی بنیادی دلیل خود سورۂ نساء: ۳۵ ہے، اس آیت میں متعدد قرائن ایسے ہیں، جو امام مالکؒ کے موقف کی تائید کرتے ہیں۔

اول: جیسا کہ مذکور ہوا...... اس آیت کے مخاطب قضاۃ اور حکام ہیں، خود ابوبکر جصاص رازیؒ نے بھی یہی لکھا ہے اور قرآن مجید کے لب ولہجہ سے بھی اس کی تائید ہوتی ہے، اب ظاہر ہے کہ قاضی اور حاکم کی حیثیت محض واعظ اور اخلاقی اپیل کرنے والے ناصح کی نہیں ہے؛ بلکہ اس کا منصب یہ ہے کہ جو لوگ وعظ و نصیحت کی زبان سمجھنے پر آمادہ نہ ہوں، ان کے لئے قانون اور اختیارات کی تلوار استعمال کی جائے؛ لہٰذا اگر قاضی کے مقرر کردہ حکمین کو قانونی اختیار حاصل نہ ہو تو قرآن کا قاضی کو مخاطب بنانا اور قاضی ہی کی طرف سے حکمین کی تقرری ایک بے معنی بات ہوگی؛ اس لئے قضاۃ اور حکام سے خطاب بجائے خود اس بات کی طرف اشارہ ہے کہ اس مسئلہ میں قاضی کے نمائندہ کو فیصلہ کن حیثیت حاصل ہونی چاہئے کہ وہ چاہے تو مصالحت کرادے یا اپنی صوابدید پر علاحدگی کر دے۔

دوسرے: قاضی کے بھیجے ہوئے ان نمائندوں کے لئے قرآن نے 'حَکَم' کا لفظ استعمال کیا ہے، حکم کے معنی خود حکم اور فیصلہ کرنے والے کے ہیں، اگر اس کی حیثیت محض طرفین کے وکیل کی ہو اور وہ ان کے احکام کا پابند ہو تو وہ حکم اور فیصل کہاں باقی رہا، اس تعبیر کا تقاضہ بھی یہی ہے کہ وہ تفریق اور مصالحت کے معاملہ میں خود مختار ہوں گے؛ چنانچہ قاضی ابوبکر ابن العربی اس آیت کی توضیح کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"هذا نص من الله ... سبحانه ... في أنهما قاضيان، لا وكيلان، وللوكيل اسم في الشريعة ومعنى، وللحكم اسم في الشريعة ومعنى" (احکام القرآن: ۱/۴۲۴)۔

تیسرے: قرآن نے یہاں " إن يريدا إصلاحاً " کہا ہے (اگر حکمین ان دونوں میں مصالحت کرانا چاہیں)، یہاں حکمین کی طرف 'ارادہ' اور 'چاہنے' کی نسبت کی گئی ہے اور ایسی بات اسی کے بارے میں کہی جا سکتی ہے جو کسی کام کے کرنے اور اس کے خلاف اقدام کرنے کا اختیار رکھتا ہو، جو شخص کسی کا وکیل ہو، وہ ارادہ واختیار کا مالک نہیں ہوتا، وہ خاص اسی کے حکم کا پابند ہوتا ہے؛ چنانچہ اگرچہ شوافع کے یہاں راجح قول وہی ہے، جو حنفیہ کا ہے (دیکھئے: روضۃ الطالبین: ۷/۳۷۱، کتاب عشرۃ النساء) لیکن خود فقہاء شوافع میں علامہ عمرانی نے مالکیہ کے نقطۂ نظر کو 'اشبہ بالقرآن' یعنی قرآن مجید سے قریب تر قرار دیا ہے (البیان: ۹/۵۳۳) نیز اگرچہ فقہاء حنابلہ کی ایک بڑی تعداد کے مطابق وہ قول راجح ہے، جو حنفیہ نے اختیار کیا ہے، جیسا کہ علامہ بیضاوی نے نقل کیا ہے (دیکھئے: الانصاف مع المقنع والشرح الکبیر: ۲۱/۴۷۹، باب عشرۃ النساء) لیکن خود فقہاء حنابلہ میں علامہ زرکشی اس دوسرے قول کو ظاہر قرآن سے ہم آہنگ قرار دیتے ہیں: " وهو ظاهر الآية الكريمة" (الانصاف مع المقنع والشرح الکبیر: ۲۱، ۴۸۲، باب عشرۃ النساء)۔

## احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اب آیئے ان احادیث کی طرف جو اس مسئلہ میں مالکیہ کی مستدل ہیں:

(۱) امام بخاریؒ نے حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کی ہے کہ ثابت بن قیس ص کی بیوی حضورا کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول ا! مجھے ثابت بن قیس ص کے دین واخلاق سے کوئی شکایت نہیں ہے؛ لیکن مجھے یہ بات بھی پسند نہیں ہے کہ مسلمان ہو کر کسی کی ناشکری کروں ''أکرہ الکفر فی الاسلام'' یعنی ایک طرف ثابت ص کا میرے ساتھ اچھا سلوک ہے، دوسری طرف میرا ان کی طرف طبعی رجحان نہیں ہے، جس کے باعث میری طرف سے ان کی ناقدری ہوتی ہے؛ اس لئے ہم دونوں میں علاحدگی کرادی جائے، آپ انے حضرت ثابت سے فرمایا کہ باغ لے لو اور اس کو طلاق دے دو ''اقبل الحديقة وطلقها تطليقة'' (صحيح بخاري: ۲،۷۹۴، باب الخلع وكيف الطلاق فيه)۔

اور ایک روایت کے الفاظ یوں ہیں کہ حضورانے ان کو حکم دیا؛ لہٰذا انھوں نے بیوی کو علاحدہ کردیا: ''امرہ ففارقھا'' امام بخاری کی ایک اور روایت اور نسائی کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا نام جمیلہ بنت عبداللہ بن ابی بن سلول تھا اور ابوالزبیر کی روایت میں زینب بنت عبداللہ بن ابی بن سلول کا ذکر ہے۔

اس حدیث میں واقعہ کا یہ پہلو قابل توجہ ہے کہ حضورانے حضرت ثابت ص سے اپیل نہیں کی، نہ مشورہ کیا؛ بلکہ طلاق دینے کا حکم فرمایا، یہ اس بات کی علامت ہے کہ قاضی مرد کی رضامندی اور آمادگی معلوم کرنے کا پابند نہ ہوگا؛ بلکہ حسب ضرورت اس کو اپنی صوابدید پر نافذ کرے گا، اب اس کے نافذ کرنے کی ایک صورت تو یہ ہے کہ خود مرد اس بات کے لئے تیار ہوجائے اور طلاق دے دے، جیسا کہ اس واقعہ میں ہوا، یا قاضی حکمین کو مقرر کردے اور وہ علاحدگی کے فیصلہ پر متفق ہوجائیں، یا پھر قاضی خود علاحدہ کردے۔

(۲) دوسرا واقعہ بھی حضرت ثابت ص ہی کا ہے، جسے ابوداؤد نے سیدنا حضرت عائشہؓ سے نقل کیا ہے کہ حبیبہ بنت سہلؓ ثابت بن قیسؓ کے نکاح میں تھیں، ثابت ص نے حبیبہؓ کو اس قدر مارا کہ ان کا کوئی عضو ٹوٹ گیا، حبیبہ رضی اللہ عنہا حضورا کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور شوہر کی شکایت کی، آپ انے ان کو بلایا اور فرمایا ''حبیبہؓ کے مال میں سے کچھ لے کر اس کو رہا کردو'' ثابت بن قیس ص نے دریافت کیا: ''کیا یہ درست ہوگا؟'' آپ انے فرمایا: ہاں، ثابت ص نے کہا: میں نے اس کو دو باغ دیئے ہیں، جو اسی کے قبضہ میں ہیں، آپ انے فرمایا: اس کو لے کر حبیبہ کو چھوڑ دو ''خذھا وفارقھا'' چنانچہ ثابت نے ایسا ہی کیا (ابوداود: ۱ر ۳۰۳، باب فی الخلع)۔

ابن ماجہ کی ایک روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حبیبہ بنت سہل کو اصل میں ان کی شکل وصورت سے کراہت تھی اور یہ ناپسندیدگی اس درجہ تھی کہ ان کے الفاظ میں ''اگر خدا کا خوف نہ ہوتا تو جب انھوں نے مجھ سے قربت کی، میں ان کے منھ پر تھوک دیتی: '' والله لولا مخافة الله اذا دخل علیّ لبصقت فی وجهه'' (ابن ماجہ: ۴۸، باب المختلعة، ياخذ مااعطاها) ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ان کی بیویوں ...... حبیبہ اور جمیلہ ...... دونوں ہی کو اصل شکایت ثابت ص کی صورت سے تھی، جیسا کہ حضرت جمیلہ کا بیان گذر چکا ہے کہ مجھے ان کے دین واخلاق سے شکایت نہیں ہے؛ البتہ ہوسکتا ہے کہ اس ناپسندیدگی کی وجہ سے حبیبہؓ سے کوئی ایسی بات سرزد ہوگئی ہو، جس نے ثابت ص کو مشتعل کردیا ہو اور انھوں نے مارا ہو، جس میں ان کے ہاتھ ٹوٹ گئے ہوں...... اس واقعہ میں بھی آپ انے ثابت ص سے کوئی سفارش اور اپیل نہیں کی اور ان سے طلاق پر رضامندی بھی نہیں معلوم کی؛ بلکہ حالات کو پیش نظر رکھ کر خود فیصلہ فرمایا کہ وہ مہر واپس لے لیں اور طلاق دے دیں۔

حضرت ابوسعید خدری ص کی بہن نے اپنے شوہر کی اور شوہر نے ان کی رسول اللہ اسے شکایت کی، آپ انے دونوں کی باتیں سننے کے بعد بیوی کو حکم دیا کہ شوہر نے مہر کے طور پر جو باغ دیا ہے، وہ اسے واپس کردیں اور شوہر کو حکم دیا کہ وہ طلاق دے دیں: '' فأمرها النبي صلى الله عليه وسلم أن ترد إليه حديقة كان قد دفعها إليها مهراً ويطلقها'' سنن بیہقی اور دارقطنی میں حضرت ابوسعید خدری ص سے یہ روایت نقل کی گئی ہے (سنن الدارقطنی، کتاب النکاح، باب المہر، حدیث نمبر: ۳۶۲۷، کتاب الخلع والطلاق، باب الوجہ الذي تحل بہ الفدیۃ، حدیث نمبر: ۱۴۸۵۰، عن ابی سعید الخدریؓ، دیکھئے: تفسیر قرطبی: ۳/۱۴۱، نیز دیکھئے: تکملۃ المجموع: ۱۸/۱۵۸)۔

## آثارِ صحابہ

احادیث کے بعد صحابہ کے آثار پر نظر ڈالئے: (۱) اس نوعیت کا ایک واقعہ سیدنا حضرت عثمان ص کے دور میں پیش آیا، ان کے زمانہ میں عقیلؓ بن ابی

طالب اور ان کی بیوی فاطمہؓ بنت عتبہ کے درمیان اختلاف پیدا ہوگیا، فاطمہؓ نے حضرت عثمان غنیؓ سے شکایت کی، حضرت عثمانؓ نے حضرت عبداللہ ابن عباسؓ اور حضرت معاویہؓ کو بحیثیت حکم بھیجا، حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے فرمایا ''لأفرقن بينهما'' (میں ضرور ان دونوں میں تفریق کردوں گا)، حضرت معاویہؓ نے کہا کہ میں عبد مناف کے دو بزرگ خاندانوں میں تفریق نہیں کرسکتا: ''ما كنت لأفرقن بين شيخين من عبد مناف'' یہاں تک کہ ان دونوں نے باہم خود ہی مصالحت کرلی (مصنف عبدالرزاق: ۶/ ۵۲۳، ص: ۱۱۸۸۷، کتاب الطلاق باب الحکمین، نیز دیکھئے: الجامع لاحکام القرآن: ۱۷۶/۵) یہاں بھی حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا بحیثیت حکم فرمانا کہ میں ان دونوں کے درمیان ضرور تفریق کردوں گا، اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ حکم بحیثیت حکم خود ہی تفریق کے معاملہ میں مختار ہوتا ہے، نیز حضرت معاویہؓ کا اصل مسئلہ پر نکیر نہیں کرنا اس کی تائید وتوثیق ہے۔

(۲) اس سلسلہ کا دوسرا واقعہ حضرت علیؓ کے عہد خلافت کا ہے، جس کا مجمل ذکر اس سے پہلے ہوچکا ہے، دارقطنی نے محمد بن سیرین کے واسطہ سے صحیح سند سے اس واقعہ کی تفصیل نقل کی ہے کہ ایک شوہر وبیوی اپنے اپنے لوگوں کے ساتھ حضرت علیؓ کی خدمت میں آئے، حضرت علی کے حکم سے شوہر و بیوی ہر ایک کے لوگوں میں سے ایک ایک حکم منتخب کئے گئے، حضرت علیؓ نے ان دونوں سے مخاطب ہوکر فرمایا: کیا تم کو اپنی ذمہ داری معلوم ہے؟ تمہاری ذمہ داری یہ ہے کہ مناسب سمجھو تو دونوں میں علاحدگی کرادو، عورت نے کہا: میں اللہ کی کتاب پر راضی ہوں، چاہے اس کا فیصلہ میرے حق میں ہو یا میرے خلاف، جب کہ شوہر نے کہا: جہاں تک علاحدگی کی بات ہے تو میں اس کے لئے تیار نہیں ہوں ''اما الفرقة فلا'' حضرت علی نے کہا: تم نے جھوٹ کہا، تم بھی جب تک اس عورت کی طرح اقرار نہ کرلو، یہاں سے جا نہیں سکتے (السنن الکبریٰ للبیہقی، حدیث نمبر: ۱۴۷۸۲، باب الحکمین فی الشقاق)۔

اس مقدمہ میں حضرت علی کا حکمین سے کہنا کہ کیا تم اپنی ذمہ داری سے واقف ہو، تمہاری ذمہ داری یہ ہے کہ اگر تم چاہو تو علاحدگی کرادو ''هل تدريان ما عليكما؟ إن رأيتما أن تفرقا فرقتما'' اس بات کی دلیل ہے کہ حکمین بحیثیت حکم تفریق کا اختیار رکھتے ہیں اور وہ اس کے ذمہ دار ہیں، اگر ان کی حیثیت محض وکیل کی ہوتی تو سوال اس طرح ہوتا ''کیا تمہیں معلوم ہے کہ تم کس بات کے وکیل بنائے گئے ہو؟ ''هل تدريان ما وكلتما''۔

پھر یہ کہ خلع میں اگر یک طرفہ مرد کی رضامندی ضروری ہوتی اور قاضی کو اس سلسلہ میں کوئی اختیار نہ ہوتا تو یہ بات بھی درست نہ ہوتی کہ حضرت علیؓ اس پر طلاق کی آمادگی کے لئے دباؤ ڈالتے، وہ زیادہ سے زیادہ سفارش اور اپیل ہی کرسکتے تھے۔

ان وجوہ کی بناء پر واقعہ ہے کہ اس مسئلہ میں امام مالک کی رائے زیادہ قوی معلوم ہوتی ہے اور یہی رائے اکثر فقہاء اوزاعی، اسحاق، شعبی، نخعی، طاؤس، ابوسلمہ، ابراہیم، مجاہد اور ایک ایک قول کے مطابق امام شافعی اور امام احمد کی ہے۔ اور صحابہ میں بھی حضرت علی، حضرت عثمان اور حضرت عبداللہ بن عباسؓ کا بھی مسلک نقل کیا گیا ہے (المغنی: ۷/ ۲۴۴، فقہ السنۃ: ۲/ ۲۷۶)۔

## احناف کے دلائل کا تجزیہ

حقیقت یہ ہے کہ اس مسئلہ میں احناف کے دلائل قابل ذکر ہیں:

یہ کہنا کہ اصل یہ ہے کہ طلاق کا اختیار مرد کے ہاتھ میں ہو، تسلیم ہے، مگر اس سے بھی انکار نہیں کیا جاسکتا کہ مقاصد نکاح کی حفاظت اور زوجین کی مصلحتوں کی رعایت کے پیش نظر قاضی بھی، بہت سی صورتوں میں تفریق کا مختار بن جاتا ہے، یہاں بھی زوجین کے بڑھتے ہوئے شدید اور ناقابل حل اختلافات کو پیش نظر رکھ کر جب قاضی کے نمائندے اس نتیجہ پر پہنچ جائیں کہ ان دونوں میں تفریق اور علاحدگی ہونی چاہئے تو مقاصد نکاح کی حفاظت اور دونوں کو اللہ کی حدوں پر قائم رکھنے کے لئے ضروری ہوگا کہ مرد کے اس اختیار میں دفع ظلم کے لئے دخل دیا جائے اور قاضی کی طرف سے مقرر شدہ حکم از خود تفریق کردیں۔

احناف کا یہ استدلال کہ ''حضرت علیؓ نے شوہر کو اس کا اقرار کرنے پر مجبور کیوں کیا کہ وہ بھی حکم کے فیصلہ کے مطابق مصالحت اور علاحدگی ہر دو صورت پر آمادگی ظاہر کرے؛ کیوں کہ اگر حکم کو اس کا اختیار حاصل ہی تھا تو شوہر کا اقرار اور انکار کوئی اہمیت نہیں رکھتا'' بھی محل نظر ہے، امام مالک اور ان کے ہم خیال حضرات کے نزدیک حضرت علیؓ کے اس حکم کی حیثیت وہی تھی، جو نامرد کو طلاق کا حکم دینے کے سلسلے میں ہے، یعنی اگر شوہر نامرد ہو اور عورت نے یہ ثابت کردیا کہ وہ اس سے علاحدگی کی حقدار ہے تو قاضی پہلے خود شوہر سے کہے گا کہ وہ عورت کو طلاق دے دے، مرد اگر اس پر آمادہ ہوگیا تو ٹھیک ہے، ورنہ خود قاضی اس کی طرف سے عورت کو طلاق دے دے گا، حضرت علیؓ کا مطالبہ یہاں اسی نوعیت کا تھا کہ اگر شوہر خود طلاق دے دے تو بہتر ہے، ورنہ پھر قاضی کے نمائندے...... حکمین ......خود اس ناخوشگوار فریضہ کو انجام دیں گے؛ چنانچہ بہت سے معاملات میں شوہر کی طرف سے نکول کے سامنے آنے کے بعد قاضی اپنے اختیار کا استعمال کرتا ہے۔

شقاق کی بنیاد پر تفریق کے مسئلہ میں چند نکات خصوصی اہمیت کے حامل ہیں، جن کا ذکر مناسب ہوگا:

## شقاق سے مراد اور اس کے اسباب

(۱) شقاق کے اصل معنی 'اختلاف شدید' کے ہیں، جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''وَإِن تَوَلَّوۡاْ فَإِنَّمَا هُمۡ فِي شِقَاقٍ'' (البقرۃ: ۱۳۷) جب ایک طرف سے شدید اختلاف کا اظہار ہوتا ہے تو نفرت کی کیفیت پیدا ہوتی ہے، اور پھر دونوں فریق کی طرف سے تنفر کا اظہار سامنے آتا ہے؛ اسی لئے عام طور پر اس لفظ کا استعمال ''باب مفاعلة'' سے کیا جاتا ہے، اگرچہ کہ ایک ہی طرف سے شقاق کیوں نہ ہو، جیسے ''وَمَن يُشَاقِقِ ٱلرَّسُولَ مِنۢ بَعۡدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ ٱلۡهُدَىٰ'' (النساء: ۱۱۵) ظاہر ہے کہ اس میں 'شقاق' اللہ کے رسول کی طرف سے نہیں ہوسکتا، کفار و مشرکین کی طرف سے ہی ہوسکتا ہے، زوجین کے درمیان شقاق کا معاملہ بھی ایسا ہی ہے، یہ شوہر کی طرف سے بھی ہوسکتا ہے اور بیوی کی طرف سے بھی، اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ شقاق پیدا ہونے اور پروان چڑھنے میں دونوں کا دخل ہو، علامہ فخر الدین رازی نے اس نکتہ کو واضح کرتے ہوئے لکھا ہے: ''فذلك الشقاق إما أن يكون منها أو منه أو منهما أو يشكل'' (مفاتیح الغیب: ۵، ۲۰۲) شقاق یا تو شوہر و بیوی دونوں کی طرف سے ہوگا، یا شوہر کی طرف سے، یا بیوی کی طرف سے، اور ایسا بھی ہوسکتا ہے کہ کس کی جانب سے شقاق ہے؟ اس کا اندازہ کرنا دشوار ہوجائے۔

لہٰذا حکمین کا تقرر اور زوجین کے درمیان تفریق کا اطلاق نفس شقاق کے پائے جانے پر ہوگا، خواہ ایک فریق اس کا سبب ہو، یا دونوں فریق ہوں۔

ایک اہم سوال یہ بھی ہے کہ زوجین کے درمیان شقاق کی صورت کس طور پر پیدا ہوتی ہے؟..... ظاہر ہے اس کے لئے کوئی ایک پیمانہ مقرر نہیں کیا جاسکتا؛ لیکن دار القضاء میں جو تجربات سامنے آتے رہتے ہیں، ان کی روشنی میں کچھ اُمور کا ذکر کیا جاتا ہے:

(الف) شوہر بیوی پر ظلم کرتا ہو، اس کے ساتھ بدسلوکی کا معاملہ کرتا ہو؛ لیکن یہ صورت حال بیوی کے سسرال میں پیش آتی ہو، اس لئے وہ ثابت کرنے سے قاصر ہو۔

(ب) شوہر بیوی پر شک کرتا ہو، ہمیشہ اسے مشکوک نظر سے دیکھتا ہو، یا کچھ لوگوں کی طرف اس کو منسوب کرتا رہتا ہو۔

(ج) شوہر کا سلوک بیوی کے ساتھ تو اچھا ہو؛ لیکن اس کے والدین کے ساتھ نہایت ناشائستہ اور بدتمیزی پر مبنی ہو۔

(د) عورت پر اس کے سسرال کے بعض مرد یا شوہر کے ملنے جلنے والے بری نظر رکھتے ہوں اور شوہر اس کی عزت وآبرو کی حفاظت کے لئے مناسب قدم نہیں اٹھاتا ہو۔

(ھ) شوہر اگرچہ بیوی کے ساتھ اچھا سلوک رکھتا ہو؛ لیکن جرائم پیشہ ہونے کی وجہ سے بدنام ہو۔

(و) شوہر کسی دوسری عورت سے غیر شرعی تعلق رکھتا ہو، جو عورت کے لئے اسی طرح ناگوار خاطر ہوتا ہے، جیسے ایک مرد کے لئے اس کی بیوی کا غیر اخلاقی کردار۔

(ز) بیوی تعلیم یا ملازمت کے بہت اعلیٰ معیار پر ہو اور شوہر تعلیم و ملازمت کے اعتبار سے اس سے کم تر معیار پر ہو۔

(ح) بیوی بہت خوش شکل ہو اور اپنے مناسب جوڑا چاہتی ہو اور شوہر اس کے مقابلہ نمایاں طور پر بدصورت ہو۔

غرض کہ کوئی بھی ایسا سبب جو اسباب فسخ نکاح میں سے نہیں ہے، یا ہے؛ لیکن بیوی اس کو ثابت کرنے کے موقف میں نہیں ہے، اس کی وجہ سے شدید نفرت پیدا ہوجائے اور کوشش کے باوجود دونوں میں موافقت پیدا نہ ہوسکے، اس ناموافقت کی وجہ سے ''امساک بالمعروف'' کی کیفیت مفقود ہوجائے اور ''تسریح بالاحسان'' کے لئے شوہر تیار نہ ہو، شقاق میں داخل ہے اور ایسے مواقع پر بدرجہ ضرورت احتیاط کے ساتھ شقاق کی بنا پر تفریق وخلع کے سلسلہ میں فقہاء مالکیہ وغیرہ کی رائے سے فائدہ اُٹھایا جاسکتا ہے۔ واللہ اعلم

## حکم کی تعداد

(۲) اگرچہ افضل طریقہ یہ ہے کہ دو حکم بنائے جائیں؛ لیکن اگر ایک ہی حکم بنایا جائے تو بھی جائز ہے، علامہ قرطبی کا بیان ہے:

''ويجزئ إرسال الواحد، لأن الله سبحانه حكم في الزنا بأربعة شهود ثم قد أرسل النبي صلى الله عليه وسلم إلى المرأة الزانية أنيساً وحده وقال له: إن اعترفت فارجمها، وكذا قال في المدونة'' (الجامع لاحکام القرآن: ۵، ۱۷۷)۔

اگرچہ فقہاء مالکیہ کے درمیان اس میں اختلاف ہے اور علامہ باجی کے نزدیک دو حکم ہی مقرر کرنا ضروری ہے؛ لیکن مالکیہ کا قول راجح یہی ہے کہ ایک حکم

مقرر کرنا بھی کافی ہے (دیکھئے: حاشیۃ الدسوقی: ۳/۲۱۵، فصل انما یجب القسم للزوجات)۔

## زوجین اور قاضی کی طرف سے مقرر کردہ حکم کے اختیارات

قاضی اور حاکم کے علاوہ خود فریقین کو بھی حکم مقرر کرنے کا حق ہے؛ کیوں کہ ان کو اپنی ذات پر ولایت حاصل ہے اور اس صورت میں بھی حکم کے کئے ہوئے فیصلے ان دونوں پر لازم ہوں گے۔

''ولو كانا۔ أي: الحكمان۔ مقامين من جهتهما۔ أي: الزوجين۔ فهو نافذ. ولو لم يرضه الزوجان أو الحاكم'' (الشرح الصغير مع حاشية الدسوقي: ۲،۲۱۱، باب في النكاح. فصل: انما يجب القسم للزوجات)۔

قاضی کی طرف سے مقرر کئے ہوئے حکم اور زوجین کی طرف سے مقرر شدہ حکم میں فرق یہ ہے کہ قاضی کے مقرر کردہ حکم کو فریقین معزول نہیں کر سکتے؛ لیکن وہ اپنے مقرر کئے ہوئے حکم کو اس وقت تک معزول کر سکتے ہیں، جب تک کہ مقدمہ ابتدائی کاروائی اور تحقیق کے مرحلہ میں ہو، جب تحقیقات مکمل ہو جائیں، تو اب حکم کو معزول نہیں کیا جا سکتا:

''لهما الإقلاع عنهما إن أقاماهما مالم يستوعبا الكشف ويعزما على الحكم'' (مختصر الخليل مع الشرح الصغير: ۲،۱۶، باب النكاح. قسم الزوجات مايلحق به)۔

جیسے قاضی کے مقرر کئے ہوئے حکم فیصلہ کرنے میں آزاد ہوتے ہیں، اسی طرح زوجین کے مقرر کردہ حکم بھی فیصلہ کرنے میں آزاد ہوں گے، زوجین کو حق نہیں ہوگا کہ وہ ان کے فیصلے مسترد کر دیں۔

(۱۰) حکم کو چوں کہ حکم بنانے والوں پر ایک طرح کی ولایت حاصل ہوتی ہے؛ اس لئے حکم کا ان صفات کا حامل ہونا ضروری ہے، جو فی الجملہ ولی کے لئے ضروری ہیں، علامہ قرطبی نے ان صفات کو سمیٹتے ہوئے کہا ہے کہ ان کو عادل، صاحب بصیرت اور احکام فقہیہ سے واقف ہونا چاہئے: ''ويكونان من أهل العدالة وحسن النظر والبصر بالفقه'' اسی سے معلوم ہو گیا کہ فاسق، غیر مسلم، ناعاقل، تہمت کا سزا یافتہ، سفیہ و کم عقل حکم نہیں ہو سکتا، مالکیہ نے حکم کے لئے مرد ہونے کو بھی ضروری قرار دیا ہے: يشترط فيه الذكوره (حاشيه خرشی: ۴،۹-۸، فصل انما يجب القسم للزوجات)؛ چوں کہ یہ مقدمہ احکام نکاح سے متعلق ہوگا، اس لئے یہ بھی ضروری ہوگا کہ نکاح، فسخ و تفریق اور نشوز وغیرہ کے احکام سے واقف ہو؛ چنانچہ علامہ خرشی نے حکم کی شرائط میں سے لکھا ہے: ''والفقه بما حكم فيه'' (حوالہ سابق)۔

(۴) اگر دو حکم مقرر ہوئے تو ضروری ہے کہ فیصلہ دونوں کے اتفاق رائے سے ہو، اگر ایک نے تفریق کی رائے دی اور دوسرے نے اختلاف کیا تو تفریق نہ ہو سکے گی:

''فإن اختلف الحكمان لم ينفذ قولهما ولم يلزم من ذلك شيء إلاما اجتمعا عليه. وكذلك كل حكمين حكما في أمر، فإن حكم أحدهما بالفرقة ولم يحكم بها الآخر أو حكم أحدهما بمال و أبى الآخر فليسا بشيء حتى يتفقا'' (الجامع لاحكام القرآن: ۵،۱۷۷)۔

## کیا حکمین کا زوجین کے اقارب میں ہونا ضروری ہے؟

(۵) حکمین بہتر ہے کہ مرد و عورت کے اقرباء میں سے ہوں، مگر یہ ضروری نہیں ہے، قاضی اپنی صوابدید پر کسی بھی دو آدمیوں کو اس کے لئے مقرر و معین کر سکتا ہے، فقہاء مالکیہ کا رجحان یہ ہے کہ اس آیت میں دونوں کے اعزہ میں سے حکم مقرر کرنے کا امر بطور وجوب کے ہے، اس لئے زوجین کے اقارب میں سے ہی حکم مقرر کیا جانا چاہئے؛ البتہ اگر یہ ممکن نہ ہو، یعنی زوجین کے اقارب میں ایسے لوگ موجود نہ ہوں، جو عادل و معتبر ہوں اور جن کے بارے میں اعتماد ہو کہ وہ غیر جانبداری کے ساتھ فیصلہ کریں گے تو اجنبی شخص کو قاضی حکم مقرر کر سکتا ہے، ورنہ نہیں:

''وإن لم يمكن فأجنبيين فإن بعث أجنبيين مع الإمكان ففي نقض حكمها تردد والظاهر نقضه''
(بلغة السالك بهامش الشرح الصغير: ۲،۵۱۳، باب النكاح. القسم بين الزوجات)۔

لیکن متعدد اہل علم کی رائے ہے کہ یہ حکم بطور استحباب کے ہے؛ چنانچہ فقہاء شوافع میں علامہ عمرانی رقمطراز ہیں:

''والمستحب أن يكونا من أهلهما. للاية. وإن كان من غير أهلهما جاز'' (البيان: ۵؍۲۹، كتاب الصداق، باب النشوز)۔

اسی طرح فقہاء حنابلہ میں علامہ ابن قدامہ لکھتے ہیں:

''والأولى أن يكونا من أهلهما ... فإن كان من غير أهلهما جاز. لأن القرابة ليست شرطاً في الحكم ولا الوكالة'' (المغنی: ۱۰، ۲۶۵-۲۶۶، کتاب عشرة النساء والخلع)۔

موجودہ حالات کے لحاظ سے یہ دوسری رائے ہی زیادہ قرین قیاس ہے؛ کیوں کہ آج کل خدا ناترسی اور خشیت وورع کے کم ہوجانے کی وجہ سے اچھے خاصے بظاہر دیندار لوگ بھی جب کسی فریق کی طرف سے حکم بن کے آتے ہیں تو وہ سچائی پر فیصلہ کرنے کے بجائے طرف داری پر اُتر آتے ہیں اور ان پر اس فریق کا دباؤ رہتا ہے، جس سے ان کی قرابت ہے۔

## فیصلہ میں خود مختار

(۶) حکمین تفریق کا فیصلہ کرنے میں نہ زوجین کی مرضی کے پابند ہوں گے اور نہ خود قاضی کے حکم کے:

''وتفريقهما جائز على الزوجين وسواء وافق حكم قاضي البلد أو خالفه. وكلهما الزوجان بذالك أو لم يؤكلهما'' (الجامع لاحكام القرآن: ۵؍۱۷۶)۔

## ہندوستان میں مروجہ طریقۂ کار کے لحاظ سے سہولت

ہندوستان میں دار القضاء کا عملی طریقہ کار یہ ہے کہ جب مدعی اور مدعا علیہ آتے ہیں تو وہ تحکیم کے فارم پر دستخط کرتے ہیں، جس میں یہ بات لکھی ہوتی ہے کہ ہم دونوں کے درمیان نزاع پیدا ہوگئی ہے، اسی سلسلہ میں ہم دار القضاء سے رُجوع ہوئے ہیں، قاضی شریعت جو بھی فیصلہ کریں ہمیں قبول ومنظور ہے۔

غور کیا جائے تو یہ صورت تحکیم ہی کی ہے؛ لہٰذا اگر کہیں قاضی شقاق کی بنا پر تفریق کی ضرورت محسوس کرے تو اس کو مزید کسی کو حکم بنانے کی ضرورت نہیں؛ کیوں کہ جب فریقین حاضر ہوگئے اور اس فارم پر دستخط کردیا تو شرعاً اور قانوناً وہ خود حکم اور ثالث ہے۔

البتہ یہ صورت اسی وقت ہوگی، جب کہ دونوں فریق حاضر ہوئے ہوں اور انھوں نے تحکیم نامہ پر دستخط کردیا ہو، اگر مدعا علیہ حاضر ہی نہیں ہوا، تو عام طور پر تحکیم کی ضرورت ہی نہیں پڑتی؛ کیوں کہ ایک تو مدعا علیہ زیادہ تر اسی بنیاد پر غیر حاضر ہوتا ہے کہ وہ محسوس کرتا ہے کہ مدعی کے پاس مناسب ثبوت وشواہد موجود ہیں، دوسرے بعض دفعہ اطلاع ملنے اور تشہیر کئے جانے کے باوجود مدعا علیہ کی عدم حاضری نکول عن الحلف کے حکم میں ہوتی ہے، جو خود قضاء قاضی کی ایک اہم بنیاد ہے۔

## ایک طلاق بائن کے حکم میں

(۸) حکمین کے ذریعہ زوجین کے درمیان علاحدگی کا فیصلہ ایک طلاق بائن کے حکم میں ہوگا: ''والفراق في ذالك طلاق بائن'' (الجامع لاحكام القرآن: ۵؍۱۷۶) رابطہ عالم اسلامی کی فقہ اکیڈمی کے اٹھارہویں سیمینار منعقدہ: ۱۰-۱۴ ربیع الاول ۱۴۲۷ھ کے فیصلوں کی (دفعہ نمبر: ۶) اس طرح ہے:

''إذا وقع الخلع فهو فرقة بائنة لا يحق معها للزوج مراجعة الزوجة بمقتضى العقد الاول وعليها العدة''۔

یہاں تک کہ اگر حکم ایک سے زائد طلاق واقع بھی کردے، تو ایک ہی معتبر ہوگی اور ایک سے زیادہ باطل قرار پائے گی (شرح مختصر الخليل للدردير: ۱؍۳۴۸)۔

## فیصلہ کا طریقۂ کار

(۷) جس کو حکم بنایا جائے اس کی ذمہ داری ہے کہ پہلے زوجین میں موافقت پیدا کرنے کی کوشش کرے؛ کیوں کہ رشتہ نکاح کو باقی رکھنا اصل ہے، قرآن مجید نے اسی کی طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا ہے: ''إِن يُرِيدَا إِصْلَاحاً يُوَفِّقِ اللهُ بَيْنَهُمَا'' (النساء: ۳۵) لیکن اگر موافقت کی صورت پیدا نہ ہوسکے اور علاحدگی کی نوبت آجائے تو اگر غلطی شوہر کی طرف سے ہو تو طلاق واقع کی جائے گی نہ کہ خلع؛ کیوں کہ جب خود شوہر کا قصور ہے تو عورت پر بدل کی ادائیگی کو لازم

کرنا بے معنی ہے:

''إن أساء الزوج عليها، طلقا عليه بلا خلع، أي: بلا مال يأخذانه منها له لظلمه'' (الشرح الكبير مع حاشية الدسوقي: ۲،۱۲۲، باب في النكاح، فصل: انما يجب القسم للزوجات)۔

اور اگر دونوں فریق قصوروار ہوں تو بھی اکثر فقہاء مالکیہ کے نزدیک حکم کو طلاق بلا مال ہی کا فیصلہ کرنا چاہئے:

''وإن أساءا معاً، أي: كان كل منهما يضر بصاحبه تعين الطلاق بلا خلع عند الأكثر إذا لم ترض بالمقام معه'' (الشرح الصغير: ۲،۵۱۴، باب النكاح، القسم للزوجات ما يلحق به)۔

اور اگر بیوی کی طرف سے زیادتی ہو تو پھر خلع کے ذریعہ تفریق کا فیصلہ کرنا چاہئے، جیسا کہ حضرت ثابت بن قیس ؓ کی دونوں بیویوں کے سلسلہ میں مروی ہے؛ لیکن بہر حال حکمین اس کے پابند نہیں؛ کیوں کہ بعض دفعہ مصلحت اس کے برخلاف بھی ہوتی ہے، خاص کر ہندوستان جیسے ملک میں بعض اوقات دار القضاء فریقین کو ایک رائے پر متفق کرنے کے لئے اس تفصیل سے ہٹ کر فیصلہ کرنے پر مجبور ہوتا ہے۔

(۱۱) چوں کہ اس آیت کے مخاطب 'حکام وقضاۃ' ہیں؛ اس لئے اصل میں حکم مقرر کرنا قاضی کا کام ہے اور اسی حکم میں امیر بھی ہے؛ کیوں کہ اسے بھی 'ولایت عامہ' حاصل ہے؛ اسی لئے فقہاء نے قاضی اور حاکم دونوں الفاظ استعمال کئے ہیں: '' بعث الحاكم أو من يقوم مقامه حكمين'' (الشرح الكبير مع الدسوقي: ۲، ۲۱۱)...... مالکیہ نے اس بات کی بھی صراحت کی ہے کہ اس معاملہ میں قاضی کے یہاں دعویٰ کا پیش ہونا ضروری نہیں:

''إذا علم الإمام من حال الزوجين الشقاق لزمه أن يبعث إليهما حكمين ولا ينتظر ترافعهما'' (مختصر خليل مع الشرح الصغير: ۲، ۵۱۶، باب النكاح، القسم الزوجات وما يلحق به)۔

اور اس کی وجہ ظاہر ہے کہ اصلاح بین المسلمین حقوق اللہ میں سے ہے اور حقوق اللہ میں دعویٰ ضروری نہیں ہوتا۔

هذا ما عندي والله اعلم بالصواب وعلمه أتم وأحكم۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا ڈاکٹر ظفر الاسلام اعظمی[1]

(۱) خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف اس طرح ہے:

''فی المخلص والایضاح ''الخلع عقد یفتقر الی الایجاب والقبول یثبت الفرقة ویستحق علیها العوض'' وفی السغناقی هو عبارة عن أخذ مال من المرأة بإزاء ملك النكاح بلفظ الخلع'' (الفتاوی التاتارخانیہ ۳.۴۵۲)۔

(خلع وہ معاہدہ ہے جو ایجاب وقبول کے ذریعہ رشتۂ نکاح کو ختم کردیتا ہے اور بیوی کی جانب سے شوہر طے شدہ بدل کا مستحق ہوجاتا ہے۔ سغناقی میں ہے کہ ملک نکاح کے بدلہ عورت کی جانب سے شوہر کا مال لیکر لفظ خلع کے ذریعہ گلوخلاصی کرنا خلع ہے)۔

''والخلع إسقاط الملك بعوض وبغير عوض'' (بدائع الصنائع ۳.۲۲۲) (ملک نکاح کو عوض لیکر یا بدون عوض ساقط کرنا خلع کہلاتا ہے)

علامہ ابن نجیمؒ ان الفاظ میں تعریف رقم فرماتے ہیں ''وشرعا علی ما اخترناه إزالة ملك النكاح المتوقفة علی قبولها بلفظ الخلع أو فی معناه'' (البحر الرائق ۴.۷۰) (ملک نکاح کو خلع یا اسکے ہم معنی الفاظ (مبارات، بیع وشراء وغیرہ کے ساتھ) زائل کردینے کا نام خلع ہے جو بیوی کی قبولیت پر موقوف ہے)۔

علامہ ابن الہمام ان الفاظ میں تحریر فرماتے ہیں: ''من انه إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع'' (فتح القدیر ۴.۱۸۹ باب الخلع دار الفکر بیروت) بعینہ یہی تعریف ہندیہ ۱/۴۸۸ پر مرقوم ہے۔ علامہ ابن نجیم نے بعض شارحین کی تعریف ''اخذه المال بازاء ملك النكاح'' اور فتح القدیر کی تعریف پر نقد کرتے ہوئے اور اپنی ذکر کردہ تعریف کی جودۃ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے یوں تحریر فرمایا ہے: ''وقولی هذا أولی من قول بعض الشارحين أخذه المال بإزاء ملك النكاح لمغايرته المفهوم اللغوی من كل وجه والأصل أن يتحد جنس المفهومين ويزاد فی الشرعی قيد. لإخراج اللغوی ولأنه يرد عليه الطلاق علی مال وليس مساويا له فی جميع أحكامه لاستقلال الحكم الخلع باسقاط الحقوق وان اشتركا فی البينونة ويرد عليه ايضا ما اذا عری عن البدل كما سنذكره وقولی أيضا أولی مما اختاره فی فتح القدير من أنه ازالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع لأنه يرد عليه ما إذا قال خالعتك ولم يسم شيئا فقلت فإنه خلع مسقط للحقوق كما فی الخلاصة'' (البحر الرائق ۴.۷۰-۷۱)۔ بعض شارحین کنز کی تعریف میں طلاق علی مال جو خلع سے الگ ہے خلع میں داخل ہوجاتا ہے اس لئے وہ تعریف مانع نہیں اور فتح القدیر کی تعریف کی رو سے خلع کا فرد خلع سے نکل جاتا ہے اس لئے وہ تعریف جامع نہیں۔ صاحب بحر کے قول کی تائید علامہ کاسانی کی اس تحریر سے بھی ہورہی ہے ''وأما الطلاق علی مال فهو فی أحكامه كالخلع لأن كل واحد طلاق بعوض فيعتبر فی أحدهما ما يعتبر فی الأخر إلا أنهما يختلفان من وجه وهو أن العوض إذا أبطل فی الخلع بأن وقع الخلع علی ما ليس بمال متقوم يبقی الطلاق بائنا وفی الطلاق علی مال إذا أبطل العوض بأن سميا ما ليس بمال متقوم فالطلاق يكون رجعيا الخ'' (بدائع الصنائع ۳.۲۲۹) بہرحال طلاق علی مال تو احکام کے اعتبار سے خلع ہی کا درجہ رکھتی ہے اور دونوں ہی میں طلاق بعوض ہوتی ہے، لہٰذا ایک میں جس چیز کا اعتبار ہوگا دوسرے میں بھی اسی کا اعتبار کیا جائے گا، مگر من وجہ دونوں میں فرق بھی ہے، اس طرح کہ طلاق علی مال میں عوض اگر مال معلوم نہ ہو تو وہ بینونت سے نکل کر رجعی بن جاتی ہے اور خلع میں ایسا کرنے سے بینونہ باقی رہتی ہے)۔ بہرحال فتح القدیر پر کیا گیا نقد تو علامہ شامی کی اس عبارت سے رفع ہوجاتا ہے ''قال فی الشامية (تنبيه) فی التاترخانية وغيرها مطلق لفظ الخلع

[1]

محمول على الطلاق بعوض حتى لو قال لغيره اخلع امرئتي فخلع بلا عوض لايصح. (رد المحتار على الدر ۵، ۸۶-۸۷) علامہ ابن رشد کی تحریر بھی ملاحظہ ہو: ''وهو بذل المرأة العوض على طلاقها إلا أن اسم الخلع يختص ببذلها له جميع ما أعطاها والصلح ببعضه والفدية بأكثره'' (بداية المجتهد ۲، ۶۷) (بیوی کا اپنی طلاق پر عوض دینا، یہ عوض مہر کی صورت میں بیوی کو جو دیا ہے وہ بھی، اس سے کم اور اس سے زیادہ بھی ہوسکتا ہے۔

ایک تحریر پیش ہے جس سے پتہ چلتا ہے کہ خلع کب مکروہ اور کن صورتوں میں مندوب اور حرام ہے ''ذهبت جمهور الفقهاء إلى أن الأصل في الخلع- بلا حاجة- هو الكراهة بأن يكونا متعاشرين بالمعروف وقد يكون مندوبا عند الحاجة إليه كأن يحلف بالطلاق الثلاث على عدم فعل مالابد من فعله كالأكل والشرب مثلاً فيخالع ثم يفعل المخلوف عليه فيكون وسيلة للتخلص من وقوع الثلاث وقد يكون حراما بالنسبة للزوجة إذا طلبت من غير سبب لقوله عليه السلام أيما امرءة سألت زوجها طلاقا من غير بأس فحرام عليها رائحة الجنة وكذلك قد يكون حراما بالنسبة للزوج إذا عضل زوجته لأجل أن تفتدي منه وتطلب الخلع ويكون مباحا إذا كرهت المرأة زوجها وخافت أن لاتؤدي الحقوق الزوجية فتكون عند ذالك امرأة عاصية لأمر الله تعالى ولايحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئا إلا أن يخافا أن لا يقيما حدود الله فإن خفتم أن لايقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (مدى سلطة القاضي في الخلع بدون رضى الزوج في الفقه الاسلامي. د: احمد ذياب شويد. ۱۲۰-۱۲۱) (جبکہ زوجین بہتر طریقہ سے گزر بسر کر رہے ہوں پھر بھی بلا ضرورت خلع کیا جائے تو جمہور فقہاء کے یہاں مکروہ ہے اور بوقت ضرورت مندوب ہے جیسے شوہر تین طلاق کو کسی ایسے عمل پر معلق کرے جس سے احتراز ناگزیر ہو (جیسے کھانے اور پینے پر) اب خلع کرتا ہے اور پھر کھا پی لیتا ہے تو یہ خلع تین طلاق سے بچنے کا ایک وسیلہ ہے اور کبھی حرام ہوتا ہے اور حرمت کا باعث کبھی عورت ہوتی ہے اور وہ بغیر کسی سبب کے خلع چاہتی ہے۔ ایسی عورت کے متعلق حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جس عورت نے بغیر کسی سبب کے شوہر سے طلاق چاہا اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے۔ اور کبھی سبب شوہر ہوتا ہے وہ عورت سے کنارہ کش رہتا ہے تاکہ عورت شوہر سے خلع پر مجبور ہو اور مال لیکر آزاد کردے۔ نیز مباح کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ عورت شوہر کو ناپسند کرتی ہے اور اسے اندیشہ ہے کہ وہ شوہری حقوق ادا نہ کرکے عاصیہ بن سکتی ہے اس لئے خلع کراتی ہے، اس کی دلیل آیت ربانی "ولایحل لکم الخ" ہے۔

مفتی رشید احمد صاحب کہتے ہیں: ''اس پر امت مسلمہ کے تمام مجتہدین رحمہم کا اجماع ہے کہ خلع زوجین کی باہمی رضا پر موقوف ہے'' (احسن الفتاوی ۵/ ۳۸۵)، ساتھ ہی مولانا محمد یوسف لدھیانوی کی تحریر پیش ہے: ''طلاق اور خلع میں فرق یہ ہے کہ خلع کا مطالبہ عموماً عورت کی جانب سے ہوتا ہے اور اگر مرد کی طرف سے اس کی پیش کش ہو تو عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہے، عورت قبول کرے تو خلع واقع ہوگا ورنہ نہیں جبکہ طلاق عورت کے قبول کرنے پر موقوف نہیں وہ قبول کرے یا نہ کرے طلاق واقع ہوجاتی ہے۔ دوسرا فرق یہ ہے کہ عورت کے خلع کے قبول کرنے سے اس کا مہر ساقط ہوجاتا ہے طلاق سے ساقط نہیں ہوتا، البتہ اگر شوہر یہ کہے کہ میں تمہیں اس شرط پر طلاق دیتا ہوں کہ تم مہر چھوڑ دو اور عورت قبول کرلے تو یہ معاوضہ طلاق کہلاتی ہے اور اس کا حکم خلع ہی کا ہے، خلع میں شوہر کا لفظ طلاق استعمال کرنا ضروری نہیں بلکہ اگر عورت کہے کہ میں خلع چاہتی ہوں اس کے جواب میں شوہر کہے کہ میں نے خلع دیدیا تو بس خلع ہوگیا (آپ کے مسائل اور ان کا حل ۵/ ۳۹۰)۔

زوجین کے درمیان نباہ نہ ہونے کی صورت میں اگر عورت علیحدگی کا مطالبہ کرے تو شوہر کو قبول کرلینا مستحب ہے (الفروع ۸/ ۱۴۱۷)۔ خلع کا رکن ایجاب وقبول ہے کیوں کہ یہ معاہدہ طلاق بعوض ہے، لہٰذا بدون قبول نہ تو فرقت ہوگی اور نہ ہی عوض کا مستحق ہوگا (بدائع الصنائع ۳/ ۲۲۹)۔

موسوعہ فقہیہ میں ہے: ''وأما الحنفية فقد ذكروا له ركنين إن كان بعوض وهما: الإيجاب والقبول لأنه عقد على الطلاق بعوض فلا تقع الفرقة ولايستحق العوض بدون القبول بخلاف الخلع بغير عوض فإنه إذا قال خالعتك ولم يذكر العوض ونوى الطلاق فإنه يقع الطلاق عليهما سواء قبلت أو لم تقبل لأن ذلك طلاق بغير عوض فلا يفتقر إلى القبول'' (الموسوعة الفقهية ۱۹، ۲۴۴-۲۴۵)۔

حضرت مفتی رشید احمد صاحب نے جبری خلع کے تحت ائمہ کے مذاہب اور ان کے دلائل ذکر کرتے ہوئے مذہب مالکی کے ذیل میں علامہ ابن رشد کی تحریر ''والفقه أن الفداء إنما جعل للمرأة فى مقابلة ما بيد الرجل من الطلاق فإنه لما جعل الطلاق بيد الرجل إذا ترك المرأة جعل الخلع بيد المرأة إذا فرقت'' (بداية المجتهد ۲،۶۷) یعنی جس طرح شوہر بیوی سے بغض ونفرت کے سبب طلاق کا مالک ہے ٹھیک اسی طرح عورت شوہر سے نفرت کے باعث خلع کی مالک ہے، اس پر نقد کرتے ہوئے درج ذیل عبارت رقم فرمائی ہے۔

''اس عبارت کے مفہوم کی تعیین کے لئے حضرات فقہاء رحمہم اللہ تعالیٰ کا اسلوب بیان سمجھنا ضروری ہے، فقہاء کا دستور یہ ہے کہ وہ احکام اور ان کی علل بیان فرماتے ہیں، احکام کی حکمتیں ومصلحتیں نہیں بتاتے مگر کبھی شاذ ونادر لفظ الفقه فيه یا السر فیہ کے تحت حکمت بھی بیان فرمادیتے ہیں۔ حکمت مدار حکم نہیں ہوتی علت مدار حکم ہوتی ہے، حکمت کہیں کامل پائی جاتی ہے کہیں ناقص اور کہیں بالکل معدوم ہوتی ہے اس عبارت میں حکم خلع کی علت کا بیان نہیں بلکہ حکمت ناقصہ کا بیان ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ کسی حد تک بیوی کے لئے بھی اختیار تفریق کی صورت موجود ہے وہ یہ کہ وہ شوہر کو مال کی ترغیب دیکر خلع پر راضی کرسکتی ہے۔ یہ مطلب ہرگز نہیں کہ بیوی خیار تفریق میں شوہر کے برابر ہے جس طرح شوہر بیوی کی رضا کے بغیر طلاق دے سکتا ہے اسی طرح بیوی شوہر کی رضا کے بغیر خلع کرسکتی ہے۔ اس کے بعد موصوف نے چند دلائل اس قول کے ابطال کے لئے پیش فرمائے ہیں جن میں سے ایک یہ ہے: ''اس مطلب کی بنا پر بیوی کو بلا عوض بھی طلاق واقع کرنے کا حق ہونا چاہئے، اس لئے کہ شوہر کے ساتھ برابری تو اسی صورت میں ہوسکتی ہے کہ جیسے شوہر بلا عوض طلاق دے سکتا ہے اسی طرح بیوی بلا عوض طلاق لے سکے اور اس کا دنیا میں کوئی قائل نہیں'' (احسن الفتاوی ۵/۳۸۶)۔

مذکورہ بالا دلائل سے معلوم ہوا کہ عورت کو صرف خلع کے مطالبہ کا حق ہے اور یہ حق مرد کے طلاق دینے کے حق کے بالکل مغائر ہے، دونوں کے حقوق میں یکسانیت بالکل نہیں ہے۔

۳۔ مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اسلامی فقہ اکیڈمی مکہ مکرمہ کے فقہی فیصلے ۲۹۱۔ ۲۹۲ سے اور ایک تحریر پیش کردی جائے ''دوسری نوعیت جو بعض مسائل میں فقہی اختلاف کی ہے، یہ اختلاف ایک نعمت اور عظیم قانونی فقہی سرمایہ ہے جس نے امت مسلمہ کو اپنے دین وشریعت کے سلسلہ میں انتہائی کشادگی اور آسانی عطا کی ہے۔ امت مسلمہ جس کی وجہ سے کسی ایک شرعی تطبیق میں اس طرح محدود ہوکر نہیں رہ جاتی ہے کہ اس سے تجاوز کا امکان نہ ہو بلکہ اگر کبھی ایک مسلک کے لحاظ سے کوئی تنگی ودشواری آجاتی ہے تو دوسرے مسلک میں اس کے لئے کشائش اور آسانی میسر ہوجاتی ہے''۔

اب عرض ہے کہ اگر شوہر عوض لیکر طلاق دینے پر آمادہ ہوجاتا ہے تو بہت بہتر جیسا کہ ''فإن خفتم أن لا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (سورة البقرة: ۲۲۹) نیز حدیث بھی اس کی طرف اشارہ کرتی ہے ''عن ابن عباس ؓ أن امرأة ثابت بن قيس أتت النبى صلى الله عليه وسلم فقالت يا رسول الله ثابت بن قيس ما أعيب عليه فى خلق ولا دين ولكنى أكره الكفر فى الإسلام فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم أتردين عليه حديقة فقالت نعم قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اقبل الحديقة وطلقها تطليقة'' (بخاری ۲، ۷۹۴ باب الخلع وكيف الطلاق به)، حافظ ابن حجر نے حدیث کی تشریح یوں فرمائی ہے ''أى لا أريد مفارقته لسوء خلقه ولا نقصان دينه قوله ولكنى أكره الكفر أى أكره أن أقمت عنده أن أقع فيما يقتضى الكفر وفى رواية إلا أنى أخاف الكفر وكأنها أشارت إلى أنها قد تحملها شدة كراهتها له على إظهار الكفر لينفسخ نكاحها منه وهى كانت تعرف أن ذالك حرام ... ويحتمل أن تريد بالكفر كفران العشير'' (فتح الباری ۹،۵۰۰) (ثابت بن قیس کی بدخلقی اور دین کے نقصان کے سبب ان سے علیحدگی اختیار نہیں کررہی ہوں بلکہ اس لئے کہ اگر میں ان کے پاس رہوں تو ممکن ہے ان گناہوں میں ملوث ہوجاؤں جو کفر تک پہنچانے والے ہوں یا اگر میں ان کے پاس رہوں تو ان سے شدت کراہت کے سبب کفر کا اظہار کر بیٹھوں یعنی نکاح کے فسخ کا ارادہ کرلوں (جو ان کے خیال میں حرام تھا) یا کفر سے مراد شوہر کی ناشکری ہے)۔

اس کے بعد حضرت قاضی مجاہد الاسلام صاحب علیہ الرحمہ کی انتہائی بصیرت افروز تحریر پیش ہے جس میں حضرت نے مستند کتب فقہ مالکی (شرح دردیر ومدونہ وغیرہ) کے حوالہ سے ثابت کیا ہے کہ اس ضیق کا سد باب اسی فقہ کے ذریعہ ہوسکتا ہے: ''اگر ظاہری اسباب موجود نہ ہوں لیکن طبعی ناپسندیدگی کی وجہ سے وہ اس شوہر کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی تو شوہر کا فرض ہے کہ وہ امساک بالمعروف کی صورت نکالے اگر ممکن نہ ہو تو تسریح بالاحسان یعنی خلع کی صورت میں زوجہ کو اپنے نکاح

سے الگ کردے اور اگر زوج دونوں میں سے کوئی صورت نہیں نکالتا اور قاضی محسوس کرتا ہے کہ اب طرفین کے درمیان معروف اور بہتر تعلقات کے ساتھ نکاح برقرار رہنا ممکن نہیں ہے تو اس صورت میں فقہ مالکی کو سامنے رکھتے ہوئے وہ تحکیم اور پھر خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے (فتاوی قاضی ر ۱۵۰)۔

حضرت علیہ الرحمہ نے اس کی دلیل بحوالہ تفسیر مظہری ۲، ۱۰۱ یوں پیش کی ہے: ''فقال مالك يجوز لحكم الزوج أن يطلق المرأة بدون رضاء الزوج ولحكم المرأة أن يختلع بدون رضاء المرأة ويجب عليها المال إذا رأى الصلاح في ذالك حيث ملك على الحكمين الجمع والتفريق وكذب الزوج على نفي الفرقة''۔

حضرت قاضی صاحب علیہ الرحمہ نے اپنی کتاب مباحث فقہیہ میں تحکیم سے متعلق ۴۵۷ سے ۴۹۵ تک بڑی تفصیل اور پرمغز گفتگو فرماتے ہوئے اس کے مختلف گوشوں اور جہتوں کی بابت سیر حاصل بحث فرمائی ہے۔ آپ رقم فرماتے ہیں ''اگر عورت ضرر رسانی کا دعوی تو کرے لیکن ثابت نہ کرسکے اور یہ شکایت عورت کی طرف سے دوبارہ قاضی کے سامنے آئے یا ہر دو ضرر کا دعوی کررہے ہوں لیکن ثبوت پیش نہ کرسکیں تو ایسی صورت میں قاضی صالحین کی نگرانی میں رکھ کر اصلاح حال کی کوشش کرے گا اور اگر پہلے ہی سے عورت صالحین کے ماحول میں ہو یا صالحین کی نگرانی میں رکھنے کے احکامات کسی وجہ سے موجود نہ ہوں یا صالحین کے ماحول میں رکھنے کے باوجود پیچیدگی برقرار رہے اور کوئی واضح بات نہ نکل سکے کہ کس فریق کی زیادتی ہے تو ایسی صورت میں قاضی معاملہ حکمین کے حوالہ کردے گا'' (مباحث فقہیہ ۴۹۲)، اس کے بعد حضرت علیہ الرحمہ کی تحریر جو ۴۹۲ تا ۴۹۵ ہے اس کا خلاصہ یہ ہے کہ کبھی عدم ثبوت کی وجہ سے اگر مقدمہ خارج کردیا جاتا ہے تو پریشانی گھٹنے کے بجائے اور بڑھ جاتی ہے، اس لئے حکمین کا تقرر کیا جائے جن کے فیصلہ کی بنیاد نجی تحقیقات پر ہوتی ہیں اور موصوف نے استدلال میں یہ عبارت پیش فرمائی ہے: ''قال مالك الأمر الذي يكون فيه الحكمان إنما ذلك إذا أقبح مابين الرجل والمرأة حتي لا تثبت بينهما بينة ولايستطاع أن يتخلص إلى أمرهما فإذا بلغ ذلك بعث الوالي'' یعنی جب زوجین کے باہمی معاملات اس حد تک مفضی ہوں کہ شہادت وبینہ کے ذریعہ ثابت کرنا مشکل اور حقیقت حال تک پہنچنا عدالت کے بس سے باہر ہوجائے تو اس وقت حکمین کا تقرر کیا جاتا ہے۔ ص: ۴۹۵ پر حضرت کی تحریر یوں ہے: ''اخیر میں یہ ذکر کرنا مناسب ہوگا کہ قوانین عثمان کی تنسیخ کے بعد مصر میں نافذ ہونے والے قانون میں فقہ مالکی کے مطابق ضرر رسانی کو سبب فسخ قرار دیتے ہوئے جو ضابطہ بنایا گیا ہے اس کا ماحصل وہی ہے جو ہم نے اوپر شرح دردیر کے حوالہ سے نقل کیا ہے''۔ راقم کہتا ہے کہ حضرت کے اس قول کی تائید مکہ مکرمہ کی فقہ اکیڈمی کے فیصلہ ص ۴۸۶ سے بھی ہوتی ہے ''اگر دونوں ثالث اتفاق نہ کریں اور صلح مشکل ہوجائے اور قاضی کے سامنے صلح ناگزیر ہوجائے تو شوہر کو علیحدگی کا حکم دے گا اگر شوہر انکار کرے تو قاضی بعوض یا بلاعوض جس طرح بہتر سمجھے گا جدائی کرادے گا''۔

مجموعہ قوانین اسلامی ص ۲۰۱-۲۰۲ پر اس طرح درج ہے ''اگر زوجین ایک دوسرے سے نفرت کرنے لگیں یا زوجین میں سے کوئی ایک نفرت کرنے لگے تو بھی شقاق قرار دیا جائے گا ... قاضی کو چاہئے کہ حکمین مقرر کرے جو اصلاح حال کی صورت نکالیں اور اگر باوجود ان کوششوں کے اصلاح حال ممکن نہ ہو اور نکاح اپنے مقاصد سے خالی ہوجائے یعنی امساک بالمعروف سخت دشوار ہوجائے تو شوہر کی ذمہ داری تسریح بالاحسان ہے لیکن اگر شوہر اس سے گریز کرے تو قاضی نیابۃ عن الزوج تفریق کردے گا''۔

۴- ''وقال طاؤوس ''إلا أن يخافا أن لا يقيما حدود الله'' فيما افترض لكل واحد منهما على صاحبه في العشرة والصحبة'' (بخاری ۲، ۷۹۴)، زوجین میں سے ہر ایک پر شرعاً جو حقوق عائد ہوتے ہیں ان کی رعایت کی جائے۔ شقاق کا یہی مفہوم بیہقی وقت قاضی ثناء اللہ پانی پتی بھی تحریر فرماتے ہیں ''يعني العداوة والخلاف لأن كلا من الاعداء يفعل مايشق على صاحبه أو يميل إلى الشق الأخر غير شق مختار لصاحبه'' (تفسیر مظہری ۲ر۱۰۱)، دونوں کی معاشرت ومیلان طبع جداگانہ ہو نیز ان کا رہن سہن ایک دوسرے کی مرضی کے خلاف ہو۔ علامہ ابن عابدین لکھتے ہیں ''للشقاق اى لوجود الشقاق وهو الاختلاف والتخاصم'' (رد المحتار علی الدر ۵، ۸۷)، الموسوعۃ الفقہیۃ ۲۹ر ۵۳ پر اس طرح ہے: ''الشقاق هنا: هوالنزاع بين الزوجين سواء ا كان بسبب من احد الزوجين او بسببهما معا او بسبب امر خارج عنهما'' شقاق نام ہے زوجین کے درمیان اختلاف کا چاہے اس کا سبب دونوں ہوں یا ایک یا کوئی امر خارج۔

علامہ قرطبی لکھتے ہیں: ''زوجین پر واجب ہے کہ مل جل کر رہیں اور ایک دوسرے کے ساتھ حسن سلوک کا معاملہ کریں یہ حدود اللہ ہے اور اس کا ترک یہ ہے کہ عورت شوہر کے حقوق ادا نہ کرے اور ان حقوق کو اہانت اور استخفاف کی نگاہوں سے دیکھے، ابن عباسؓ و مالک بن انس وجمہور فقہاء کی یہی رائے ہے اور حسن

بن ابی الحسن اوران کے ساتھ ایک قوم کا خیال ہے کہ اگر بیوی یہ کہے کہ میں تمہاری بات نہ مانوں گی، تمہارے لئے غسل جنابت نہ کروں گی، تمہاری باری پوری نہ کروں گی تو خلع حلال ہو گیا اور شعبی نے کہا کہ ان لا یقیما حدود اللہ کا مطلب ان لا یطیعا اللہ ہے اور یہ معنی اس لئے ہے کہ شدت غضب ونفرت ترک اتباع تک پہنچا دیتا ہے اور عطاء بن ابی رباح نے کہا کہ خلع اس وقت حلال ہو جائے گا جب عورت اپنے شوہر سے کہے کہ میں تم کو ناپسند کرتی ہوں۔ تم سے محبت نہیں کرتی ہوں'' (قرطبی ۳/ ۹۲، نیز دیکھئے: فتح الباری ۹/ ۴۹۷)۔

حضرت مولانا خالد سیف اللہ صاحب رحمانی فرماتے ہیں: ''شقاق کے معنی زوجین کے درمیان ایسی شدید نفرت پیدا ہو جائے کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی مقررہ حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی نہ گزار سکیں (کتاب الفتاوی ۵/ ۱۷۰ نیز دیکھئے مجموعہ قوانین اسلامی / ۲۰۱)۔

۵۔ شقاق کے باعث قاضی کو خلع کے فیصلہ کی اجازت نہیں ہونی چاہیے، خلع کے لئے تراضی طرفین ضروری ہے ''قال شمس الائمه السرخسی فیحتمل الفسخ بالتراضی ایضا وذالك بالخلع واعتبر هذه المعاوضة المحتملة للفسخ بالبيع والشراء في جواز فسخها بالتراضي'' (مبسوط: ۶/۱۷۱) ''لأنه عقد يعتمد التراضي كسائر العقود'' (مبسوط: ۶/۱۷۳) اوپر کی عبارتوں سے معلوم ہوا کہ خلع بھی تمام عقود کی طرح ایک معاملہ ہے، لہٰذا جس طرح تمام عقود کے فسخ میں تراضی ضروری ہے خلع کے ذریعہ فسخ نکاح میں بھی تراضی ضروری ہوگی۔ ابوبکر کاسانی وفخر الدین زیلعی کی تحریریں اسی طرح ہیں: (بدائع الصنائع ۳/ ۲۲۹، تبیین الحقائق ۲/ ۲۶۷ نیز دیکھئے احکام القرآن للجصاص ۲/ ۱۹۱ تا ۱۹۳)۔ علامہ جصاص تحریر فرماتے ہیں: ''فثبت بذالك أن الحاكم لا يملك أخذ مالها ودفعه إلى زوجها ولا يملك إيقاع طلاق على الزوج بغير توكيله ولا رضاه وهذا حكم الكتاب والسنة وإجماع الأمة'' الخ جصاص رازی ایک مقام پر اور تحریر فرماتے ہیں: ''قال أصحابنا ليس للحكمين أن يفرقا إلا برضا الزوجين لأن الحاكم لا يملك ذالك فكيف يملكه الحكمان'' جبکہ حاکم کو تراضی زوجین کے بغیر خلع کا حق نہیں ہے تو حکمین کو یہ حق کیسے مل سکتا ہے۔

فقہاء مالکیہ کے آراء پیش ہیں: ''قال العلامه ابو الوليد الباجي في شرحه لموطا الإمام مالك ويجبر على الرجوع إليه ان لم يرد فراقها بخلع أو غيره'' (المنتقى ۵/۲۹۶ دار الكتب العلمية بيروت)، علامہ ابن رشد بھی شرط کے ساتھ تراضی ہی کے قائل ہیں: ''فإن الجمهور على أن الخلع جائز مع التراضي إذا لم يكن سبب رضاها بما تعطيه إضراره بها'' (بداية المجتهد ۲/۵۷)، حضرت امام شافعیؒ کی تحریر بحوالہ کتاب الام پیش ہے: ''وإن قال لا أفارقها ولا أعدل لها أجبر على القسم لها ولا يجبر على فراقها'' (۵/۲۰۹ دار الكتب العلمية بيروت) (اگر شوہر بیوی سے یوں کہے کہ میں تمہیں نہ اپنی زوجیت سے خارج کروں گا اور نہ تمہارے ساتھ انصاف کروں گا تو قاضی شوہر کو اس کی باری پر مجبور کرے گا نہ کہ تفریق پر)۔ اسی طرح ایک دوسری تحریر اس طرح ہے ''وذهب الشافعية إلى أنه إن اشتد الشقاق بين الزوجين بعث القاضي حكما من أهله وحكما من أهلها وهما وكيلان لهما في الأظهر ... فعلى الأول يشترط رضاهما ببعث الحكمين فيوكل الزوج حكمه لطلاق وقبول عوض خلع وتوكل الزوجة حكمها ببذل عوض وقبول طلاق ويفرق الحكمان بينهما إن رأياه صوابا'' (مغني المحتاج ۳/۲۶۱)، ''قال وليس له (الحاكم) أن يأمرهما (الحكمين) يفرقان إن رأيا إلا بأمر الزوج ولا يعطيان من مال المرأة إلا بإذنها'' (كتاب الام ۵/۲۱۶) (حاکم کے لئے یہ درست نہیں کہ حکمین کو اگر وہ تفریق کو مناسب سمجھتا ہو تو تفریق کا حکم دے مگر شوہر کے حکم سے، اسی طرح وہ خلع کی صورت میں بدل خلع کے مالک نہیں مگر عورت ہی کی اجازت سے)۔ ''وقال ابو اسحق الشيرازي لأنه رفع عقد بالتراضي جعل لدفع الضرر فجاز من غير الضرر كالإقالة في البيع'' (المهذب ۲/۲۵۴ دار العلم دمشق) (چونکہ خلع نام ہے رفع عقد بالتراضی کا اس لئے جیسے ضرر کی صورت میں جائز ہے بغیر ضرر بھی جائز ہے اقالہ فی البیع کے مانند ہو کر)۔

زاد المعاد ۴/ ۲۶ پر حافظ ابن القیم جوزی تحریر فرماتے ہیں: ''وفي تسمية صلى الله عليه وسلم الخلع فدية دليل على أن فيه معنى المعاوضة ولهذا اعتبر فيه رضا الزوجين'' (آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا خلع کو فدیہ کہنا اس پر دلیل ہے کہ اس میں معاوضہ ہے اور یہ بدون تراضی زوجین کے درست نہیں)۔ ابن حزم ظاہری لکھتے ہیں: ''ليس في الآية ولا في شيء من السنن أن للحكمين أن يفرقا ولا أن ذالك للحاكم'' (المحلى ۱۰/۸۸) (زوجین کی رضا کے بغیر نہ حکمین اور نہ ہی حاکم تفریق کر سکتے ہیں یہ بات کسی بھی آیت اور حدیث سے ثابت نہیں)۔

صاحب احسن الفتاوی نے ۵/ ۳۸۴ تا ۴۰۲ میں شقاق کے باعث حاکم وقاضی کے خلع کے فیصلہ کا بالکل اختیار نہ ہونے پر بڑی تفصیلی بحث فرمائی ہے اور ثابت کیا ہے کہ حاکم کو بذات خود بلا نصب حکمین خلع کے فیصلہ کا اختیار نہیں اور علامہ ابن رشد کی تحریر "ومالك يشبه الحكمين بالسلطان والسلطان يطلق بالضرر عند ذالك إذ تبين" کے ظاہر سے معلوم ہوتا ہے کہ امام مالک کے یہاں بلا نصب حکمین حاکم کو بھی اختیار ہے اسکی توجیہ اس طرح فرمائی ہے: "مگر درحقیقت یہاں تفصیل حکم کا بیان نہیں بلکہ تاخذ حکم کا بیان ہے جس کے لئے علت میں اشتراک کافی ہے جو یہاں تبین ضرر ہے، زوجہ مفقود ومعسر وغیرہ کے ضرر کا تبین حاکم کو بلا نصب حکمین بھی ہوسکتا ہے مگر ضرر نزاع وشقاق کا تبین بدون نصب حکمین نہیں ہوسکتا۔ اگر ضرر نزاع وشقاق کے لئے بلا نصب حکمین حاکم کو اختیار تفریق ہوتا تو پھر نصب حکمین ان کی قیود وشرائط کے تکلفات وطول عمل کی کیا ضرورت تھی" اس کے بعد حضرت مفتی صاحب نے ان شرائط کا بالتفصیل ترتیب وار ذکر کیا ہے اور اخیر میں لکھتے ہیں: "ظاہر ہے کہ ان سب تکلفات کا تحمل صرف اس لئے کیا گیا ہے کہ بدون اس کے ضرر شقاق کا تبین وتحقیق نہیں ہوسکتی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا شوہر کا توکیل حکمین پر مجبور کرنا بھی اس پر دلیل ہے، ورنہ وہ خود اپنی توکیل کا حکم فرماتے (احسن الفتاوی ۵/ ۴۰۲)، مولانا محمد یوسف لدھیانوی لکھتے ہیں: "عدالت کے ذریعہ جو خلع کیا جاتا ہے اس کی صورت یہ ہے کہ عدالت اگر محسوس کرے کہ میاں بیوی کے درمیان موافقت نہیں ہوسکتی تو عورت سے کہے کہ وہ اپنا مہر چھوڑ دے اور شوہر سے کہے کہ وہ مہر چھوڑنے کے بدلے اس کو طلاق دیدے اور اگر شوہر اس کے باوجود طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو تو عدالت شوہر کی مرضی کے بغیر خلع کا فیصلہ نہیں کرسکتی" (آپ کے مسائل اور ان کا حل ۵/ ۳۸۹)، اسلامی اکیڈمی مکہ مکرمہ کے فقہی فیصلہ ص: ۴۸٦ پر بھی یہی حکم ملتا ہے: "قاضی محض عورت کے مطالبہ پر شوہر کو جدائی اور معاوضہ قبول کرنے پر مجبور نہیں کرسکتا بلکہ وہ دونوں کے درمیان صلح کرانے کی کوشش کرے گا اور اس کے لئے وہ ثالث بھیجے گا"۔ راقم کہتا ہے کہ تمام معروضات کا خلاصہ یہ ہے کہ شقاق کے باعث بلا نصب حکمین وبلا تراضیٔ طرفین خلع کا فیصلہ نہیں ہونا چاہئے، اس کے بعد مالکی مسلک ضرورتاً اپنا لینے میں کوئی مضائقہ نہیں ہونا چاہئے (جبکہ حکمین کے اختیارات مجتہد فیہ ہیں)۔

٦۔ تمام ہی مسلک میں حکم کے تقرر کا ثبوت ہے، ذیل میں دلائل پیش کئے جارہے ہیں:

ونص جمهور فقهاء المالكية والشافعية على أن بعث الحكمين واجب على الحاكم والقاضي لأن آية بعث الحكمين محكمة غير منسوخة فالعمل بها واجب ولأنه من باب دفع الظلامات وهو من الفروض العامة على القاضي قال الشربيني الخطيب صححه في زيادة الروضة وجزم به الماوردي وقال الأذرعي ظاهر نص الأم الوجوب" (الموسوعة الفقهيه ۴۰،۳۰۹) (جمہور فقہاء مالکیہ وشافعیہ کی صراحت ہے کہ حکمین کا بھیجنا حاکم اور قاضی پر واجب ہے، اس لئے کہ بعث کی آیت محکم اور غیر منسوخ ہے جس پر عمل واجب ہے اور اس لئے بھی کہ یہ دفعیہ ظلم کے قبیل سے ہے جو قاضی کا فرض ہے، خطیب شربینی کہتے ہیں کہ زیادۃ الروضۃ میں اسی کی تصحیح ہے اور ماوردی نے اسی پر اعتماد کیا ہے اور اذرعی نے کہا کہ کتاب الام کا ظاہر بھی وجوب ہی کو بتلاتا ہے)۔

ابن رشد قرطبی تحریر فرماتے ہیں: "اتفق العلماء على جواز بعث الحكمين إذا وقع التشاجر بين الزوجين وجهلت أحوالهما في التشاجر: أعني المحق من المبطل" (بداية المجتهد ۲،۱۰٦)۔

(جب زوجین کے درمیان اختلاف ہوجائے اور عدالت کسی نتیجہ پر نہ پہنچ سکے تو حکمین کے تقرر پر سبھی علماء متفق ہیں)۔ اسی کے ساتھ ایک تحریر اور پیش ہے: "قال صاحب الجمل البعث واجب وكونهما من أهلهما مندوب" (اوجز المسالك ۴،۵۲۲) "لأن التحكيم عندنا جائز" (تفسیر القرطبی ۵،۱۱٦)۔

اس سلسلہ کے اور بھی دلائل ہیں جن سے حکم کا وجوب ثابت ہوتا ہے (اسلامی عدالت ۱/ ۳۳۲، عنایہ علی الہدایہ ۳/ ۱۲۸، احکام القرآن للإمام ابواسحاق المالکی / ۱۲۰)۔

عبارت بالا سے معلوم ہوا کہ جب عدالت کسی نتیجہ پر نہ پہنچ سکے تو حکمین کا تقرر کرے گی اور حکمین اصلاح حال کی کوشش کریں گے لیکن اگر اس میں بھی ناکامی ہوجائے تو انہیں اختیار ہوگا۔ اسی مفہوم کی دوسری تحریر پیش ہے شقاق کی صورت میں جبکہ واضح صورت غیر معلوم ہو تو حاکم حکمین کا تقرر کرے گا اور حکمین کو کلی اختیار ہوگا وہ زوجین کے درمیان صلاح بھی کراسکتے ہیں اور تفریق بھی، اس میں انہیں زوجین کی رضامندی کی ضرورت نہیں اور ان کا یہ فیصلہ نافذ العمل ہوگا خواہ حاکم شہر کے موافق ہو یا مخالف" (التلقین ۱/ ۱۳۱)۔

اب اخیر میں مشہور عالم دین اور محقق حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی دامت برکاتہم کی ایک تحریر عرض ہے جسے بحث ونظر شمارہ ۱۳ جلد ۴ پر دیکھا جاسکتا

ہے جس میں حضرت موصوف فقہ مالکی اور اس کی خصوصیات پیش فرماتے ہوئے تحریر کرتے ہیں: "شخصی اور عائلی قوانین میں فقہ مالکی انسانی فطرت اور معاشرتی مصلحت سے جس درجہ ہم آہنگ ہے شاید ہی کوئی اور فقہ اس باب میں اس کی ہم پلہ ہو، خلافت عثمانیہ ترکی کے زیر نگرانی مرتبہ مجلہ "الاحکام العدلیہ" میں شخصی قوانین میں مذہب مالکی کے بہت سے احکام کو قبول کرنا دراصل اسی حقیقت کا اعتراف ہے۔ تنگ دست اور قدرت کے باوجود نفقہ سے بے پرواشوہر کی بیوی کے لئے حق تفریق، مفقود الخبر شوہر کی بیوی کے لئے ایک مخصوص اور مناسب مدت کے بعد علیحدگی کا حق، خلع میں قاضی کو خصوصی اور وسیع اختیار اور شدید اختلاف کی صورت میں جبری خلع کی گنجائش الخ" (ص: ۴۳)، اسی شمارہ کے ص: ۴۴ پر موصوف تحریر فرماتے ہیں: "قضاۃ کو اپنی ذاتی واقفیت کو اساس بنا کر فیصلہ کرنے کا اختیار دیا جائے تو خطرہ تھا کہ جائر قضاۃ اس کو اپنے لئے مہمیز بنالیں، اس لئے فقہ مالکی میں قضاۃ کو اپنے ذاتی علم کی بنا پر فیصلہ کا اختیار نہیں دیا گیا"۔ مذکورہ بالا عبارتوں اور تحریر سے معلوم ہوا کہ جن کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں بھی حکمین کا تقرر ضروری ہے۔

حکم کا تقرر کافی ہوگا یا نہیں؟ اس کی بابت فقہاء کے آراء اس طرح ہیں: "واذا حكم رجلان رجلا فحكم بينهما ورضيا بحكمه جاز لأن لهما ولاية على أنفسهما فصح تحكيمهما وينفذ حكمه عليهما" (فتح القدير ۵.۴۹۹ مطبوعه رياض) (جب دو آدمیوں نے ایک شخص کو حکم بنایا اور اس نے ان کے بیچ فیصلہ کر دیا اور دونوں اس فیصلہ سے راضی ہو گئے تو جائز ہے، کیوں کہ ان دونوں کو اپنے اپنے معاملہ پر ولایت حاصل ہے، لہٰذا ان کی تحکیم درست ہوگی اور اس کا حکم دونوں پر نافذ ہوگا)۔

فتاوی ہندیہ میں ہے: "جب فریقین نے ایک حکم پر صلح کر لی لیکن ان کی تعیین نہیں کی پھر مقدمہ ایک شخص کے پاس لے گئے اور اس نے ان کے درمیان فیصلہ کر دیا تو یہ جائز ہے، اسی طرح دونوں نے ایک حکم پر جو غائب تھا مجلس میں موجود نہ تھا اس پر صلح کر لی، اب وہ آیا اور فیصلہ کر دیا تو یہ درست ہے۔ محیط میں ایسا ہی ہے۔ اگر دونوں نے صلح کر لی کہ ہمارے درمیان فلاں یا فلاں فیصل ہوگا اب ان دونوں میں سے جو بھی فیصلہ کرے درست ہے" (ہندیہ ۳/۳۹۸)۔

ابو الولید باجی فرماتے ہیں: "اگر زوجین نے ایک حکم جو حکم کی اہلیت رکھتا ہو بنا دیا تو یہ جائز ہے۔ ابن القاسم مدونہ میں لکھتے ہیں کہ ایک حکم کا تقرر زوجین کے لئے تو روا ہے لیکن سلطان یہ حق نہیں رکھتا کیوں کہ اس صورت میں زوجین کے حق کو ساقط کرنا لازم آتا ہے" (اوجز المسالک ۴/۵۴۵)۔

علامہ ابن عابدین کہتے ہیں: "(قوله حاكما) المراد به مايعم الواحد أو المتعدد" (رد المحتار ۴.۴۱۲) "فإذا تحاكم رجلان إلى رجل حكماه بينهما ورضياه وكان ممن يصلح للقضاة فحكم بينهما جاز ذالك ونفذ حكم عليهما" (اعلاء السنن ۱۵.۲۸۰) "هل للزوجين إقامة حكم واحد بد لا من إثنين والجواب: نعم، نص عليه المالكية" (الموسوعة الفقهيه ۲۹.۵۶)۔ ایک دوسری تحریر مفسر قرطبی کی پیش ہے: "ويجزئ إرسال الواحد لأن الله سبحانه حكم في الزنا بأربعة شهود ثم قد أرسل النبي ﷺ إلى المرأة الزانية انيسا وحده وقال له إن اعترفت فارجمها وكذلك قال عبد الملك في المدونة قلت وإذا جاز إرسال الواحد فلو حكم الزوجان واحداً لأجزأ وهو بالجواز أولى إذا رضيا بذالك" (تفسير القرطبي ۵.۱۱۶) مذکورہ تمام دلائل سے ایک حکم کا ثبوت ملتا ہے لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک دو حکم کا تقرر ضروری ہے: "والشافعية يقولون بعدم الاكتفاء بواحد للأية فابعثوا حكما" الخ (الموسوعة الفقهية ۲۹.۵۷)۔

گذشتہ تحریروں سے یہ واضح ہو چکا ہوگا کہ ائمہ اربعہ کے نزدیک تحکیم (ثالثی) کا کیا درجہ ہے۔ لیکن اب حکمین کی کیا حیثیت ہوگی؟ اس کے متعلق عرض ہے کہ یہ مسئلہ مجتہد فیہ ہے، جمہور کی رائے یہ ہے کہ ان کی حیثیت وکیل کی ہوگی اگر فریقین نے انہیں فسخ وتفریق کا وکیل بنایا ہے تب تو تفریق کر دیں گے ورنہ نہیں، ان کا کام صرف اصلاح حال ہوگا (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/۵۲۸)۔

"وهذا مذهب عطاء و أحد قولي الشافعي وحكي ذالك عن الحسن وأبي حنيفة لأن البضع حقه والمال حقها وهما رشيدان فلا يجوز يعزهما التصرف فيه إلا بوكالة منهما أو ولاية عليهما (المغني مع الشرح الكبير ۸.۱۶۷) برخلاف اس کے امام مالک وامام اوزاعی وغیرہ کے یہاں ان کی حیثیت حاکم کی ہوگی (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/۵۲۸)۔

مذکورہ عبارت سے معلوم ہوا کہ زوجین کی توکیل اور ان کے اذن کے بغیر حکمین تفریق کر سکتے ہیں، وہ سلطان کے مشابہ نہیں اور سلطان کی نگاہ میں جب ضرر واضح ہوتا ہے تو وہ طلاق دیدیتا ہے پھر اللہ نے آیت کے اندر خود ان پر حکمین کا لفظ استعمال کیا ہے جس میں زوجین کی رضا کا اعتبار نہیں ہے۔ مفسر قرطبی لکھتے:

ہیں: ''وتفريقهما جائز على الزوجين سواء وافق حكم قاضي البلد أو خالفه وكلهما الزوجان بذالك أو لم يوكلهما ... وإن للحكمين التطليق دون توكيل وهو قول مالك والأوزاعي وإسحاق وروى عن عثمان وعلى وابن عباس وعن الشعبي والنخعي وهو قول الشافعي ''(قرطبي ۵.۱۱۵-۱۱۶، معالم التنزيل ۱.۴۲۴، المغني مع الشرح ۸.۱۶۸) علامہ قرطبی ایک مقام پر اور لکھتے ہیں ''وأما قوله يرضى برضى الزوجين وتوكيلهما فخطأ صراح'' (۵.۱۱۷)۔ حضرت مولانا خالد سیف اللہ صاحب رحمانی زید مجدہ کا رجحان بھی مالکی مسلک کی جانب ہے، موصوف تحریر کرتے ہیں ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها'' میں متعدد قرائن ہیں جو مالکی موقف کی تائید کرتے ہیں۔

اس آیت کے مخاطب قضاۃ وحکام ہیں اکثر مفسرین اور خود ابوبکر جصاص رازی کی یہی رائے ہے۔ قرآن نے حکم کا لفظ استعمال کیا ہے۔ حکم کے معنی خود فیصلہ کرنے والے کے ہیں۔ قرآن نے ''ان یریدا اصلاحا'' کہا ہے پس حکمین کی طرف ارادہ اور چاہئے کی نسبت کی گئی ہے اور یہ بات اس کے بارے میں کہی جاسکتی ہے جو کسی کام کے کرنے اور اس کے خلاف اقدام کرنے کا اختیار رکھتا ہے، نیز اس کی تائید میں حضرت موصوف نے حضرت ثابت بن قیس والی مشہور حدیث اور حضرت ثابتؓ ہی کے واقعہ پر مشتمل ایک دوسری روایت حضرت عائشہؓ سے جس کی تخریج امام ابوداؤدؒ نے کی ہے، پیش فرمائی ہے، ساتھ ہی اپنے دعویٰ کو آثار صحابہ سے مبرہن فرماتے ہوئے اخیر میں تحریر کرتے ہیں ''اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ حکم بحیثیت حکم خود ہی تفریق کے معاملہ میں مختار ہوتا ہے، البتہ یہ ضروری ہے کہ دونوں ہی حکم کسی ایک رائے پر متفق ہوں (قاموس الفقہ ۳/۳۶۶)۔

فقیہ النفس حضرت مولانا ابوالمحاسن محمد سجاد علیہ الرحمہ نے اس صورت میں جبکہ شوہر بخوشی خلع کرنے یا طلاق بالعوض یا طلاق بلاعوض پر راضی نہ ہو تو چند صورتیں گلوخلاصی کی تحریر فرمائی ہیں جس میں سے ایک توکیل زوجین کی ہے (جسے سارے ہی ائمہ تسلیم کرتے ہیں)، ایک صورت طلاق مغلظہ یا شرط کے اقرار نامہ کی ہے، جور وتعدی وعدم ادائیگی نفقہ کی صورت میں وہ طلاق پڑ جائے گی۔ راقم کہتا ہے کہ کبھی شقاق کا باعث صرف طبعی عدم موافقت ہوتی ہے اور عورت کسی طرح شوہر کے ساتھ گوارہ کرنے پر رضامند نہیں ہوتی۔ اس وقت حضرت قاضی صاحب علیہ الرحمہ کی ذکر کردہ دونوں صورتیں مفید وسودمند نہ ہوں گی، ایسی صورت میں لامحالہ فقہ مالکی کے بموجب اس کا حل نکالنا ہوگا (تفصیل کے لئے دیکھئے قضایا سجاد از ۱۲۸ تا ۱۳۳)۔

مذہب غیر پر فتوی دینے کے لئے رسائل ابن عابدین ا/ ۱۶۳، عالمگیری ا/ ۱۴۳، رسم المفتی/ ۷۵، فتاوی رشیدیہ/ ۲۴۰، جواہر الفقہ ا/۱۲۶ پر تحریریں موجود ہیں، ساتھ ہی رد المحتار علی الدر ۵/ ۴۲ پر علامہ ابن عابدین لکھتے ہیں: ''مطلب: مال أصحابنا الى بعض أقوال مالك ضرورة'' اور انہیں کی عبارت ''وكان يجب ماخفف عن امته والدين يسر'' (۷.۴۰)۔وقد قال في البزازيه الفتوي في زماننا على قول مالك وقال الزاهدى كان بعض اصحابنا يفتون به للاورة'' (شامی ۶.۲۶)۔ الحیلۃ الناجزہ/ ۹۱ پر یہ تحریر موجود ہے "افتاء بمذاهب الغير ہر زمانہ میں جائز ہے بشرطیکہ سخت ضرورت ہو کہ مذہب غیر کے بدون کوئی تکلیف نا قابل برداشت آجائے"۔

''سور الكلب والخنزير نجس خلافا لمالك وغيره ولو أفتى بقول مالك جاز'' (عقد الجيد. ۴۳)، عدول عن المذہب کی ضرورت پر روشنی ڈالتے ہوئے ڈاکٹر وہبہ زحیلی فرماتے ہیں کہ یہ مسئلہ اس صورت میں پیدا ہوگا جو محل اجتہاد وقیاس ہو (اختلافات ائمہ کی شرعی حیثیت/ ۱۰۵)۔

مفقود الخبر کے سلسلہ میں حضرت تھانوی نے ضرورۃ فقہ مالکی کے مطابق اور حفظ کرنے والے طلباء کے لئے حدث کے پیش آنے پر وضوء کے بجائے تیمم اور جانوروں کی ادھیا (بٹائی) پر دینے کے سلسلہ میں (اجارہ پر منطبق نہ ہونے کی صورت میں) فقہ حنبلی کے مطابق فتوی دیا نیز ممتدۃ الطہر عورت کی عدت، شوہر میں بعض عیوب وامراض کی بنا پر تفریق، تعلیم قرآن واذان وامامت پر اجرت اور دلالی کے کاروبار وغیرہ مسائل میں فقہاء حنفیہ نے دیگر مذاہب کے مطابق فتاوے دیئے ہیں (تفصیل کے لئے دیکھئے اختلافات ائمہ کی شرعی حیثیت ۱۰۳ تا ۱۰۹)، ذیل میں ایسی مثالیں دی جارہی ہیں جس میں خود مجتہد مطلق مستقل یا مجتہد مطلق منتسب نے دوسرے کے مذہب پر عمل کیا ہے۔

حضرت امام ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب نیز امام شافعی رحمہم مدینہ کے مالکی ائمہ کے پیچھے نماز پڑھتے تھے، حالانکہ حضرات مالکیہ نہ بسم اللہ سراً پڑھتے تھے نہ جہراً۔ امام احمد بن حنبلؒ رعاف اور حجامت سے نقض وضوء کے قائل تھے، ان سے کہا گیا کہ اگر امام کو خون نکل جائے اور وہ تجدید وضوء نہ کرے تو کیا آپ اس کے پیچھے نماز پڑھیں گے، انہوں نے جواب دیا کہ میں امام مالک اور سعید بن المسیب کے پیچھے نماز کیوں نہ پڑھوں گا۔

لیجئے وہ مثالیں جن میں علمائے مقلدین نے اپنے امام کی تقلید چھوڑ کر دوسرے مسلک پر عمل کیا ہے، ابوثور حنبلی تھے، ابن عبدالحکیم مالکی تھے، عبدالعزیز بن عمر بھی مالکی ہی تھے مگر ان تینوں نے فقہ شافعی پر عمل کیا، اسی طرح امام سمعانی نے بھی فقہ شافعی پر عمل کیا جبکہ وہ حنفی تھے (اختلافات ائمہ کی شرعی حیثیت ۴۷ تا ۷۷)۔

کتب فقہ وفتاوی میں اس طرح کے بہت سارے نظائر ہیں مگر ہاں اتنا ضرور ہے کہ مذہب غیر پر عمل کرنے میں ضرورۃ شدیدہ داعی ہو اور اس صورت میں تلفیق وغیرہ (جو اباحیت کے مرادف ہے) لازم نہ آئے۔

## خلاصۂ جوابات

۱۔ تفصیلات مقالہ میں موجود ہیں۔

۲۔ عورت ومرد کے حقوق میں یکسانیت نہیں۔ عورت صرف شوہر سے خلع کا مطالبہ کرسکتی ہے۔

۳۔ فقہ مالکی کے مطابق فیصلہ کی گنجائش نکلنی چاہئے۔

۴۔ اس کے متعلق تفصیلات مقالہ میں موجود ہیں۔

۵۔ چونکہ جمہور ائمہ کے نزدیک تراضی شرط ہے اور امام مالکؒ کے نزدیک حکمین کا تقرر ضروری ہے، اس لئے ان دونوں شرطوں کے فقدان کے باعث قاضی کو محض شقاق کے باعث خلع کا اختیار نہیں ملنا چاہئے۔

۶۔ جن حضرات کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں بھی حکمین کا تقرر ضروری ہے، حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا۔ نیز ایک حکم کا تقرر بھی بشرطیکہ زوجین نے متعین کیا ہو درست ہے۔ امام شافعیؒ کے یہاں دو حکم ضروری ہیں۔

۷۔ افتاء بمذہب الغیر یا عدول عن المذہب درست ہے بشرطیکہ ضرورت شدیدہ داعی ہو اور تلفیق وغیرہ لازم نہ آئے۔ نیز یہ عدول اجتماعی غور وخوض کے بعد ہو۔



# شقاق بین الزوجین

مفتی حافظ سید صادق محی الدین فہیم [1]

ایک مردوعورت کے درمیان شرعی حکم کے مطابق معاہدہ کے ذریعہ رشتہ نکاح قائم ہوتا ہے، اس نکاح کی حیثیت اساسی طور پر سنت وعبادت کی ہے چونکہ نکاح ایک معاہدہ ہونے کے باوجود عبادت کا درجہ رکھتا ہے، اس لئے معاہدہ نکاح میں شریعت اسلامیہ نے کچھ شرائط عائد کی ہیں ان کا پاس ولحاظ منشاء الٰہی کی تعمیل کا موجب اور آسودہ زندگی کی تکمیل میں ممد ومعاون ہے۔

اسلام نے رشتہ نکاح کے قیام اور اس کی بقا کے لئے اخلاقی وقانونی ہدایات دی ہیں ان پر مخلصانہ عمل سے بہت حد تک ازدواجی زندگی کامیاب اور پُرسکون رہتی ہے۔ مردوزن دونوں یا ان میں سے کوئی ایک اسلام کے ان اخلاقی وقانونی ہدایات سے صرف نظر کرلے یا ایک دوسرے کے حقوق کی رعایت اور اس کی پاسداری نہ کرسکے تو اس سے الفت کے بجائے باہم اختلاف وکشیدگی کے حالات رونما ہوجاتے ہیں۔ ایسی صورت حال میں قرآن پاک نے زوجین کے درمیان مصالحت کے ذریعہ اس مشکل سے نکلنے کا راستہ دکھایا ہے۔ ارشاد ہے:

"ان دونوں کے درمیان اگر تم شدید اختلاف کا خوف کرو تو ایک حکم مرد کی طرف سے اور ایک حکم عورت کی طرف سے روانہ کرو اگر یہ دونوں آپسی اختلاف دور کرکے اصلاح کرلینا چاہیں تو اللہ سبحانہ وتعالیٰ ان کے درمیان موافقت کے حالات بنادیں گے اور اللہ علیم وخبیر ہے"۔

دراصل اسلام کا مقصود یہ ہے کہ یہ رشتہ تاحیات پائیدار رہے۔ اگر احیانا ایسے حالات بن جائیں جو تعلقات کو کشیدہ کردیں اور اس رشتہ نکاح کے استحکام کو متزلزل کردیں تو پھر معاشرہ کے ذمہ داروں کا فرض ہے کہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی ہدایت پر عمل کرتے ہوئے دونوں کے درمیان اصلاح حال کی ہر ممکنہ تدبیر اختیار کریں اور رشتہ نکاح کو ٹوٹنے سے حتی المقدور بچانے کی سعی کریں۔ اصلاح حال کی مناسب تدابیر اختیار کرکے رشتہ کی برقراری کو ہر حال میں ترجیح دیں یہ اس لئے ضروری ہے کہ اس بندھن کے ٹوٹنے سے صرف دونوں کی زندگی متاثر نہیں ہوتی بلکہ اولاد کی زندگی اور ان کا مستقبل بھی داؤ پر لگ جاتا ہے یہ دونوں کا اختلاف بسا اوقات حد سے تجاوز کرکے دوخاندانوں کا اختلاف بن جاتا ہے، اصلاح حال کی کوئی تدبیر کارگر نہ ہو اور دونوں کے درمیان موافقت وموانست کی بظاہر کوئی صورت ممکن العمل نہ ہو اور اس رشتہ کی برقراری سے اخلاقی حدود کی پامالی کا خوف وخطرہ ہو تو اس صورت حال میں ناگواری کے ساتھ زندگی گزارنے کے لئے اسلام مجبور نہیں کرتا بلکہ طلاق یا خلع کے ذریعہ قید نکاح سے اپنے آپ کو آزاد کرلینے کا اختیار دیتا ہے۔

ارشاد ہے: "اگر دونوں اس بات کا خوف کریں کہ وہ حدود اللہ کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو دونوں پر کچھ حرج نہیں کہ عورت فدیہ یا مالی معاوضہ دے کر چھٹکارا حاصل کرلے"۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے عورت کو دیئے گئے حق خلع کا اس آیت پاک میں ذکر فرمایا ہے۔ کسی وجہ سے عورت رشتہ ازدواج کو برقرار رکھنا نہ چاہے تو بوقت عقد شوہر کی طرف سے دیئے گئے مال مہر کی واپسی کا پیش کش کرکے شوہر سے خلع کی خواہش کرے۔

اب سوال یہ ہے کہ کیا ایک عورت شوہر کی رضامندی کے بغیر ایک طرفہ طور پر بذریعہ خلع رشتہ نکاح کو ختم کرلینے کی مجاز ہے۔ ظاہر ہے نبی رحمت سیدنا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا عمل اس کی تائید میں نہیں۔ چنانچہ ثابت بن قیس کی بیوی جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! میں ثابت بن قیس سے ان کی دینداری یا ان کے اخلاق کی بنیاد پر ناراض نہیں ہوں اور اسلام کی نعمت مل جانے کے بعد میں ناشکر گزار رہنا نہیں چاہتی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم ان کا دیا ہوا باغ واپس کرنا چاہتی ہو انہوں نے کہا ہاں یا رسول اللہ! پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت بن قیس ؓ کو ہدایت فرمائی کہ باغ واپس لے لو اور اس کو طلاق دے دو (بخاری: ۲/ ۷۹۴)۔

---

[1] صدر نشین دار القضاء والافتاء، رکن معزز آندھرا پردیش اسٹیٹ حج کمیٹی

ابو جریرؒ نے دریافت کیا کہ کیا خلع کی کوئی اصل ہے انہوں نے جواب میں فرمایا: عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ دور اسلام میں پہلا خلع عبد اللہ بن ابی کی بہن کا ہوا کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر ہوئیں اور عرض کیا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میرا اور ان کا سر ایک جگہ جمع نہیں رہ سکتا۔ میں اپنے خیمہ کے کنارے سے دیکھی کہ وہ کچھ افراد کے ساتھ آرہے ہیں وہ ان میں سب سے زیادہ سیاہ اور قد میں کم اور شکل وشباہت میں ناپسندیدہ صورت تھے۔ ان کے شوہر نے کہا اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم میں نے ان کو اپنا پسندیدہ اور اچھا مال جو میرا باغ تھا ان کو دیا تھا اگر وہ میرا باغ لوٹا دیتی ہیں تو ٹھیک ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت کیا تمہاری کیا رائے ہے تو وہ بولیں کہ ہاں میں وہ واپس کرنے کو تیار ہوں اور اگر وہ چاہیں تو کچھ زیادہ دینے کو بھی تیار ہوں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان دونوں کے درمیان تفریق کروادی (تفصیل کیلئے دیکھئے: تفسیر روح المعانی ۱ر ۱۳۷)۔

اسی لئے فقہاء کرام نے کتاب وسنت کی روشنی میں خلع کو ایک معاہدہ قرار دیا ہے جس میں ایجاب وقبول شرط ہے، یعنی عورت شوہر سے کہے کہ مجھے اس مال مہر کے عوض خلع دیدے اور مرد اس کو قبول کرلے تو اس سے خلع واقع ہوتا ہے اور رشتہ نکاح ختم ہوجاتا ہے۔ چونکہ یہ معاملہ کم از کم مال مہر کی پیش کشی کے ساتھ ہوتا ہے اس لئے شوہر نے اگر بوقت نکاح مہر نہ دیا ہو تو بوقت خلع مہر کی ادائیگی لازم نہیں رہتی، اور اگر بوقت نکاح مہر دیدیا ہو تو خلع کے لئے کم از کم اس مال مہر کے واپس لینے کا شوہر کو اختیار حاصل ہوجاتا ہے اور یہ خلع طلاق بائن کا حکم رکھتا ہے۔

## خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف:

خلع کے معنی اتارنے کے ہیں، ''خلعت النعل، خلعت اللباس'' کے معنی ہیں: میں نے جوتا نکال لباس اتار دیا۔ علامہ ابن ہمام فرماتے ہیں: ''إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع'' (فتح القدير ۱۹۹/۳)۔

(خلع کے لفظ کے ذریعہ عوض کے ساتھ نکاح کے رشتہ کو ختم کرنے کا نام خلع ہے)۔ ''مطلق لفظ الخلع محمول على الطلاق بالعوض'' (شامی ۶۷/۲) (مطلق طور پر خلع کے لفظ کا ذکر ہو تو اس کو طلاق بالعوض پر محمول کریں گے) کچھ خاص احوال میں بیوی اگر شوہر سے متنفر ہوجائے اور اس تنفر کی خواہ کوئی بنیاد ہو یا نہ ہو اور وہ شوہر سے چھٹکارا حاصل کرنا ہی طے کرلے اور شوہر طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو تو اس صورت میں عورت کچھ مالی معاوضہ دینا طے کرکے شوہر کو خلع دینے پر رضامند کرسکتی ہے۔ کم سے کم درجہ میں وہ معاوضہ مال مہر ہے، بطور معاوضہ مال مہر واپس لینے کے بارے میں یہ ہدایت دی گئی ہے کہ نشوز ونافرمانی یا ظلم وزیادتی بیوی کی طرف سے ہو رہی ہو تو پھر شریعت نے اس کے لئے اجازت دی ہے، اور اگر ظلم وزیادتی شوہر ہی کی طرف سے ہو تو پھر خلع دیتے ہوئے اس مال کا لینا پسندیدہ نہیں ہے۔

فلا جناح عليهما فيما افتدت به سے استدلال کرتے ہوئے۔ شوہر نے جو کچھ دیا ہے اس سے زائد لینے یا نہ لینے کے بارے میں علماء کے درمیان اختلاف ہے۔ امام مالک امام شافعی امام ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب اور ابوثور کہتے ہیں کہ جس پر وہ دونوں رضامند ہوں اس کا لینا جائز ہے، اگرچہ کہ شوہر نے جو کچھ دیا ہے اس سے وہ مالی فدیہ کم ہو یا زائد۔ حضرت عثمان بن عفان، قبیصہ اور نخعی سے یہی بات مروی ہے۔ اس آیت پاک کے علاوہ انہوں نے استدلال میں دار قطنی کی ایک حدیث نقل کی ہے جو پچھلے صفحات میں گزریں''۔

دوسری جماعت کا کہنا ہے کہ جو کچھ شوہر نے دیا ہے اس سے زائد لینا جائز نہیں۔ یہ قول طاؤس، عطاء اوزاعی کا ہے۔ احمد واسحق نے اسی کو اختیار کیا ہے۔ انہوں نے ابن جریج کی روایت سے استدلال کیا ہے کہ ثابت بن قیس بن شماس سے زینب بنت عبد اللہ بن ابی ابن سلول کے رشتہ کے انقطاع میں جو باغ کے معاوضہ میں کیا گیا تھا بیوی کی طرف سے اس سے زیادہ دینے کی پیش کش کو حضرت نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے قبول نہیں فرمایا بلکہ شوہر کی طرف سے دیا ہوا باغ واپس لوٹانے کی ہدایت دی۔ اور ثابت بن قیس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فیصلہ کو قبول فرمایا۔ حضرت عطاء سے ایک روایت بھی انہوں نے اپنے استدلال میں پیش کی ہے۔ روى عن عطاء مرسلا أن النبي صلى الله عليه وسلم قال: ''لا يأخذ من المختلعة أكثر مما اعطاه'' (الدار قطني ۲۵۵/۳ في سننه، الجامع لاحكام القرآن ۱۴۳/۳)۔

امام مالک رحمہ اللہ نے نکاح کے معاوضے میں دیئے گئے مال سے زائد لینے کو مکارم اخلاق کے خلاف قرار دیا ہے۔

شوہر جب بیوی کی خواہش خلع کو قبول کرکے خلع دیدے تو اس سے خلع واقع ہوجاتا ہے۔ ائمہ اربعہ میں سب کا اس امر پر اتفاق ہے کہ وہ مال کے پیشکش کی بنیاد پر ہونے والا معاملہ ہے۔ البتہ اس بارے میں اختلاف ہے کہ اس خلع سے طلاق بائن واقع ہوتی ہے یا نکاح فسخ ہوتا ہے۔ بعضوں کے نزدیک خلع

طلاق بائن کے حکم میں ہے اور بعضوں نے اس کو فسخ نکاح قرار دیا ہے۔ ''واختلف العلماء فی الخلع هل هو طلاق أو فسخ؟ فروی عن عثمان وعن علی وجماعة من التابعین وهو طلاق وبه قال مالك والثوری والأوزاعی وأبو حنیفة وأصحابه الشافعی فی أحد قولیه ... وقال أبو ثور إذا لم یسمی الطلاق فالخلع فرقة ولیس بطلاق ... وممن قال إن الخلع فسخ ولیس بطلاق إلا أن ینویه إبن عباس وطاؤس وعکرمه وإسحق واحتجوا بحدیث عن ابن عیینة عن عمرو عن طاؤس أن إبراهیم بن سعد بن أبی وقاص سأله رجل طلق امرأته تطلیقتین ثم اختلعت منه أیتزوجها؟ قال نعم لینکحها لیس الخلع بطلاق'' (الجامع لاحکام القرآن ۳،۱۰۴)۔

اس اختلاف کی وجہ سے بعض مسائل میں بھی اختلاف آتا ہے، جیسے کسی عورت نے حسب قاعدہ اپنے شوہر سے خلع لے لیا اس کے بعد پھر دوبارہ انہوں نے حسب اجازت شرع اندرون عدت یا بعد انقضاء عدت تجدید نکاح کرلیا تو خلع سے طلاق بائن ہونے کی جو لوگ رائے رکھتے ہیں ان کے ہاں آئندہ شوہر کو صرف دو طلاق کا حق رہے گا اور جو لوگ خلع کو فسخ نکاح قرار دیتے ہیں اس صورت میں اس شوہر کو آئندہ تین طلاق کا حق حاصل رہے گا۔

اگر کوئی بیوی خلع چاہتی ہو تو ظاہر ہے کہ وہ بلا وجہ خلع کی طلب گار ہوسکتی ہے یا واقعی ناگزیر صورت کی وجہ سے۔ ان دونوں صورتوں میں خلع کو قبول کرلیا جانا باعث رحمت ثابت ہوسکتا ہے کیونکہ ناگزیر صورت میں خلع قبول نہ کیا جائے تو گویا یہ ظلم کی صورت ہوگی۔ دوسری صورت ہو تو وہ عنداللہ گناہ گار ہوگی لیکن وہ رہنے کے لئے تیار نہ ہو تو زبردستی اس کو روکنا بھی بہتر نہیں ہوسکتا۔

احکام شرع کو ملحوظ رکھتے ہوئے زوجین خود اپنے طور پر باہمی رضامندی سے خلع کا مسئلہ حل کرسکتے ہیں، یا وہ دونوں مل کر ہر ایک کے خاندان سے ایک ایک فرد کو حکم مقرر کرسکتے ہیں۔ یا خاندان کے افراد بھی درمیان میں پڑ کر اس گتھی کو سلجھا سکتے ہیں اور معاملہ بہت ہی گمبھیر ہوجائے کسی طرح بھی سلجھنے نہ پائے تو حاکم سے بھی رجوع کیا جاسکتا ہے کہ قاضی اسلام ان دونوں کے خاندان سے حکم بنا کر یا از خود ان کے احوال معلوم کرنے کے بعد شوہر کو خلع دینے پر آمادہ کرسکتا ہے۔

چنانچہ عہد رسالت میں ثابت بن قیس اور ان کی زوجہ کے درمیان خلع کا جو معاملہ ہوا اس سے یہی معلوم ہوتا ہے۔

## ایک طرفہ طور پر بیوی خلع کے ذریعہ شوہر سے جدائی اختیار کرسکتی ہے یا نہیں؟

ظاہر ہے کتاب وسنت اور شارحین کی تصریحات سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا، البتہ اس دور میں بعض جدید رجحانات رکھنے والے اصحاب نے یہ سمجھا ہے کہ جس طرح مرد کو شریعت نے طلاق کا حق دیا ہے اسی طرح عورت بھی مرد ہی کی طرح ایک طرفہ طور پر لفظ خلع کے ذریعہ رشتہ نکاح کو ختم کرلینے کا اختیار رکھتی ہے۔ البتہ وہ شوہر کو مال مہر واپس کرنے کی پابند رہے گی۔ ان کے ہاں وقوع خلع کے لئے مرد کی قبولیت لازم نہیں۔ ولهن مثل الذی علیهن بالمعروف (پ ۲: جزء آیت) (اور عورتوں کے بھی ویسی ہی حقوق ہیں جیسے ان پر مردوں کے ہیں عرف ودستور کے مطابق) سے استدلال کرتے ہوئے انہوں نے اپنی اس رائے کا اظہار کیا ہے۔ ظاہر ہے اس آیت پاک میں دونوں کے درمیان ایک درجہ کی مساوات مانی گئی ہے اور وہ معاشرتی مسائل میں مساوات ہے اور اس آیت پاک میں اسی طرف اشارہ ہے۔

اور ان کے اشکال کا جواب اسی آیت پاک کے اگلے جز میں موجود ہے: ''وللرجال علیهن درجة'' (لیکن مردوں کا ان عورتوں کے مقابل کچھ درجہ زیادہ ہے)۔ اس آیت پاک کے جز سے واضح ہے کہ ایک مرد عورت کو طلاق دے سکتا ہے لیکن عورت از خود شوہر کی رضامندی کے بغیر رشتہ ازدواج کو ختم نہیں کرسکتی۔

۳۔ سطور بالا سے واضح ہے کہ کوئی عورت ایک طرفہ طور پر رشتہ نکاح کو ختم نہیں کرسکتی اگر یہ صورت حال ہو جیسے کہ سوال میں بیان کی گئی ہے تو عورت کے لئے یہ راستہ کھلا ہوا ہے کہ وہ قاضی اسلام سے اس مسئلہ کو رجوع کرے اور قاضی اسلام اگر بیوی کے اس شدید تنفر کو محسوس کرے تو بینہ کے بغیر بھی وہ چاہے تو مرد کو طلاق دینے پر آمادہ کرسکتا ہے یا بیوی کے طلب خلع کو قبول کرلینے پر مجبور کرسکتا ہے۔ ورنہ وہ خود بھی دونوں کے درمیان تفریق کردینے کا مجاز ہے۔ حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ہاں جو اس طرح کے مقدمات پیش ہوئے تھے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ قاضی اسلام ایسی عورت کو شوہر کے ساتھ گزارا کرلینے کی فہمائش کرسکتا ہے لیکن اسے خواہش خلع سے دستبردار ہونے کے لئے مجبور نہیں کرسکتا۔ چونکہ حق سبحانہ وتعالیٰ نے اپنے ارشاد: ''فان خفتم ان لا یقیما حدود اللہ'' کی رو سے طلب خلع کا حق دیا ہے۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کا ارشاد ہے: ''ولا تمسکوهن ضرارا لتعتدوا'' (ان کو محض تکلیف پہنچانے کے لئے روکے مت رکھو کہ ان پر زیادتی کرنے لگو)۔

ایک سے زائد بیویوں والوں کو ہدایت دی گئی: "فلا تمیلوا کل المیل فتذروھا کالمعلقۃ" (ایک بیوی کی طرف ہی بالکلیہ مائل نہ ہو جاؤ کہ دوسری کو معلق چھوڑ دو)۔ ان نصوص سے یہ بات واضح ہے کہ عورت کو نکاح میں رکھتے ہوئے اس سے بے تعلق رہنا یا محض تکلیف پہنچانے کی غرض سے روکے رکھنا مزاج اسلامی کے منافی ہے۔ امیر المؤمنین حضرت سیدنا عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے پاس ایک عورت اور مرد کا مسئلہ پیش ہوا تو آپ نے عورت کو نصیحت فرمائی کہ شوہر کے ساتھ زندگی گزارے۔ عورت نے اس رائے کو منظور نہیں کیا۔ اس کے بعد آپ نے گندگی اور کچرے سے بھرے ایک کمرے میں تین دن تک بند رکھا پھر اسے نکال کر آپ نے دریافت فرمایا: بتا اب تیرا کیا حال ہے؟ اس نے کہا اللہ کی قسم انہیں راتوں میں مجھے کچھ راحت نصیب ہوئی، اس کے جواب سے اندازہ ہو گیا کہ اس کا شوہر کے ساتھ زندگی گزارنا اس سے کہیں زیادہ تکلیف دہ ہے اس لئے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کے شوہر کو حکم دیا کہ اس کو خلع دیدے اگر چہ وہ اس کے کان کی بالیوں کے معاوضہ ہی میں کیوں نہ ہو۔ بیوی کے دل میں شوہر کی طرف سے تنفر پیدا ہو گیا ہو تو جبری طور پر ان دونوں کو ایک ساتھ زندگی گزارنے کا پابند نہیں کیا جا سکتا۔ دینی اخلاقی اور تمدنی ہر لحاظ سے اس کے نتائج حد درجہ خراب ثابت ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ ثابت بن قیس کی بیوی سے متعلق خلع کے واقعہ میں حضرت نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی بیوی کو ان وجوہات کی بنا جوان کے لئے ناپسند تھی جیسے ان کا سیاہ فام ہونا وغیرہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم بیوی کو شوہر کی دینداری کا لحاظ کرتے ہوئے ساتھ رہنے کا مشورہ دے سکتے تھے لیکن آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کو مناسب نہیں سمجھا بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خوش اسلوبی کے ساتھ ان دونوں کو آپس میں مفارقت کی راہ اختیار کر لینے کا مشورہ دیا۔ امیر المؤمنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے نفرت کے اسباب جاننے کے لئے ایک تدبیر اختیار فرمائی یعنی اس کو ایک نامناسب جگہ قید کر دیا۔ اس سے مقصود اسباب نفرت کی جانکاری حاصل کرنا تھا لیکن اس کی گفتگو سے انہیں یقین ہو گیا کہ وہ اپنے شوہر سے حد درجہ نفرت رکھتی ہے۔ اس سے یہ بات بھی معلوم ہوتی ہے کہ قاضی اسلام چاہے تو تحقیق کے لئے کوئی مناسب تدبیر اختیار کر سکتا ہے۔ عورت کی گفتگو سننے کے بعد امیر المؤمنین رضی اللہ عنہ نے نفرت وکراہت کے اسباب کی مزید کوئی کھوج نہیں فرمائی اور اس کے شوہر کو خلع دیدینے کی ہدایت فرمائی۔ اسی سے یہ بات بھی مفہوم ہوتی ہے کہ تنفر کئی ایک وجوہات کی بنا پر ہو سکتا ہے۔ ضروری نہیں ہے کہ ان وجوہات کو بیان کیا جا سکے یا بیان کیا جائے تو سننے والے نفرت کی بنیاد کے لئے اس کو کافی سمجھیں۔ ان حالات میں اس بات کا تحقق جواز خلع کے لئے کافی ہے کہ عورت شوہر سے متنفر ہے۔

## شقاق سے کیا مراد ہے؟

شقاق کے معنی مخالفت اور عداوت کے ہیں اور اس کا اشتقاق الشق ہے۔ شق کے معنی جانب یا کنارے کے آتے ہیں چونکہ دونوں دشمنی وعناد کی وجہ ایک دوسرے سے کنارہ کش ہو جاتے ہیں، اسی لئے اس میں یہ معنوی مناسبت ہے۔ اور وہ مخالفت ایک کی طرف سے بھی ہو سکتی ہے یا ہر ایک دوسرے کا مخالف ہو سکتا ہے، یہ اصل میں شقاق بینہما ہے، اس میں شقاق کی اضافت ظرف کی طرف توسعاً کی گئی ہے۔ شقاق بینہما اس لئے فرمایا گیا ہے کہ فریقین میں سے ہر ایک وہ چاہتا ہے جو دوسرے پر شاق ہو یا یہ کہ فریقین نے جو موقف اختیار کیا ہے وہ الگ الگ ہو۔

اصلاً شقاق یہ ہے کہ دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی کے ساتھ مخالفانہ روش اختیار کرے، آپس میں محبت والفت، رأفت ورحمت کے بجائے دشمنی وعداوت، ناراضگی وکدورت جگہ لے لے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ ان دونوں میں سے کسی ایک کی طرف سے شقاق ہو، لفظ شقاق چونکہ مفاعلت کا مصدر ہے اور یہ اشتراک کے معنی دیتا ہے۔ اس سے یہ شبہ ہو سکتا ہے کہ ہر دو طرف مخالفت موجود ہو تب ہی اس کو شقاق کہا جا سکے گا، لیکن بعض ائمہ لغت نے مفاعلت میں اشتراک کو لازم نہیں سمجھا۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ نے سورہ بقرہ کی آیت نمبر ۱۳۷، سورہ نساء آیت نمبر ۱۱۵، سورہ انفال آیت نمبر ۱۳، سورہ حشر آیت نمبر ۴ میں شقاق کا لفظ استعمال فرمایا ہے۔ جیسے ایک جگہ فرمایا گیا: ''ومن یشاقق اللہ والرسول'' (یعنی جو کوئی نافرمانی کرے اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی۔ اس طرح کی آیات میں اللہ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اشتراک کے مفہوم کا کوئی تصور کسی بھی صورت میں ممکن نہیں۔ لفظ شقاق مفاعلت کا مصدر ہونے کے باوجود ان آیات میں اشتراک کے معنی کی نفی ثابت ہے (دیکھئے: روح المعانی ۳؍۳۸، مدارک التنزیل، روائع البیان وغیرہ)۔

۵۔ زوجین کے درمیان مخالفت ومعاندت خواہ کسی ایک کی طرف سے ہو یا دونوں کی طرف سے ہر صورت میں زندگی میں تلخیاں پیدا ہو جاتی ہیں اور یہی چیز باہم نفرت پیدا کرنے کے لئے کافی ہے۔ ان جیسے احوال میں کتاب وسنت میں رہنمایانہ خطوط ملتے ہیں، شقاق کسی بھی وجہ سے ہو ازدواجی زندگی کے سکون کو درہم برہم کر دیتا ہے اور ازدواجی زندگی سے خوشگوار احوال میں جو سکون حاصل ہو سکتا ہے وہ ناخوشگوار حالات کی بنا پر زندگی سے رخصت ہو جاتا ہے۔ سورۃ النساء: آیت نمبر ۳۴ میں اصلاح حال کی مختلف تدابیر بتائی گئی ہیں ان میں اولاً وعظ ونصیحت، باہمی مفاہمت دوسرے درجہ میں خواب گاہ سے علیحدگی اس سے بھی مسئلہ حل نہ ہو تو ہلکے انداز میں تادیب وغیرہ اختیار کی جا سکتی ہے۔ زوجین از خود مفاہمت کی راہ اختیار کر سکتے ہیں، یا پھر طلاق یا خلع کے ذریعہ قید نکاح سے آزادی

حاصل کر کے اپنا مسئلہ حل کر سکتے ہیں سورۂ نساء، آیت نمبر ۳۵ کی روشنی میں حکمین کا تقرر کر کے اپنے درمیان واقع اختلاف کی خلیج کو پاٹا جاسکتا ہے۔ حکمین کا تقرر دراصل اسلام نے اصلاح حال کے لئے تجویز کیا ہے، خاندان کے بزرگوں نے اگر حکم مقرر کئے ہوں یا قاضی اسلام نے، ان کا کام زوجین کے درمیان اصلاح حال کی ہی کوشش ہو، جہاں تک دونوں کے درمیان تفریق کرنے کا سوال ہے اس میں فقہاء کی آراء مختلف ہیں۔ میاں بیوی نے اگر اپنے درمیان حکم مقرر کئے ہوں تو وہ صرف اصلاح حال کی کوشش کر سکتے ہیں، البتہ بیوی کی طرف سے مقرر کردہ حکم کو بیوی نے صلح کرادینے یا دونوں کے درمیان خلع کروادینے کا اختیار دیا ہو، اسی طرح شوہر نے دونوں کے درمیان صلح یا طلاق و خلع کا اختیار تفویض کر دیا ہو اور اس صورت میں وہ تفریق کا فیصلہ کریں تب تو یہ فیصلہ معتبر ہوگا، خواہ وہ طلاق کی صورت میں ہو یا خلع کی صورت میں۔ امام جصاص رازی حنفیؒ لکھتے ہیں: ''قال اصحابنا ليس للحكمين أن يفرقا إلا برضى الزوجين'' (احکام القرآن، ۲۲۹.۲) (ہمارے اصحاب کی رائے یہ ہے کہ میاں بیوی کی رضامندی ہو تو حکمین ان کے درمیان تفریق کر سکتے ہیں

حکمین کا قاضی نے تقرر کیا ہو اور میاں بیوی نے انہیں تفریق وغیرہ کا کوئی اختیار نہ دیا ہو اس صورت میں کیا ان کے درمیان حکمین تفریق کے مجاز ہوں گے یا نہیں؟ اس بارے میں بھی فقہاء کی آراء مختلف ہیں، بعضوں کی رائے یہ ہے کہ اس صورت میں حکمین کو تفریق کر دینے کی اجازت نہیں، اگر وہ تفریق کریں گے تو شرعاً نافذ نہیں ہوگی، چنانچہ امام جصاص رازی حنفی فرماتے ہیں: ''لايجوز إيقاع الطلاق من جهتهما من غير رضى الزوج وتوكيله ولإخراج المهر عن ملكها من غير رضاها فلذلك قال أصحابنا إنهما لايجوز خلعهما إلا برضى الزوجين فقال أصحابنا ليس للحكمين أن يفرقا إلا برضى الزوجين'' (احکام القرآن ۲.۲۲۹)۔

حکمین اصلاح حال کی کوشش تو کر سکتے ہیں لیکن تفریق کا فیصلہ کرنے کے مجاز نہیں، البتہ جو بات ان کو بھلی معلوم ہو یا جو بات ان دونوں کے لئے خیر کی محسوس کرتے ہوں وہ اس کا مشورہ دے سکتے ہیں، لیکن زوجین پر اپنی رائے مسلط نہیں کر سکتے، ہاں البتہ زوجین نے ان کو طلاق یا خلع یا کسی اور امر کے فیصلہ کرنے کا ان کو مجاز بنایا ہو اور ان کو اپنا وکیل تسلیم کیا ہو تب تو ان کا فیصلہ نافذ ہو سکتا ہے اور زوجین کے لئے اس فیصلہ کو مان لینا اور تسلیم کر لینا لازم ہو جاتا ہے۔

''وإن خفتم شقاق بينهما'' میں ہدایت فرمائی گئی ہے کہ جہاں میاں اور بیوی میں ناموافقت ہو جائے وہاں نزاع سے انقطاع تک نوبت پہنچنے یا عدالت میں معاملہ جانے سے پہلے گھر کے گھر ہی میں اصلاح کی کوشش کر لینی چاہئے اور اس کی تدبیر یہ ہے کہ میاں اور بیوی میں سے ہر ایک کے خاندان کا ایک ایک آدمی اس غرض کے لئے مقرر کیا جائے کہ دونوں مل کر اسباب اختلاف کی تحقیق کریں اور پھر آپس میں سر جوڑ کر بیٹھیں اور تصفیہ کی کوئی صورت نکالیں۔ یہ پنچ یا ثالث مقرر کرنے والا کون ہو؟ اس سوال کو اللہ تعالیٰ نے مبہم رکھا ہے تا کہ اگر زوجین خود چاہیں تو اپنے اپنے رشتہ داروں میں سے خود ہی ایک ایک آدمی کو اپنے اختلاف کا فیصلہ کرنے کے لئے منتخب کریں، ورنہ دونوں خاندانوں کے بڑے بوڑھے مداخلت کر کے پنچ مقرر کریں، اور اگر مقدمہ عدالت میں پہنچ ہی جائے تو عدالت خود کوئی کاروائی کرنے سے پہلے خاندانی پنچ مقرر کر کے اصلاح کی کوشش کرے۔ اس امر میں اختلاف ہے کہ ثالثوں کے اختیارات کیا ہیں۔ فقہاء میں سے ایک گروہ کہتا ہے کہ یہ ثالث فیصلہ کرنے کا اختیار نہیں رکھتے۔ البتہ تصفیہ کی جو صورت ان کے نزدیک مناسب ہو اس کے لئے سفارش کر سکتے ہیں، ماننا یا نہ ماننا زوجین کے اختیار میں ہے، ہاں اگر زوجین نے ان کو طلاق یا خلع کا فیصلہ کر دینے کے لئے اپنا وکیل بنایا ہو تو البتہ ان کا فیصلہ تسلیم کرنا زوجین کے لئے واجب ہوگا، یہ حنفی اور شافعی علماء کا مسلک ہے۔ دوسرے گروہ کے نزدیک دونوں پنچوں کو موافقت کا فیصلہ کرنے کا اختیار ہے مگر علیحدگی کا فیصلہ وہ نہیں کر سکتے، یہ حسن بصری اور قتادہ اور بعض دوسرے فقہاء کا قول ہے۔ ایک اور گروہ اس بات کا قائل ہے کہ ان پنچوں کو ملانے اور جدا کرنے کے پورے اختیارات ہیں۔ ابن عباس، سعید بن جبیر، ابراہیم نخعی، شعبی، محمد بن سیرین اور بعض دوسرے حضرات نے یہی رائے اختیار کی ہے (تفہیم القرآن ۱/۳۵۱)۔

تحکیم کے سلسلہ میں علماء نے یہ بحث بھی کی ہے کہ عورت یا تو فرمانبردار ہوگی یا نافرمان، نافرمان ہو تو طبعی وفطری ہوگی یا عارضی، اگر فطری اور طبعی ہوگی تو ان میں تفریق کرادی جائے گی، جیسا کہ امام نسائی کی روایت ہے کہ حضرت عقیل بن ابی طالب کا نکاح حضرت فاطمہ بنت عتبہ سے ہوا۔ ان کے درمیان جب اختلاف رونما ہوا اور حاکم وقت حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے ہاں ان کا معاملہ پیش ہوا تو آپ نے حضرت ابن عباس، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہما کو ان کے معاملہ کا حکم مقرر فرمایا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کی رائے تفریق کروادینے کی تھی، جبکہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا رجحان عدم تفریق کا تھا، لیکن جب دونوں وہاں پہونچے تو ان کے درمیان صلح ہو چکی تھی۔ امام قرطبی نے اس حدیث کے ضمن میں دو فریقوں کا ذکر کیا ہے: (۱) ایک جماعت کا رجحان یہ ہے کہ حکم بنائے جانے کی صورت میں ان کو تفریق کا اختیار بھی حاصل ہوگا اور یہ طلاق بائن کے حکم میں ہوگی۔ (۲) دوسرا فریق اس بات کا قائل ہے کہ حکم وکیل ہوگا جس کو زوجین کے درمیان تفریق کا اختیار نہیں ہوگا، جب تک کہ شوہر ان کو طلاق کا حق سپرد نہ کردے اور وہ حاکم وقت کو اس سے واقف کروائے، اور امام چاہے تو تفریق کر سکے

گا۔اس کو ابوثور، حسن، ابن زید، عطاء اور اہل کوفہ نے اختیار کیا ہے امام شافعی کا بھی ایک قول یہی ہے۔امام قرطبی نے پہلے قول کو اختیار کیا ہے یعنی حکمین کو تفریق کا حق حاصل ہے۔یہی بات امام مالک، اوزاعی، اسحق، حضرت عثمان، حضرت علی، ابن عباس، شعبی اور نخعی سے ثابت ہے اور ایک قول امام شافعی سے بھی ایسا ہی مروی ہے، زوجین کے ایک معاملہ میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فرمانا: "اتدریان ما علیکما" سے استدلال کرتے ہوئے حکم کو تفریق کا مجاز گردانا گیا ہے۔حکم اگر صرف وکیل کا درجہ رکھتا تو ان کا کلام اس طرح ہوتا: "اتدریان بما وکلتما"۔حضرت امام اعظم رحمہ اللہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے اس قول "لا تبرح حتی ترضی بما رضیت به" سے استدلال کرتے ہوئے کہا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ شوہر کی رضامندی کے بغیر دونوں کے درمیان تفریق کو درست نہیں سمجھتے تھے۔ (ملخص الجامع لاحکام القرآن ۵/۱۳۳)۔

البتہ فقہائے کرام میں امام مالک رحمہ اللہ اس بات کے قائل ہیں کہ حکمین جس طرح دونوں کے درمیان مصالحت وموافقت پیدا کر سکتے ہیں اسی طرح ضرورت متقاضی ہو تو ان کے درمیان تفریق وجدائی کا فیصلہ بھی کرنے کے وہ مجاز ہیں۔ ''إن تعذر الإصلاح طلقا اي حكما بالطلاق ونفذ حكمهما ظاهراً وباطناً وإن لم يرضيا الزوجان بحكمهما أو لم يرضى الحاكم به'' (شرح صغیر ۲،۵۱۴)۔

علامہ قرطبی مالکی لکھتے ہیں: ''وتفريقهما جائز على الزوجين وكلهما الزوجان بذلك أو لم يؤكلاهما'' (الجامع لاحكام القرآن ۵،۱۱۵. النساء)۔

عن ابن عباس قال بعثت أنا ومعاوية حكمين فقيل لنا إن رأيتما أن تجمعا جمعتما وإن رأيتما أن تفرقا فرقتما'' (الجامع لاحكام القرآن ۳،۱۳۲)۔

۶۔ زوجین کا معاملہ حاکم کے پاس نہ پہنچا ہو از خود وہ کسی ایک کو حکم بنانے پر رضامند ہوں تو یہ امر درست ہے (الشرح الکبیر ۲/۵۱۵)۔البتہ حاکم عدالت کے پاس مقدمہ دائر ہو چکا ہو تب تو پھر زوجین کے قریبی اعزاء میں سے دو حکم مقرر کئے جائیں۔جیسا کہ آیت کریمہ سے صراحت ملتی ہے (الشرح الکبیر ۲/۵۱۵)۔

البتہ فقہائے مالکیہ کے ہاں جس طرح میاں بیوی کی طرف سے ایک حکم کا مقرر کیا جانا کافی ہے اسی طرح قاضی کو بھی اس کی اجازت ہے۔ان کا استدلال اس حدیث پاک سے ہے۔ایک عورت جس پر زنا کا الزام تھا اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے پاس حضرت انیس کو روانہ فرمایا کہ اگر وہ زنا کا اعتراف کرے تو اس کو رجم کر دو، جبکہ ثبوت زنا میں چار افراد کی گواہی کا اعتبار ہے (الجامع لاحکام القرآن ۳/۱۴۴)۔

مالکیہ کی رائے کے مطابق ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہے۔حسب احوال حکمین کی کوشش کے بعد یا ضرورت داعی ہو تو اس طرح کی کوشش کے بغیر بھی قاضی اسلام دونوں کے درمیان تفریق کرادے تو موجودہ حالات میں اس کی اجازت ملنی چاہئے۔

۷۔ حضرت سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ، حضرت سیدنا علی رضی اللہ عنہ جب کسی کو حکم مقرر کرتے تو عدالت کی طرف سے انہیں اختیارات بھی دیئے جاتے، چنانچہ عقیل بن ابی طالب اور ان کی زوجہ فاطمہ بنت عتبہ کا مسئلہ سیدنا عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے پاس آیا تو انہیں نے شوہر کے خاندان سے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کو اور بیوی کے خاندان سے حضرت معاویہ بن ابی سفیان کو حکم مقرر کیا اور انہیں اختیار دیا کہ ان کے درمیان مفاہمت کو بہتر سمجھیں تو مفاہمت کروادیں اور اگر تفریق کو بہتر سمجھیں تو تفریق کروادیں۔ایک اور مسئلہ میں حضرت سیدنا علی رضی اللہ حکم مقرر کئے تو ان کو اختیار دیا کہ مفاہمت ممکن ہو تو ان کے درمیان جوڑ پیدا کردیں اور تفریق کو بہتر سمجھیں تو ان کو جدا کریں (الجامع لاحکام القرآن ۳/۱۴۳)۔

اس سے اس بات کی وضاحت بھی ہوتی ہے کہ حکم بطور خود جدائی کا اختیار نہیں رکھتے، البتہ حاکم عدالت اختیار دے تو ان کا فیصلہ عدالتی فیصلہ ہی کی طرح نافذ العمل ہو سکتا ہے۔ان اختلافات سے قطع نظر موجودہ حالات میں جب زوجین کے درمیان تنفر اس درجہ کا ہو کہ مفاہمت اس میں کارگر نہ ہو سکتی ہو اور رشتہ ازدواج کا انقطاع ہی ان کے حق میں بہتر سمجھا جا رہا ہو تو بوقت ضرورت شدید فقہائے مالکیہ کے رائے پر عمل کر کے اس مشکل کو حل کیا جا سکتا ہے۔پچھلے زمانوں میں فقہائے احناف نے بھی مفقود الخبر کے بارے میں فقہائے مالکیہ کی رائے پر عمل کیا ہے تا کہ فقہ حنفی میں اس مسئلہ کے حل کے لئے جو دشواری ہے اس کا حل نکل سکے۔فقط واللہ اعلم وعلمہ اتم۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا خورشید احمد اعظمی [1]

بسا اوقات زوجین کے مابین مزاج میں عدم موافقت یا بعض دیگر وجوہات سے عقد نکاح کو ختم کرنے کی ضرورت پیش آتی ہے، عام حالات میں شریعت نے عقد نکاح کو ختم کرنے کا حق صرف شوہر کو دیا ہے، البتہ اگر عقد نکاح کو ختم کرنے کی ضرورت ہونے کے باوجود شوہر طلاق نہیں دیتا یا طلاق پر راضی نہیں ہوتا تو قاضی یا جو اس کے قائم مقام ہو مثلاً شرعی پنچایت اس کو یہ حق ہوتا ہے کہ زوجین کے عقد نکاح کو فسخ کردے۔

شوہر کے طلاق دینے کی صورتوں میں سے ایک صورت تو یہ ہے کہ وہ بنفس نفیس خود طلاق دے، دوسری صورت یہ ہے کہ کسی کو طلاق دینے کے لئے وکیل بنادے، تیسری صورت یہ ہے کہ وہ اپنا یہ حق عورت کو تفویض کردے، اور عورت خود اپنے کو طلاق دے، اس صورت میں عورت کو بھی حسب شرائط طلاق دینے کا اختیار ہوتا ہے، مگر اس کے ساتھ ساتھ شوہر کو بھی طلاق دینے کا حق اختیار رہتا ہے، ان مذکورہ صورتوں میں طلاق حاصل ہونے کے عوض میں عورت پر کوئی مال یا فدیہ واجب نہیں ہوتا، طلاق حاصل ہونے کی ایک صورت یہ ہے کہ عورت کسی عوض میں طلاق حاصل کرے یا شوہر معاوضہ لیکر طلاق دے اس صورت میں بھی طلاق شوہر کے دینے سے ہی پائی جاتی ہے، اس کو خلع سے تعبیر کیا جاتا ہے اور اس صورت کی تفصیل درج ذیل ہے۔

۱۔ **خلع کی تعریف:** خلع، خاء کے فتحہ کے ساتھ، لغت میں اس کا معنی نکالنا، اتارنا ہے، الخلع کالمنع. النزع. (القاموس المحیط) قرآن کریم میں مذکور ہے "فاخلع نعلیك"۔

اور شرعی اصطلاح میں یہ لفظ خاء کے ضمہ کے ساتھ مستعمل ہے جس کا معنی ہے "عورت کی طرف سے کسی مال کے عوض میں شوہر کا طلاق دینا۔

"وبالضم طلاق المرأة ببدل منها أو من غيرها" (القاموس المحيط)۔

"والخلع بالضم: وهو استعارة من خلع اللباس لأن كل واحد منهما لباس للآخر. فإذا فعلا ذلك فكأن كل واحد نزع لباسه عنه" (المصباح المنير)۔

(اور خلع ضمہ کے ساتھ یہ استعارہ ہے لباس کے (خلع) اتارنے سے کیونکہ زوجین میں سے ہر ایک دوسرے کے لئے لباس ہے لہٰذا جب انھوں نے خلع کیا تو گویا ہر ایک نے اپنا لباس اتار دیا)۔

صاحب "البحر الرائق" علامہ زین الدین ابن نجیم نے یہ تعریف کی ہے: "إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه" (البحر الرائق ۴، ۱۱۹)۔ (خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ ملک نکاح کا ازالہ جو کہ موقوف ہو عورت کے قبول کرنے پر)۔

عورت کے قبول کرنے پر اس لئے موقوف ہوتا ہے کہ بدل اور عوض اسی کو دینا ہے اس لئے اس کی رضا اور قبولیت لازم ہے۔ اس تعریف میں "بدل" یا عوض کا ذکر اگرچہ صراحۃً نہیں ہے لیکن "المتوقفة على قبولها" سے یہ مفہوم ہوتا ہے، کیونکہ بقیہ طلاق کی صورتیں عورت کے قبول کرنے پر موقوف نہیں ہیں۔

تاتارخانیہ وغیرہ میں ہے: "مطلق لفظ الخلع محمول على الطلاق بعوض (الدر المختار. شامی ۵، ۸۶)

فقہ مالکی کی کتاب "بدایۃ المجتہد" میں علامہ ابن رشد مالکی نے، ابن حجر عسقلانی نے فتح الباری میں اور ابن قدامہ مقدسی نے المغنی میں جو تعریفات و تشریحات کی ہیں، اس کا خلاصہ یہ ہے کہ خلع اس طلاق کو کہا جائے گا جو شوہر بیوی پر اس سے کوئی عوض اور مال لیکر واقع کرے۔

صاحب بدائع الصنائع نے خلع کی دو صورتیں بیان کی ہیں: خلع بغیر العوض اور خلع بالعوض۔ لکھتے ہیں: "واسم الخلع يقع عليهما. إلا أنه عند

[1]

الإطلاق ينصرف إلى النوع الثاني في عرف اللغة والشرع'' (بدائع الصنائع ۳٫۲۲۶)۔ (اور خلع کا اسم ان دونوں پر صادق آتا ہے مگر عند الاطلاق لغت وشرع کے عرف میں نوع ثانی کی طرف ہی لوٹتا ہے)۔

## خلع کا ثبوت:

خلع کا جواز کتاب اللہ کی آیت کریمہ کے اس حصہ سے ماخوذ ہے: ''فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (سورۂ بقرہ: ۲۲۹)۔ (اور اگر تم کو خوف ہو کہ وہ دونوں اللہ کی حدود کو قائم نہیں رکھ پائیں گے تو دونوں پر کچھ حرج اور گناہ نہیں ہے اس میں جو عورت، شوہر سے رہائی پانے کے لئے فدیہ میں ادا کرے)۔

نیز اس کی مشروعیت سنت سے بھی ثابت ہے۔ اور اس سلسلہ میں ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کا واقعہ مشہور ہے کہ جب ان کی بیوی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں اپنے شوہر سے علیحدگی کی درخواست کیا تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے استفسار کیا:

''اتردين عليه حديقته؟ قالت نعم. قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: اقبل الحديقة وطلقها تطليقة'' (صحيح بخاری مع فتح الباری ۹٫۳۹۵) (کیا آپ ان کا باغ ان کو واپس کر دیں گی؟ انھوں نے کہا کہ: ہاں، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت سے فرمایا: باغ قبول کرلو، اور ان کو ایک طلاق دیدو)۔

اس لیے تمام فقہاء اس کے جواز کے قائل ہیں سواء بکر بن عبداللہ المزنی کے وہ اس کے قائل نہیں ہیں کہ شوہر طلاق کے بدلہ، بیوی سے کچھ وصول کرے، حافظ ابن حجر رحمہ اللہ لکھتے ہیں: ''وانعقد الإجماع بعده على اعتباره'' (فتح الباری)۔ (ان کے بعد خلع کے معتبر ہونے پر اجماع ہو چکا ہے)۔

۲۔ صورت خلع میں بھی شوہر کی رضامندی ضروری ہے۔

شریعت کا منشاء نکاح منعقد ہو جانے کے بعد اس کا دوام اور بقاء ہے۔ جیسا کہ حدیث شریف کے الفاظ سے مفہوم ہوتا ہے: ''أبغض الحلال إلى الله الطلاق'' (سنن ابی داؤد حدیث: ۲۱۷۸)۔ (اللہ تعالیٰ کے نزدیک حلال اشیاء میں سب سے زیادہ ناپسندیدہ طلاق ہے)

اور ایک دوسری حدیث میں وارد ہے: ''ايما امرأة سألت زوجها طلاقا من غير بأس، فحرام عليها رائحة الجنة'' (سنن الترمذی ۳٫۴۸۳، حدیث ۱۱۸۷) (جو عورت اپنے شوہر سے بغیر کسی تکلیف کے طلاق کا مطالبہ کرے تو اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے)۔

لیکن اگر نکاح کے بعد مزاج میں عدم موافقت یا کسی سبب سے ایسے حالات پیدا ہو جائیں کہ اس نکاح کو باقی رکھنے میں نفع سے زیادہ نقصان اور فتنہ کا اندیشہ ہے، ایک دوسرے کے حقوق میں کوتاہی ہو رہی ہو تو شوہر اپنی بیوی کو طلاق دے سکتا ہے اور اگر عورت کو اندیشہ ہے کہ وہ شوہر کے حقوق کو کسی وجہ سے نبھا نہ سکے گی تو اس کو اجازت ہے کہ کچھ مال دیکر شوہر سے طلاق حاصل کر لے۔ لیکن بہر صورت فرقت اور علیحدگی اسی وقت ہوگی جبکہ شوہر خود طلاق دے یا بدل لے کر بیوی کو علیحدہ کرنے پر راضی ہو، خلع لینے کے جواز کا مطلب اگر یہ سمجھا جاتا ہے کہ عورت مہر معاف کر کے جبراً یا عدالت کے ذریعہ شوہر کی رضامندی کے بغیر اس سے علیحدہ ہو جائے گی اور اس کو دوسری جگہ نکاح کرنے کی اجازت ہوگی تو خلع کا یہ مفہوم غلط ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''مرد عورتوں کے محافظ اور ذمہ دار ہیں اس سبب سے کہ اللہ نے ان میں سے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے اور اس سبب سے جو انھوں نے اپنے مال میں سے خرچ کیا ہے'' (النساء: ۳۴)۔

اس آیت کی تفسیر میں مردوں کے مال خرچ کرنے (نفقہ اور مہر وغیرہ) اور اللہ تعالیٰ کے ان کو فضیلت دینے کے سبب مردوں کو جو فوقیت عورتوں پر حاصل ہے اس کی متعدد مثالیں مفسرین نے ذکر کی ہیں صاحب تفسیر البحر المحیط لکھتے ہیں: ''وقيل العقل والرأي وحل الأربع وطلب النكاح والطلاق والرجعة'' (البحر المحيط ۳٫۲۲۹)۔ (اور کہا گیا کہ (یہ فضیلت) عقل ورائے، اور چار بیویوں کے حلال ہونے، اور نکاح کے مالک ہونے (عند الشافعیہ) اور طلاق دینے اور رجعت کرنے (کا حق ہونے) میں ہے)۔

یہی بات تقریباً صاحب تفسیر نسفی نے بھی لکھا ہے (۱/ ۲۲۳) اور تفسیر مظہری ۲/ ۳۱۰ اور روح المعانی ۵/ ۲۳ میں بھی ان امثلہ کے ساتھ "الاستبداد بالطلاق" (طلاق کا خود مختار ہونا) کی صراحت ہے، جس سے معلوم ہوتا کہ بیوی کو نکاح سے علیحدہ اور الگ کرنے کا حق صرف شوہر کو ہے یا جس کو وہ تفویض

کردے یا وکیل بنادے، ملک العلماء علامہ کاسانی رحمہ اللہ نے خلع کی تشریح اور وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے:

''کیونکہ لفظ خلع طلاق پر دلالت کرتا ہے نہ کہ فسخ پر، اس لئے کہ وہ خلع سے ماخوذ ہے اور خلع بمعنی نزع ہے، اور نزع کا معنی لغت میں کسی چیز کو کسی چیز سے نکالنا ہے تو گویا کہ اس کے قول "خلعھا" کا معنی ہے کہ اس کو نکاح کی ملک سے نکال دیا۔ اور یہی طلاق بائن کا معنی ہے اور فسخ نکاح کا مطلب اس کو بالکل ہی زائل کردینا ہے، اور اس کو ایسا بنادینا گویا کہ بالکل تھا ہی نہیں، تو اس میں اخراج (نکالنے) کا معنی نہیں پایا جائے گا'' (بدائع الصنائع ۳؍۲۲)۔

یہ بات اگرچہ انھوں نے ان لوگوں کی تردید میں کہا ہے جو خلع کے ذریعہ واقع فرقت کو فسخ کے معنی میں لیتے ہیں جبکہ احناف کے نزدیک اس سے واقع شدہ تفریق طلاق بائن ہوتی ہے، مگر اس ضمن میں یہ مفہوم بھی حاصل ہوتا ہے کہ طلاق دینے کا حق شوہر کو ہی ہے، اور خلع میں بھی تفریق اس کی رضا سے ہی ہوگی۔

''لایتم الخلع ولا تطلق حتی یقول الزوج خلعت'' (دیکھئے: البحر الرائق ۴؍۱۲۰ اور بدائع ۳؍۲۲۹)۔

صاحب بدایۃ المجتہد ابن رشد المالکی رحمہ اللہ لکھتے ہیں: ''والفقه أن الفداء إنما جعل للمرأة في مقابلة ما بيد الرجل من الطلاق'' (بدایۃ المجتہد ۲؍۸۴)۔ (اور خلع کے جواز میں حکمت یہ ہے کہ شوہر کے ہاتھ میں جو طلاق کا حق ہے اس کے مقابلہ میں عورت کیلئے فدیہ اور عوض دینا مقرر کیا گیا ہے)۔

اس کے باوجود انھوں نے بھی صراحت کیا ہے کہ: "جمہور اس قول پر ہیں کہ خلع باہمی رضامندی سے جائز ہے، جبکہ فدیہ دینے پر عورت کی رضامندی کا سبب شوہر کو ضرر پہنچانا نہ ہو یعنی بلا وجہ محض شوہر کو تکلیف پہنچانے کے لئے خلع من جانب زوجہ جائز نہ ہوگا)۔

اس حدیث کے سبب جس میں طلاق لینے کی ممانعت وارد ہے اور المغنی لابن قدامہ میں تو یہاں تک صراحت ہے کہ: ''ولا يحصل الخلع بمجرد بذل المال وقبوله من غير لفظ الزوج'' (المغنی ۱۰؍۲۷۶)۔ (اور محض مال خرچ کردینے اور شوہر کے بولے بغیر محض قبول کرلینے سے خلع حاصل نہیں ہوگا)۔

ان تمام فقہی عبارات سے یہ بات صاف ہوجاتی ہے کہ بغیر شوہر کی رضا یا طلاق دیئے صرف مہر معاف کرکے یا مال دیکر جبراً یا عدالت کے ذریعہ مطلقہ نہیں ہوسکتی، بلکہ جو لوگ خلع کے ذریعہ فسخ کے قائل ہیں ان کا مذہب بھی یہی ہے کہ شوہر کے طلاق دینے یا طلاق کے لئے مال متعین پر راضی ہونے سے ہی طلاق ہوگی، اختلاف صرف یہ ہے کہ خلع کے ذریعہ جو طلاق ہوگی وہ طلاق بائن ہوگی یا نکاح فسخ ہوگا اور اس پر دوسرے مسائل متفرع ہوتے ہیں۔

اس لئے اگر "عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے" کا یہ مطلب لیا جائے کہ عورت عوض دیکر شوہر کی رضامندی کے بغیر حاکم، عدالت یا پنچایت کے ذریعہ علاحدہ ہوسکتی ہے تو اس خیال کی کہیں سے تائید نہیں ہوتی، یہ خیال غلط ہے عدالت اور پنچایت کے ذریعہ بھی تفریق ہوسکتی ہے، مگر اس کی نوعیت دوسری ہے اور اس کا موقع الگ ہے۔

## ۳۔ قاضی یا شرعی پنچایت کے ذریعہ تفریق بین الزوجین:

اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہے اور اس تنفر میں شوہر کا کوئی اختیاری دخل نہیں ہے مثلاً وہ نان ونفقہ اور حقوق کی ادائیگی میں کوئی کوتاہی نہیں کرتا۔ اس کی طرف سے کوئی ظلم، زیادتی اور تعنت بھی نہیں پایا جاتا بلکہ اس کا سبب شوہر کی بدصورتی، یا تعلیم کی کمی یا پیشہ وحرفت کا فرق ہے تو ان اسباب کی بنیاد پر قاضی یا شرعی پنچایت کو تفریق کا حق حاصل نہیں، عدم کفائت کی وجہ سے اولیاء مرأۃ کو فسخ نکاح کا خیار حاصل ہے، اس صورت میں جبکہ عورت نے اولیاء کی اجازت کے بغیر عدم کفو میں نکاح کرلیا ہو اور اگر عدم کفو میں نکاح پر اولیاء عورت کی رضا بھی شامل رہی ہو تو پھر انہیں بھی یہ خیار نہیں رہ جاتا، نیز کفائت کا اعتبار بھی ابتداء عقد نکاح میں ہے، لہٰذا نکاح ہوجانے کے بعد وہ کفائت زائل ہوتی ہے تو اس کا اعتبار نہیں کیا گیا ہے۔

''والكفائة اعتبارها عند ابتداء العقد فلا يضر زوالها بعده، فلو كان وقته كفوئا ثم فجر لم يفسخ'' (الدر المختار ۲؍۲۱۷)۔

ابتداً اگر شادی اور نکاح کے وقت دونوں ہم مثل تھے، بعد میں دونوں کے درمیان کوئی فرق پیدا ہوگیا، عورت تعلیم میں آگے بڑھ گئی، یا جیسا کہ درمختار کی عبارت میں ہے کہ شوہر فاجر ہوگیا جبکہ اس کا تعلق دین سے ہے جس میں کفائت کا اعتبار متفق علیہ ہے تو بعد میں پیدا ہونے والی عدم کفائت اور فرق سے فسخ نکاح

کے جواز کا باب کھولنا کسی طرح درست اور مناسب نہیں، اس میں مفاد واصلاح سے زیادہ مضرت اور فساد کا امکان ہے۔

اس لئے ایسی صورت میں عورت کو چاہئے کہ اس بیجا تنفر کو دور کرے، دل میں اللہ کا خوف اور تقویٰ پیدا کرے، خلاف مزاج باتوں پر صبر کرے، کسی کے مزاج سے بھی مکمل موافقت ایک مشکل چیز ہے، اللہ کے رسول نے جو مردوں کو نصیحت کی ہے وہ عورتوں کے لئے بھی ہے، انہیں بھی اس کا لحاظ کرنا ضروری ہے، ارشاد نبوی ہے:

''لایفرك مؤمن مؤمنة إن كره منها خلقا رضي منها آخر أو قال غيره'' (صحيح مسلم كتاب الرضاع ۱۴۶۹، ۶۱)۔

(کوئی مومن مرد کسی مومن عورت سے بغض نہیں رکھتا، اگر اس کی کچھ عادتیں ناپسند کرتا ہے تو دوسری خصلتوں سے خوش ہوتا ہے)۔ اسی طرح عورت کو بھی چاہئے کہ اگر شوہر کی کچھ باتیں، حرکتیں ناپسند ہیں تو اس کی دوسری اچھی باتوں اور عادتوں کو جو اچھی ہیں انہیں پیش نظر رکھے، اور ناپسند باتوں کو نظر انداز کر کے نباہ کرے طلاق وتفریق کی کوشش نہ کرے، بلا وجہ طلاق کا مطالبہ بھی معصیت اور گناہ ہے۔

اس کے باوجود اگر بیوی کو اندیشہ ہے کہ وہ اپنے تنفر کی وجہ سے شوہر کے حقوق ادا نہ کر پائے گی تو اس کے لئے یہ صورت جائز ہے کہ شوہر کو کسی طرح خلع پر راضی کر لے، اس کے لئے کسی کو واسطہ اور ذریعہ بھی بنا سکتی ہے جیسا کہ حضرت ثابت بن قیس کی اہلیہ حبیبہ بنت سہل نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو واسطہ بنایا، اور آپ نے خلع کے ذریعہ ایک مشکل کو حل فرمایا۔

اور اگر عورت کے تنفر کا سبب شوہر کی بد خلقی، عدم تدین، کمزوری یا حقوق کی عدم ادائیگی ہے، تو اس صورت میں بھی اس کی اولین کوشش یہی ہونی چاہئے کہ شوہر کو کسی طرح طلاق پر راضی کرے، خواہ بغیر کسی فدیہ اور مال کے یا فدیہ ومال دے کر۔

اور اگر شوہر اپنی زیادتی اور عدم ادائیگی حقوق سے باز نہیں آتا، اور نہ طلاق وخلع پر ہی آمادہ ہوتا ہے، اور عورت کو بھی اس کا غالب گمان ہے کہ وہ ان حالات میں مزید نباہ نہیں کر پائے گی بایں طور کہ اس کے نفقہ وغیرہ کا کوئی نظم نہیں ہو پاتا، یا اس کے معصیت میں مبتلا ہونے کا اندیشہ ہے (عصر حاضر کے معاشرہ میں عدم تقویٰ، اور فواحش کے عام ہونے سے یہ کوئی بعید بھی نہیں) تو اس عورت کے لئے یہ گنجائش ہے کہ وہ اپنے معاملہ کو مسلمان حاکم، قاضی اور ان کے نہ ہونے کی صورت میں شرعی پنچایت جس میں کم سے کم دو عالم سمجھدار، معاملہ فہم، مسائل سے واقف ہوں، ان کے سامنے اپنے قضیہ کو پیش کرے، وہ اس کے معاملہ کی تفتیش وتحقیق اور احوال وکوائف کا جائزہ لینے کے بعد اولاً شوہر کو سمجھائیں کہ وہ اپنی کوتاہی سے باز آجائے، ورنہ اسے طلاق یا خلع پر آمادہ کریں، اور شوہر کی طرف سے معاملہ کے حل کی کوئی صورت نہ ملنے پر بدرجہ مجبوری عورت کی درخواست پر اس نکاح کو فسخ کر دیں، کیونکہ شریعت میں منکرات اور تعدی سے روکنا بھی ایک فریضہ ہے۔

ضرر کو زائل کرنا بھی ایک امر معروف ہے، حدیث میں آیا ہے: ''لاضرر ولاضرار'' (سنن ابن ماجه ۴۱، ۲۳۴۰) (نہ نقصان پہنچانا ہے اور نہ ضرر پہنچانے میں تبادلہ)۔ اسی لئے مفتی بہ قاعدہ ہے: ''الضرر لایزال'' (الأشباه والنظائر ص: ۱۱۸)۔

الحیلۃ الناجزہ میں زوجۂ متعنت کی تفریق یا فسخ نکاح کے متعلق خلع کی شکل باوجود سعی بلیغ کے نہ پیدا ہونے کی صورت میں بدرجہ مجبوری اجازت مذکور ہے دو شرائط کے ساتھ:

ایک یہ کہ عورت کے خرچ کا کوئی انتظام نہ ہو سکے، یعنی نہ کوئی شخص عورت کے خرچ کا بندوبست کرتا ہو اور نہ خود عورت حفظ وآبرو کے ساتھ کسب معاش پر قدرت رکھتی ہو۔

دوسری صورت مجبوری کی یہ ہے کہ اگر چہ بسہولت یا بدقت خرچ کا انتظام ہو سکتا ہے لیکن شوہر سے علیحدہ رہنے میں ابتلاء معصیت کا قوی اندیشہ ہے (الحیلۃ الناجزۃ ص: ۸۲)۔

## ۴۔ معنی شقاق:

شقاق کا معنی عداوت، خلاف اور کشیدگی ہے، یہ شق (شین کے فتحہ کے ساتھ) سے مشتق ہے جو مجرد کا مصدر ہے اور اس کا معنی شگاف ہے، اور شق (شین کے کسرہ کے ساتھ) مشقت نصف۔ جانب اور ناحیہ کے معنی میں مستعمل ہے (المصباح المنیر لاحمد بن محمد بن علی الفیومی)۔

قرآن کریم کی آیت "وإن خفتم شقاق بينهما" میں شقاق سے مراد زوجین کے مابین کشیدگی اور مخالفت ہے، اور ظاہر ہے کہ یہ کشیدگی اور تناؤ بیک

وقت دونوں طرف سے ابتدائی پیدا نہیں ہوگا، بلکہ ان میں سے کسی ایک کی طرف سے نشوز اور حق تلفی ہوگی جس کا رد عمل ہوگا، اور بتدریج دونوں طرف سے نشوز اور ایسی حرکتیں ہوں گی جو دوسرے کے لئے شاق اور تکلیف دہ ہوں گی اور یہ وہ مرحلہ ہوگا کہ یہ ظاہر نہیں ہو سکے گا کہ درحقیقت خطا اور نشوز کس کی طرف سے ہے، اسی حالت میں حکمین کی ضرورت ہوگی کہ وہ تحقیق وتفتیش کے بعد یہ متعین کرسکیں گے کہ نشوز کس کی طرف سے ہے، اور اس کی اصلاح کیسے ہو، جو بسا اوقات افہام وتفہیم سے حاصل ہوجاتی ہے اور زوجین کے مابین موافقت ہوجاتی ہے، لیکن کبھی کبھی یہ شقاق اس مرحلہ میں پہنچ جاتا ہے کہ کوئی اپنے موقف سے پیچھے ہٹنے کے لئے تیار نہیں ہوتا جس کی وجہ سے بذریعہ حاکم وقاضی یا شرعی پنچایت فسخ وتفریق کی نوبت آتی ہے۔

## ۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے۔

احناف کے نزدیک طلاق کا حق صرف شوہر کو ہے یا جس کو وہ اجازت دیدے، لہٰذا شقاق کی صورت میں جبکہ کشیدگی اور تعدی دونوں طرف سے ہو اور زوجین باہم جمع یا تفریق کے نتیجہ پر نہیں پہنچتے تو اس صورت میں قرآن کریم کی تعلیم یہ ہے کہ دونوں کی طرف سے ایک ایک حکم متعین ہوں، اور وہ ان دونوں کے حالات کا جائزہ لیں، اولا اصلاح اور اجتماع کی کوشش کریں، یا پھر شوہر کو طلاق یا خلع پر راضی کریں، ورنہ ان کے معاملہ کو قاضی تک پہونچادیں، قاضی ان میں سے ظالم کو جبراً ظلم سے باز رکھے گا، ان حکمین کو یا قاضی کو یہ حق نہیں ہے کہ وہ شوہر کی طرف سے طلاق دیدیں، یا عورت کی طرف سے کسی عوض کو متعین کردیں، حکمین کو یہ اختیار صرف اس صورت میں حاصل ہوگا جبکہ زوجین نے اپنی اپنی طرف سے ان کو اختیار دیا ہو، آخری مرحلہ میں قاضی جو تفریق کرتا ہے وہ فسخ ہوا کرتا ہے۔

حکمین کو زوجین کی اجازت کے بغیر یہ حق حاصل نہیں ہوگا۔

فتح القدیر میں ہے: ''پھر زوجین کے درمیان جمع یا تفریق کا فیصلہ حکمین کا زوجین کی توکیل سے ہی ہمارے نزدیک نافذ ہوگا اور امام شافعیؒ کا بھی صحیح ترین قول یہی ہے اور احمدؒ کا بھی اور یہی قول ہے عطاء، قتادہ، حسن اور ابوثور رحمہم اللہ کا، اور مالکؒ نے فرمایا کہ ان دونوں کا قول بغیر توکیل بھی نافذ ہوگا...... اور یہ اسلئے کہ ان دونوں کے لئے جائز نہیں ہے کہ کسی غیر کی بیوی کو اس کی اجازت کے بغیر طلاق دیں یا کسی کا مال اس کی اجازت کے بغیر دیں۔ بخلاف ادائیگی قرض کے جبکہ وہ اس کی ادائیگی سے انکار کرے کیونکہ یہ حق کو اس کے مستحق تک پہنچانا، اور بیوی کے مال میں شوہر کا کوئی حق نہیں ہے (۴؍۸۴)۔

حکمین کے بارے میں امام محمد رحمہم اللہ سے روایات مختلف ہیں۔ تو ان سے دو روایتوں میں سے ایک یہ ہے کہ وہ دونوں زوجین کے وکیل ہیں ان کی اجازت کے بغیر تفریق کے مالک نہیں ہیں''۔

زوجین کے درمیان تفریق حکمین کے تصرف سے اس صورت میں جبکہ وہ حکمین اس پر متفق ہوں اس میں فقہاء نے اختلاف کیا ہے، کہ وہ شوہر کی جانب سے اجازت کے محتاج ہیں یا نہیں، امام مالکؒ اور ان کے اصحاب نے کہا کہ حکمین کا قول تفریق او ربقاء نکاح میں زوجین کی توکیل اور اجازت کے بغیر جائز ہے اور امام شافعی، ابوحنیفہ اور ان کے اصحاب رحمہم اللہ نے کہا کہ ان دونوں کو حق نہیں ہے کہ زوجین کے درمیان تفریق کریں مگر یہ کہ زوج نے تفریق کی ذمہ داری ان کو دیا ہو (بدایۃ المجتہد ۲؍۱۲۳ اور اسی طرح تفسیر قرطبی میں ہے: ۵؍۱۷۷)۔

مذکورہ عبارات سے ظاہر ہوتا ہے کہ صرف امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک حکمین کو زوجین کی اجازت کے بغیر طلاق یا خلع کا اختیار ہے بقیہ فقہاء شافعیہ، حنابلہ اور احناف کے نزدیک بغیر زوجین کی توکیل واجازت کے حکمین کو خلع یا طلاق کا اختیار نہیں کیونکہ شوہر کے علاوہ کسی غیر کو اس کی بیوی پر طلاق دینے کا حق نہیں اور نہ کسی کو دوسرے کے مال میں تصرف کا حق ہے لہٰذا زوجین بیوی کی طرف سے اس کی رضا واجازت کے بغیر کسی عوض کی تعیین کرکے خلع کا معاملہ بھی نہیں کرسکتے، اور اسی طرح قاضی کو بھی طلاق یا خلع کا بغیر اجازت وتوکیل اختیار نہیں ہے۔ علامہ ابن الہمام نے صراحت کیا ہے کہ:

''قلنا لیس للحاکم أن یطلق ولا یبرئ من مالھا فکیف یفعل ذلک نائبہ'' (یعنی الحکمین) (فتح القدیر ۴؍۸۴)۔

۶۔ جبکہ خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہ ہو اس صورت میں حکمین کی تقرری اور قاضی کا خود فیصلہ کرنا۔

فقہاء مالکیہ رحمہم اللہ کے نزدیک شقاق اور اختلاف بین الزوجین کی صورت میں حاکم یا قاضی دو حکم مقرر کرے گا۔ اور یہ دونوں حکم ان کے نزدیک زوجین کے اہل میں سے ہونا شرط ہے "حکما من اھلہ وحکما من اھلھا"۔ نیز ان کا اہل عدالت اور صاحب بصیرت ہونا بھی شرط ہے، اور اگر اسی شرط کے حکم ان دونوں کے اہل سے نہ پائے جائیں تو ان کے نزدیک بھی اہل کے علاوہ سے حکم متعین کئے جاسکتے ہیں۔ اور ان حکم حضرات کو زوجین کی اجازت کے بغیر تفریق یا

بقاء نکاح کا حق ہے، دونوں جس فیصلہ پر بھی متفق ہوں گے قاضی ان کے فیصلہ کو نافذ کرے گا اور یہ دونوں حکم اس لئے مقرر کئے جائیں گے تا کہ احوال وکوائف کا جائزہ لے کر ان دونوں زوجین سے مل کر ان میں سے قصوروار کی شناخت کر سکیں، پھر زیادتی جس کی طرف سے بھی ہو اس کو اس سے باز رہنے کی تلقین ونصیحت کریں اور بصورت مجبوری تفریق کا فیصلہ کریں۔

ان کے نزدیک ایک حکم پر بھی اگر زوجین متفق ہوتے ہیں تو ایک حکم بھی کافی ہے، اور فقہی عبارتوں سے یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حکمین کا تقرر اس صورت میں ہے جبکہ تشاجر واختلاف کے اسباب اور زوجین میں سے کسی ایک کا قصوروار ہونا ظاہر نہ ہو، اور ظالم اور قصوروار واضح ہو تو پھر حاکم اپنے طور پر اس کو اس سے باز رکھے گا۔

''اتفق العلماء على جواز بعث الحكمين إذا وقع التشاجر بين الزوجين وجهلت أحوالهما في التشاجر اعني المحق من المبطل'' (بداية المجتهد ۲/۱۲۲، الجامع لاحكام القرآن للقرطبی ۵/۱۷۵)۔ (جب زوجین کے درمیان اختلاف ہو اور اختلاف میں ان کے احوال واضح نہ ہوں یعنی کون حق پر ہے اور کون باطل پر معلوم نہ ہو تو علماء کا اتفاق ہے دو حکم کے مقرر کرنے پر)۔

''قلت (أي القرطبي) وإذا جاز إرسال الواحد فلو حكم الزوجان واحداً لأجزأ وهو بالجواز اولى إذا رضيا بذلك'' (الجامع لاحكام القرآن ۵/۱۷۸)۔ (اور جب ایک حکم کا ارسال جائز ہے تو اگر زوجین اگر کسی ایک ہی کو حکم بنالیں تو کافی ہوگا، اور یہ اولی بالجواز ہے جبکہ دونوں اس سے راضی ہوں۔

''ومالك يشبه الحكمين بالسلطان والسلطان يطلق بالضرر عند مالك إذا تبين'' (بداية المجتهد ۲/۱۲۲)۔ (اور امام مالک رحمہ اللہ حکمین کو سلطان اور حاکم کے مشابہ قرار دیتے ہیں اور امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک ضرر کی وجہ سے جبکہ ظاہر ہو، حاکم طلاق دے سکتا ہے)۔

اسی لئے وہ حکمین کے فیصلہ کو زوجین کی رضا واجازت کے بغیر نافذ مانتے ہیں، اس سے بھی ظاہر ہوتا ہے کہ حاکم یا قاضی خود فیصلہ کر سکتا ہے، یہ ساری تفصیلات امام مالک رحمہ اللہ کے مذہب کے مطابق ہیں۔

حسن بصری اور ابن سیرین رحمہما اللہ کے بارے میں منقول ہیں کہ سلطان اور حاکم کے بغیر اجازت خلع درست نہیں (المغنی ۱۰/ ۲۶۸، بدایۃ المجتہد ۲/ ۸۵، السنن لسعید بن منصور القسم الأول من المجلد الثالث ص: ۳۳۲، فتح الباری ۹/ ۳۹۶)۔

حضرت قتادہ رحمہ اللہ نے حسن بصری رحمہ اللہ کے قول کی تردید کی ہے اور ان کا قول فتح الباری میں ان الفاظ میں منقول ہے: ''قال قتادة: ما أخذ الحسن هذا إلا عن زياد'' (حسن بصری رحمہ اللہ نے یہ قول زیاد سے لیا ہے)۔

حافظ کہتے ہیں: ''وزياد ليس أهلا أن يقتدى به'' (فتح الباری ۹/۳۹۶)۔

نیز ابن سیرین رحمہ اللہ اور ابوقلابہ سے یہ بھی مروی ہے جب تک بیوی سے فاحشہ اور زنا کا صدور نہ ہو خلع جائز نہیں یعنی بیوی سے مال لینا شوہر کے لئے جائز نہ ہوگا (المغنی ۱۰/ ۲۶۸)۔

اور جمہور علماء نے قرآن کریم کی آیت اور حدیث میں مذکور ثابت بن قیس اور ان کی اہلیہ کے واقعہ سے استدلال کرتے ہوئے خلع کو جائز کہا ہے۔

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''ولا يحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئا إلا أن يخافا أن لايقيما حدود الله فإن خفتم أن لايقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به''۔ (اور تمہارے لیے جائز نہیں کہ تم نے ان کو جو کچھ (مہر) دیا ہے اس میں سے کچھ لو، مگر یہ کہ ان دونوں کو خوف ہو کہ وہ اللہ کی حدود کو قائم نہیں رکھ سکیں گے، تو اگر تمہیں خوف ہو کہ وہ دونوں اللہ کی حدود کو قائم نہیں رکھ پائیں گے تو ان دونوں پر کوئی حرج نہیں اس کے بارے میں جو عورت فدیہ کے طور پر دے)۔

یعنی شوہر سے رہائی اور طلاق حاصل کرنے کے لئے بیوی کچھ مال دے یا وہ مہر معاف کردے تو اس پر بھی کوئی حرج اور گناہ نہیں، اور شوہر کے اسے قبول کر لینے پر بھی کچھ حرج اور گناہ نہیں اور خلع میں یہی صورت ہوتی ہے، اور احناف کا متفق علیہ قول نیز امام شافعی واحمد رحمہم اللہ سے بھی ایک روایت جو صحیح قرار دی گئی ہے کہ صورت خلع میں شوہر کی اجازت کے بغیر حکمین یا قاضی کا از خود فیصلہ تفریق یا تعیین عوض درست نہیں۔

## ۷۔ عدول عن المذہب:

ایک مقلد جب کسی امام کی تقلید کرتا ہے اور اس کے اقوال پر عمل کرتا ہے تو اس لئے کہ وہ اس امام کے قول کو بہ نسبت دوسرے اقوال کے راجح مانتا ہے، اور دوسرے کے قول کو مرجوح سمجھتا ہے، اور قول مرجوح منسوخ یا معدوم کے درجہ میں ہوتا ہے، اس پر عمل کرنا راجح کی موجودگی میں درست نہیں۔

اور حنفیہ کا مذہب مرجوح سے روکتا ہے حتی کہ خود اپنے لئے بھی، مرجوح کے منسوخ ہونے کی وجہ سے (مقدمہ شامی ۱/۷۳)۔

نیز یہ بھی بعض علماء سے منقول ہے: ''إن المرجوح في مقابلة الراجح بمنزلة العدم'' (رسائل ابن عابدین ص: ۴۹. رسم المفتي)۔ (مرجوح راجح کے مقابلہ میں بمنزلہ عدم کے ہے)۔

اس لئے بلا ضرورت دوسرے مذہب ومکتب فکر کی طرف عدول جائز نہیں، خاص طور سے فتوی اور قضا میں، یا یہ کہا جائے کہ عام آدمی کے لئے کیونکہ اس سے نفس پرستی کا دروازہ کھل جائے گا، اور بغیر علم وبصیرت کے سہل پسندی رواج پائے گی، اگرچہ کوئی عالم صاحب بصیرت وذی رائے ہو تو اس کے لئے مذہب غیر اور قول مرجوح پر خود عمل کرنے کو جائز کہا گیا ہے، لیکن اس اجازت کو بھی ضرورت یا قوت دلیل سے مطالق اور آزاد نہیں رکھا جاسکتا۔

اس سلسلہ میں فقہاء کی تصریحات کثیر ہیں (دیکھئے: رسائل ابن عابدین، عقود رسم المفتی ۵۰، مقدمہ شامی ۱/ ۷۲ وغیرہ)۔ جن سے یہ مفہوم ہوتا ہے کہ عام حالات میں کسی دوسرے امام کے قول پر یا خود اپنے مکتب فکر کے قول مرجوح پر عمل کرنا یا فتوی دینا درست نہیں اور بوقت ضرورت واضطراب اس کی اجازت ہے۔

زیر بحث مسئلہ بھی کہ زوجین کے درمیان نزاع وشقاق ہو، اور ان دونوں کی جانب سے حکم مقرر کئے گئے ہوں تو اس مسئلہ میں عدول عن المذہب اور امام مالک رحمہ اللہ کے قول پر عمل کی اجازت مناسب نہیں ہے جس میں یہ ہوتا ہے کہ حکمین کو اختیار ہے کہ وہ زوجین کی اجازت کے بغیر طلاق یا بدل خلع کی تعیین کا فیصلہ کرسکتے ہیں یا قاضی ایسا کرسکتا ہے۔

بلکہ اس صورت میں وہی راہ اپنائی جائے گی کہ حکمین اصلاح اور افہام وتفہیم کی کوشش کریں اور اس میں کامیابی نہ ہو تو شوہر کو طلاق دینے یا خلع پر راضی کریں گے، اور بیوی کی اجازت سے ہی کسی بدل خلع کی تعیین کریں گے، اور اس صورت میں جبکہ شوہر کی طرف سے ظلم وتعدی ہو اور وہ طلاق یا خلع پر راضی نہ ہو، اور بیوی کے لئے پناہ کی کوئی صورت نہ ہو تو وہ پھر قاضی کے پاس یا شرعی پنچایت میں اس مسئلہ کو رکھے گی اور وہ تفتیش وتحقیق کے بعد نیز اپنے طور پر بھی کوشش کے بعد ان کے نکاح کو فسخ کردیں گے۔ واللہ اعلم بالصواب۔



# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا خورشید انور اعظمی ...... صدر مدرس جامعہ مظہر العلوم، بنارس

اسلام نے ازدواجی زندگی کو خوشگوار بنانے اور میاں بیوی کے درمیان بہتر تعلقات کو استوار رکھنے پر کافی زور دیا ہے، تاکہ اندرون خانہ سکون واطمینان اور مودت ومحبت کی ایسی پاکیزہ فضا قائم رہے کہ ہر شخص مسرت وشادمانی اور اعتماد وخیر سگالی کے ماحول میں زندگی کے ایام بسر کر سکے، نہ وہاں اختلاف وانشقاق پنپ سکیں اور نہ تشتت وانتشار کو پھلنے پھولنے کا موقع ملے، لیکن بعض دفعہ میاں بیوی کے درمیان ایسا شدید اختلاف رونما ہوجاتا ہے کہ تمام قربتیں دوریوں میں بدل جاتی ہیں اور تعلقات اس درجہ کشیدہ ہوجاتے ہیں کہ افہام وتفہیم کی جملہ کوششیں ناکام اور نباہ کی تمام صورتیں مفقود نظر آنے لگتی ہیں اور صرف ایک ہی راستہ باقی رہ جاتا ہے کہ دونوں کے درمیان علیحدگی ہوجائے، شریعت اسلامیہ نے اس طرح کی صورت حال سے نمٹنے کے لئے جو صورتیں بتائی ہیں، ان میں سے ایک خلع ہے کہ عورت اپنا مال دیکر شوہر سے گلوخلاصی حاصل کرلے۔ ہدایہ میں ہے:

"إذا تشاق الزوجان وخافا أن لايقيما حدود الله فلا بأس بأن تفتدی نفسها منه بمال يخلعها به. لقوله تعالیٰ: فلا جناح عليهما فيما افتدت به" (۲.۳۸۴)۔ (جب زوجین میں شدید اختلاف پیدا ہوجائے اور دونوں کو اندیشہ ہو کہ اللہ کا حکم قائم نہیں رکھ پائیں گے تو اس میں کوئی حرج نہیں ہے کہ عورت مال کے عوض خلع کرلے، اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تو اس میں دونوں پر کچھ گناہ نہیں کہ عورت بدلہ دیکر چھوٹ جائے)۔

المغنی میں ہے: "اگر عورت اپنے شوہر کو اس کی ہیئت، اس کے اخلاق یا اس کے دین یا اس کے بڑھاپے اور کمزوری وغیرہ کے سبب ناپسند کرتی ہو اور اسے اندیشہ ہو کہ وہ شوہر کی فرماں برداری کے تعلق سے اللہ کا حق نہیں کرپائے گی تو اس کے لئے شوہر سے بامعاوضہ خلع کرلینا جائز ہے۔ اس وجہ سے کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا: پھر اگر تم لوگ اس بات سے ڈرو کہ وہ دونوں اللہ کا حکم قائم نہ رکھ سکیں گے" (۱۰/۲۶۷)۔

ردالمحتار میں ہے: "قہستانی میں شرح طحاوی سے منقول ہے کہ سنت یہ ہے کہ جب زوجین میں اختلاف واقع ہو تو دونوں کے اہل خاندان صلح کرانے کے لئے جمع ہوں، اور اگر دونوں میں مصالحت نہ ہوسکے تو طلاق وخلع جائز ہے" (۵/۸۷ کذا فی مجمع الانہر ۱۰/۴۴۷)۔

## ۱۔ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف:

علامہ بابرتی نے عنایہ شرح ہدایہ میں خلع کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے: "هو فی الشريعة عبارة عن أخذ مال من المرأة بإزاء ملك النكاح بلفظ الخلع" (۴.۵۷)۔ (شریعت میں خلع نام ہے عورت سے لفظ خلع کے ذریعہ ملک نکاح کے عوض مال لینے کا)۔

علامہ ابن ہمام نے خلع کی مختلف تعریفات کے تجزیے کے بعد تحریر فرمایا ہے: "فالصحيح إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع" (فتح القدیر ۴.۵۸)۔ (خلع کی صحیح تعریف ہے: لفظ خلع کے ذریعہ ملک نکاح کا بامعاوضہ ازالہ)۔

علامہ ابن نجیم نے اس مسئلے کے تمام پہلوؤں پر مزید غور وخوض کیا اور کہا کہ خلع کی مستحسن تعریف یہ ہوگی: "خلع نام ہے، خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ ملک نکاح کے ازالے کا جو موقوف ہو عورت کے قبول کرنے پر" (البحر الرائق ۴/۷۰)۔

صاحب تنویر الابصار نے اسی تعریف کو اختیار کیا ہے (۵/۸۳)۔ نیز علامہ داماد آفندی نے مجمع الأنہر شرح ملتقی الابحر میں ابن ہمام کی تعریف اور اس سے متعلق پوری عبارت نقل کرکے ابن نجیم کی تعریف کو اولی بتایا ہے (مجمع الانہر ۱/۴۴۷)۔

لیکن اس تعریف پر اعتراض اس صورت میں وارد ہوتا ہے جبکہ خلع بدل سے خالی ہو، جیسا کہ جب کوئی کہے میں نے تم سے خلع کیا اور کسی چیز کا ذکر نہیں کیا، اور اس نے قبول کرلیا تو وہ خلع ہے جس سے حقوق ساقط ہوجائیں گے۔ خلاصہ میں ایسا ہی ہے اور بحر کی تعریف: "وہ نام ہے خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ

ملک نکاح کے ازالے کا جو موقوف ہو عورت کے قبول کرنے پر" سب سے بہتر ہے۔

## ۲۔ خلع کے صحیح ہونے کے لئے شوہر کی رضا ضروری ہے:

یہ تو صحیح ہے کہ جس طرح مرد کو طلاق دینے کا حق ہے، اسی طرح عورت کو خلع کے مطالبہ کا حق ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ شوہر کی مرضی کے بغیر عورت خلع لے سکتی ہے۔ خلع کیلئے زوجین کی رضامندی ضروری ہے۔ علامہ کاسانی تحریر فرماتے ہیں: خلع کا رکن ایجاب وقبول ہیں اس وجہ سے کہ وہ بامعاوضہ طلاق پر عقد ہے، لہذا قبول کے بغیر نہ فرقت واقع ہوگی اور نہ عوض کا استحقاق ہوگا (بدائع ۳/۲۲۹، نیز دیکھئے: فتاوی تاتارخانیہ ۳/ ۴۵۲)۔

علامہ سرخسی نے خلع کیلئے سلطان کی موجودگی کے شرط نہ ہونے کی وجہ بتاتے ہوئے اس بات کی صراحت کی ہے کہ خلع میں زوجین کی باہمی رضامندی ضروری ہے، اور شوہر کو طلاق دینے کی ولایت باقی رہتی ہے: "إنه عقد يعتمد التراضي كسائر العقود وهو بمنزلة الطلاق بعوض وللزوج ولاية إيقاع الطلاق ولها ولاية التزام العوض" (المبسوط للامام السرخسی ۶،۱۶۹)۔ (خلع ایسا عقد ہے جس کا مدار تمام عقود کی طرح تراضی طرفین پر ہے، وہ طلاق بالمال کے درجے میں ہے، شوہر کو طلاق دینے اور عورت کو اپنے ذمے مال لازم کرنے کی ولایت حاصل ہے)۔

اسی طرح علامہ ابن قیم نے زاد المعاد میں اس بات کی صراحت فرمائی ہے اور لکھا ہے: "وفي تسميته صلى الله عليه وسلم الخلع فدية دليل على أن فيه معنى المعاوضة ولهذا اعتبر فيه رضا الزوجين" (زاد المعاد ۴،۳۵)۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا خلع کو فدیہ کہنا اس بات کی دلیل ہے کہ اس میں معاوضہ کا مفہوم شامل ہے، اسی وجہ سے اس میں زوجین کی رضا کا اعتبار کیا گیا ہے۔

نیز امام شافعیؒ اپنی شہرہ آفاق تصنیف "کتاب الام" میں تحریر فرماتے ہیں: "وعلمنا أن الخلع لم يقع إلا بإيقاع الزوج" (کتاب الام ۵،۱۸۱)۔

قاضی ثناء اللہ پانی پتی نے بھی اپنی کتاب "تفسیر مظہری" میں خلع کے تعلق سے بحث کرتے ہوئے حضرت علی کے قول "حتی تقر بمثل الذی اقرت به" (الأم ۵،۱۷۷) سے استدلال کیا ہے اور کہا ہے کہ خلع میں شوہر کی رضامندی ضروری ہے (دیکھئے: تفسیر مظہری ۲/ ۲۹۷)۔

مولانا عبدالحی فرنگی محلیؒ نے ایسے علماء پر حیرت وتعجب کا اظہار کیا ہے، جنھوں نے شوہر کی رضا کے بغیر خلع کو صحیح مانا ہے اور واضح کیا ہے کہ ان لوگوں کو علامہ شوکانی کی ایک عبارت کے سمجھنے میں چوک ہوئی ہے (حاشیہ شرح وقایہ ۲/ ۱۰۷)۔

مولانا فرنگی محلی نے ایک استفتاء کے جواب میں بھی اس بات کی وضاحت فرمائی ہے کہ شوہر کی رضا کے بغیر خلع نہیں ہوسکتا (دیکھئے: فتاوی عبدالحی ۱/ ۴۴۳)۔

اسی بات کی صراحت فتاوی دار العلوم ۱۰/ ۱۷۸، احسن الفتاوی ۵/ ۳۸۴، خیر الفتاوی ۵/ ۱۳۸ وغیرہ میں موجود ہے۔ مذکورہ بالا تفصیل سے یہ بات پورے طور پر واضح ہوتی ہے کہ عورت، شوہر کی رضا کے بغیر خلع نہیں لے سکتی، اور جو لوگ ایسا خیال رکھتے ہیں وہ صحیح نہیں ہے، البتہ اگر میاں بیوی کے درمیان نباہ کی کوئی صورت نہ ہو اور عورت چاہتی ہو کہ اپنا کچھ مال دیکر ہی سہی شوہر سے گلوخلاصی حاصل کرلے تو شوہر کی رضامندی سے خلع لے سکتی ہے۔

## ۳۔ عورت کے شدید تنفر کے سبب شوہر سے گلوخلاصی کی صورت

میاں بیوی کے لئے بہرصورت مناسب یہ ہے کہ حتی الامکان باہمی تعلقات کو خوشگوار بنائے رکھیں اور اگر کچھ باتیں مزاج کے خلاف بھی سامنے آئیں تو گوارا کرلیں، کسی طرح عائلی نظام کو پراگندہ نہ ہونے دیں، اسی وجہ سے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مردوں کو حکم دیا کہ عورتوں کے ساتھ حسن سلوک کریں اور ان کی نفسیات کا حد درجہ لحاظ رکھیں، آپ نے فرمایا: "استوصوا بالنساء خيرا فإنهن خلقن من ضلع وإن أعوج شئ في الضلع أعلاه فإن ذهبت تقيمه كسرته وإن تركته لم يزل أعوج فاستوصوا بالنساء" (متفق عليه مشكوة ۲،۲۸۰)۔ (عورتوں کے حق میں بھلائی کی وصیت قبول کرو، اس وجہ سے کہ عورتیں ٹیڑھی پسلی سے پیدا کی گئی ہیں، اور سب سے ٹیڑھی اوپر کی پسلی ہے، پس اگر تم پسلی کو سیدھا کرنا چاہو تو اس کو توڑ دو گے، اور اگر اسکو اپنے حال پر چھوڑ دو تو ہمیشہ ٹیڑھی رہے گی، پس عورتوں کے حق میں وصیت قبول کرو)۔

امام نووی نے اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے لکھا ہے: "اس حدیث میں عورتوں کے ساتھ نرمی، حسن سلوک، ان کی اخلاقی کجی پر صبر، ان کی عقلی کمزوری پر چشم پوشی اور بلا وجہ ان کی طلاق کی ناپسندیدگی کو بتایا گیا ہے اور یہ بھی بتایا گیا ہے کہ ان کے سیدھے ہونے کی خواہش رکھی جائے"۔

اسی طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے عورتوں کو بلا وجہ طلاق وخلع کے مطالبہ سے منع فرمایا اور کہا: "جو عورت اپنے شوہر سے بلا ضرورت طلاق مانگے اس پر

جنت کی بو حرام ہے'' (رواہ احمد والترمذی وابوداؤد وابن ماجہ والدارمی، مشکوۃ ۲/ ۲۸۳)۔

نیز آپ نے نافرمان اور بلاوجہ خلع وطلاق کا مطالبہ کرنے والی خواتین کو منافق کے درجہ میں رکھا ہے، آپ نے فرمایا: ''المنتزعات والمختلعات هن المنافقات'' (رواه النسائي، مشكوة ۲، ۲۸۳)۔ اپنے شوہر کی نافرمانی کرنے والی اور خلع طلب کرنے والی عورتیں منافق ہیں۔

بایں ہمہ اگر شوہر عورت کے ساتھ اچھا برتاؤ کرتا ہے اور اس کے حقوق کی رعایت میں کوئی کسر باقی نہیں رکھتا لیکن عورت اس سے حد درجہ متنفر ہے اور اس کے ساتھ گذر بسر کرنے پر راضی نہیں ہے تو ایسی صورت میں شوہر سے کہا جائے گا کہ اس سے علیحدگی کی کوئی راہ نکالو اگر وہ راضی ہو جاتا ہے تو بہت بہتر، ورنہ عورت کو اسباب فسخ مہیا نہ ہونے تک اسی حالت سے سمجھوتہ کرنے کی تلقین کی جائے گی۔ علامہ ابن تیمیہ تحریر فرماتے ہیں: ''اگر عورت، شوہر سے نفرت کر رہی ہو اور شوہر اس کے ساتھ اچھا برتاؤ کر رہا ہو تو شوہر سے فرقت کا مطالبہ کیا جائے گا لیکن اس پر اس کو مجبور نہیں کیا جائے، اگر کر دیتا ہے تو ٹھیک، ورنہ عورت سے، بشرطیکہ اسباب فسخ نہ ہوں۔ کہا جائے گا کہ اسی پر صبر کرے'' (فتاوی ابن تیمیہ ۳۲/ ۲۸۳)۔

اس لئے کہ جب شوہر امساک بالمعروف کر رہا ہے تو اسے تسریح بالاحسان پر مجبور نہیں کیا جائے گا الا یہ کہ ایسے اسباب ظاہر ہوں جو شریعت میں فسخ کی بنیاد قرار دیئے گئے ہیں، باقی رہا نکاح کے بعد حاصل کردہ اعلیٰ تعلیم سے عورت کا احساس ترفع، اور اس کی بناء پر عار محسوس کرنا، اور شوہر کو اپنے سے کمتر جان کر حقیر سمجھنا، نیز اس کے ساتھ نباہ کرنے پر راضی نہ ہونا تو یہ ایک غیر مستحسن عمل ہے جو مقاصد نکاح کے یکسر مخالف اور مزاج شریعت کے سراسر منافی ہے، یہی وجہ ہے کہ کفائت کا اعتبار بھی ابتداء عقد میں ہوتا ہے، بعد میں اس کے خلاف پائی جانے والی شئ کا لحاظ نہیں ہوتا (الدر المختار ۴/ ۲۱۷)۔

تاہم اگر عورت کسی بھی حالت میں شوہر کے ساتھ رہنے پر راضی نہ ہو تو ایسی صورت میں زوجین کی جانب سے کچھ لوگ مصالحت کی کوشش کریں، اور اگر مصالحانہ کوشش ناکام ہو جائے تو شوہر طلاق دیدے یا خلع کر لے (دیکھئے: فتاوی تاتارخانیہ ۳/ ۵۳ وغیرہ)۔

اور اگر میاں بیوی کے درمیان نزاعی صورت حال غیر واضح ہو، شوہر دعوی کرتا ہے کہ یہ ناشزہ ہے اور عورت دعوی کرتی ہے کہ یہ ظالم ہے، تو حاکم وقت، حکمین کے ذریعہ مسئلے کی تحقیق کرائے اور جس کی زیادتی ثابت ہو اسے ظلم وزیادتی سے روکے۔

حکمین کا کام یہ ہے کہ پہلے ان کی نظر میں جو ظالم ہے اسے سمجھائیں، اور ظلم سے باز رہنے کی نصیحت کریں، لیکن اپنی ناکامی کی صورت میں حاکم کو صحیح صورت حال سے باخبر کر دیں تا کہ وہ ظالم کو ظلم سے روک دے (دیکھئے: احکام القرآن ۲/ ۱۹۰، ۱۹۲، نیز فتح القدیر ۴/ ۸۰)۔

محمد بن فرحون مالکی نے اپنی گرانقدر تصنیف ''تبصرۃ الحکام فی اصول الاقضیہ ومناہج الاحکام'' میں اس مسئلے کی وضاحت کرتے ہوئے لکھا ہے:

''وإذا تكررت شكوى المرأة وذكرت إضرار زوجها بها، رفعت ذلك إلى الحاكم وعجزت عن إثبات ما تدعيه. فإن الحاكم يأمر زوجها بإسكانها بين قوم صالحين و يكلفهم تفقد خبرها واستعلام ضررها ... فإن ظهر لهم أنه ظالم رفعوا ذلك إليه فزجره الحاكم وأدبه وسجنه وعاقبه بما يراه، فإن عمي على الحاكم خبرهما وطال تكررها ولم يعلم من الظالم منهما لم يسعه أن ينظر في أمرهما بغير الحكمين'' (تبصرة الحكام ۲، ۱۵۵)۔

(اگر عورت بار بار شکایت کرے اور شوہر کی طرف سے دی جانے والی تکالیف کا ذکر کرے اور اسے حاکم کے سامنے پیش کرے لیکن اپنے دعوی کے ثابت کرنے سے عاجز ہو تو حاکم اس کے شوہر سے کہے گا کہ اس کی سکونت کا نیک لوگوں کے درمیان نظم کرے، اور ان لوگوں کو اس بات کا پابند بنائے گا کہ وہ اسکی خبر گیری کریں اور اس کی تکالیف کا پتہ لگائیں، اگر انہیں یہ معلوم ہو جائے کہ شوہر ظالم ہے تو حاکم کو اس کی اطلاع دیدیں، پھر حاکم اس کو ڈانٹے، پھٹکارے، قید کرے اور جو مناسب سمجھے اس کو سزا دے اور اگر حاکم پر زوجین کے حالات مخفی ہوں اور عورت بار بار شکایت کر رہی ہو اور معلوم بھی نہ ہو کہ کون ظالم ہے تو حاکم حکمین کے بغیر انکے معاملے میں غور وخوض نہیں کر سکتا ہے)۔

ہمارے نزدیک یہ حکمین از خود زوجین کے درمیان تفریق کے مجاز نہیں ہیں الا یہ کہ دونوں کو وکیل بنا دیا جائے اور معاملے کو بآسانی رفع دفع کرنے کے لئے بہتر صورت یہی ہے کہ جن لوگوں کو حکم مقرر کیا جائے زوجین انہیں جمع وتفریق کا وکیل بھی بنا دیں تا کہ ان کا متفقہ فیصلہ دونوں کیلئے قابل تسلیم ہو، اللہ تعالی کے قول ''فابعثوا حكما من اهله وحكما من اهلها'' سے اس بات کی جانب واضح اشارہ ملتا ہے: احکام القرآن میں ہے: ''ويدل ايضا قوله

(فابعثوا حكما من اهله وحكما من اهلها) على أن الذى من أهله وكيل له والذى من أهلها وكيل لها، كأنه قال: فابعثوا رجلا من قبله ورجلا من قبلها'' (احکام القرآن ۲،۱۹۰)۔ (اللہ تعالیٰ کے قول: ''فابعثوا حكما من أهله وحكما من اهلها'' سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ جو شوہر کے گھر والوں میں سے ہے وہ اس کا وکیل ہے اور جو عورت کے گھر والوں میں سے ہے، اس کا وکیل گویا کہ فرمایا: تم لوگ ایک آدمی شوہر کی طرف سے اور ایک آدمی عورت کی طرف سے بھیجو)۔

مذکورہ بالا تفصیل سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر عورت کسی بھی صورت میں شوہر کے ساتھ گزر بسر پر راضی نہ ہو اور اس کے پاس شوہر کے ظلم کو ثابت کرنے کے لئے بینہ بھی نہ ہو تو ارباب حکومت یا زوجین کے اولیاء یا مسلمانوں کی مقتدر جماعت، ایک حکم شوہر کے خاندان سے اور ایک حکم عورت کے خاندان سے بھیجے تا کہ یہ باہم مصالحت کرادیں، یا زوجین میں سے جن کا ظلم ثابت ہوا سے ظلم سے باز رہنے کی نصیحت کریں، اور اس سے بھی کام نہ چلے تو حاکم وقت کو صحیح صورت سے مطلع کردیں تا کہ وہ ظالم کو ظالمانہ حرکتوں سے روکے، اور مظلوم کی دادرسی کرے اور سب سے بہتر صورت یہ ہے کہ زوجین، ان حکموں کو وکیل بنادیں تا کہ انہیں فیصلہ کن نتیجہ تک پہنچنے میں سہولت ہو۔ امام شافعی نے تحریر فرمایا: ''لايبعث الحكمان إلا مأمومنين برضا الزوجين ويوكلهما الزوجان بأن يجمعا أو يفرقا إذا رأيا ذلك'' (۱۲، الأم ۵،۱۰۳)۔

## ۴۔ شقاق کا مطلب

شقاق کا معنی از روئے لغت، اختلاف، جھگڑا، پھوٹ، فرقہ بندی اور مخالفت ہے۔

''الشقاق: الخلاف والعداوه'' (القاموس المحيط ص: ۱۱۶) (شقاق کے معنی اختلاف و دشمنی کے ہے)۔

''قال الزجاج في قوله تعالىٰ: إن الظالمين لفي شقاق بعيد، الشقاق: العداوة بين الفريقين والخلاف بين الشيئين. سمي ذلك شقاقا لأن كل فريق من فرقتي العداوة قصد شقا أي ناحية غير شق صاحبه'' (لسان العرب: ۷،۱۶۶)۔

(زجاج نے اللہ تعالیٰ کے قول ''ان الظالمین لفی شقاق بعید'' کے ذیل میں کہا: شقاق کا معنی فریقین میں دشمنی اور دو چیزوں کے درمیان اختلاف ہے، اسے شقاق اس وجہ سے کہتے ہیں کہ دشمنی کرنے والوں میں سے ہر فریق اس سمت کا رخ کرتا ہے جو دوسرے کی سمت کے مختلف ہو)۔

شقاق کے اسی معنی لغوی کا لحاظ زیر بحث مسئلہ میں بھی کیا گیا ہے۔ چنانچہ علامہ بدرالدین عینی نے لکھا ہے کہ: ''الشقاق بالكسر الخلاف وقيل الخصام'' (عمدة القاری: ۹،۵۷۲)۔ (شقاق کسرہ کے ساتھ مخالفت اور کہا گیا ہے کہ مخاصمت)۔

علامہ شامی نے تحریر فرمایا: ''وهو الاختلاف والتخاصم'' (رد المحتار ۵،۸۷) (وہ اختلاف اور باہم جھگڑنا ہے)۔

قاضی محمد ثناء اللہ پانی پتی نے شقاق کی تشریح کرتے ہوئے لکھا: ''شقاق سے مراد دشمنی اور اختلاف ہے، اس وجہ سے کہ ہر ایک دشمن ایسا عمل کرتا جو اس کے حریف کے لئے باعث مشقت ہو یا ایسی سمت کی طرف مائل ہوتا ہے جو اس کے مد مقابل کی پسندیدہ سمت کے ماسوا ہو'' (تفسیر مظہری ۲/۲۹۶، دیکھئے تفسیر قرطبی ۱/۱۴۳)۔

تفصیل بالا سے واضح ہوتا ہے کہ شقاق سے مراد ایسا شدید اختلاف ہے جس میں فریقین دو انتہاؤں پر پہنچ جائیں، اور دونوں کے درمیان اتنا زبردست فاصلہ ہو جائے کہ اس کے ختم ہونے کے بظاہر امکانات مفقود ہوں۔ دونوں کو ایک دوسرے سے حقوق ادا نہ کرنے کی شکایت ہو اور کسی کا بھی عمل دوسرے کے ذہن و مزاج سے میل نہ کھاتا ہو۔ امام شافعیؒ نے اپنی کتاب "الأم" میں اللہ تعالیٰ کے قول: وان خفتم شقاق بينهما الخ کی تشریح کرتے ہوئے تحریر فرمایا ہے:

''والله اعلم بمعنى ما أراد فأما ظاهر الآية فإن خوف الشقاق بين الزوجين يدعى كل واحد منهما على صاحبه منع الحق ولايطيب واحد منهما لصاحبه باعطاء مايرضي به ولاينقطع ما بينهما بفرقة ولاصلح ولا ترك القيام بالشقاق'' (الأم ۵،۱۱۷)۔ (اللہ تعالیٰ ہی اس کی مراد کو بہتر جانتے ہیں، رہا آیت کا ظاہری مفہوم تو یہ ہے کہ شقاق بین الزوجین کے خوف کا مطلب یہ کہ دونوں میں سے ہر ایک دوسرے پر حق کی عدم ادائیگی کا دعوی کرے، کوئی بھی دوسرے کو اس کی من پسند چیز عطا کر کے خوش نہ کرے اور نہ ان کے درمیان کے مسائل فرقت، صلح اور اختلافی امور کو ترک کر کے ختم ہوں)۔

## ۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے:

جب میاں بیوی کے درمیان شدید اختلاف رونما ہوجائے تو اس کے تصفیہ کا طریقہ یہ ہے کہ دو حکم مقرر کئے جائیں تاکہ یہ مصالحت کی کوئی شکل نکالیں یا اس کی صحیح صورت حال سے حاکم وقت کو باخبر کردیں تاکہ اس کے ذریعہ ظالم کے ظلم کا سد باب ہوسکے لیکن یہ دونوں حکم اس بات کے مجاز نہیں ہیں کہ از خود زوجین میں تفریق کردیں، الایہ کہ انہیں زوجین کی جانب سے وکیل بنادیا گیا ہو، اس بات کے قائل ہیں امام ابوحنیفہ، امام احمد، اور قول اصح میں امام شافعی نیز عطاء، قتادہ، حسن بصری، اور ابوثور کا بھی یہی قول ہے، جبکہ امام مالک نے فرمایا کہ حکمین کا قول بغیر توکیل کے بھی نافذ ہوگا اور انہیں جمع وتفریق کا پورا اختیار ہوگا۔ یہی قول ہے امام اوزاعی اور امام اسحق کا اور حضرت عثمان، اور حضرت علی سے بھی یہی مروی ہے (فتح القدیر ۴؍۸۴)۔

امام مالکؒ نے حکمین کو سلطان کے مشابہ قرار دیا کہ جس طرح سلطان، ضرر کے ظاہر ہونے کی صورت میں ان کے یہاں طلاق دے سکتا ہے اسی طرح حکمین بھی زوجین کے درمیان تفریق کرسکتے ہیں (بدایۃ المجتہد ۲؍۷۴)۔

اس طرح امام مالکؒ شقاق کے سبب تفریق کو جائز قرار دیتے ہیں تاکہ نزاع کا خاتمہ ہوسکے اور ازدواجی زندگی جہنم نہ بن جائے۔ ڈاکٹر وہبہ زحیلی نے ''الفقہ الاسلامی وادلتہ'' میں یہی بات کہی ہے (۹؍۷۰۶۰)۔

امام ابوحنیفہ وغیرہ نے کہا کہ جب حاکم کو طلاق دینے اور زوجین کو ان کے مال سے سبکدوش کرنے کا حق نہیں ہے تو پھر اس کے نائب کو یہ اختیار تفریق کیسے ہوسکتا ہے۔ فتح القدیر میں ہے: ''قلنا لیس للحاکم أن یطلق ولا یبرئ من مالهما فکیف یفعل ذلك نائبه'' (فتح القدیر ۴.۸۴)۔

اس صورت حال کے پیش نظر حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک شدید شقاق کی بنا پر بھی تفریق درست نہیں ہے، اس وجہ سے کہ طلاق کے بغیر بھی عورت کے ضرر کو رفع کیا جاسکتا ہے، مسئلے کو قاضی کے سامنے پیش کر کے اور مرد کو ضرر رسانی سے باز رہنے کی تنبیہ وتادیب کر کے بھی میاں بیوی کے نزاعات کو دور کیا جاسکتا ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: الفقہ الاسلامی وادلتہ: ۹؍۷۰۶۰)۔

حضرت تھانویؒ نے الحیلۃ الناجزۃ میں اس بات کی صراحت کی ہے کہ صرف پانچ عیوب کی بنا پر قاضی کو تفریق کا اختیار ہے ان کے علاوہ قاضی کو کہیں بھی تفریق کا اختیار نہیں ہے، وہ تحریر فرماتے ہیں: ''اس بات پر تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ صرف پانچ عیوب کی بناء پر قاضی کو تفریق کا اختیار ملتا ہے: ایک اس وقت جبکہ شوہر پاگل ہوگیا، دوسرے جب وہ نان ونفقہ ادا نہ کرتا ہو، تیسرے جب وہ نامرد ہو، چوتھے جب وہ بالکل لاپتہ ہوگیا ہو اور پانچویں جب غائب غیر مفقود کی صورت ہو، ان صورتوں کے سوا قاضی کو کہیں بھی تفریق کا اختیار نہیں، اور محض عورت کی طرف سے ناپسندیدگی کسی بھی فقہ میں فسخ نکاح کی وجہ جواز نہیں بنتی'' (الحیلۃ الناجزۃ ۲۴۳ بحوالہ فتاوی محمودیہ ۱۳؍۱۸۹)۔

## ۶۔ جن حضرات کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں حکمین کے تقرر کا مسئلہ

یہ بات واضح ہوچکی ہے کہ امام مالک کے نزدیک شوہر کی توکیل واجازت کے بغیر حکمین تفریق کرنے کے مجاز ہوتے ہیں، کتب مالکیہ میں حکمین کے مقرر کئے جانے کے تعلق سے مطلوبہ وضاحتیں حسب ذیل ہیں:

(الف) حکمین کا تقرر زوجین کریں گے، کتاب الکافی فی فقہ اہل المدینۃ المالکی میں ہے: ''وللزوجین أن یبعثا الحکمین دون السلطان فإن کان الظلم من الزوج فرقا بغیر شئ'' (۲.۵۹۶)۔

اور اگر مسئلہ حل نہ ہو رہا ہو اور اسے قاضی کے سامنے پیش کیا جائے تو حکمین کا تقرر قاضی کرے گا۔ مذکورہ کتاب میں اسکی بھی صراحت موجود ہے: ''اگر زوجین کے درمیان حالات بگڑ جائیں، ان کا معاملہ سنگین ہوجائے، اور دونوں کی شکایت بار بار ہونے لگے، اور کسی کے پاس بینہ بھی نہ ہو اور نہ ان کے درمیان صلح کرانے ہی کی کوئی صورت ہو تو امام یا قاضی یا حاکم بشرطیکہ زوجین ان کے پاس اپنا معاملہ لے جائیں دو حکم بھیجیں گے'' (کتاب الکافی ۲؍۵۹۶)۔

(ب) اگر مسئلہ قاضی کے سامنے پیش کیا گیا اور یہ ثابت ہوگیا کہ عورت کا دعوی ضرر صحیح ہے تو قاضی اس عورت کو شوہر کی طرف سے طلاق دیدے گا۔ الفقہ الاسلامی وادلتہ میں ہے: ''وبناء علیه ترفع المرأة أمرها للقاضی، فإن أثبتت الضرر أو صحة دعواها، طلقها منه'' (۹.۷۰۶۰)۔

اور اگر عورت اپنا دعوی ضرر ثابت کرنے میں ناکام ہوجائے اور بار بار دعوی کرتی رہے تو قاضی حکمین بھیجے گا بغیر حکمین مقرر کئے ہوئے کوئی فیصلہ از خود نہیں

کرسکتا۔ علامہ محمد بن فرحون مالکی نے "تبصرة الحكام في أصول الأقضية و مناهج الأحكام" میں اس بات کی صراحت فرمائی ہے، لکھتے ہیں: ''فإن عمى على الحاكم خبرهما وطال تكررهما ولم يعلم الظالم منهما لم يسعه أن ينظر فى أمرهما بغير الحكمين'' (تبصرة الحكام: ۲،۱۵۵)۔ یہی بات الفقہ الاسلامی وادلتہ میں ہے (۷،۶۰۹۰)۔

(ج) کتب مالکیہ میں اس بات کی بھی صراحت موجود ہے کہ زوجین کو یہ حق حاصل ہے کہ صرف ایک حکم مقرر کرلیں، یہ اختیار صرف زوجین کو حاصل ہے، سلطان کو بھی حاصل نہیں ہے۔

علامہ باجی نے المنتقی شرح المؤطا میں اسکی صراحت فرمائی ہے، لکھتے ہیں: '' ولو جعل الزوجان ذلك إلى رجل واحد جاز إذا كان من أهل الحكم قاله ابن القاسم فى المدونة ولايجوز ذلك للسلطان لأن فى ذلك إسقاطا لحق الزوجين'' (۴،۱۱۳، بحواله اوجز المسالك ۱۱،۳۶۳)۔

## ۷۔ مسئلہ شقاق میں کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کا مسئلہ

ہمارے علماء نے اس بات کی صراحت فرمائی ہے کہ ضرورۃً قول ضعیف ومرجوح پر عمل کیا جاسکتا ہے۔ مفتی عمیم الاحسان صاحب لکھتے ہیں: ''لايجوز العمل والإفتاء بالضعيف والمرجوح إلا عن ضرورة فلو أفتى فى مواضع الضرورة طلبا للتيسير كان حسنا'' (ادب المفتی ص: ۵۷۶)۔

نیز اس بات کی بھی صراحت موجود ہے کہ ضرورۃً دوسرے امام کی تقلید اس کے نقطہ نظر کی پوری رعایت کے ساتھ کی جاسکتی ہے، جیسا کہ فقہاء کرام نے امام مالک کے بعض اقوال پر فتوی دیا ہے، مفتی عمیم الاحسان صاحب تحریر فرماتے ہیں:

''وقد نصوا أنه لا بأس بتقليد غير إمامه عند الضرورة لكن بشرط أن يلتزم جميع ما يوجبه ذلك الإمام لأن التلفيق باطل بالإجماع ولهذا أفتوا ببعض أقوال الإمام مالك ضرورة كما فى المفقود'' (ادب المفتی ص: ۵۷۶)۔

(علماء نے صراحت کی ہے کہ ضرورۃً اپنے امام کے علاوہ کسی دوسرے امام کی تقلید میں کوئی حرج نہیں ہے بشرطیکہ اس امام کی تمام شرطوں کی پابندی کی جائے، اس وجہ سے کہ تلفیق بالاجماع باطل ہے، اسی وجہ سے علماء نے امام مالک کے بعض اقوال پر فتوی دیا ہے جیسے مفقود کے مسئلے میں)۔

یہ بات واضح ہوچکی ہے کہ شقاق کی بناء پر امام مالک کے یہاں تفریق بین الزوجین کی گنجائش ہے، لیکن احناف کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے، باقی رہا اس سلسلے میں ضرورۃً امام مالک کے مسلک کی جانب عدول کرنے کا مسئلہ تو راقم سطور کی ناقص رائے میں شقاق ایسی ضرورت نہیں ہے کہ مسلک احناف کو چھوڑ کر مسلک مالکیہ پر عمل کرنے کا حکم دیا جائے، ورنہ تو شقاق کا دائرہ عام ہوجائے گا، اور چھوٹی چھوٹی باتوں کو بھی شقاق کے دائرے میں رکھ کر فسخ نکاح کا مطالبہ کیا جائے گا، حضرت تھانویؒ نے الحیلۃ الناجزۃ میں احتیاط کے ساتھ جتنی گنجائش پیدا کی ہے کم نہیں ہے۔

یہ سچ ہے کہ عموماً عورت مظلوم ہوتی ہے لیکن ہمیشہ ایسا نہیں ہوتا بلکہ بعض دفعہ عورت کی نازیبا حرکتوں سے شوہر بھی تنگ رہتا ہے اور کبھی کبھی عورت کے نشوز پر شوہر کی تادیبی کاروائی کو بھی ظلم تصور کیا جانے لگتا ہے اور کبھی اندرونی مسائل کچھ ہوتے ہیں اور ظاہر میں کسی اور عنوان سے پیش کئے جاتے ہیں۔ ایسی صورت حال میں شقاق کی بنیاد پر مسلک مالکیہ کے مطابق کسی محکمہ شرعیہ، شرعی پنچایت یا حکمین کو تفریق بین الزوجین کا اختیار دینا ازدواجی مصالح کے بھی خلاف ہوگا کہ شریعت نے جس رشتۂ نکاح کو آخری حد تک باقی رکھنے کا تاکیدی حکم فرمایا ہے، اس کو پامال کرنے کے لئے زود رنج، تنگ مزاج اور تند خو افراد شقاق کو بہانہ بنائیں گے جبکہ ضروری نہیں کہ فی الواقع شقاق بھی ہو۔

اور اگر شقاق کے سبب تفریق بین الزوجین ناگزیر ہی ہو تو مسلک احناف کے مطابق بھی اس کا حل بذریعہ توکیل نکالا جاسکتا ہے وہ اس طرح کہ جب محکمہ شرعیہ، شرعی پنچایت یا گاؤں محلے کے مقتدر لوگ زوجین کے نزاعی مسائل کے تمام پہلوؤں کا جائزہ لینے کے بعد یہ محسوس کریں کہ ان کے باہمی نزاعات کافی شدید اور نہایت الجھے ہوئے ہیں، ان کا تصفیہ بظاہر آسان نہیں ہے اور عین ممکن ہے کہ مصالحت کی جملہ کوششیں ناکام ہوجائیں تو اس سلسلے کی تمام کاروائیوں کا آغاز زوجین کی توکیل سے کریں، زوجین اپنی طرف سے کچھ لوگوں کو یا محکمہ شرعیہ اور شرعی پنچایت کے ذمہ داران کو وکیل بنادیں اور یہ لوگ ضرورت ومصلحت کے مطابق مسئلے کا حل نکالیں، اگر مصالحت کی کوئی صورت نکل آئے تو بہت بہتر، ورنہ خلع وطلاق کے ذریعہ زوجین کے درمیان علیحدگی کرادی جائے۔ ہذا ما عندی واللہ اعلم بالصواب۔ ☆☆☆

# خلع اور فسخ نکاح

مفتی نذیر احمد کشمیری قاسمی[1]

اسلام میں نکاح جن اہم ترین مقاصد کی بناء پر مشروع کیا گیا ہے وہ یہ ہیں، نکاح حصولِ اولاد اور بقاءِ نسل کا ذریعہ ہے، اسی کے ذریعہ انسان کی جنسی ضرورت کی تکمیل جائز طریقے سے ہوتی ہے۔ یہ تحفظ عصمت کا واحد سبب ہے، اسی کی وجہ سے معاشرہ پاکیزہ، عصمتیں محفوظ رہتی ہیں، اسی کے ذریعہ خاندان تشکیل پاتے ہیں، یہی دو مختلف بلکہ اجنبی خاندانوں کے درمیان قرابت، موانست، شفقت ومعاونت کا سبب بنتا ہے۔ اسی کے نتیجہ میں انسان کو ذہنی سکون، قلبی نشاط، جسمانی راحت اور معاشرتی وقار حاصل ہوتا ہے اور یہی گھر کے استحکام اور خاندانی اقدار کی بقاء اور حسنِ معاشرت کا مظاہرہ کرنے کی راہ ہموار کرتا ہے۔

یہ اور اس جیسے دوسرے عظیم مقاصد ہی کی بناء پر بعض حالات میں یہ نکاح لازم ہوجاتا ہے ''وعند التوقان واجب'' (کنز الدقائق)، یعنی غلبۂ شہوت کی صورت میں نکاح واجب ہے۔ جب کہ عام حالات میں یہ سنت ہے ''النکاح من سنتی'' (مشکوٰۃ)، نکاح صرف حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی شریعت میں ہی سنت نہیں بلکہ تمام انبیاء علیہم السلام کی حیات کا ایک اہم شعبہ اور ان کی شریعت کا ایک بنیادی حصہ ہے، چنانچہ ارشاد نبوی ہے: ''أربع من سنن المرسلین: النکاح، والحیاء، والتعطر، والسواك'' (ترمذی)۔ چار باتیں تمام انبیاء کی سنت ہیں: نکاح، حیاء، عطر اور مسواک)۔

یہ اہم مصالح چونکہ وقتی اور عارضی نہیں بلکہ ان کا دائرہ انسان کی پوری زندگی کو محیط ہے اس لئے اس میں جس درجہ استحکام اور پائیداری ہوگی اسی درجہ یہ اہم مقاصد پورے ہوں گے۔ اسی لئے اسلام نے نکاح کو میثاق غلیظہ یعنی پختہ عقد اور مستحکم رشتہ قرار دیا ہے۔

نکاح کے ان اہم مقاصد اور زوجین کا ایک دوسرے کے اس درجہ ضرورت معیت اور حوائج زندگی میں ایک دوسرے کا معاون ہونے کا بدیہی تقاضا یہ ہے کہ نکاح کے اس رشتہ میں استحکام ہی نہیں دوام بھی ہو۔ ملاطفت، ملائمت، موانست اور ادائیگی حقوق کے ساتھ حسن معاشرت کو ہر حال میں قائم وبرقرار رکھنے کی ہر ممکن تدبیر اختیار کی جائے اور جو امور اس میں استحکام کے بجائے بگاڑ پیدا کرنے کا سبب بنیں ان سے دونوں مکمل طور پر اجتناب کریں، اس کے لئے ایک طرف مردوں کو حکم دیا گیا: ''وعاشروهن بالمعروف'' (النساء: ۱۹) (اپنی بیویوں کے ساتھ حسن معاشرت کا حسن سلوک کرو)۔ اور دوسری طرف عورتوں کو ادائیگی حقوق، اطاعت شعاری کی صفت کی تحسین کرتے ہوئے ارشاد ہوا: ''فالصلحت قنتت حفظت للغیب بما حفظ اللہ'' (النساء: ۳۴)۔ (پس جو صالح عورتیں ہیں وہ فرماں بردار اور اطاعت شعار ہوتی ہیں، اور مردوں کے پیچھے ان چیزوں کی حفاظت کرتی ہیں جن کو اللہ نے حفاظت میں رکھا ہے)۔

زوجین جب اپنے فرائض کی ادائیگی اور ایک دوسرے کے حقوق کی پاسداری کا طرز عمل اپنانے کا اہتمام کریں تو یہ ان دونوں ہی نہیں بلکہ ان کی اولاد اور دونوں کے خاندانوں کے لئے وجہ تسکین اور حیات پر مسرت کا سبب بن جاتا ہے۔ اسی لئے اسلام نے جہاں نکاح کی ترغیب دی اور زوجین کو حسن معاشرت کی تلقین کی ہے وہیں اس رشتہ کے منقطع کرنے کو ایک ناپسندیدہ عمل قرار دیا ہے، ارشاد ہے: ''أبغض المباحات عند اللہ الطلاق'' (ابوداؤد، ابن ماجہ) (اللہ کی نظر میں مباح امور میں سے سب سے ناپسندیدہ امر طلاق ہے)۔

حضرت معاذ بن جبلؓ کو حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اے معاذ! اللہ نے روئے زمین پر جتنی چیزیں حلال کی ہیں ان میں سب سے ناپسندیدہ اور بری چیز طلاق ہے (دارقطنی بحوالہ مشکوٰۃ)۔ حضرت علیؓ سے مروی ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: ''تزوجوا ولا تطلقوا فإن الطلاق یهتز منه عرش الرحمن'' (نکاح کرو، مگر طلاق نہ دو، اس سے اللہ کا عرش کانپ جاتا ہے)۔

نکاح اپنے ساتھ جن بے شمار فوائد اور زندگی کے خزاں میں جو بہاریں لاتا ہے، جس طرح وہ مسرتوں، راحتوں اور نوع بنوع کے ثمرات سے لبریز کردیتا ہے

---

[1] دار الافتاء دار العلوم رحیمیہ بانڈی پورہ، کشمیر

اس سے کہیں زیادہ، مضرتوں، خرابیوں، اور قسم قسم کی تباہیوں کا سبب اس وقت بن جاتا ہے جب اس کو انقطاع کا سامنا کرنا پڑے، یہ انقطاع چونکہ بے شمار نقصانات اور ایک دوسرے کے لئے طرح طرح اذیتوں کا یقینی سبب بنتا ہے، اسی لئے دیگر مذاہب خصوصاً عیسائیت اور ہندوازم میں ابتداء سے ہی طلاق کا کوئی تصور ہی نہ تھا۔

لیکن اسلام چونکہ دینِ فطرت ہے وہ انسانی مزاج کی موافقت وعدم موافقت کو نظر میں رکھتا ہے، وہ آپس کے اختلاف مزاجوں کے تفاوت اور طبیعتوں کے جوڑ نہ لگنے اور ایک دوسرے پر ظلم وحق تلفی کے انسانی مزاج سے واقف ہے، اس لئے وہ جہاں نکاح کی ترغیب، اس کو مستحکم وپائیدار رکھنے کی ترغیب دیتا ہے اور طلاق کو ناپسند کرتا ہے اس کے ساتھ وہ ضرورت شدیدہ کی بناء پر اس کی اجازت بھی دیتا ہے۔

اسلام کی نظر اگر چہ معمولی اختلاف کی بناء پر رشتہ منقطع کرنے سے اجتناب برتنا ضروری ہے، لیکن اگر میاں بیوی کی زندگی رشتہ باقی رکھنے کی صورت میں اجیرن بن جائے اور نکاح راحت نہیں مصیبت بن جائے اور ان کے لئے مفارقت میں ہی بہتری ہو تو پھر اسلام میں اس فطری تقاضے کو تسلیم کیا گیا اور ناپسند ہونے کے باوجود طلاق کی اجازت دی گئی۔

ظاہر ہے کہ یہ طلاق اور جدائیگی جب واقعی ضرورت بن جائے اور رشتہ باقی رکھنا دونوں کے لئے وجہ مصیبت واذیت بن جائے تو پھر زبردستی جبر کر کے رشتہ باقی رکھنے کا حکم دینا ان کے لئے اور ان کے خاندان کے لئے عقل عام کی رو سے بھی درست نہیں ہے۔ ایک ہی ماں کے بطن سے پیدا ہونے والے دو بچوں کے مزاج میں تفاوت ایک بدیہی حقیقت ہے تو دو اجنبی خاندانوں کے مرد وعورت میں اس کا وقوع کیوں ناممکن ہے۔

چنانچہ اسلام نے طلاق کی اس ضرورت کو تسلیم کرنے کے باوجود پہلے اصلاح حال کی دوسری ہر ممکن تدبیر اختیار کرنے کا حکم دیا، ارشاد ہے:

''والتی تخافون نشوزھن فعظوھن واھجروھن فی المضاجع واضربوھن فإن اطعنکم فلا تبغوا علیھن سبیلا'' (النساء: ۳۴)۔ (اور جن عورتوں سے تم کو نشوز کا اندیشہ ہو ان کو نصیحت کرو، اور ان کے بستر سے جدا کردو، اور (تنبیہ کے لئے مناسب) سزا دو پھر اگر وہ تمہاری فرماں بردار بن جائیں تو پھر ظلم وزیادتی کے بہانے مت ڈھونڈو)۔

اصلاح حال کی ان تمام تدابیر کے باوجود اگر موافقت پیدا نہ ہو تو پھر اسلام نے مرد کو حق دیا ہے کہ وہ رشتہ منقطع کرنے کے لئے طلاق کا قدم اٹھائے۔ طلاق کا یہ حق صرف مرد کے ہاتھ میں دیا گیا۔ اس لئے کہ مرد میں نسبتاً تحمل، بردباری، اور نگاہ کی دوررسی زیادہ ہوتی ہے۔ اس کے مقابلے میں عورت میں زود ناعاقبت اندیشی، اور وقتی اشتعال پر آخری حربہ تک اختیار کر ڈالنے کا مزاج غالب ہوتا ہے۔ اس لئے طلاق کا ہتھیار اس کے ہاتھ میں نہ دے کر دراصل اس جبلت کی رعایت اور آئندہ اس کو طرح طرح کے مصائب سے محفوظ رکھنے کا راستہ اپنایا گیا ہے۔

لیکن کبھی شوہر کی طرف سے ظلم ہوتا ہے، یا عورت کا مزاج اس سے میل نہیں کھاتا اور مرد اگر چہ رشتہ برقرار رکھنا چاہتا ہے مگر عورت گلوخلاصی میں ہی عافیت سمجھتی ہے تو اگر چہ اسلام نے عورت کو طلاق کا حق نہیں دیا مگر اسے خلع کی اجازت دی ہے، لیکن یہ اجازت بھی کسی واقعی ضرورت کی بناء پر دی گئی ہے۔ اگر کوئی حقیقی ضرورت نہ ہو تو پھر عورت کا خلع کرنے کا مطالبہ ہرگز پسندیدہ نہیں۔ چنانچہ جو عورت بلاوجہ خلع کا مطالبہ کرے اس کے متعلق حدیث میں ہے: ''حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: جو عورت بلاضرورت خلع کا مطالبہ کرے اس پر اللہ، اس کے فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت ہوتی ہے (ابن ماجہ بحوالہ مشکوۃ)۔ ایک حدیث میں ہے جس عورت نے بلاوجہ شوہر سے طلاق کا مطالبہ کیا اس پر جنت کی خوشبو حرام ہوتی ہے (نسائی)۔

اس لئے معمولی اختلافات اور قابل اصلاح شکایات کی وجہ سے یا محض نئی لذت پانے کے لئے تفریق کا راستہ اختیار کرنا سخت ناپسندیدہ ہے، اگر واقعۃً عورت ظلم کا شکار ہے۔ اور وہ اپنے شوہر کے ساتھ رہتے ہوئے سخت اذیت میں مبتلا ہے، اور نبھاؤ کی کوئی صورت باقی نہ رہے اور شوہر طلاق دینے پر بھی آمادہ نہ ہو تو پھر بلاشبہ خلع کا حق ہے۔

خلع (فتح کے ساتھ) کا معنی اتارنا ہے چنانچہ کہا جاتا ہے خلع ثوبہ یعنی اس نے لباس اتار دیا (کفایہ باب الخلع)۔

شریعت کی اصطلاح میں خلع کی حقیقت یہ ہے: ''إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع'' (فتح القدیر باب الخلع) (مالی معاوضہ لے کر لفظ خلع کے ذریعہ ملکیتِ نکاح کو ختم کرنا خلع کہلاتا ہے۔ قرآن کریم نے مرد وعورت کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا ہے تو جب خلع کیا جاتا ہے تو گویا یہ ایک دوسرے کے

لباس کو اتار دیتے ہیں)۔

علامہ شامیؒ نے لکھا ہے: ''خلع، لباس اتارنے سے ماخوذ ہے، مرد وعورت چونکہ ایک دوسرے کا لباس ہوتے ہیں اس لئے جب وہ خلع کرتے ہیں تو گویا ہرایک نے اپنے لباس ہونے کو دوسرے سے اتار دیا''۔

قرآن کریم اور احادیث سے خلع کا مشروع ہونا ثابت ہے، چنانچہ ارشاد ہے: ''لا یحل لکم ان تاخذوا مما اتیتموھن شیئا الا ان یخافا الا یقیما حدود اللّٰہ'' (البقرہ: ۲۲۹)۔ (تمہارے لئے حلال نہیں کہ تم ان عورتوں سے اس مہر میں سے کچھ واپس لو جو تم ان کو دے چکے ہو، ہاں اگر تم کو اس کا اندیشہ ہو کہ اللہ کی حدود قائم نہ رہ سکیں (تو پھر لے سکتے ہو)۔

نیز ارشاد ہے: فان خفتم ان لا یقیما حدود اللّٰہ فلا جناح علیھما فیما افتدت بہ (البقرہ)۔

اس پر صاحب جلالین نے لکھا ہے: ''لاحرج علی الزوج فی اخذہ ولا الزوجۃ فی بذلہ'' شوہر کے لئے کوئی حرج نہیں کہ وہ بدل خلع وصول کرے اور زوجہ کے لئے کوئی مضائقہ نہیں کہ وہ عوض خرچ کرے)۔

خلع کے متعلق احادیث میں متعدد واقعات ملتے ہیں۔ چنانچہ بخاری، ترمذی، نساء، ابوداؤد، ابن ماجہ وغیرہ میں ہے:

''حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہیں کہ ثابت بن قیس کی زوجہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض پرداز ہوئیں کہ حضرت! ثابت بن قیس کے دین واخلاق کی مجھے کوئی شکایت نہیں لیکن اسلام قبول کر لینے کے بعد ان کی حق تلفی کا گناہ مجھ سے صادر ہوسکتا ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم ان کا مہر میں دیا ہوا باغ واپس کرنے کو تیار ہو، وہ بولی کہ ہاں اس پر حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت بن قیسؓ سے فرمایا تم باغ قبول کرو، اور اس کو ایک طلاق دے دو۔

ثابت بن قیس کی زوجہ کی نفرت کی بنیاد کیا تھی اس سلسلے میں بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی شکل وصورت کی بناء پر وہ یہ مطالبہ کرتی تھیں اور بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ انہوں نے ان کو زدوکوب بھی کیا تھا، چنانچہ ضرب شدید کی بناء پر ہاتھ ٹوٹنے کا تذکرہ مصنف عبد الرزاق، نسائی اور ابوداؤد وغیرہ میں ہے۔ جبکہ ان کی شکل وصورت کی وجہ سے تنفر کا بیان مصنف عبد الرزاق اور ابن ماجہ میں ہے جبکہ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ دو مختلف عورتوں کا مسئلہ ہے۔ ایک کا نام جمیلہ بنت عبد اللہ بن ابی، اور دوسری کا نام حبیبہ بنت سہل ہے۔

اور علامہ سیوطیؒ نے الدر المنثور میں حضرت عمر فاروقؓ کا یہ ارشاد بھی نقل کیا ہے: "إذا أرادت النساء الخلع فلا تکفروھن" (جب عورتیں خلع کرنے پر مصر ہوں تو ان کو ناکارمت کرو)۔ اس ارشاد کو امام بیہقی نے بھی اپنی سنن میں نقل کیا ہے۔

خلع میں چونکہ بدل اور عوض ہوتا ہے۔ اور عورت عامۃ مجبور ہوکر ہی اس کا ارادہ کرے گی تو فطری طور پر سوال پیدا ہوتا ہے کہ بدل خلع کی مقدار کیا ہوگی، کیا شوہر کو کلی اختیار ہے کہ وہ جتنا چاہے وہ مطالبہ کرے، اس سلسلے میں تمام فقہاء نے جو اصول نقل کیا ہے وہ علامہ کاسانیؒ کے الفاظ میں یہ ہے:

نشوز یا تو شوہر کی طرف سے ہوگا یا عورت کی طرف سے، اگر شوہر کی طرف سے ہے تو اس کے خلع میں بطور عوض کوئی چیز لینا جائز نہیں، اس لئے کہ ارشاد خداوندی ہے اگر تم نے ایک زوجہ کی جگہ دوسری بیوی لانے کا ارادہ کر ہی لیا (اور پہلی زوجہ تم سے خلع چاہنے لگے) اور تم اسے ڈھیر سارا مال (مہر وغیرہ) دے چکے ہو تو اس میں سے کچھ بھی واپس نہ لو، کیا تم بہتان اور ظلم عظیم کرتے ہوئے واپس لوگے؟

اگر نشوز زوجہ کی طرف سے ہی ہو اور وہی خلع کا مطالبہ لے کر اٹھ کھڑی ہوئی ہو تو اس صورت کے لئے علامہ کاسانیؒ نے لکھا ہے: ''وإن کان النشوز من قبلھا فلا بأس بأن یأخذ منھا شیئا قدر المھر لقولہ تعالی إلا أن یاتین بفاحشۃ مبینۃ'' (اگر نشوز عورت کی طرف سے ہو تو شوہر کے لئے کوئی حرج نہیں کہ وہ مہر کے بقدر کوئی چیز لے، اس لئے کہ ارشاد قرآنی ہے ''مگر یہ کہ وہ صریح نافرمانی کا مرتکب ہوں'')۔

اس سلسلے میں حضرت ثابت بن قیس کا واقعہ صریح ثبوت ہے کہ جس میں مہر کے طور پر دیئے گئے باغ کے عوض خلع کیا گیا۔

اب اس کے بعد سوال یہ ہے کہ جس طرح طلاق شوہر کا حق ہے اور عورت چاہے یا نہ چاہے کیا عورت کو بھی اس طرح خلع کا اختیار ہے؟

اس سلسلے میں یہ امر طے ہے کہ جبری خلع جمہور امت اور تمام فقہاء کے یہاں متفقہ طور پر درست نہیں ہے بلکہ یہ تراضی زوجین پر موقوف ہے، اس سلسلہ

میں فقہاء کی تصریحات یہ ہیں: فقہ حنفی کی تمام کتب میں خلع کے سلسلہ میں تراضی کی تصریح ہے۔ چنانچہ علامہ کاسانیؒ نے لکھا ہے:

''خلع کے ارکان ایجاب وقبول ہیں، اس لئے کہ یہ طلاق واقع کرنے کے لئے ایک عقد ہے، لہٰذا نہ تو فرقت واقع ہوگی نہ عوض کا استحقاق ہوگا جب تک دونوں اس کو قبول نہ کرلیں''۔

علامہ سرخسیؒ نے لکھا ہے: ''فیحتمل الفسخ بالتراضی وذلك بالخلع'' (آپسی رضامندی سے نکاح کو ختم کرنا ممکن ہے اور وہ بذریعہ خلع ہے)۔

علامہ سرخسی نے یہ بھی لکھا ہے: ''خلع امیر (حاکم قاضی) کے پاس کرنا بھی جائز ہے اور سلطان کے علاوہ کسی اور کے پاس بھی، اس لئے کہ یہ ایسا عقد ہے جو دوسرے عقود کی طرح آپسی رضامندی پر ہوتا ہے'' (المبسوط باب الخلع)۔

یہی بات علامہ ابوبکر الجصاصؒ نے احکام القرآن میں، علامہ شامیؒ نے رد المحتار میں، علامہ زیلعیؒ نے شرح کنز تبیین الحقائق میں، فتاوی ہندیہ، خلاصۃ الفتاوی وغیرہ میں بھی موجود ہے۔

حضرت امام شافعیؒ نے فرمایا: ''لیس للحاکم أن یامرهما (الحکمین) یفرقان إن رأیا إلا بأمر الزوج ولا یعطیا من مال المرأة إلا بإذنها'' (کتاب الام)۔ (حاکم کے لئے اس کی اجازت نہیں کہ وہ دوطرف مقرر شدہ ثالثوں کو زوجین کے درمیان تفریق کرنے کا حکم کرے جب تک شوہر راضی نہ ہو اور نہ ہی ان ثالثوں کو یہ حق ہے کہ وہ عورت کا مال شوہر کو دیں جب تک کہ وہ رضامند ہو کر اجازت نہ دے)۔

امام شافعیؒ نے یہ بھی فرمایا: ''ولا یجبر علی فراقها'' (الام ۵؍۱۹۴)۔ (شوہر پر اس بات کا جبر نہیں کیا جائے گا کہ وہ زوجہ کو طلاق یا خلع سے جدا کردے)۔

یہی بات دوسرے فقہائے شافعیہ مثلاً علامہ ابو اسحق شیرازیؒ نے المہذب میں اور علامہ نوویؒ نے شرح المجموع میں نقل فرمائی ہے۔ مالکیہ کی ترجمانی علامہ ابن رشدؒ نے یوں فرمائی ہے: ''إن الجمهور علی أن الخلع جائز بالتراضی'' (بدایۃ المجتهد)۔ (جمہور کا فیصلہ یہی ہے کہ خلع رضامندی اور دونوں کے آمادہ ہونے پر ہو سکتا ہے)۔ اگر عورت خلع کی پیشکش کرے اور شوہر قبول نہ کرے تو اس صورت میں کیا حکم ہوگا؟ اس سلسلہ میں علامہ ابوالولید باجیؒ مالکی نے لکھا'' وتجبر علی الرجوع إلیه إن لم یرد فراقها بخلع أو غیره'' (المنتقی شرح الموطا)۔ (عورت کو حکم کیا جائے گا کہ وہ شوہر کے ساتھ رہے اگر شوہر خلع وغیرہ کے ذریعہ رشتہ منقطع کرنے پر رضامند نہ ہو)۔

فقہ حنبلی کی معتبر و مستند ترین کتاب ''المغنی'' میں علامہ ابن قدامہؒ نے لکھا: ''لأنه معاوضة فلم یفتقر إلی السلطان کالبیع والنکاح ولأنه قطع عقد بالتراضی'' (المغنی ۷؍۵۴)۔ (خلع چونکہ عوض لینا اور دینا ہوتا ہے اس لئے یہ کسی حاکم یا قاضی پر موقوف نہیں جیسے بیع اور نکاح ہوتا ہے اور اس لئے بھی کہ یہ آپسی رضامندی سے عقد نکاح کو منقطع کرنے کا عمل ہے)۔

علامہ ابن قیمؒ نے زوجین کی رضامندی کی اصل وجہ بیان کرتے ہوئے لکھا: ''حضرت نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا خلع کو فدیہ کا نام رکھنا اس بات کی دلیل ہے کہ اس میں عوض لینے دینے کا معاملہ ہے اور اس لئے اس سلسلہ میں یہ امر فیصلہ کن ہے کہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثابت بن قیس اور ان کی زوجہ کے درمیان جو خلع کرایا وہ دونوں کی رضامندی سے کرایا (دیکھئے: مصنف عبدالرزاق)۔

اس واقعہ سے صراحۃً یہ ثابت ہوتا ہے کہ خلع میں جبر نہیں تراضیٔ طرفین شرط ہے، اس لئے قرآن کریم کی آیات، حدیث کی ان توضیحات اور فقہاء کرام کی ان تصریحات کے بعد یہ طے ہے کہ جو لوگ یہ خیال کرتے ہیں کہ عورت کو شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع لینے کا حق ہے ان کا یہ قول باطل اور شریعت اسلامیہ کے خلاف ہے۔

اب سوال پیدا ہوتا ہے کہ اگر زوجہ شوہر سے شدید متنفر ہو اور وہ رشتہ زوجیت برقرار رکھنے پر آمادہ نہ ہو مگر شوہر نہ تو طلاق دیتا ہے اور نہ ہی خلع قبول کرنے کو تیار ہے، یا شوہر کی طرف سے ظلم و ناروا سلوک ہے کہ جس سے زوجہ کی زندگی سخت اذیت میں ہے اور وہ مزید اس اذیت کو جھیلنے کے لئے تیار بھی نہیں اور شوہر طلاق یا خلع دونوں میں سے ایک پر بھی راضی نہیں اس صورت حال کے متعلق قرآن کریم نے جو حل تجویز فرمایا ہے وہ یہ ہے:

''وإن خفتم شقاق بینهما فابعثوا حکما من أهله وحکما من أهلها، ان یریدا اصلاحا یوفق الله بینهما'' (النساء: ۳۵)۔ (اگر تم کو اندیشہ ہو کہ زوجین کے درمیان شدید ناموافقت (بلکہ آپسی عداوت) پیدا ہو گئی ہے تو ایک حکم مرد کے اقارب میں سے اور ایک حکم عورت

کے رشتہ داروں میں سے مقرر کرو، وہ دونوں ان کے درمیان صلح جوئی کی کوشش کریں اللہ ان کے درمیان موافقت پیدا کردے گا)۔

اس آیت میں فرمایا گیا کہ زوجین کے درمیان اگر شقاق پیدا ہوجائے تو کیا تدبیر اختیار کی جائے گی، ذیل میں پہلے شقاق کے معنی بیان کئے جاتے ہیں اور پھر قرآن کریم کی آیت کی روشنی میں حل پر بحث کی جائے گی۔

''شقاق'' کے متعلق صاحب روح المعانیؒ نے لکھا ہے: ''اصل الشقاق المخالفة وكونك في شق غير شق صاحبك'' (شقاق کے معنی مخالفت کے ہیں، اور تیرا ایک طرف اور تمہارے ساتھی کا دوسری طرف ہونا ہے)۔

صاحب تفسیر خازن نے لکھا: ''كون كل واحد من المتخالفين وهو أن يقول كل واحد من الزوجين ما يشق صاحبه سماعه'' (یعنی دو کا آپس میں ایک دوسرے کے مخالف ہونا اور وہ (شقاق) یہ ہے زوجین میں ایک دوسرے کو ایسی باتیں جو دوسرا سنے تو اسے رنج ہو)۔

تفسیر طبری اور عمدۃ الحفاظ وغیرہ میں بھی شقاق کی یہی صراحت ملتی ہے۔

جب زوجین کے درمیان اس درجہ کا شقاق ہو اور اس کے نتیجے میں مقاصد نکاح پورے نہ ہونے کے حالات پیدا ہوچکے ہوں تو قرآن کریم حکمین کے تقرر کا حکم دیتا ہے کہ وہ دونوں طرف کے معاملات، شکایت، اور شقاق کی وجوہات کی تحقیق کرکے اصلاح احوال کی تدابیر اختیار کریں، چنانچہ حکمین کے اس تقرر کرنے پر کیا نتائج وثمرات متوقع ہیں، قرآن نے بیان کیا: ''إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما''۔

اب سوال یہ ہے کہ حکمین کا یہ تقرر خود زوجین کریں گے یا قاضی اور ان حکمین کی حیثیت کیا ہوگی، کیا وہ صرف صلاح کار کی حیثیت رکھتے ہیں یا ان کو نکاح برقرار رکھنے یا فسخ کرنے کے بھی اختیارات ہوں گے اور یہ اختیارات زوجین کے تفویض کے بعد ہوں گے یا صرف ان کے تقرر پر ہی وہ ان اختیارات کے حامل قرار پائیں گے، اس سلسلہ میں پہلے حکمین کے تقرر کے سلسلہ میں قرآن کریم کے اس حکم میں غور کرنا چاہئے:

''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها۔ إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما''

اس آیت کی تفسیر میں مفسرین اور فقہاء نے جو کچھ فرمایا اس کا خلاصہ یہ ہے کہ امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ، امام احمد بن حنبلؒ سب اس پر متفق ہیں، اس مصالحتی کمیٹی کے افراد کو صرف صلاح کار کا درجہ حاصل ہے نہ تو زوجین کو جبراً اس کا مکلف بنایا جاسکتا ہے کہ وہ حکم مقرر کریں اور نہ ہی حکمین کو جبراً خلع یا فسخ کا اختیار ہے۔ اگر حکمین نے زوجین کی رضا کے بغیر خلع کا فیصلہ کیا یا نکاح فسخ کردیا تو یہ فیصلہ نافذ نہ ہوگا، خلع میں زوجین کی رضا ضروری ہے، اس لئے کہ ایک کو مال دینا ہے اور دوسرے کو طلاق دینی ہے اور یہ دونوں کی رضا کے بغیر نہیں ہوسکتے۔ جبکہ فسخ میں شوہر کی رضا شرط ہے۔ اگرچہ امام احمد بن حنبلؒ کی اس سلسلے میں دو رائیں ہیں، ایک رائے یہ کہ حکمین کو فسخ کا اختیار ہے، یہ علامہ ابن قدامہ نے المغنی میں نقل فرمائی ہے مگر المغنی کے متن میں رضاء زوجین کو شرط قرار دیا ہے، اصول کے مطابق اگرچہ متن ہی کا حکم راجح قرار پائے گا لیکن اگر ضرورت کی بناء پر علامہ ابن قدامہ کی رائے لے لی جائے تو اس کی بھی یقیناً گنجائش ہے۔ جبکہ علامہ ابن قدامہ نے اپنی اسی رائے کو بہت مدلل کرکے نقل فرمایا ہے۔

دوسری رائے امام مالکؒ کی ہے کہ ان حکمین کو خلع یا فسخ کا اختیار ہے، امام ابوحنیفہؒ کی رائے امام طحاویؒ کے الفاظ میں یہ ہے:

''وليس للحكمين في الشقاق أن يفرقا إلا أن يجعل ذلك إليهما الزوج'' (مختصر الطحاوی: ۱۹۱)۔

(حکمین کو شقاق کی صورت میں حق تفریق نہیں ہے، ہاں اگر شوہر نے ان کو یہ اختیار سونپ دیا ہو تو وہ تفریق کرسکتے ہیں)۔

اور امام مالکؒ کی رائے خود موطا مالک میں یہ ہے: ''وذلك أحسن ما سمعت من أهل العلم أن للحكمين يجوز قولهما بين الرجل والمرأة في الفرقة والاجتماع'' (موطا مالك: ۵۲۷)۔ (اس سلسلہ میں اہل علم سے جو احسن بات مجھ تک پہنچی ہے وہ یہی کہ حکمین کی مرد وعورت کے درمیان تفریق وغیر تفریق کی بات معتبر ہوگی)۔

اس سلسلہ میں علامہ ابوبکر جصاص رازیؒ نے احکام القرآن میں، علامہ ابن رشدؒ نے بدایۃ المجتہد میں، علامہ ابوالولید الباجیؒ نے المنتقی شرح موطا میں، علامہ خرشیؒ نے مختصر خلیل میں، علامہ دسوقیؒ نے شرح کبیر میں، حضرت امام شافعیؒ نے اپنی شہرہ آفاق کتاب 'الام' میں، امام فخر الدین رازیؒ نے تفسیر کبیر میں، علامہ ابن کثیرؒ نے اپنی تفسیر ابن کثیر میں، علامہ آلوسیؒ نے اپنی تفسیر روح المعانی میں، علامہ ابن قدامہؒ نے المغنی میں جو توضیحات وتصریحات فرمائی ہیں ان کا لب لباب

یہی ہے کہ امام ابوحنیفہؒ اور امام شافعیؒ کے یہاں حکمین کو یہ اختیار نہیں ہے اور امام مالکؒ کے یہاں اختیار ہے۔

اس سلسلہ میں دونوں طرف سے استدلال اور دلائل موجود ہیں، حنفیہ کا استدلال قرآن کریم کی اسی آیت سے اس طرح ہے کہ ان حکمین کو اولاً اصلاح حال کی سعی کرنے کی ذمہ داری ہے۔ دونوں طرف کی غلطیوں کی نشاندہی کرنے کے بعد ان کے تدارک کی تدابیر بتانی ہیں، اور اگر وہ اس نتیجہ پر پہنچیں کہ وہ رشتہ آگے چلنے والا نہیں ہے تو رشتہ ختم کرنے یعنی طلاق دے کر زوجہ کو آزاد کرنے یا خلع کرنے کی تجویز پیش کرنی ہوگی، از خود وہ نہ خلع کر سکتے ہیں اور نہ از خود طلاق یا فسخ کر سکتے ہیں۔

علامہ ابوبکر جصاصؒ نے لکھا: ”ہمارے حضرات حنفیہ نے کہا ہے کہ حکمین کو یہ اختیار نہیں کہ وہ تفریق کریں جب تک شوہر اس پر راضی نہ ہو اور یہ اس لئے کہ اگر بالفرض ظلم و زیادتی اور برے سلوک کو تسلیم کرے تو صرف اس تسلیم کرنے پر تفریق نہیں ہو سکتی، اور نہ ہی قاضی اس کو طلاق دینے پر جبر کر سکتا ہے جب تک حکمین کی تحکیم نہ ہو، اسی طرح اگر عورت نشوز کا اقرار کرے تو قاضی اسے خلع کرنے پر اور مہر واپس کرنے پر مجبور نہیں کر سکتا۔ جب تحکیم سے پہلے کے لئے مسئلہ یہ ہے تو تحکیم کے بعد بھی یہی حکم ہوگا کہ حکمین شوہر کی رضا اور توکیل کے بغیر طلاق واقع کرنے کا اختیار نہیں رکھتے اور عورت کی رضامندی کے بغیر خلع نہیں کر سکتے اسی وجہ سے ہمارے حضرات نے کہا کہ ان حکمین کو زوجین کی رضا کے بغیر خلع کا بھی اختیار نہیں ہے اور نہ ہی تفریق کرنے کا اختیار ہے اس لئے کہ جب قاضی اس کا اختیار نہیں رکھتا تو یہ حکم کیسے اس کا اختیار رکھیں گے“ (احکام القرآن)۔

حنفیہ کے استدلال کی دوسری بنیاد حضرت علیؓ کا وہ واقعہ ہے کہ حضرت علیؓ کے پاس دو میاں بیوی اپنے ساتھ بہت سے لوگوں کو لے کر حاضر ہوئے اور اپنے نزاع کا فیصلہ کرنے کی درخواست کی حضرت علیؓ نے حالات سن کر دونوں طرف سے حکم مقرر فرمائے اور ان دونوں حکموں کو ان کا کام سمجھایا کہ تمہاری ذمہ داری یہ ہے کہ اولاً ان کے درمیان صلح صفائی کراؤ، اگر ان کا رشتہ برقرار رہ سکتا ہو تو ایسا ہی کرو، اور اگر تم ان کے لئے تفریق کرانے میں ہی بہتری سمجھو تو یہی کرو یعنی ان کے درمیان علاحدگی کرادو، حضرت علیؓ کا یہ حکم صادر ہوا تو عورت نے اس کو قبول کیا مگر شوہر نے تفریق کی بات قبول کرنے سے انکار کر دیا۔ حضرت علیؓ نے فرمایا: ”واللہ ... تنفلت مني حتى تقر كما أقرت“ (احکام القرآن) (واللہ تم یہاں سے تب تک ہٹ نہیں سکتے ہو جب تک تم بھی اسی طرح حکمین کی بات تسلیم کرنے پر آمادہ نہ ہو جاؤ جیسے یہ عورت تیار ہو گئی ہے)۔

ظاہر ہے کہ اگر حکمین کو از خود یہ اختیار ہوتا تو حضرت علیؓ کو اس طرح اصرار کرنے بلکہ بجبر یہ بات تسلیم کرانے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔ اس لئے حکمین کو از خود صرف تقرر کی بناء پر نہ تو اختیار خلع ہے اور نہ ہی حق تفریق ہے۔

حضرت امام شافعیؒ نے بھی یہی رائے اختیار فرمائی ہے چنانچہ کتاب الام میں ہے: ”وليس له أن يأمرهما يفرقان ان رأيا إلا بأمر الزوج ولا يعطيا من مال المرأة إلا بإذنها وذلك أن الله عزوجل إنما ذكر أنهما إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما ولم يذكر تفريقاً“۔

امام شافعیؒ نے یہ بھی فرمایا: ”ولا يجبر الزوجان على توكيلهما إن لم يوكلا“۔ (زوجین پر اس بات کا جبر نہیں کیا جا سکتا کہ وہ حکمین کو تفریق کی توکیل بھی دیں، اگر وہ یہ توکیل دینے پر تیار نہ ہوں)۔

غرض کہ حنفیہ اور شافعیہ کا مدار استدلال قرآن کریم کی آیت اور حضرت علیؓ کا یہ طرز عمل ہے، اس کے برخلاف امام مالکؒ ان حکمین کو اس کا حق دیتے ہیں کہ وہ خلع و تفریق دونوں میں سے جو مناسب سمجھیں اختیار کر سکتے ہیں، چنانچہ علامہ ابن رشدؒ نے امام مالکؒ کی رائے نقل کرتے ہوئے فرمایا: ”قال مالك وأصحابه يجوز قولهما في الفرقة والاجتماع بغير توكيل الزوجين ولا إذن منهما في ذلك“۔ (امام مالکؒ اور ان کے ماننے والے حکمین کو تفریق کرنے اور رشتہ برقرار رکھنے کا حق دیتے ہیں چاہے زوجین نے ان کو یہ اختیار نہ بھی دیا ہو)۔

حضرت امام مالکؒ کا استدلال بھی اسی آیت سے ہے اور وہ اس طرح کہ آیت میں نصب حکمین کا حکم قاضی کو ہے۔ گویا جو کام خود قاضی کو کرنا ہے کہ وہ زوجین کے درمیان رشتہ برقرار رکھے یا ختم کرنے کے لئے از خود تحقیق حال کرے۔ اور پھر فیصلہ کرے۔ لیکن جب قاضی نے ثالث کمیٹی مقرر کی تو وہ قاضی کی طرف سے وکیل فیصلہ ہیں، اس لئے جو اختیارات خود قاضی کے ہوں گے وہی ان حکمین کے ہوں گے، پھر ان حکمین کے متعلق قرآن کریم میں فرمایا گیا کہ وہ اگر اصلاح کرانا چاہیں تو وہ یہ اقدام کریں، ظاہر ہے اس کے معنی یہ بھی ہوں گے کہ اگر وہ تفریق کرانا چاہیں اور وہ اسی نتیجہ پر پہونچیں کہ تفریق ہی بہتر ہے تو وہ تفریق

کرانے کا بھی اختیار رکھتے ہیں چاہے زوجین رضامند بھی نہ ہوں۔

حضرت امام مالکؒ کا دوسرا استدلال ان احادیث سے ہے جو احادیث کی مختلف کتابوں میں آئی ہیں، حضرت ثابت بن قیس کی زوجہ نے حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اپنے شوہر کے متعلق شکایت کی تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اتردین علیہ حدیقتہ قالت نعم" کیا تم اس کا دیا ہوا باغ (مہر) واپس کرنے پر تیار ہو انہوں نے عرض کیا کہ جی ہاں! اس پر حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت سے فرمایا: "اقبل الحدیقۃ" تم اس کا باغ واپس لے لو "وطلقھا" اور اس کو طلاق دے دو۔

جب آپ نے طلاق دینے کا حکم دیا تو یہ صرف مشورہ یا تجویز نہیں تھی بلکہ فیصلہ تھا یہ واقعہ حضرت عبداللہ بن عباس سے مروی ہے اور بخاری میں ہے۔

حضرت امام مالکؒ کا استدلال دوسرے اس واقعہ سے ہے جو ابوداؤد وغیرہ میں ہے کہ حضرت ثابت بن قیس کی دوسری زوجہ حضرت حبیبہ بنت سہل نے شوہر کی شکایت کرتے ہوئے عرض کیا کہ انہوں نے اتنا مارا کہ میرا ہاتھ ٹوٹ گیا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت بن قیس سے فرمایا کہ تم ان کو مہر میں دیا ہوا باغ لے لو اور اس کو اپنے سے جدا کردو۔ خذھا وفارقھا۔ باغ لے لو اور اس کو طلاق دے دو۔

یہ واقعہ مصنف عبدالرزاق، ابن ماجہ اور سنن نسائی میں بھی ہے اس میں آپ نے فیصلہ کن انداز میں حکم تفریق دیا۔ صرف تجویز یا مشورہ پر اکتفا نہیں فرمایا۔ اگر یہ صرف مشورہ ہوتا تو جیسے حضرت بریرہؓ نے اپنے شوہر حضرت مغیث سے دوبارہ رشتہ کرنے کا مشورہ قبول نہیں کیا تھا اسی طرح یہاں بھی حضرت ثابت بن قیس کو اس مشورہ کے قبول کرنے یا نہ کرنے کا اختیار ہوا۔ جب کہ ایسا نہیں ہے۔ معلوم ہوا کہ قاضی یا حاکم کو خلع کرانے یا تفریق کرنے کا اختیار ہے۔ علامہ ابن قدامہؒ نے حضرت امام احمد بن حنبل کا مسلک ذکر کرتے ہوئے ان کی دو رائیں نقل فرمائی ہیں۔ اور پھر حکمین کو حق تفریق دینے کی رائے کو مدلل بھی کیا ہے۔ ملاحظہ ہو فرماتے ہیں:

"امام احمدؒ سے حکمین کے متعلق دو روایتیں ہیں: ایک روایت یہ ہے کہ حکمین صرف وکیل زوجین ہیں وہ ان کی اجازت کے بغیر تفریق نہیں کرسکتے اور یہی حضرت عطاء کا مذہب اور حضرت امام شافعیؒ کی ایک رائے ہے اور یہی حضرت حسن بصری اور امام ابوحنیفہ سے نقل کیا گیا ہے اس لئے کہ شوہر حق استمتاع کا مالک ہے اور عورت مال مہر کی مالک ہے اور وہ دونوں عاقل بالغ باشعور ہیں۔ اس لئے کسی اور کو ان کے ان حقوق میں حق تصرف نہیں ہے۔ جب تک ان کی طرف سے باقاعدہ اس کی توکیل نہ ہو یا ان پر اس کا اختیار نہ ہو جیسے قاضی کو ہوتا ہے"۔

"دوسری رائے یہ کہ حکمین دراصل ان کے حق میں حاکم ہیں اس لئے ان کو اختیار ہے کہ وہ چاہیں تو عوض (خلع) یا بغیر عوض کے تفریق کردیں (یا رشتہ برقرار رکھیں) اور وہ زوجین کی طرف سے نہ توکیل کے محتاج ہیں نہ ان کا اختیار ان کی رضامندی پر موقوف ہے" (المغنی)۔

اور یہی بات حضرت علی، حضرت ابن عباس، حضرت ابوسلمہ، امام شعبی، امام نخعی، حضرت سعید بن جبیر، اور امام مالک، امام اوزاعی، امام اسحق اور ابن منذر سے مروی ہے، اللہ تعالیٰ شانہ کے اس ارشاد کی بناء پر کہ حکم ہوا "فابعثوا الخ" تو اللہ نے ان کو حکم قرار دیا اور اس میں زوجین کے راضی ہونے نہ ہونے کا کوئی اعتبار نہیں کیا۔ پھر فرمایا: "ان یریدا اصلاحاً" تو حکمین کو اس طرح خطاب کرنا ان کے اختیار کو ظاہر کرتا ہے۔

آگے علامہ ابن قدامہؒ نے ایک تو حضرت علیؓ کا وہی واقعہ بطور دلیل کے پیش فرمایا جو پہلے گزر چکا ہے، اور دوسرے حضرت عثمان کا واقعہ نقل فرمایا جو المدونۃ الکبریٰ میں بھی ہے: حضرت عقیل نے فاطمہ بنت عتبہ سے نکاح کیا پھر ان دونوں میں نزاع اور شقاق پیدا ہوا، تو حضرت فاطمہ نے حضرت عثمان کی خدمت میں حاضر ہو کر استغاثہ کیا۔ حضرت عثمان نے عقیل کی طرف سے حضرت عبداللہ بن عباس کو اور حضرت فاطمہ کی طرف سے حضرت معاویہ کو حکم مقرر فرمایا۔

حضرت عبداللہ بن عباس نے فرمایا میں ان کے درمیان تفریق کرنا ہی حل سمجھتا ہوں جب کہ حضرت معاویہ نے فرمایا کہ میں عبد مناف جیسے اونچے خاندان کے درمیان تفریق کرانے کی ہمت نہیں کرسکتا۔ ان حکمین کے کسی اقدام سے پہلے ہی زوجین نے آپس میں صلح صفائی کرلی۔ اس لئے ان حکمین کو کسی اقدام کی ضرورت ہی نہ پڑی۔

دیکھئے اس واقعہ میں حضرت ابن عباس تفریق پر آمادہ ہیں، گویا وہ بحیثیت حکم اپنے آپ کو اس کا مختار و مجاز سمجھتے ہیں۔ مزید لطف یہ کہ حضرت معاویہ نے اس پر اعتراض نہیں کیا کہ ہم کو اس کا اختیار ہی کہاں ہے حالانکہ وہ تفریق کے حق میں نہ تھے، اس لئے یہ کہنے کا موقع تھا۔ مگر یہ اعتراض نہ کرنا خود اس بات کی دلیل

ہے کہ وہ بھی حکم کی اس حیثیت کے قائل ہیں۔ علامہ ابن قدامہؒ نے یہ واقعہ نقل کر کے لکھا:

''ولا یمتنع أن تثبت الولایۃ علی الرشید عند امتناعہ من أداء الحق کما یقضی الدین عنہ من مالہ إذا امتنع''۔

(ایک عاقل بالغ شخص کے عدم ادائیگی حق کی صورت میں قاضی کی ولایت کا مظاہرہ اور اقدام کو نہیں روکا جاسکتا جیسے کہ قرض کی عدم ادائیگی کی صورت میں قاضی کے یہ اختیارات ہوتے ہیں کہ مقروض کے مال سے از خود قرض ادا کردے)۔

خلاصہ یہ کہ صحابہ میں سے حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت ابن عباس، تابعین میں سے سعید بن جبیر، ابراہیم نخعی، امام شعبی، محمد بن سیرین، امام مجاہد، ائمہ میں سے امام مالکؒ، امام شافعیؒ کی ایک رائے، اور امام احمدؒ کی بھی ایک رائے حسب بیان المغنی یہی ہے کہ حکمین کو حکم مقرر کرنے کے ساتھ ہی وہ اختیار حاصل ہو جاتا ہے کہ وہ جمع وتفریق میں جو فیصلہ مناسب سمجھیں کریں، دراصل ان حضرات کا خیال ہے کہ قاضی کا نصب حکم ان کو اختیار سونپ دینے کا اقدام ہے کہ وہ معاملہ کی تحقیق بھی کریں اور رشتہ برقرار رکھنے یا ختم کرنے کا فیصلہ بھی کریں۔ اگر قاضی صراحت سے ان کو اختیار تفویض نہ بھی کرے تو بھی ان کو خلع یا تفریق بلاعوض کا فیصلہ کرنے میں کوئی مانع نہ ہوگا جیسے کہ حضرت عثمان نے حضرت ابن عباس اور حضرت معاویہ کو صراحت سے یہ نہیں فرمایا۔

اب اوپر بیان شدہ تفصیلات کی روشنی میں اس مسئلہ کی جو صورتیں بنتی ہیں وہ یہ ہیں:

الف: زوجین میں شقاق ہوا اور انہوں نے یا ان کے اقارب نے حکمین کا تقرر کیا اور ان کو صراحت سے حق تفریق نہیں دیا۔

ب: نصب حکمین خود زوجین نے کیا اور ان کو حق تفریق بھی دیا گویا وکیل بنایا۔

ج: زوجین میں شقاق ہوا اور قاضی کے پاس معاملہ پہنچے اور اس نے حکمین مقرر کئے اور ان کو صراحت سے حق تفریق نہیں دیا۔

د: قاضی نے حکمین کو جمع وتفریق کے تمام اختیارات توکیلاً سونپ دئے اور صراحت سے ان کو اس کا حق دیا۔

ہ: قاضی خود معاملہ سنے اور خود ہی تفریق کا فیصلہ کرے۔

ان پانچ صورتوں میں سے کسی بھی صورت میں حنفیہ کے یہاں حق تفریق نہ قاضی کو حاصل ہے نہ حکمین کو۔ جبکہ مالکیہ کے یہاں بھی پہلی صورت میں حکمین صرف ناصح یا مصلح ہیں۔ اس صورت میں حکمین حق تفریق نہیں رکھتے۔ اس لئے کہ نہ ان کو زوجین نے یہ اختیار دیا ہے اور نہ ان کا تقرر قاضی نے کیا ہے۔ لہٰذا وہ نصیحت یا سرزنش تک محدود رہیں گے، بقیہ تمام صورتوں میں مالکیہ کے مسلک کے مطابق ان کو حق تفریق ہے، اور یہ اس لئے کہ دوسری صورت میں خود زوجین نے ان کو جمع وتفریق کا وکیل بنایا ہے، اس لئے حکمین کا فیصلہ واجب القبول ہوگا۔

تیسری چوتھی اور پانچویں صورت میں قاضی کو بھی اور حکمین کو بھی حق تفریق حاصل ہے، البتہ حکمین کے لئے چند شرائط ہیں جن کے پائے جانے کے بعد ہی ان کو یہ اختیار ہوگا۔

۱۔ حکمین شرعی احکام سے واقف، زوجین کے درمیان وجوہات شقاق کو اعتدال کے ساتھ سمجھنے کے اہل، غیر جانب دار، معاملہ فہم اور دیانت دار ہوں۔

۲۔ دو حکم مقرر کئے جائیں جن میں سے ایک شوہر کی نمائندگی کرے اور ایک زوجہ کی جیسا کہ حضرت عثمان اور حضرت علیؓ نے کیا اور جیسے کہ قرآن کریم کی صراحت ہے، اس لئے قاضی کے لئے تعدد پر عمل کرنا لازم ہے۔

۳۔ تفریق کا فیصلہ ہو تو دونوں کا متفق ہونا لازم ہے صرف ایک کی رائے ہو تو تفریق نہیں ہوسکتی۔

۴۔ حکمین کا تقرر ہی ان کو خلع یا تفریق کے اختیارات تفویض کرنے کا سبب ہے۔ اب نہ تو جمع وتفریق کے لئے صریح اجازت کی ضرورت ہے اور نہ ہی زوجین کی رضامندی شرط ہے۔

۵۔ رفع نزاع اور شقاق کو دور کرنے کے لئے فہمائش اور صلح صفائی کی تمام کوششیں جب بے سود ہو جائیں اور وہ دیانۃً تفریق ہی کو بہتر سمجھتے ہوں تو اس صورت میں ہی تفریق کرا سکتے ہیں۔

سوال نامہ میں پانچواں سوال یہ ہے:

"کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ میں حنفیہ اور دوسرے فقہاء کا نقطۂ نظر کیا ہے:

اس کا جواب یہ ہے کہ اگر عورت کی طرف سے شقاق کے بغیر خلع کا مطالبہ پایا گیا جیسے حضرت ثابت بن قیس کی زوجہ نے شکل وصورت کے نامرغوب ہونے کی بناء پر مطالبہ کرتے ہوئے کہا تھا کہ مجھے ان کی دینداری اور اخلاق کے متعلق کوئی شکایت نہیں تو اس طرح کے خلع میں تراضی طرفین شرط ہے۔ اور اس پر تمام امت کا اتفاق ہے جیسے کہ ابتداء میں تفصیل سے تمام فقہاء کی آراء درج ہوچکی ہیں چنانچہ اس واقعہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خلع کرنے کی تجویز دی، تفریق نہیں فرمائی۔ لیکن اگر مطالبۂ خلع کی وجہ شقاق ہے تو حنفیہ کے یہاں اس صورت میں جب تک شوہر آمادہ نہ ہو تو خلع درست نہ ہوگا، اگر شقاق پایا جاتا ہو اور شوہر نہ خلع پر رضامند ہے اور نہ ہی تفریق بلاعوض کے لئے تو بس امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا فریضہ انجام دیا جائے اور بس۔

البتہ امام مالکؒ کا مسلک یہ ہے کہ خلع اور تفریق بلاعوض کا پورا اختیار ہے جیسے اوپر لکھا گیا (دیکھئے: تفسیر مظہری)۔

سوالنامہ میں چھٹا سوال یہ ہے: "جن حضرات کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ہے ان کے یہاں کیا قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود بھی فیصلہ کرسکتا ہے اور کیا ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہے؟"۔

اس کا جواب یہ ہے کہ قاضی خود بھی تفریق کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس لئے کہ نصب حکمین مقصد اولاً اصلاح اور ثانیاً تحقیق شقاق واثبات ضرر ہے اس کے بعد تفریق یا جمع کا فیصلہ کرنا ہے۔ جب قاضی کو ان امور کے وقوع کا یقین ہو تو بلاشبہ وہ خود تفریق کرسکتا ہے۔

اس سلسلے میں یہ اصول جو خود حنفیہ کی عظیم کتاب البحر الرائق میں ہے۔ علامہ ابن نجیم مصریؒ نے طلاق کا حکم بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ کن حالات میں طلاق دینا واجب ہوجاتا ہے: (البحر الرائق ۳ر ۲۳۷)۔

"طلاق دینا اس وقت واجب ہوتا ہے جب امساک بالمعروف فوت ہوجائے جیسے کہ مجبوب اور عنین کی زوجہ کا حال ہوتا ہے، اسی وجہ سے فقہاء نے کہا ہے کہ جب امساک بالمعروف (حسن معاشرت کے ساتھ زوجہ کو بسانا) فوت ہوجائے تو قاضی شوہر کے قائم مقام ہوجاتا ہے اور احسان کے ساتھ عورت کو چھٹکارہ دینا واجب ہوتا ہے۔

شیخ وہبہ زحیلی نے اپنی شہرہ آفاق کتاب الفقہ الاسلامی میں لکھا ہے: "شقاق اور ضرر کی وجہ سے مالکیہ نے تفریق کو جائز قرار دیا ہے تاکہ نزاع ختم ہو اور یہ اس لئے بھی کہ عورت کی زندگی جہنم اور مصیبت بننے سے بچ جائے، یہ تفریق کا حق اس لئے ہے کہ حضرت نبی علیہ السلام کا ارشاد "لاضرر ولاضرار"۔

اس بناء پر عورت کو حق ہے کہ وہ معاملہ قاضی کے پاس لے جائے، اگر وہ قاضی کے سامنے ضرر اور صحت دعوی ثابت کرسکی تو قاضی شوہر کی طرف سے اسے طلاق دے دے۔

"حاکم ضرر ثابت ہونے پر صرف اپنی رائے کی بنیاد پر طلاق دے سکتا ہے" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۹ر ۷۰۶۰، ۷۰۶۱)۔

اس لئے جب قاضی کو شقاق کی وجوہات کا تفصیلی علم ہوگیا تو وہ حکمین کا تقرر ضروری نہ سمجھ کر اور نزاع کو مزید طول نہ دے، اور رفع شقاق کا بعجلت اقدام کرکے آئندہ ان کی زندگی کسی صحیح ڈگر پر استوار کرنے کا موقع فراہم کرتے ہوئے جب تفریق کا قدم اٹھانا خود مناسب سمجھتا ہو تو اس کو اس کا اختیار ہے، خصوصاً اس کے مقرر کردہ حکمین کو جب یہ اختیار ہے تو جو حکمین کا تقرر کرنے کا مختار ہے وہ خود حق تفریق سے بے اختیار کیسے ہوگا۔

سوالنامہ کا آخری سوال یہ ہے: "اگر حنفیہ کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے تو کیا اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے، اس کا جواب یہ ہے کہ:

آج کا عہد گو کہ مادی اعتبار سے ترقیات کا عہد ہے مگر دینی اعتبار سے تنزل کا عہد ہے۔ اور یہ دینی تنزل ہر ہر شعبۂ زندگی میں ہے، ہر ہر طبقہ میں ہے، یہ معاشرتی زندگی میں ہے، چنانچہ جب ایک عورت اپنے ظالم شوہر کے ظلم کا شکار ہو، اور وہ شوہر یا تو بے دینی کی وجہ سے یا جہالت کی وجہ سے یا اپنے طبعی شرارت مزاج کے ترش وتلخ ہونے کی بناء پر زوجہ کی زندگی اجیرن بنادے اور پھر اس عورت کو گلوخلاصی کی کوئی شکل نہ ہو وہ اس ظالم شوہر سے خلع یا مال دے کر بھی چھٹکارہ نہ پاسکتی ہو۔

اسی قسم کی صورت حال تھی جب حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے "الحیلۃ الناجزۃ" لکھ کر ایک درد لاعلاج کا کامیاب علاج مہیا کردیا تھا۔ چنانچہ حضرت کے یہ جملے ملاحظہ ہوں: "اگر خاوند کسی طرح نہ مانے اور اس سے خلع وغیرہ بھی ممکن نہ ہو اور عورت کو صبر کی ہمت نہ ہو تو مجبوراً مذہب مالکیہ کے مطابق

مسلمانوں کی پنچایت میں معاملہ پیش کرنے کی گنجائش ہے"۔

اس سلسلے میں یہ اصول چشم کشا ہے جو علامہ شامیؒ نے لکھا ہے: ''كثير من الأحكام يختلف باختلاف الزمان لتغير العرف أو لحدوث ضرورة أو فساد اهل الزمان بحيث لو بقي حكم ما كان عليه اولاً للزم منه المشقة والضرر بالناس ومخالفة القواعد الشرعية المبنية على التخفيف والتيسير ودفع الضرر والفساد لبقاء العالم على أتم نظام وأحسن أحكام'' (رسائل ابن عابدین ۲، ۱۲۵)۔

(بہت سارے احکام دور کے بدل جانے سے بدل جاتے ہیں یا تو عرف کے تغیر کی بناء پر یا ضرورت پیدا ہونے کی وجہ سے یا اس دور کے لوگوں میں پیدا ہونے والی خرابیوں کی وجہ سے، ایسی صورت میں اگر وہ سابقہ حکم برقرار رہے تو وہ حکم لوگوں کو مشقت اور ضرر پہنچانے کا ذریعہ بنے گا، بلکہ وہ خود شریعت اسلامیہ کے اس مخصوص مزاج کے بھی خلاف ہوگا جو شریعت یسر، تخفیف اور سہولت پر قائم کی گئی ہے اور بہترین نظام کو برقرار رکھنے اور عمدہ قانون کے سائے میں زندگی گزارنے کا موقع فراہم کرنا شریعت کا امتیازی وصف ہے)۔

اس کا تقاضا یہ ہے کہ شریعت کے دائرے میں رہ کر احکام میں بھی ضرورت کے مطابق ایسی لچک پیدا کی جائے کہ وہ یسر پیدا ہونے کا سبب بنے۔

فتوی علی مذہب الغیر کے سلسلہ میں جو اصول واحکام ہیں ان کو مدنظر رکھ کر زیر نظر مسئلہ میں بھی "فقہ مالکی کے مطابق بربنائے شقاق عورت کو فسخ کا مطالبہ کرنے کا حق ہے۔ اور امارت شرعیہ بہار واڑیسہ میں اسی پر عمل اور وہاں کی ہزاروں ایسی پریشان حال عورتوں کی گلوخلاصی پانے کا واقعہ اس کے ضروری ہونے کا ثبوت ہے۔

اس لئے فقہ مالکی کی روشنی میں عورت کو مطالبہ فسخ دینا درست ہے، پھر قاضی چاہے تو خود فسخ کی کاروائی کرے اور چاہے تو حکمین کا تقرر کرے۔ اور پھر حکمین کے متعلق جو شرائط خود فقہ مالکی میں موجود ہیں ان شرائط کی روشنی میں فسخ کرنا درست ہوگا۔ هذا ما عندي والله اعلم بالصواب.

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا راشد حسین ندوی [1]

اسلامی شریعت اللہ تعالیٰ کی وضع کردہ ہے، جس میں انسانی فطرت وطبیعت کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔

''لایکلف اللہ نفسا إلا وسعها'' (سورۃ البقرۃ: ۲۸۶)۔

اس کے تمام احکام میں اعتدال وتوازن موجود ہے، خواہ وہ طلاق کے قوانین ہوں یا خلع کے، دنیا کے وضعی قوانین اور دوسرے مذاہب کے قوانین اس کے بارے میں افراط وتفریط کا شکار ہیں، کہیں اس کو بالکل شجر ممنوعہ قرار دیا گیا ہے، اور کہیں اس کو ہوا اور پانی کی طرح سہل الوصول بنا دیا گیا ہے، جبکہ اسلام میں جہاں ایک طرف اس کی اجازت دی گئی تا کہ واقعی ضرورت کے وقت زوجین میں علاحدگی کی شکل موجود رہے، اور ایک دوسرے سے جان چھڑانے کے لئے دوسرے ادیان والوں کی طرح فریقین کو ایک دوسرے کی جان لینے جیسے ناجائز ذرائع استعمال نہ کرنے پڑیں، تو دوسری طرف بے جا استعمال سے منع کیا گیا۔

بہر حال، اسلام نے طلاق وتفریق کا جو نظام بنایا ہے، اس کی بنیادی اعتبار سے تین قسمیں کی جاسکتی ہیں:

۱۔ ایک وہ جس میں مکمل اختیارات شوہر کے پاس ہوتے ہیں۔

۲۔ دوسری وہ جس کا اختیار مسلمان حاکم اور قاضی کے پاس ہوتا ہے۔

۳۔ تیسری قسم وہ جس کی ابتداء عورت کی طرف سے ہوتی ہے اگر چہ انتہائی اس میں بھی شوہر ہی کا کردار اصل ہوتا ہے۔

اس تحریر میں ہم پہلی قسم کے بجائے دوسری اور تیسری قسم سے متعلق بعض جزئیات سے بحث کریں گے۔

**خلع کی فقہی تعریف:** ......لغت میں "خلع الثوب" کے معنی کپڑے اتارنے اور جسم سے علاحدہ کرنے کے ہیں (فقہ السنہ ۲ / ۲۴۳)۔ اسلام میں میاں بیوی کے درمیان علاحدگی کی تعبیر اس لفظ سے کرنے کا سبب یہ ہے کہ قرآن مجید میں دونوں کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا گیا ہے "ھن لباس لکم وأنتم لباس لھن" (سورۃ البقرۃ: ۱۸۷)۔ لہٰذا ان کا علاحدگی اختیار کرنا گویا لباس ہٹانے کے مترادف ہے۔

**خلع کی فقہی تعریف:** ......اور شریعت کی اصطلاح میں خلع نام ہے کچھ عوض دیکر لفظ خلع کے ذریعہ ملک نکاح کے ازالہ کا، چنانچہ فقہ حنفی کی معتبر کتاب فتاوی ہندیہ میں ہے: ''الخلع إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع كذا في فتح القدير'' (ہندیہ ۱/۴۸۸)۔

اور تنویر الابصار میں مزید موانع کے ساتھ اس کی تعریف یوں کی گئی ہے: ''إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه'' (تنویر الابصار علی ہامش رد المحتار ۲/۷۶۴، ۷۶۵) (لفظ خلع یا اس کے ہم معنی) الفاظ کے ذریعہ ملک نکاح کا ازالہ جو کہ عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہوتا ہے)۔

## خلع کس کا حق ہے؟

اوپر خلع کی تعریف میں یہ بات آئی کہ خلع نام ہی ہے کچھ لیکر ملک نکاح ختم کرنے کا، جب اس کی تعریف ہی میں یہ الفاظ آ گئے تو معلوم ہوا کہ اس کا اختیار بھی مرد کو ہوگا، اس لئے کہ ملک نکاح اسی کے پاس ہوتی ہے، لہٰذا اس کو ختم کرنے کا اختیار بھی اسی کو ہوگا، البتہ کچھ مخصوص حالات میں یہ اختیار حاکم کی طرف بھی منتقل ہو جاتا ہے، چنانچہ اسی طرح کی ایک حالت سے متعلق بحث کرتے ہوئے علامہ شامی فرماتے ہیں:

''لأنه وجب عليه التسريح بالاحسان حين عجز عن الإمساك بالمعروف، فإذا امتنع كان ظالما، مناب عنه

---

[1] مدرسہ ضیاء العلوم، میدانپور، تکیہ کلاں، رائے بریلی

وأضيف فعله عليه'' (شامی، کتاب الطلاق باب العنين وغيره ۲، ۶۴۷)۔ (اس لئے کہ جب وہ بھلائی کے ساتھ بیوی رکھنے پر قادر نہیں تھا تو اس پر لازم تھا کہ حسن سلوک کے ساتھ اس کو چھوڑ دیتا تو جب اس نے اس سے گریز کیا تو وہ ظالم ہوا، لہٰذا قاضی اس کا نائب بن گیا اور اس کا فعل اس کی طرف منسوب کردیا گیا)۔

لیکن جمہور فقہاء کے نزدیک خلع طلاق ہی کا ایک طریقہ ہے، یہ الگ بات ہے کہ بعض حضرات اس کو فسخ قرار دیتے ہیں، لیکن وہ بھی اس کا اختیار مکمل طور سے مرد کے پاس رکھتے ہیں، اس سلسلہ کی چند عبارات ملاحظہ ہوں، فقہ حنفی کے مایہ ناز فقیہ علامہ کاسانی فرماتے ہیں: "خلع کی ماہیت میں اختلاف ہے، ہمارے اصحاب کہتے ہیں: وہ طلاق ہے، یہ قول حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما سے مروی ہے، اور امام شافعی کے دو قول ہیں، ایک قول ہمارے قول کے مثل ہے، اور ایک قول میں وہ طلاق نہیں بلکہ فسخ ہے۔ یہ قول حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے" (بدائع الصنائع ۳ / ۲۲۷، دیکھئے: المغنی ۸ / ۱۸۰)۔

اور علامہ ابن رشد مالکی فرماتے ہیں: ''وأما نوع الخلع، فجمهور الفقهاء على أنه طلاق وبه قال مالك، وأبوحنيفة سوى بين الطلاق والفسخ وقال الشافعي: هو فسخ وبه قال أحمد وداؤد وعن الصحابة ابن عباس'' (بداية المجتهد ۲، ۶۹)۔ (رہی خلع کی نوع تو جمہور فقہاء اس رائے پر ہیں کہ وہ طلاق ہے، یہی قول امام مالک کا بھی ہے، اور امام ابوحنیفہ نے طلاق اور فسخ کو برابر قرار دیا ہے، اور امام شافعی فرماتے ہیں: وہ فسخ ہے، یہی قول امام احمد، داؤد ظاہری اور صحابہ میں سے حضرت ابن عباسؓ کا ہے)۔

جو حضرات خلع کو طلاق قرار دیتے ہیں ان کے یہاں تو مسئلہ بالکل واضح ہے کہ جب وہ طلاق ہے تو "الطلاق بالرجال" کے تحت اس کا اختیار مرد ہی کو ہوگا، اور جو حضرات اس کو فسخ قرار دیتے ہیں ان کے نزدیک بھی تفریق کے لئے فریقین کی رضامندی شرط ہے، لہٰذا مکمل اختیار عورت کو کہاں حاصل ہوا، جبکہ مرد کی رضامندی کے بغیر فسخ ممکن نہیں۔

اس طرح جمہور کے نزدیک خلع بھی شوہر کی مرضی کے بغیر نہیں ہوسکتا، البتہ ابھی آگے آئے گا کہ خلع کی ایک قسم یہ ہے کہ زوجین کے درمیان شدید قسم کا اختلاف اور "شقاق" ہو تو قرآنی حکم کے مطابق اس شکل میں دو حکم مقرر کئے جاتے ہیں، ایک مرد کے خاندان کا، ایک عورت کے خاندان کا، جمہور کے نزدیک اس شکل میں بھی شوہر کی مرضی کے بغیر تفریق نہیں کرائی جاسکتی، لیکن امام مالک اور کئی دوسرے ائمہ کا مسلک یہ ہے کہ اگر حکمین چاہیں تو شوہر کی مرضی کے بغیر بھی تفریق کراسکتے ہیں:

''ومايحكم به الحكمان فعلى وجه الحكم، لا على وجه الوكالة والنيابة ...وبه قال النخعي والشافعي وغيرهم'' (المنتقی شرح موطا مالک: ۴، ۱۱۳، ۱۱۴) (حکمین کا فیصلہ حکم کے طور پر ہوگا نہ کہ وکالت یا نیابت کے طور پر،...... یہی قول نخعی اور امام شافعی وغیرہ کا بھی ہے)۔

امام مالک خود فرماتے ہیں: ''وذلك أحسن ما سمعت من أهل العلم أن الحكمين يجوز قولهما بين الرجل وامرأته في الفرقة والاجتماع'' (مؤطا، ۵۲۷)۔ (اہل علم سے میں نے جو کچھ سنا ہے اس میں سب سے بہتر قول یہی ہے کہ مرد اور اس کی بیوی کے درمیان، تفریق کرانے یا میل کرانے میں حکمین کا قول جائز ہوگا)۔

خلاصہ کلام یہ کہ جمہور کے نزدیک اس طرح کی بات کہنا درست نہیں ہے، لیکن امام مالک کے قول کے اعتبار سے ایک حد تک اس بات کو صحیح کہا جاسکتا ہے۔

## شوہر سے تنفر ہونے پر عورت کیا کرے:

یہ بہت ہی سنگین صورت حال ہوتی ہے کہ عورت عدالت میں آکر دعوی کرتی ہے کہ شوہر اس کو مارتا، پیٹتا ہے، طنز وتعریض کے تیر چلاتا ہے، اس کا جینا دوبھر کئے ہوئے ہے، لیکن اس کے پاس بینہ موجود نہیں ہے، شوہر سے دریافت کیا جاتا ہے تو وہ صاف انکار کردیتا ہے، اس صورت میں عدالتی اصولوں کے اعتبار سے قاضی عورت کی اپیل خارج کرنے پر مجبور ہوجاتا ہے، لیکن اس سے سب واقف ہیں کہ بہت سے مواقع پر عورت سچ بول رہی ہوتی ہے، لیکن یہ معاملات چونکہ گھر کے اندر کے ہوتے ہیں لہٰذا اس کے لئے بینہ فراہم کرنا ممکن نہیں ہوتا، اور اس طرح اس کے پاس گلوخلاصی کی کوئی شکل موجود نہیں رہتی۔

اس شکل میں میرے علم کے مطابق احناف کے یہاں شوہر سے چھٹکارے کی کوئی شکل موجود نہیں ہے، البتہ امام مالک اور بعض دوسرے ائمہ کے یہاں حکمین کے ذریعہ عورت کے لئے تفریق کی شکل موجود ہے۔ واللہ اعلم۔

## شقاق کا مطلب:

شقاق کے لغوی معنی حد درجہ دشمنی اور اختلاف ہوجانے کے ہیں، اس لفظ کی وضاحت کرتے ہوئے علامہ ابن منظور فرماتے ہیں: ''والمشاقة

والشقاق: غلبة العداوة والخلاف. شاقه مشاقة وشقاقا: خالفه وقال الزجاج ... العداوة بين الفريقين والخلاف بين اثنين سمي ذلك شقاقا، لأن كل فرقة معاً فرقتي العداوة قصدا شقا اى ناحية غير شق صاحبه'' (لسان العرب مادہ شقق)۔ (شاقہ وشقاق: عداوت اور اختلاف کے غلبہ کو کہتے ہیں، شاقہ مشاقۃ وشقاقا: اس کی مخالفت کی، زجاج کہتے ہیں..... دوفریقوں کے درمیان دشمنی اور دولوگوں کے درمیان اختلاف کو کہتے ہیں، اس کو شقاق اس لئے کہا جاتا ہے کہ عداوت رکھنے والی دونوں پارٹیاں الگ الگ شق (رخ) پر ہوتی ہیں)۔

خلاصہ کلام یہ کہ ''شقاق'' کے معنی عداوت دشمنی اور مخالفت کے ہیں اور چونکہ یہ باب مفاعلہ کا مصدر ہے اس لئے اس کے معنی ہیں باہم شقاق میں اس حالت پر ہوجانا کہ ایک شخص ایک شق پر ہو یعنی ایک سرے پر ہو اور دوسرا شخص دوسری شق پر ہو یعنی دوسرے سرے پر ہو، یعنی دو آدمیوں کے درمیان شقاق (عداوت دشمنی مخالفت) نے انتہائی صورت اختیار کرلی ہو۔

## شقاق کے بارے میں اختلاف:

ائمہ اربعہ اور ان کے ہم پلہ دوسرے ائمہ کے اقوال ومسالک دیکھنے کے بعد واضح ہوجاتا ہے کہ شقاق ہونے پر کسی کے نزدیک بھی حاکم خود سے نکاح فسخ نہیں کرسکتا، اس کے متعلق آنے والی آیت کریمہ مختلف آثار اور تمام مسالک کی کتابوں میں حکمین کا ذکر موجود ہے، مثلاً دیکھئے:

۱۔ قال الله تعالیٰ: وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما'' (سورۃ النساء: ۳۵)۔ (اور اگر تم ڈرو کہ وہ دونوں آپس میں ضد رکھتے ہیں تو کھڑا کرو ایک منصف مرد والوں میں سے اور ایک منصف عورت والوں میں سے اگر یہ دونوں چاہیں گے کہ صلح کرادیں تو اللہ موافقت کردے گا ان دونوں میں)۔

۲۔ روی عن علی بن أبي طالب رضی الله عنه ''عن عبيدة قال أتى علياً رجل وامرأته ... قال: فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها'' (احکام القرآن ۲،۱۹۲)۔ (حضرت عبیدہ سے مروی ہے فرماتے ہیں: حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پاس شوہر اور اس کی بیوی آئے ......حضرت علیؓ نے فرمایا: مرد کے خاندان میں سے ایک حکم اور عورت کے خاندان میں سے ایک حکم بھیجو......)۔

۳۔ علامہ ابن القیم رحمہ اللہ فرماتے ہیں: ''حکمین کے بارے میں سلف وخلف کا اختلاف ہے کہ آیا وہ دونوں حاکم ہیں یا وکیل یہ اختلاف دو قولوں کا ہے: پہلا یہ کہ دونوں وکیل ہیں، یہ امام ابوحنیفہ رحمہ اللہ اور ایک قول کے مطابق امام شافعی رحمہ اللہ اور ایک روایت کے مطابق امام احمد رحمہ اللہ کا قول ہے، اور دوسرا یہ کہ دونوں حاکم ہیں، یہ اہل مدینہ، امام مالک رحمہ اللہ دوسری روایت کے مطابق امام احمد رحمہ اللہ اور دوسرے قول کے مطابق امام شافعی رحمہ اللہ کا مسلک ہے''۔

۴۔ مفتی رشید احمد لدھیانوی مختلف فقہاء کی عبارات نقل کرنے کے بعد خلاصہ بیان کرتے ہوئے تنبیہ ۲ میں فرماتے ہیں: ''حاکم کو بذات خود بلانصب حکمین یہ اختیار نہیں'' (احسن الفتاوی ۵،۴۰۲)۔

ان نصوص اور عبارات سے یہ بات واضح ہوگئی کہ کسی بھی امام کے نزدیک قاضی کو بذات خود فسخ نکاح کا اختیار حاصل نہیں ہے، البتہ امام مالک اور بعض دوسرے ائمہ کے نزدیک حکمین کو فسخ نکاح کا اختیار حاصل ہے۔

## حکمین کی کچھ تفصیلات:

امام مالک رحمہ اللہ کے نزدیک شقاق کی صورت میں حکمین شوہر کی مرضی کے بغیر تفریق کراسکتے ہیں، اس سلسلہ کی کچھ عبارتیں پہلے گزرچکی ہیں کچھ مزید عبارتیں ملاحظہ ہوں۔

۱۔ ''اور فقہاء کا حکمین کے تفریق کرنے کے بارے میں اس صورت میں اختلاف ہے جب دونوں تفریق پر متفق ہوکہ آیا اس کے لئے شوہر کی اجازت کی حاجت ہوگی یا حاجت نہیں ہوگی، تو امام مالک اور ان کے اصحاب کا قول ہے کہ زوجین کی توکیل یا ان کی اجازت کے بغیر ہی تفریق اور میل کرانے میں ان کا قول جائز ہوگا، اور امام شافعی وابوحنیفہ اور دونوں کے اصحاب فرماتے ہیں کہ ان کو تفریق کا اختیار نہیں ہوگا الا یہ کہ شوہر ان کو تفریق کا وکیل بنادے'' (بدایۃ المجتہد ۲؍۹۹)۔

۲۔ علامہ قرطبی مالکی فرماتے ہیں: ''صحیح قول پہلا ہے وہ یہ کہ حکمین کو توکیل کے بغیر طلاق کا اختیار ہے، یہ امام مالک اوزاعی اور اسحاق رحمہم اللہ کا قول ہے، اور اس کی روایت حضرت عثمان، حضرت علی، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم اور شعبی اور نخعی سے بھی کی گئی ہے اور یہی امام شافعی کا بھی قول ہے''۔

۳۔ علامہ ابن قدامہ فرماتے ہیں: ''واختلفت الرواية عن أحمد رحمه الله تعالى فى الحكمين. ففى إحدى الروايتين عنه أنهما وكيلان لايملكان التفريق لهما إلا بإذنهما. وهذا مذهب عطاء وأحد قولى الشافعى وحكى ذلك عن الحسن وأبى حنيفة ... والثانية أنهما حاكمان ولهما أن يفعلا ما يريان من جمع وتفريق بعوض وغير عوض ولا يحتاجان إلى توكيل الزوجين ولا رضاهما. وروى ذلك عن على وابن عباس وأبى سلمة بن عبد الرحمن والشعبى والنخعى وسعيد ابن جبير ومالك والأوزاعى وإسحاق وابن المنذر'' (المغنی ۷،۲۴۱۹)۔ ان عبارات میں اگرچہ صراحت سے کوئی بات نہیں کہی جارہی ہے لیکن ان کا انداز بالکل واضح طور پر اس طرف اشارہ کررہا ہے کہ شقاق کی صورت میں قرآنی حکم کے پیش نظر تفریق کے لئے حکمین کا تقرر ضروری ہوگا، قاضی خود سے تفریق کا فیصلہ نہیں کرسکتا، اس سلسلہ کی بعض نصوص پچھلے صفحات پر بھی ذکر کی جاچکی ہیں، اور ظاہر بات ہے کہ یہ تفصیلات مالکیہ اور ان حضرات ہی کے یہاں ہیں جن کے نزدیک حکمین اذن زوج کے بغیر تفریق نہیں کرسکتے، ان کے یہاں حکمین کی کوئی بہت زیادہ ضرورت بھی نہیں پڑے گی۔

البتہ مالکیہ کے یہاں بھی اگر زوجین صرف ایک حکم پر متفق ہوجائیں تو صرف ایک حکم کا تقرر کافی ہوگا لیکن یہ صرف زوجین کے اتفاق سے ہوسکتا ہے، اگر حاکم صرف ایک حکم مقرر کرے تو جائز نہیں ہوگا، فقہاء مالکیہ نے اس کی صراحت کی ہے: ''ولو جعل الزوجان ذلك إلى رجل واحد جاز إذا كان من أهل الحكم قاله ابن القاسم فى المدونة قال القاضى أبو الوليد رضى الله عنه ووجه ذلك عندى أن يكون من جهة الزوجين لأن الحق فى ذلك لايخرج عنهما، ولايجوز للسلطان ولا لولى اليتيمين لأن ذلك إسقاط لحق الزوجين'' (المنتقى شرح مؤطا مالك ۴،۱۱۳، ۱۱۴)۔ (اگر زوجین اس کا اختیار ایک شخص کو دیں تو جائز ہوگا بشرطیکہ اس کے اندر حکم بننے کی اہلیت ہو، یہ قول المدونہ میں ابن القاسم کا ہے، قاضی ابو الولید کہتے ہیں: اس کی توجیہ میرے نزدیک یہ ہے کہ وہ زوجین کی طرف سے ہو، اس لئے کہ اس کی بابت حق ان دونوں سے باہر نہیں نکلتا، اور سلطان یا ولی یتیمین کے لئے جائز نہیں ہوگا، اس لئے کہ یہ زوجین کے حق کا اسقاط ہوگا)۔

اس عبارت کے ظاہر سے جہاں یہ بات ثابت ہوئی کہ زوجین ایک شخص کو حکم بنا سکتے ہیں وہیں یہ بات بھی ثابت ہوئی کہ تفریق کے لئے حکم یا حکمین ضروری ہیں، اس لئے کہ جب حاکم ایک حکم بنانے کا اختیار نہیں رکھتا تو بدرجہ اولی بغیر حکمین کے تفریق بھی نہیں کراسکتا ہے۔ واللہ اعلم۔

## شقاق کی صورت میں امام مالک کا قول اختیار کرنا جائز ہے یا نہیں:

اس میں کوئی دورائے نہیں کہ بعض اوقات بیوی شوہر سے متعلق اپنی شکایات بینہ سے ثابت نہیں کرپاتی، اور ان شکایات کا بینہ سے ثابت کرپانا مشکل ہے بھی، لیکن کبھی عداوت ودشمنی اس حد تک بڑھ چکی ہوتی ہے کہ عورت شوہر کے یہاں جانے میں جان تک کا خطرہ محسوس کرتی ہے، لہٰذا انسانی نفسیات کو ذہن میں رکھتے ہوئے ایسی حالت میں بھی قاضی کا حالات سے بالکل چشم پوشی کرلینا سمجھ میں نہیں آتا، اس طرح کے حالات میں کوئی بھی باپ یا بھائی اپنی عزیزہ کو جان بوجھ کر آگ میں نہیں جھونک سکتا، لہٰذا قاضی اگر رخصتی کا حکم دے بھی دے تو ۹۵ فیصد معاملات میں اس پر عمل ممکن نہیں ہوگا، عورت الگ شادی بھی نہیں کرسکے گی، اس طرح اس کی حیثیت معلقہ جیسی ہوجائے گی، لہٰذا اس کے مظلوم ہونے میں کوئی شبہ نہیں ہے، اسی طرح کی مظلوم عورتوں کے لئے حکیم الامت حضرت تھانوی رحمہ اللہ نے الحیلۃ الناجزۃ جیسی عظیم الشان کتاب تصنیف فرمائی، لہٰذا اگر ضرورت ہو، اور حالات ایسے ہوں کہ قاضی محسوس کررہا ہے کہ دونوں کا میاں بیوی کی حیثیت سے رہنا ناممکن ہے تو وہ مالکیہ کے مسلک پر عمل کرتے ہوئے حکمین کے ذریعہ تفریق کراسکتا ہے، لیکن اس صورت میں ضروری ہوگا کہ اس کے بارے میں مالکیہ کی شرائط پر مکمل طور سے عمل کیا جائے، مولانا خالد سیف اللہ صاحب رحمانی لکھتے ہیں: ''ہمارے زمانہ میں جہالت اور احکام شرع سے بے خبری اور اس کی وجہ سے ازدواجی زندگی میں ظلم وزیادتی اور اختلافات کی روشنی میں اگر اس مسئلہ میں فقہاء مالکیہ کی رائے قبول کرلی جائے تو شاید مناسب ہو'' (طلاق وتفریق ص: ۱۰۳)۔

اور مولانا عبد الصمد رحمانی لکھتے ہیں: ''امارت شرعیہ صوبہ بہار واڑیسہ کے ''دار القضاء'' میں عملاً اس بنیاد پر کہ مشائخ حنفیہ نے بوقت ضرورت دوسرے ائمہ کے مسلک پر عمل کو جائز لکھا ہے بلکہ عمل کیا ہے حسب ذیل بنیادوں پر عورت کی اس کے شوہر سے تفریق کی جاتی ہے: پھر نمبر ۱۴ پر ہے۔

۱۴۔ زن وشوہر میں شقاق ہونا (کتاب الفسخ والتفریق ص: ۶۰، ۶۱)۔ پھر اسی کتاب کے ص ۱۵۲ تا ۱۵۷ پر اس کی مکمل تفصیلات درج کی گئی ہیں۔

اتنے پرانے اور معتبر دار القضاء کے عملاً اس کو قبول کرلینے کے بعد ہمارے لئے اس مسئلہ میں مالکیہ کے مسلک کو اختیار کرنا مزید آسان ہوگیا ہے واللہ اعلم۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی صورت میں خلع وتفریق کا حکم

مفتی اقبال احمد قاسمی [1]

## نکاح اور فسخ نکاح:

اسلامی تعلیمات کا اصل رخ یہ ہے کہ نکاح کا معاملہ اور معاہدہ عمر بھر کے لئے ہو اس کے توڑنے اور ختم کرنے کی نوبت کبھی نہ آئے کیونکہ اس معاملہ (نکاح) کے انقطاع کا اثر صرف فریقین پر نہیں پڑتا بلکہ نسل واولاد کی تباہی وبربادی اور بعض اوقات خاندانوں اور قبیلوں میں فساد تک کی نوبت پہنچ جاتی ہے، اور پورا معاشرہ بری طرح اس سے متاثر ہوتا ہے، اسی لئے جو اسباب اور وجوہ اس معاملہ کے توڑنے کا سبب بن سکتے ہیں قرآن وسنت کی تعلیمات نے ان تمام اسباب کو راہ سے ہٹانے کا پورا انتظام کیا ہے، زوجین کے ہر معاملے اور ہر حال کے لئے جو ہدایتیں قرآن وسنت میں مذکور ہیں ان کا مقصد یہی ہے کہ یہ رشتہ ہمیشہ زیادہ سے زیادہ مستحکم ہوتا چلا جائے اور ٹوٹنے نہ پائے۔ چنانچہ نکاح ہوجانے کے بعد میاں بیوی کے نباہ کے لئے اور ان میں موافقت پیدا کرنے کے لئے زوجین کے حقوق اور حسن سلوک کے وہ رہنما خطوط کتاب النکاح کے ابواب میں بیان کردیئے گئے ہیں کہ میاں بیوی کا یہ سفر اگر ان واضح خطوط کی روشنی میں انجام پائے تو ان کی ازدواجی زندگی بے حد خوشگوار اور پرلطف بن جائے۔

## طلاق یا خلع کی واقعی ضرورت:

تمام تر اسلامی تدابیر کو بروئے کار لانے کے باوجود اگر بدقسمتی سے نااتفاقی کی شکلیں پیدا ہو ہی جائیں اور مرد وعورت کے درمیان باہمی توافق طبع نہ ہو سکے تو نکاح کو ختم کردینے میں جلدی نہ کرے بلکہ قرآنی ہدایات کے مطابق عمل کرے۔ ارشاد باری ہے:

''جن عورتوں کی نافرمانی کا تمہیں خطرہ ہو انہیں زبانی فہمائش کرو (نہ مانیں تو) ان کو ان کی خوابگاہ میں تنہا چھوڑ دو (یعنی پاس مت لیٹو) اور اس پر بھی سدھار نہ ہو تو ان کو (معمولی) ضرب لگاؤ پھر اگر وہ تمہاری اطاعت شروع کردیں تو ان پر زیادتی کے لئے بہانہ اور موقع مت ڈھونڈو کیونکہ بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑی بڑائی اور برتری والے ہیں۔ (تمہاری زیادتی کا پھر تم سے بدلہ لیں گے)۔

پھر اگر میاں بیوی کے درمیان بگاڑ پیدا ہوجائے اور نباہ کی شکل نہ ہو تو قرآن کریم کی اس ہدایت پر عمل کرے:

''اور اگر تم اہل خاندان کو ان دونوں میاں بیوی میں ایسی کشاکش کا اندیشہ ہو کہ وہ باہم نہ سلجھا سکیں گے تو تم لوگ ایک آدمی جو منصف ہو مرد کے خاندان سے اور ایک منصف شخص عورت کے خاندان سے تجویز کرو اگر یہ صلاح کی کوشش کریں گے اللہ پاک دونوں کے درمیان موافقت پیدا فرمادیں گے، بیشک اللہ پاک علیم وخبیر ہے'' (نساء: ۳۵)۔

اگر مذکورہ مصالحانہ کارروائیوں کے باوجود اصلاح حال کی تمام انفرادی واجتماعی کوششیں ناکام ہوجائیں، عذاب بن جاتا ہے ایسی صورت میں ان کے درمیان تفریق ہوجانا نہ صرف ان نکاح کے مقاصد ومصالح تمام تر معطل ومفلوج ہوجائیں تو ایسے مواقع پر مرد کو طلاق کا اختیار دیا کہ وہ نسبتاً فکر وتدبر اور تحمل کا مادہ زیادہ رکھتا ہے عورت کو مطلق طلاق کا اختیار نہیں دیا کہ وقتی تاثرات سے مغلوب ہوجانا عورت کی فطرت میں زیادہ ہے تو یہ رشتہ جلد جلد نہ ٹوٹے اور زندگی آئے دن درہم برہم نہ ہو (جیسا کہ مغربی ملکوں نے اس کا تجربہ کرلیا ہے) البتہ عورت کو بھی بالکل محروم ومجبور نہیں کیا، ایک طرف خلع کی شکل تجویز کردی دوسری طرف یہ حق دیا کہ حاکم شرعی کی عدالت میں اپنا معاملہ پیش کرکے اور شکایات کا ثبوت دے کر نکاح فسخ کراسکے۔

## طلاق یا خلع کے حق کا بیجا استعمال:

[1] صدر مدرس ومفتی مدرسہ مظہر العلوم، بیکن گنج، کانپور

اسلامی شریعت میں طلاق کا ایک مستقل نظام ہے کہ کب؟ کتنی؟ کیسے؟ طلاق کا عمل پورا کیا جائے۔

اور جس طرح مرد کو طلاق دینے کے سلسلہ میں ہدایات دی گئی ہیں اسی طرح عورت کو بھی یہ ہدایت دی گئی ہے کہ خلع یا فسخ نکاح کی درخواست کا قدم اسی وقت اٹھائیے جبکہ واقعی اس کی کوئی دینی، اخلاقی یا معاشی حق تلفی ہو رہی ہو یا اس پر کوئی ناقابل برداشت معاشرتی ظلم ہو رہا ہو یا وہ اپنی جنسی جذبات کی عدم تسکین کی بنا پر سخت ذہنی کوفت میں ہو جس کی طرف قرآن میں "فان خفتم ان لا یقیما حدود اللہ" کہہ کر اشارہ کیا گیا ہے۔

آج کل نئی تعلیم اور مغربی تربیت کے اثر سے پڑھی لکھی عورتیں بھی اپنے شوہروں سے غیر ضروری طور پر اپنی گلوخلاصی کرا کے تجدید لذت کرتی ہیں، یہ اسلام میں سخت ناپسندیدہ بات ہے حدیث میں مرد و عورت دونوں کو اس سے روکا گیا ہے۔

## خلع کی لغوی و اصطلاحی تعریف:

خلع خلعٌ سے مشتق ہے جس کے معنی "اتارنے" کے ہیں، خلعت اللباس کے معنی ہیں: میں نے لباس اتار دیا، قرآن میں موسیٰ علیہ السلام کو اللہ پاک نے حکم دیا: "فاخلع نعلیك" (طہٰ: ١٦/ ١٢)۔

اصطلاح میں "خلع" زوجین کے درمیان ایسے معاہدہ کو کہتے ہیں جس میں شوہر نکاح سے حاصل ہونے والے اپنے حقوق واختیارات سے کسی طے شدہ بدل کے عوض دستبردار ہو جاتا ہے اور زوجہ عوض دیکر نکاح سے آزادی حاصل کر لیتی ہے اسی لیے یہ خلع کا معاملہ طلاق بائن کے حکم میں ہوتا ہے اور چونکہ اس میں عوض زوجہ کو ادا کرنا پڑتا ہے اس لئے زوجہ کی رضامندی ضروری ہے، نیز شوہر اپنے حاصل شدہ حقوق نکاح سے دستبردار ہوتا ہے اس لئے شوہر کی رضامندی بھی ضروری ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتح القدیر ٣/ ١٩٩، در مختار ورد المحتار، الفقہ الاسلامی وادلتہ وغیرہ)۔

## خلع کی شرعی حیثیت:

خلع سے متعلق تفصیلات وتعریفات سے واضح ہوتا ہے کہ خلع تفریق زوجین اور انقطاع نکاح کی ایک خاص صورت کا نام ہے جس کو زوجین باہمی رضامندی سے خود طے کر سکتے ہیں، عدالت میں جانا اس کے لئے ضروری نہیں بلکہ اگر فسخ وتفریق کے اسباب نہ ہوں تو زوجین میں سے کسی کے مطالبہ پر عدالت خلع کا معاملہ دوسرے کی مرضی کے بغیر کرے تو یہ جائز و نافذ بھی نہیں کیونکہ خلع کوئی جبری چیز نہیں بلکہ مرضی کی چیز ہے، البتہ بلا عذر کے خلع وطلاق کا اقدام انسان کو گنہگار بناتا ہے۔ ضرورت کے موقع پر جس طرح بیع وشراء میں اقالہ، رہن اور فسخ بیع کا معاملہ کرنا پڑتا ہے اسی طرح عقد خلع بھی ایجاب وقبول کے ذریعہ عوض خلع متعین کر کے جانبین از خود کر سکتے ہیں، خلع کے لئے مستعمل الفاظ میں بھی فرق حقیقی نہیں بلکہ لفظی نوعیت کا ہے اور اس پر بھی فقہاء کا اتفاق ہے کہ خلع سے عورت بائنہ ہو جاتی ہے اس کے بعد شوہر یکطرفہ طور پر رجوع نہیں کر سکتا۔ علامہ ابن القیمؒ فرماتے ہیں:

"اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو خلع کا نام فدیہ رکھا یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اس میں معاوضہ کے معنی پائے جاتے ہیں اور اسی لیے اس میں زوجین کی رضامندی کا اعتبار ضروری ہے" (زاد المعاد ٢/ ٢٣٨ طبع مصر)۔

شمس الائمہ سرخسیؒ تحریر فرماتے ہیں: والخلع جائز عند السلطان وغيره لأنه عقد يعتمد التراض كسائر العقود وهو بمنزلتي الطلاق بعوض وللزوج ولاية إيقاع الطلاق ولها ولاية التزام العوض (المبسوط للسرخسی ٦/ ١٧٣ مصر)۔

ملک العلماء کاسانیؒ لکھتے ہیں: "خلع کا رکن ایجاب اور قبول ہے اس لئے کہ یہ معاوضہ کے ساتھ طلاق کا معاملہ ہے، لہٰذا بغیر قبول کے علیحدگی واقع نہیں ہوگی" (بدائع الصنائع ٣/ ١٤٥ مصر)۔

البتہ خلع کا معاملہ اپنے نتیجہ کے اعتبار سے طلاق شمار ہوگا یا فسخ؟ یعنی خلع کے معاملہ کی حیثیت فسخ نکاح کی ہوگی یا اس پر طلاق کے احکام جاری ہوں گے، اس سلسلہ میں قدرے اختلاف چلا آتا ہے، علامہ ابن کثیر نے اس سلسلہ میں صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین اور ائمہ مجتہدین کا اختلاف کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ حضرت عمرؓ حضرت علیؓ، حضرت عبداللہ بن مسعود، حضرت سعید بن مسیب، حسن بصری، عطاء، قاضی شریح، شعبی، ابراہیم نخعی، جابر بن زید، امام مالکؒ، امام ابوحنیفہ، سفیان ثوری اور صحیح قول کے مطابق امام شافعی کا مسلک یہی ہے کہ خلع طلاق ہے۔ لیکن حضرت عبداللہ بن عباسؓ، حضرت عثمانؓ، طاؤس، عکرمہ، امام احمد بن حنبل، اسحق بن راہویہ، ابوثور اور داؤد ظاہری کا کہنا ہے کہ خلع فسخ نکاح ہے اور اس پر طلاق کے احکام جاری نہ ہوں گے (تفسیر ابن کثیر ١/ ٢٧٥ فقہی مقالات ٢/ ١٤١

ثانی)۔ ''اما نوع الخلع فالجمهور على أنه طلاق'' (بداية المجتهد ۲۰۶۹)۔

اب جو حضرات خلع کو طلاق قرار دیتے ہیں ان کے نزدیک جو شخص اپنی بیوی سے ایک مرتبہ خلع کرلے تو یہ طلاق شمار ہوگی، لہٰذا اگر وہ اس کی رضامندی سے اسے دوبارہ نکاح میں لے آئے تو اسے اب صرف دو طلاقوں کا اختیار ہوگا، یعنی اب اگر وہ دو طلاقیں بھی دے دے گا تو طلاق مغلظہ واقع ہوجائے گی لیکن جو حضرات خلع کو فسخ قرار دیتے ہیں ان کے نزدیک اگر خلع کے بعد میاں بیوی باہمی رضامندی سے دوبارہ نکاح کرلیں تو شوہر کو ان کے نزدیک بدستور تین طلاقوں کا اختیار رہتا ہے اور صرف دو طلاقوں سے بیوی مغلظہ نہیں ہوتی کیونکہ انہوں نے خلع کو طلاق شمار نہیں کیا۔

**حق خلع میں عورت تنہا خود مختار نہیں۔ ایک شبہ اور اس کا ازالہ:**...... خلع چونکہ ایک عقد ہے جو تراضی طرفین پر موقوف ہے جیسا کہ اس کی تصریحات گزر چکی لہٰذا خلع میں عورت ایک فریق کے مانند ہے وہ صرف ایجاب یا قبول کی مکلف ہے، بذات خود تنہا خلع لینے کا حق یا عدالت سے خلع کا فیصلہ کرانے کا اختیار شوہر کی رضامندی حاصل کئے بغیر اس کے لئے جائز نہیں اور اگر عدالت بلا مرضی زوج خلع کا فیصلہ کرے تو وہ شرعاً قابل قبول نہیں، لہٰذا یہ سمجھنا کہ جس طرح مرد طلاق کا مالک ہے اسی طرح عورت تنہا خلع کی مالک ہے جب چاہے خلع لے لے شوہر راضی ہو یا نہ ہو یہ خیال صحیح نہیں۔

## خلع کے مسئلہ میں متجددین کا نظریہ اور اس کا تجزیہ۔ دلائل کی روشنی میں:

عصر حاضر میں خلع کے بارے میں ایک اور نظریہ پُرزور انداز میں اہل تحقیق کے لئے چیلنج بن کر سامنے آرہا ہے جس کا ذکر خلع وشقاق سے متعلق سوالنامہ میں شق ۲ پر ہے کہ "بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، یہ بات کس حد تک درست ہے؟"

تمام علماء امت کا اس پر اجماع اور اتفاق رہا ہے کہ خلع ایک ایسا معاملہ ہے جس میں تراضی طرفین ضروری ہے اور کوئی فریق دوسرے کو اس پر مجبور نہیں کرسکتا لیکن موجودہ زمانہ کے متجددین کا یہ دعویٰ ہے کہ خلع عورت کا ایک حق ہے جسے وہ شوہر کی مرضی کے بغیر بھی عدالت سے وصول کرسکتی ہے جبکہ یہ نظریہ قرآن وسنت کے دلائل اور جمہور کے متفقہ فیصلہ کے خلاف ہے۔ اولاً ہم اس سلسلہ میں ائمہ اربعہ اور اصحاب ظواہر کے مذاہب مختصراً نقل کرتے ہیں۔ پھر ہم اپنے دلائل کا ذکر کرکے متجددین کے دلائل کا جائزہ لیں گے ملاحظہ ہو مذاہب کی تصریحات۔

**مذہب حنفی:**...... حنفی مسلک کی کئی کتابوں کے حوالے اوپر گزر چکے ہیں مزید تصریحات بطور نمونہ ملاحظہ ہوں علامہ زیلعی فرماتے ہیں: "زوجین میں کسی کو ایک دوسرے پر اس کی رضا کے بغیر خلع مسلط کرنے کا حق نہیں ہے" (تبیین الحقائق: ۲/۲۷۱)۔

مفسر قرآن امام ابوبکر جصاص رازی لکھتے ہیں: "اگر خلع کا اختیار بادشاہ (حاکم) کو ہوتا خواہ زوجین چاہیں یا نہ چاہیں جبکہ بادشاہ جانتا بھی ہو کہ یہ دونوں حدود اللہ کو قائم نہیں کرپائیں گے تو نبی کریم علیہ السلام ان دونوں سے استفسار نہ کرتے اور شوہر کو خلع دیدینے کا مخاطب نہ بناتے بلکہ خود اس کی طرف سے خلع فرمادیتے اور شوہر کو اس کا باغ لوٹا دیتے خواہ اس کا زوجین انکار بھی کرتے جیسا کہ لعان عن تفریق کے لئے حاکم اس کو چھوڑنے کا حکم نہیں دیتا بلکہ خود ان کے درمیان تفریق کردیتا ہے" (احکام القرآن ۱/۳۹۵)۔

**مذہب مالکی:**...... مالکی مسلک بھی خلع کو زوجین کی باہمی رضامندی کا معاملہ اور خلع کو طلاق کی حیثیت دیتا ہے چنانچہ علامہ ابوالولید باجی مالکی موطا مالک کی شرح میں لکھتے ہیں: "اگر شوہر خلع وغیرہ کے ذریعہ علیحدگی نہ چاہے تو عورت کو شوہر کے پاس جانے پر مجبور کیا جائے گا" (المنتقی ۔ ۶۱/۱ طبع السعادۃ)۔

"جہاں تک خلع کی نوعیت کا تعلق ہے تو وہ جمہور فقہاء کے نزدیک طلاق ہی ہے" (بدایۃ المجتہد ۲/ ۶۹ مصطفی البابی)۔

**مذہب شافعی:**...... خود امام شافعی تحریر فرماتے ہیں:

"حاکم کے لئے یہ جائز نہیں کہ حکمین کو یہ حکم دے اگر وہ مناسب سمجھیں تو تفریق بلا شوہر کی مرضی کے بھی کرادیں اسی طرح زوجہ کی مرضی کے بغیر اس کا مال بھی خلع میں وہ نہ دلائیں (نیز خلع کے مسئلہ میں ایک جگہ فرمایا) کہ خلع بغیر شوہر کے واقع کئے واقع ہی نہ ہوگا۔ نیز فرمایا: اس لئے کہ خلع طلاق کے حکم میں ہے، لہٰذا کسی کو یہ حق نہیں پہونچتا کہ وہ کسی دوسرے کی طرف سے طلاق دے نہ باپ کو یہ حق ہے نہ آقا کو نہ سرپرست کو اور نہ

حاکم“ (کتاب الأم ۵/ ۱۹۴۔ ۱۹۸۔ ۲۰۰، نیز دیکھئے: المہذب ۲/ ۷۱)۔

**مذہب حنبلی:** ...... فقہ حنبلی کے مشہور فقیہ اور مستند شارح علامہ موفق الدین بن قدامہ حنبلی فرماتے ہیں: ”اور اس لئے کہ یہ (خلع) عقد معاوضہ ہے، لہٰذا اس کے لئے حاکم کی ضرورت نہیں جیسے کہ بیع اور نکاح نیز چونکہ خلع باہمی رضامندی سے عقد کو ختم کرنے کا نام ہے، لہٰذا اقالہ (فسخ بیع) کے مشابہ ہے“ (المغنی: ۷/ ۵۲، ۷/ ۳۲۴)۔

علامہ ابن القیم جوزی کی صراحت ملاحظہ ہو: ”اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو خلع کا نام فدیہ رکھا یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اس میں عقد معاوضہ کے معنی پائے جاتے ہیں، اسی لئے اس میں زوجین کی رضامندی کو شرط قرار دیا گیا ہے“ (زاد المعاد ۳/ ۲۳۸ میمنہ مصر)۔

**مذہب ظاہری:** ..... شوہر کی مرضی کے بغیر خلع کے فیصلہ کا تصور نہیں، علامہ ابن حزم تحریر فرماتے ہیں: ”خلع: وہ عورت کا فدیہ دیکر جان چھڑانا ہے جبکہ وہ اپنے شوہر کو ناپسند کرتی ہو اور اندیشہ کرتی ہو کہ وہ حق زوج ادا نہ کرسکے گی یا خوف ہو کہ شوہر اس سے بغض کی وجہ سے اس کا حق ادا نہ کرے گا تو عورت کے لئے جائز ہے کہ فدیہ دیکر طلاق لے لے بشرطیکہ شوہر راضی ہوجائے ورنہ وہ مجبور نہ کیا جائے گا جیسا کہ عورت مجبور نہیں کی جاتی بلکہ خلع دونوں کی مرضی سے ہی جائز ہوتا ہے“ (المحلی ۱۰/ ۲۳۵ المنیریہ)۔

”آیت وحدیث کسی میں یہ نہیں ہے کہ حکمین کے لئے تفریق کی اجازت ہے نہ ہی حاکم کو اس کی اجازت ہے“ (۱۰/ ۸۸ المحلی)۔

مذکورہ حوالوں کی روشنی میں یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ خلع کی صحت کے لئے تراضیٔ طرفین کی شرط پر تمام اہل حق کا اتفاق ہے اور یہ مسئلہ مختلف فیہ ہے ہی نہیں بلکہ متفق علیہ رہا ہے، البتہ اس زمانہ میں مغربیت سے مرعوب ہوکر مردوزن کی مساوات کے نعرہ نے عورتوں کو مطلق خلع کا مالک بنانے کی مہم چھیڑ رکھی ہے اور مسلم حکام وقضاۃ بھی اہل مغرب کے نقش قدم پر اس رائے کو قبول کرنے لگے ہیں حالانکہ اہل حق کا اور مجتہدین کا یہ متفق علیہ مسئلہ مضبوط دلائل وقرائن پر مبنی ہے، اولا اہل حق کے دلائل ذکر کئے جاتے ہیں بعدہ ہمدردان نسواں کے دلائل کا جائزہ لیا جائے گا۔

اس سلسلہ میں اہل حق نے آیات قرآنی، احادیث، آثار صحابہ اور اجماع امت سے بے شمار دلائل پیش کئے ہیں اور عقلی توجیہات بھی پیش کی گئی ہیں۔

**مذہب جمہور پر ایک شبہ اور اس کا جواب:** ...... اگرچہ فقہاء متفق ہیں کہ خلع کے لئے تراضیٔ طرفین ضروری ہے حاکم بھی بغیر تراضی کے خلع کے فیصلہ کا مجاز نہیں، لیکن سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اگر حاکم یا قاضی کو بلا مرضی شوہر، جبری خلع کا اختیار نہیں تو پھر عورت کے عدالت میں جانے کا فائدہ ہی کیا؟ اس کا جواب یہ ہے کہ اولوالامر یا حکام وقضاۃ کی حیثیت صرف ایک جج اور حاکم ہی کی نہیں ہوتی بلکہ وہ ایک مصلح اور مشیر اور مسائل کا حل نکالنے والے کی بھی ہوتی ہے حکام وقضاۃ کے سامنے نت نئے قضایا اور تجربات ہوتے ہیں اور وہ خصمین کے لئے متعدد صورتیں تجویز کرسکتے ہیں اس کے علاوہ ان کے لڑکپن اور بااثر ہونے کی وجہ سے فریقین ان کا مشورہ قبول کرتے ہیں اور وہ مصالحانہ کوششیں جو ناکام ثابت ہورہی تھیں حکام کے سامنے وہ تکمیل ہوجاتی ہیں غرضیکہ اولوالامر سے رجوع میں مسئلہ کے حل کی متعدد راہیں ہوتی ہیں، ممکن ہے اس قول پر جس میں ”فان خفتم“ کا مصداق اولوالامر کو قرار دیا گیا ہے یہی غرض ہو کہ اگر تم سے زوجین رجوع کریں یا تم زوجین میں نااتفاقی اور حقوق اللہ کی پامالی دیکھو تو تم انہیں خلع کا بھی مشورہ دے سکتے ہو نیز اپنی نگرانی میں خلع بھی کراسکتے ہو اور اس عمل پر ان کو راضی کرنا حکام کے لئے بمقابلہ دیگر اں آسان ہے۔ بطیب خاطر یا بادل نخواستہ حکام کی رائے کے خلاف کوئی راہ نہیں تلاش کرتے یہ ہے فائدہ حکام کے پاس جانے کا، یہ مطلب ہرگز نہیں کہ زوجین میں سے کسی کو خلع پر مجبور کرنا اور اس کی مرضی لئے بغیر خلع کا فیصلہ کرنا بھی درست ہے۔

## بیوی کی شوہر سے نفرت اور اس کے سبب گلوخلاصی کی راہ

میاں بیوی کی علیحدگی کا معاملہ نہایت سنگین ہے، اس سے بے شمار مفاسد جنم لیتے ہیں پہلے تو یہ گھر اجڑتا ہے پھر ان کے بچوں کا مستقبل بگڑتا ہے، پھر دونوں خاندان میں جھوٹ، طعن وتشنیع، غیبت اور الزام تراشی کا ایک سلسلہ دراز ہوتا ہے پھر اس اختلاف کی آگ میں نہ جانے کتنے افراد جھلس جاتے ہیں یہی وجہ ہے کہ شیطان کو زوجین کی تفریق سے اتنی خوشی ہوتی ہے کہ اتنی خوشی لوگوں کو چوری اور شراب نوشی جیسے بدترین گناہوں میں ملوث کرنے سے بھی نہیں ہوتی، حدیث شریف میں شیطان کا پانی پر تخت بچھا کر اپنے چیلوں سے دن بھر گمراہی کی کوششوں کی کارگزاری لینے کا واقعہ آتا ہے جس میں شیطان اس بات سے زیادہ اچھلتا ہے جب تفریق زوجین کی کارگزاری اس کو کوئی سناتا ہے، کسی اور گناہ میں مبتلا کرکے اس کو اتنی خوشی نہیں ہوتی (مشکوۃ ۱۸، بیروت، مسلم)۔

اسی لئے امام ابوحنیفہؒ کا مسلک اس سلسلہ میں سب سے زیادہ سخت ہے کہ بعض دفعہ شدید تکلیف کے باوجود اس کو شوہر سے چھٹکارہ کی کوئی شکل نظر نہیں آتی، وجہ یہی ہے کہ میاں بیوی کا تعلق ایک دو دن کے لئے نہیں بلکہ پوری زندگی نباہنے کا عہد و پیمان ہے، اس مضبوط اور پاکیزہ رشتہ کے احترام کا تقاضا ہے کہ وہ ایک دوسرے کی خوشی و رنج اور صحت و مرض میں نہ صرف ساتھ رہیں بلکہ اپنے جسم و جان کی بازی لگا کر ایک دوسرے کی مدد کریں، ذرا سی تکلیف یا مصیبت میں ایک دوسرے سے کٹنے کی کوشش نہ کریں جیسا کہ آج کل مغربی ملکوں میں ہے کہ اگر کسی کے پسینہ میں یا دانت میں بدبو پیدا ہوگئی یا شوہر نے کتے کو بغل میں لٹانے سے منع کر دیا تو عورت کی طرف سے چھٹکارہ کا پیغام ملنا فیشن بن گیا ہے۔ عورت فطرتاً جذباتی ہوتی ہے، گھر میں ذرا سی نرمی، گرمی یا تلخ کلامی ہوئی آٹھ بچوں کی ماں ہونے کے باوجود فوراً کہہ دے گی کہ مجھے طلاق دو، وہ شوہر کہتا ہے کہ اچھا دیدیں گے تو کہتی ہے کہ نہیں اسی وقت دو فوراً دو، بعض اوقات مرد بھی اپنی مردانگی، حوصلہ مندی اور صبر و تحمل کی صفات چھوڑ کر عورت کی ان جذباتی لہروں کے سیلاب میں بہہ کر طلاق دے ڈالتا ہے اور اس کا نتیجہ معمولی بات پر خانہ ویرانی نکلتا ہے۔ غالباً آیت خلع میں میاں بیوی کے علاوہ فان خفتم کے ذریعہ خطاب عام میں یہی اشارہ ہے کہ میاں بیوی کسی وقتی جوش کی بنا پر علیحدگی پر آمادہ ہوں تو ان کو خانہ ویرانی سے بچانے کی کوشش کی جائے، کسی طرح مصالحت کرادی جائے معاملہ نہ سلجھے تو پھر ان کو ان کی خواہش کے مطابق خلع کرنے دیا جائے۔

اس میں شبہ نہیں کہ بعض حالات میں عورت نہایت مشکل میں پھنسی ہوتی ہے، وہ کسی ظلم یا ایسے ضرر کا شکار ہوتی ہے جس کی وجہ سے وہ شوہر کے ساتھ رہنے سے انکار کرتی ہے اس کا یہ انکار اور مطالبہ تفریق جائز ہوتا ہے، لیکن وہ اسباب فسخ اور وجوہ تفریق کیا ہیں؟ جن کی بنا پر عورت کو عدالت سے تفریق حاصل کرنی جائز ہوتی ہے، فقہاء نے اس بحث کو نہ صرف حنفی مکتب فکر کی روشنی میں بلکہ تغیر پذیر زمانہ کے تحت دیگر دبستان فقہ سے خوشہ چینی کرتے ہوئے مکمل و مدلل لکھ دیا ہے۔

قاضی مجاہدالاسلام قاسمی رحمۃ اللہ علیہ کتاب الفسخ والتفریق کے مقدمہ میں تفصیل سے اس پر روشنی ڈالی ہے، دیکھئے: مقدمہ کتاب الفسخ والتفریق ر ۹، ۱۱۔

اب فسخ و تفریق کے اسباب معتبرہ پر جب نگاہ ڈالتے ہیں تو فرقت کی وہ صورتیں جن میں قضاء قاضی شرط ہے الحیلۃ الناجزہ کی روشنی میں صرف پانچ عیوب ملتے ہیں جن میں قاضی کو تفریق کا اختیار ملتا ہے لیکن امارت شرعیہ بہار کے علماء کی تصنیفات میں سولہ عیوب تک شمار کرایا گیا ہے جنہیں تفریق کا سبب بنایا جاسکتا ہے۔ جیسا کہ اسلامی قانون متعلقہ پرسنل لا اور کتاب الفسخ والتفریق میں تفصیل موجود، لیکن ہم اس بحث میں نہ پڑ کر صرف اسباب فسخ و تفریق جن کا اعتبار شرعی عدالتوں میں کیا گیا ہے اس کی فہرست ذکر کر کے آگے بڑھتے ہیں۔ درج ذیل صورتوں میں زوجین کی تفریق کے لئے قضاء قاضی شرط ہے: (۱) غیر کفو میں نکاح، (۲) مہر میں غیر معمولی کمی، (۳) خیار بلوغ، (۴) شوہر کا حقوق زوجیت ادا نہ کرنا، (۵) شوہر کا وطی پر قادر نہ ہونا، (۶) شوہر کا جذام برص یا اس جیسے کسی موذی مرض میں مبتلا ہونا، (۷) شوہر کا مجنون ہونا، (۸) شوہر کا مفقود الخبر ہونا، (۹) شوہر کا غائب غیر مفقود ہونا، (۱۰) شوہر کا استطاعت کے باوجود نفقہ نہ دینا، (۱۱) شوہر کا ادائیگی نفقہ سے عاجز ہونا، (۱۲) شوہر کا بیوی کو سخت مار پیٹ کرنا، (۱۳) زوجین میں شقاق کا پایا جانا، (۱۴) مرد کا اپنی حالت کے بارے میں عورت کو دھوکہ میں ڈال کر نکاح کرنا، (۱۵) تفریق بسبب حرمت مصاہرت، (۱۶) تفریق بہ سبب فساد نکاح (اسلامی قانون ۲۲۵ مسلم پرسنل لاء بورڈ)۔

اس تمہید طولانی کا مقصد یہ ہے کہ زیر بحث مسئلہ کہ عورت شوہر سے تنفر ہو اور اظہار نفرت کا سبب طبعی ناپسندیدگی ہو اور کوئی معتبر سبب تفریق کا نہ ہو تو محض عورت کا شوہر سے متنفر ہونا تفریق قاضی کا کافی سبب نہیں ہوسکتا ہے۔ چنانچہ عورت کی طرف سے ناپسندیدگی کسی بھی فقہ میں فسخ نکاح کی وجہ جواز نہیں ہے، خدانخواستہ محض عورت کی پسند و ناپسند اور اس کی محبت اور نفرت کو سامنے رکھ کر نکاح کے اثبات و انقطاع کا فیصلہ کیا گیا تو عورت بہت کم ایک خاوند کے پاس ٹھہر سکیں گی۔

بیوی کے دل میں شوہر کی طرف سے نفرت بیٹھ جانے کا سبب معلوم کرنا چاہئے، نکاح کا تو خاصہ یہ ہے کہ، ارشاد خداوندی ہے: وجعل بينكم مودة ورحمة (روم ۲۱) (اور اللہ پاک نے تم میاں بیوی کے درمیان محبتیں اور رحم دلی پیدا کردی)۔

پھر نفرت ہونا یہ شیطانی اثرات کی علامت ہے اس کا واحد علاج تفریق نہیں ہے بلکہ نفرت دور کرنے کے مختلف نسخے اپنائے جاسکتے ہیں، احادیث میں باب عشرۃ النساء کے تحت جو ہدایات ہیں ان پر عمل کرنے سے زندگی میں محبت جھلکنے لگتی ہے۔

سوالنامہ میں سوالات سے قبل جو تمہید میں صورت ذکر کی گئی ہے کہ دونوں کے درمیان کسی وجہ سے ایسا فرق پیدا ہوجاتا ہے کہ عورت اس شوہر کے ساتھ رہنے میں عار محسوس کرتی ہے جیسے نکاح کے وقت دونوں کم تعلیم یافتہ تھے لیکن مستقبل میں شوہر تو تعلیم میں آگے نہ بڑھ سکا لیکن بیوی تعلیم میں بہت آگے بڑھ گئی، دونوں میں تعلیمی اعتبار سے کوئی نسبت نہ ہوا لخ۔

یہ اور اس قسم کی بہت سی صورتیں جن میں مرد و عورت میں نکاح کی ایک مدت کے بعد زوجین میں زمین و آسمان کا فرق ہوجاتا ہے اور کفائت ختم ہوجاتی ہے

تو اس طرح کے امور کو تفریق کی بنیاد نہیں بنایا جاسکتا اگر شوہر بیوی کو معروف طریقہ پر رکھنے اور آباد کرنے کے ملئے آمادہ ہے تو یہ فروق وجہ تفریق نہیں بنائے جاسکتے ،فقہاء نے کفائت کا اعتبار بوقت نکاح کیا ہے بعد میں کفائت زائل ہونے سے کچھ نہیں ہوتا اور نکاح کے بعد اگر زوجین باہم کفوء نہ رہ جائیں تو قاضی کو اس کی وجہ سے فسخ نکاح کا اختیار نہیں۔شامی میں ہے:

''کفائۃ کا اعتبار ابتداء عقد کے وقت کیا جاتا ہے لہٰذا عقد کے بعد کفائت کا ختم ہوجانا مضر نہیں ،اس لئے اگر عقد کے وقت کفاءت موجود ہو پھر نہ رہے تو نکاح فسخ نہ ہوگا'' (ردالمحتار ۲/ ۴۹۸)۔

نکاح کے بعد زوجین کی حیثیت میں فرق مراتب کا پیدا ہوجانا یا منافرت یا منازعت وغیرہ کا ہونا ایسے امور نہیں ہیں کہ ان کو بزور عدالت حل کیا جائے، جب عورت قاضی کے یہاں شوہر کی ظلم وزیادتی کو اور کسی بھی فسخ وتفریق کے سبب کو ثابت کرنے کی پوزیشن میں نہ ہو تو قاضی کیسے اس کے دعویٰ فسخ کو قبول کرسکتا ہے؟دراصل عورت کے جو حقوق مرد پر واجب ہوتے ہیں وہ دو قسم کے ہیں ایک وہ جو قانونی حیثیت رکھتے ہیں اور جو نکاح کے قانونی مقاصد حاصل کرنے کے لئے ضروری ہیں مثلاً نان ونفقہ اور وظائف زوجیت وغیرہ یہ وہ حقوق ہیں جنہیں بزور عدالت شوہر سے وصول کیا جاسکتا ہے اور اگر شوہر ان کی ادائیگی سے عاجز ہو تو اس پر قانوناً واجب ہوجاتا ہے کہ عورت کو طلاق دے ،ایسی صورت میں اگر وہ طلاق دینے سے انکار کرے یا طلاق دینے کے قابل نہ ہو تو مجبوراً قاضی کو اس کا قائم مقام قرار دیکر تفریق کا اختیار دیا جاتا ہے، مجنون، متعنت، عنین، مفقود الخبر وغیرہ میں یہی صورت ہوتی ہے، اس کے برخلاف نکاح کے بعض حقوق ایسے ہیں جن کی ادائیگی شوہر پر دیانۃً ضروری ہے لیکن وہ قانونی حیثیت نہیں رکھتے اور نہ انہیں بزور عدالت وصول کیا جاسکتا ہے، مثلاً بیوی کے ساتھ حسن سلوک اور خوش اخلاقی کا معاملہ، ظاہر ہے کہ یہ حقوق بزور قانون نافذ نہیں کئے جاسکتے جب تک شوہر کے دل میں خدا کا خوف اور آخرت کی فکر نہ ہو دنیا کی کوئی عدالت ان کا انتظام نہیں کرسکتی اور جب اس قسم کے حقوق کا تعلق عدالت سے نہیں ہے تو اسے یہ اختیار بھی حاصل نہیں ہے کہ اس قسم کی حق تلفی کی صورت میں وہ نکاح فسخ کردے۔

البتہ اگر عورت کا تنفر بڑھ کر شوہر کو بھی متنفر بنادے اور جانبین سے شقاق پیدا ہوجائے اور دونوں ہی نباہ سے عاجز نظر آئیں تو شقاق بین الزوجین کے سلسلہ میں جو ہدایات ہیں اس پر عمل کیا جائے گا اور جب مسلسل معاشرۃ بالمعروف کا فقدان نظر آئے اور ازدواجی زندگی کے مقاصد فوت ہوجائیں تو عورت کے تنفر کے سبب نہیں بلکہ شقاق بین الزوجین کی بنا پر مصالحت زوجین سے مایوسی کے بعد دونوں کو خلع کا مشورہ دیا جائے اور جب شوہر کسی طرح متارکت پر راضی نہ ہو اور حال یہ ہے کہ امساک بالمعروف اس کی طرف سے بھی ممکن نہ رہا ہو تو تحکیم کے بعد فقہ مالکی کے مطابق زوج کی مرضی کے بغیر بھی خلع کا فیصلہ حکمین اس صورت میں کرسکیں گے۔جیسا کہ فتاوی قاضی (ص ۱۵۰) کے حوالہ سے قاضی مجاہد الاسلام صاحب کا فتوی اوپر گزر چکا ہے (نیز شقاق کے مسئلہ میں آئندہ بھی تفصیل آرہی ہے)۔

عورت کے پاس بینہ نہ ہونے اور حالات انتہائی کشیدہ ہونے پر عورت کے لئے گلوخلاصی کا مسئلہ دراصل شقاق بین الزوجین کے باب سے ہے جس کی بحث آگے آرہی ہے، البتہ اس مسئلہ کی ضروری گفتگو چونکہ آچکی ہے لہٰذا ایک مفید اقتباس پر اس مسئلہ کو مکمل کرتے ہیں۔قاضی مجاہد الاسلام قاسمی نے لکھا ہے''ازدواجی تعلقات انسان کے ایسے نجی معاملات ہیں جن میں سے بہت سے ایسے مراحل آسکتے ہیں جہاں عدالتوں میں کسی امر کو ثابت کرنا دشوار امر ہوگا، ایسے حالات میں دیگر حقوق کی طرح عدم ثبوت کی بنیاد پر مقدمہ کا خارج کردیا جانا کافی نہیں ہوگا، بلکہ اس طرح کی صورت میں جبکہ میاں بیوی کی زندگی ایک دوسرے سے وابستہ ہے، محض مقدمہ کی ہارجیت مسئلہ کو حل نہیں کرسکتی بلکہ پیچیدگیاں بڑھا سکتی ہیں، اس لئے شارع کا منشاء یہ ہے کہ ایسے مواقع پر جب بھی عدالتوں میں ثبوت دشوار ہوجائے ''حکمین'' کے ذریعہ مقدمہ کا فیصلہ کیا جائے، جن کے فیصلہ کی بنیاد ''نجی تحقیقات'' پر ہوں گی باضابطہ بحث وشہادت نہیں اس طرح مسئلہ حل ہوگا۔لہٰذا:

☆ اگر عورت ضرر کا دعوی کرے اور اس کا دعوی ثابت ہوجائے تو ظاہر ہے کہ ثبوت ضرر کی وجہ سے قاضی عورت کا نکاح فسخ کردے گا۔اگر وہ ایسا چاہے گی۔

☆ اگر عورت ضرر رسانی کا دعوی تو کرے لیکن ثابت نہ کرسکے اور یہ شکایت عورت کی طرف سے دوبارہ قاضی کے سامنے آئے یا ہر دو ضرر کا دعوی کررہے ہوں لیکن ثبوت پیش نہ کرسکیں تو ایسی صورت میں قاضی صالحین کی نگرانی میں رکھ کر اصلاح حال کی کوشش کرے گا۔

☆ اور اگر پہلے ہی سے عورت صالحین کے ماحول میں ہو یا صالحین کی نگرانی میں رکھنے کے احکامات کسی وجہ سے موجود نہ ہوں یا صالحین کے ماحول میں رکھنے کے باوجود پیچیدگی برقرار رہے اور کوئی واضح بات نہ نکل سکے کہ کس فریق کی زیادتی ہے تو ایسی صورت میں قاضی معاملہ حکمین کے حوالہ کردے گا۔

''قال مالك الأمر الذی یکون فیه الحکمان إنما ذلك إذا فتح مابین الرجل وامرأته حتی لاتثبه بینهما بینة ولایستطاع أن یتخلص إلی أمرهما فإذا بلغا ذلك بعث الوالی'' (المدونة ۳۲۸)۔

حاصل یہ کہ تحکیم کا محل وہ مقدمہ ہے جہاں زوجین کے باہمی معاملات اس قسم کے ہیں جنہیں شہادت کے ذریعہ ثابت کرنا مشکل اور حقیقت حال تک پہنچنا عدالت کے بس سے باہر ہو (مباحث فقہیہ ر ۴۹۲ مطبوعہ دہلی)۔

## شقاق کا معنی ومطلب

تفسیر مظہری میں ہے: "شقاق سے مراد ہے اختلاف اور دشمنی چونکہ ہر دشمن ایسا کام کرتا ہے جو اس کے مخالف کو شاق ہو اس لئے عداوت کو شقاق کہتے ہیں یا یوں کہا جائے کہ ہر فریق دوسرے فریق کے مخالف شق کی طرف مائل ہوتا ہے اس لئے اختلاف کو شقاق کہتے ہیں (تفسیر مظہری والمحصنت ۵ ر ۲۵ النساء)۔

الشقاق۔ المخالفة وكونك في شق غير شق صاحبك (مفردات راغب اصفهانی)۔
(شقاق کے معنی مخالفت کے ہیں یعنی تم ایک طرف ہو تو تمہارا ساتھی دوسرے کنارہ پر)۔

زوجین میں شقاق کا مطلب ہے تعلقات میں شگاف اور دراڑ پیدا ہوجانا یعنی میاں بیوی کے حالات ایسے ہوجائیں کہ ان کے درمیان شدید نفرت پیدا ہوجائے اور باہمی جھگڑے کے سبب دونوں کا حدود اللہ پر قائم رہنا اور ازدواجی حقوق ادا کرنا ممکن نہ رہ جائے اور یہ بھی واضح نہ ہو کہ کون حق پر ہے اور کون باطل پر (دیکھئے: تفسیر المظہری)۔

یہ شقاق عام ہے خواہ شوہر کی بدخلقی اور بے اعتنائی کے سبب ہو یا بلاوجہ مار پیٹ کرنے کے سبب ہو یا زبانی طعن وتشنیع کی بنا پر ہو یا بیوی کی جانب سے بیجا تصرف کی وجہ سے ہو یا بیوی سے بے جا فرمائش کرنے اور فیشن پرستی پر مجبور کرنے کی وجہ سے ہو یا خواہ مخواہ علیحدہ پڑے رہنے اور توجہ نہ دینے کے سبب ہو وغیرہ ذلک یہ سبھی صورتیں شقاق کے مفہوم میں شامل ہیں۔

**شقاق وضرر کا مطلب**...... "وہ شدید اختلاف جو کسی کی عزت میں طعن وتشنیع کرنے کے سبب ہو اور ضرر وہ فعل یا قول جس کے ذریعہ شوہر، بیوی کو ایذا پہنچائے۔ جیسا کہ گندی گالی بکنا یا ایسی برائی کرنا جو رسوائی کا سبب ہو یا زائد مار پیٹ نیز حرام کام پر ابھارنا اور بلاوجہ شرعی بے توجہی اور لاپرواہی برتنا وغیرہ" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۹ر ۷۰۶۰)۔

## قاضی کو شقاق کی وجہ سے تفریق وخلع کے فیصلہ کا اختیار

زوجین میں شقاق پڑنے پر اگر معاملہ قاضی کی عدالت میں پہنچ جائے تو قاضی شقاق کے ضرر سے فریقین کو بچانے کے لئے تفریق بالفسخ یا بالخلع کرسکتا ہے یا نہیں؟ اس سلسلہ میں ائمہ ثلاثہ اور جمہور اس بات پر متفق ہیں کہ شقاق وجہ تفریق نہیں بن سکتا، لہذا محض شقاق کی وجہ سے قاضی کو تو تفریق کردینے کا حق نہیں، البتہ شقاق کے خاتمہ اور ضرر کے دفاع کے لئے دوسرے طریقے وتدابیر تجویز کرے گا۔ حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کا یہی مسلک ہے، البتہ مالکیہ شقاق سے پیدا ہونے پر تفریق کو جائز قرار دیتے ہیں اور عورت جب اپنا دعوی شقاق سے پہنچنے والے ضرر کا ثابت کردے تو قاضی دفع ضرر اور رفع نزاع کے لئے تفریق بالفسخ یا بالخلع کراسکتا ہے، لیکن اگر عورت ضرر کو ثابت نہ کرسکے تو تفریق نہیں کرسکتا ہاں اگر پھر عورت کی طرف سے یہی شکایت مکرر آئے تو پھر جانبین سے ایک ایک حکم متعین کرکے معاملہ ان کے حوالہ کردے گا کہ ان کے حق میں مصالحت ومفارقت میں سے جو بہتر ہو جائزہ لیکر وہ تجویز کریں گے، قاضی انہیں کے فیصلہ کو نافذ کرے گا یہ امام مالکؒ کا موقف ہے۔ علامہ وہبہ الزحیلی فرماتے ہیں:

احناف اور شوافع نیز حنابلہ شقاق یا ضرر کی وجہ خواہ شدید ہو تفریق کی اجازت نہیں دیتے، کیونکہ زوجہ سے ضرر کا دفعیہ بلا طلاق کے بھی قاضی کے یہاں شکوہ کے ذریعہ ممکن ہے اور مرد کی تعزیر کا حکم دیکر بھی اس کے ضرر کو روکا جاسکتا ہے۔

مالکیہ نے شقاق یا ضرر کی صورت میں تفریق کی اجازت دی ہے تا کہ جھگڑا نہ رہے اور ازدواجی زندگی جہنم اور مصیبت نہ ہوجائے، حدیث میں ہے: "لاضرر ولاضرار" لہذا عورت اپنا قضیہ قاضی کو پیش کرے پھر اگر عورت نے اپنا مدعا ثابت کردیا تو قاضی اس کی طرف سے طلاق دے دے گا اور اگر ضرر کا ثبوت نہ پیش کرسکی تو اسکا دعوی خارج ہوجائے گا پھر اگر دوبارہ یہی قضیہ لیکر عورت پہنچ جائے تو قاضی دو حکم کو ایک زوج کی طرف سے ایک زوجہ کی طرف سے مقرر کرے گا تا کہ زوجین کے حق میں مصالحت یا تفریق بالعوض یا بلاعوض جو زیادہ بہتر ہو اس کو انجام دیں (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷۰۶۰)۔

خلاصہ یہ کہ امام مالکؒ شقاق اور ضرر کو فسخ وتفریق یا خلع کا سبب قرار دیتے ہوئے شقاق کی بنا پر قاضی کو تفریق کا حق دیتے ہیں جبکہ دیگر ائمہ اس کے قائل نہیں ہیں، البتہ موجودہ زمانہ میں بلاد ہندو پاک نیز بلاد مصر وشام میں مالکی مسلک کو راجح قرار دیتے ہوئے اس پر عمل درآمد جاری ہے اسی لئے احناف کی کتب میں

بھی اب شقاق کو اسباب فسخ میں شمار کیا جاتا ہے۔

قرآنی ہدایت کے مطابق جب زوجین میں شقاق رونما ہو جائے اور معاملہ عدالت تک پہنچ جائے تو اس کے متعلق شرعی حکم آیت میں یہ ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما'' (النساء: ۵،۲۵)۔

امام مالکؒ کے یہاں تحکیم (حکمین مقرر کرنے) کا حکم جب ہے جبکہ معاملہ قاضی کے یہاں اس کے بغیر موافقت یا (بینہ کی صورت میں) مفارقت کے ساتھ حل نہ ہو سکے ورنہ تحکیم کی ضرورت نہیں نیز تحکیم کا مقصد بھی امام مالکؒ کے نزدیک صرف موافقت و مصالحت و مفاہمت ہی نہیں بلکہ مفارقت و مشارکت کی صورت تجویز کرنا بھی مقاصد میں شامل ہے (دیکھئے: المدونۃ الکبریٰ: ۴۲۸)۔

جبکہ دیگر فقہاء کے نزدیک اگر معاملہ عدالت تک پہنچ گیا ہے تو حکام کے لئے حکمین کو مقرر کرنا واجب ہے اور دوسروں کے لئے یہ تحکیم مستحب ہے، نیز حکمین کا اصل کام اتنا ہی ہے کہ وہ تحقیق حال کریں اور جو بے راہی پر ہو یا دونوں کا کچھ کچھ قصور ہو ان کو سمجھا دیں، تفریق یا خلع بلا مرضی زوجین کا اختیار نہ حاکم کو ہے نہ حکمین کو، علامہ ابن حزم رحمۃ اللہ علیہ نے بہت صاف لکھا ہے: ''ليس في الآية ولا في شئ من السنن أن للحكمين أن يفرقا ولا أن ذلك للحاكم'' (المحلی ۱۰،۸۱)۔ (کسی بھی آیت یا حدیث سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ حکمین کو تفریق کا اختیار ہے اور نہ اختیار حاکم کے لئے ثابت ہے)۔

البتہ اگر زوجین اپنے اپنے حکم کو طلاق یا خلع کا اختیار بھی دیدیں تو وکالۃً وہ اس کے بھی مختار ہو جائیں گے مگر اس آیت میں اس سے تعرض نہیں ہے، البتہ حكماً من اهله وحكماً من أهلها میں دونوں جگہ لفظ حکم سے تعبیر کر کے قرآن نے دونوں نمائندوں کے ضروری اوصاف کو بھی متعین کر دیا ہے کہ ان دونوں میں جھگڑوں کے فیصلہ کرنے کی صلاحیت موجود ہو اور یہ صلاحیت ظاہر ہے کہ اسی شخص میں ہو سکتی ہے جو عاقل بالغ ذی عالم اور دیانتدار ہو جیسا کہ فقہاء نے صراحت کی ہے (المنتقی ۴ر۱۱۴)۔

بہر حال جمہور فقہاء کے نزدیک شقاق کے مسئلہ میں کلی طور پر فیصلہ کرنے میں نہ حاکم و قاضی خود مختار ہے نہ ہی حکمین کو یہ پاور حاصل ہے کہ بلا مرضی زوجین خلع کا فیصلہ صادر کر سکیں جبکہ امام مالکؒ کے نزدیک حکمین کو بھی اس کا اختیار ہوتا ہے، اب رہا مسئلہ جمہور فقہاء کے دلائل اور امام مالکؒ کے متدلات پھر ترجیحات کا تو اولاً تو اس کا ذکر طوالت کا سبب ہو جائے گا پھر جہاں جہاں یہ بحث معروف کتابوں میں مذکور ہے وہاں دلائل فریقین کے موجود ہیں مراجعت آسان ہے، سب سے بڑھ کر یہ کہ جمہور فقہاء کے مسلک کے بجائے موجودہ زمانہ میں مصر و شام اور ہندوستان وغیرہ تقریباً سبھی اسلامی اور شرعی دار القضاؤں میں مالکیہ کے مسلک کو اختیار کیا جانے لگا ہے، لہٰذا اب جبکہ مقابل عہد حاضر کا مالکی مسلک پر ہے تو اب نظریاتی طور پر اس کو مرجوح ثابت کرنا بظاہر بے سود معلوم ہوتا ہے، اس لئے دلائل و ترجیح کی بحث کو نظر انداز کرتے ہوئے آگے چلتے ہیں۔

## قاضی کے لئے فیصلہ خلع سے پہلے حکمین یا حکم واحد کے تقرر کی حیثیت

شقاق کے مقدمہ میں عموماً قاضی کو یہ دشواری کا سامنا ہوتا ہے کہ شقاق و ضرر کا تحقق اور اس کا پتہ چلانا مشکل ہو جاتا ہے دیگر مقدموں کی طرح معاملہ بآسانی واضح نہیں ہوتا نیز شقاق و ضرر کے معاملہ کا حل صرف تفریق ہی نہیں بلکہ موافقت زوجین کی سعی و کوشش میں ناکامی کے بعد تفریق کی راہ کا قول اختیار کیا جاتا ہے، اس لئے جمہور فقہاء اس کے قائل ہیں کہ قاضی بلا نصب حکمین تفریق یا خلع کا فیصلہ کرنے کا اختیار نہیں رکھتا۔

بلکہ حکمین کا تقرر (مسئلہ کے حل کے لئے) قاضی کا فریضہ ہے اور حکمین کے تقرر کا مقصد زوجین کے مابین مصالحت کرانا یا بوقت ضرورت حاکم کے پاس ظالم و سرکش کے خلاف شہادت فراہم کرنا ہے جیسا کہ امام ابو بکر جصاص رازی کے حوالہ سے قاضی مجاہد الاسلام صاحب قاسمیؒ نے لکھا ہے کہ ''حکمین صرف اس لئے مقرر کئے جاتے ہیں کہ زوجین کے مابین مصالحت کرا دیں یا بوقت ضرورت حاکم کے پاس ظالم و سرکش کے خلاف شہادت دیں'' (مباحث فقہیہ ص: ۴۸۵)۔

اگر چہ جمہور علماء کے یہاں قاضی تفریق پھر بھی نہیں کرے گا بلکہ تعزیر وغیرہ دیگر تدابیر بروئے کار لائے گا جیسا کہ ۵ کے تحت گزرا۔ البتہ اس مسئلہ میں اگر عدالت مالکی مسلک کے مطابق کاروائی کرے تب تو عورت کے دعویٰ شقاق و ضرر کے بینہ واضح ہونے پر اور ایسا الزام ثابت کرنے پر جس سے فسخ نکاح کا جواز نکلتا ہے، قاضی حکمین کے مقرر کئے بغیر تفریق بالخلع یا بلا عوض خود کر سکتا ہے حکمین کو مصالحانہ کاروائی کا موقع دینا ایسی صورت میں ضروری نہیں، جب قاضی مناسب سمجھے کہ یہ معاملہ تفریق یا موافقت کی صورت میں اس کے یہاں حل ہوتے نظر نہیں آ رہا ہے تب حکمین کے ذریعہ کاروائی کرنا اس کے لئے لازم ہے اور پھر یہ حکمین حاکم کے نائب ہو کر جمع و تفریق دونوں ہی فیصلہ کا اختیار رکھیں گے۔ علامہ وہبہ الزحیلی فرماتے ہیں:

امام مالک کے مسلک پر عورت اپنا مقدمہ قاضی کے یہاں پیش کرے، پھر اگر ضرر یا جو دعوی ہو اس کو ثابت کر دے تو قاضی شوہر کی طرف سے اس کو طلاق دیدے اگر عورت اثبات ضرر سے عاجز ہو تو اس کا دعوی خارج کر دیا جائے پھر مکرر دعوی کرے تو قاضی دو حکم ایک زوج کی طرف سے ایک زوجہ کی طرف سے طے کر کے بھیجے تا کہ وہ معاملہ کا جائزہ لیکر جو فیصلہ زوجین کے حق میں بہتر ہو موافقت و مصالحت کا یا بعوض یا بلاعوض تفریق کا وہ طے کریں گے تو امام مالک نے حکمین کو حاکم کے مشابہ قرار دیتے ہوئے حاکم جیسا اختیار دیا کہ وہ اپنی رائے کے مطابق طلاق بھی دے سکتا ہے جب ضرر شقاق واضح ہو جائے نیز اللہ پاک نے دونوں کو حکم کے نام سے اپنے فرمان میں موسوم کیا ہے۔ ارشاد ہے: "فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها" اس لئے زوجین کی رضا کا اعتبار نہ ہوگا۔ حکمین کو اختیار ہوگا (زوجین کے حالات سمجھ کر کوئی فیصلہ تجویز کر سکتے ہیں) (الفقہ الاسلامی ۹/۷۰۶۱)۔

خلاصہ یہ کہ قاضی کو فیصلہ خلع سے قبل یا بلاعوض تفریق کے فیصلہ کے لئے امام مالکؒ کے نزدیک حکمین کا مقرر کرنا لازمی امر نہیں ہے اور جس صورت میں حکمین کے تقرر کی ضرورت ہو اگر قاضی حکمین کے بجائے حکم واحد کی تحکیم کو کافی سمجھے تو مالکی مسلک میں اس کی بھی گنجائش ہے جیسا کہ مولانا خالد سیف اللہ رحمانی نے علامہ قرطبی کے حوالہ سے لکھا ہے کہ:

"حکم کا تقرر قاضی کرے گا، بہتر ہے کہ دو حکم مقرر کئے جائیں، یوں اگر ایک ہی حکم مقرر کرے یا زوجین ایک ہی شخص کے حکم ہونے پر اتفاق کرلیں تو بھی کافی ہے اور اس کا فیصلہ نافذ ہوگا، اگر دو حکم مقرر ہوئے تو ضروری ہے کہ فیصلہ دونوں کے اتفاق رائے سے ہو، اگر ایک نے تفریق کی رائے دی اور دوسرے نے اختلاف کیا تو اب تفریق نہ ہو سکے گی" الخ (جدید معاشرتی مسائل ۲۰۹ بحوالہ قرطبی ۵/۱۷۵)۔ یہ تشریح مالکی مسلک کے مطابق ہے، باقی رہے وہ متجددین حضرات جو خلع کے لئے شوہر کی اجازت کے کہیں قائل نہیں ہیں بلکہ جمہور کے اجماع واتفاق کے برخلاف خلع کو عورت کا حق سمجھتے ہیں کہ وہ تنہا مالک ہے جب چاہے یہ حق بلا مرضی زوج عدالت سے حاصل کرلے ظاہر ہے ایسے آزاد مسلک میں قاضی کو فسخ و تفریق کے لئے کچھ سوچنے کی کیا حاجت اور حکم مقرر کرنے کی کیا ضرورت، آزادی نسواں کے تقاضہ پر عمل کرتے ہوئے فوراً تفریق کا فیصلہ صادر کر دے گا، یہاں ان کے مسلک کو چھیڑنا ہی فضول ہے۔

## احناف کا مالکی مسلک پر عمل کرنے کا موقف

بڑھتی ہوئی بے راہ روی، بے دینی کا ماحول، اسلامی حکومتوں کا زوال، شرعی عدالتوں کا فقدان، خواتین پر ظلم وزیادتی کا مزاج، معاشی تنگیاں اور حق تلفی، جرائم اور فواحش کی کثرت، جس کا اس زمانہ میں مشاہدہ ہو رہا ہے ان امور نے خواتین کو سب سے زیادہ متاثر کیا ہے اور ان حالات کی بنا پر بہت سے مواقع میں عورتیں ظلم وزیادتی کا شکار ہیں جن سے نجات دلانا ارباب حل وعقد کی ذمہ داری ہے، چنانچہ علماء متاخرین احناف نے ضرورت شدیدہ کے وقت عورت کو جنسی اور معاشی تکلیف اور ذہنی کوفت اور حق تلفی سے بچانے کے لئے دوسرے ائمہ کے مسلک کو بے تکلف اختیار کیا ہے، "شرح وقایہ" میں نفقہ نہ ادا کرنے کی صورت میں بیوی کو خیار فسخ نہ دینے اور شوہر کے نام پر قرض حاصل کر کے نفقہ چلانے کے حنفی مسئلہ پر بحث کرتے ہوئے لکھا ہے:

"ہمارے حنفی لوگوں نے بھی جب دیکھا کہ اس مسئلہ میں لوگوں کو تفریق کی ہی ضرورت ہے کیونکہ مستقل قرض لیکر کام چلانا کوئی آسان بات نہیں ہے اور بظاہر کوئی ملتا بھی نہیں جو عورت کو قرض دیتا رہے کیونکہ شوہر کا مالدار ہو جانا فی الحال امر موہوم ہے۔ اس لئے فقہاء احناف نے مناسب سمجھا کہ ایسے مسئلہ میں مذہب شافعی کے مقلد قاضی کے یہاں جا کر دونوں میں تفریق کرادے" (شرح وقایہ ۲/۱۷۴)۔

اسی طرح علامہ شامی وغیرہ نے مفقود الخبر کے بارے میں امام مالکؒ کے مسلک پر عمل کرنے کی اجازت دی ہے گویا یہ مسئلہ اب فقہ حنفی کا جزو بن گیا ہے۔

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے اپنے زمانہ میں حالات کی نزاکت کو سامنے رکھتے ہوئے اپنے وقت کے ممتاز علماء واصحاب افتاء سے مشورہ کر کے کئی صورتوں میں فقہ مالکی کے مطابق فسخ و تفریق کا قول اختیار فرمایا اور مستقل رسالے مرتب فرمائے جو "الحیلۃ الناجزۃ" میں چھپے ہوئے ہیں اور پورے ہندوستان میں اس پر عمل درآمد ہے۔ البتہ یہ فیصلہ کہ وہ کون سے مسائل ہیں جو ہمیں حنفی کتب فکر سے مالکی یا دیگر مسلک کی طرف عدول کرنے کے متقاضی ہیں۔ سو اس سلسلہ میں علماء کا طریقۂ کار ہمیں مختلف نظر آتا ہے، چنانچہ صاحب احسن الفتاوی میں مفتی رشید احمد صاحب لدھیانویؒ اور مولانا تقی عثمانی صرف ۵/ عیوب کی بنا پر قاضی کو تفریق کا اختیار دیتے ہیں۔

۱۔ شوہر پاگل ہو گیا ہو۔ ۲۔ نان ونفقہ ادا نہ کرتا ہو۔ ۳۔ نامرد ہو۔ ۴۔ بالکل لاپتہ ہو جو غائب غیر مفقود کی صورت ہو (فقہی مقالات ۲/۱۹۲)۔

بہر حال ارباب حل وعقد شریعت کے دائرہ میں شرائط کو ملحوظ رکھتے ہوئے حقوق زوجیت سے متعلق مسائل حل کرنے کی فکر میں مصروف ہیں، رائے و تحقیق

میں اختلاف کی بہر حال گنجائش ہے۔

شقاق کی بنا پر تفریق کی گنجائش دینے نہ دینے کے مسئلہ میں بھی یہی نقطۂ نظر ہے کہ امارت شرعیہ بہار، مالکی مسلک کے مطابق عمل پیرا ہیں جبکہ احسن الفتاوی اور فتاوی محمودیہ وغیرہ میں حنفی مسلک پر فتوی دیا گیا ہے۔

بہر حال مقدمہ کی نوعیت اور زوجین کی حالت کے پیش نظر اگر ضرورت شدیدہ مالکی مسلک کے مطابق مسئلہ حل کرنے کی محسوس ہو تو مسئلہ کو پیچیدہ حالت میں چھوڑنے کے بجائے مالکی مسلک کے مطابق اسکا نپٹارہ کر دینا ہی بہتر ہوگا بلکہ بعض دفعہ ایسا کرنا ضروری ہوگا۔ علامہ عبدالرحمن الجزیری لکھتے ہیں:

"طلاق اسلام میں اہم اجتماعی مقاصد کے لئے مشروع ہوئی اور طلاق کا ہونا کبھی ضروری ہوجاتا ہے جبکہ شوہر بیوی کے درمیان ایسی کشیدگی ہو کہ جس کی وجہ سے زوجیت کے تعلقات منقطع ہوجائیں اور اس کی جگہ کراہیت اور نفرت بیٹھ جائے اور صلح کرانے والے اس کو ختم نہ کر سکیں تو ایسی حالت میں علاج یہی ہے کہ طلاق کا فیصلہ کر دیا جائے ورنہ ازدواجی زندگی اپنے مقصد کے برعکس ہوجائے گی کیونکہ زوجیت کا رشتہ اس لئے ہے کہ دو دوستوں کی طرح دونوں اکٹھا رہیں ان میں میل ومحبت بنی رہے۔ اس لئے نہیں کہ دو دشمنوں کو جوڑ دیا جائے کہ ایک دوسرے کو نظر اٹھا کر بھی نہ دیکھے (الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۴/۱۸۰)۔

بہر حال جب مالکی مسلک پر عمل ناگزیر ہوجائے تو فقہ مالکی کی تفصیلات کے مطابق اس کو حل کیا جائے فقہ مالکی پر عمل درآمد کا طریقۂ کار مندرجہ ذیل ہوگا۔

۱۔ جب قاضی کے یہاں شقاق ونزاع کا کوئی مقدمہ پیش ہو تو قاضی ایسے مقدمہ میں جس میں فریقین کے درمیان شقاق اور دوری بڑھ چکی ہو، شہادت وثبوت سے قطعی نتیجہ تک پہنچنا دشوار ہو اور مقدمہ کا قانونی فیصلہ مسئلہ کے حل سے عاجز نظر آئے۔ "حکمین" مقرر کرے گا۔ حکمین اپنے فیصلہ کی بنیاد ذاتی تحقیقات پر رکھیں گے۔

۲۔ حکمین اپنی پوری کوشش جانبین کے مابین خوشگوار تعلقات قائم کرنے کے لئے صرف کریں، اس کے لئے حکمین کا احکام شرعیہ سے واقف، دیانتدار اور غیر جانب دار ہونا چاہئے۔

۳۔ اگر اصلاح حال ناممکن نظر آئے تو غور کریں۔

(الف) شوہر ظالم ہو تو بلا کسی عوض کے طلاق تجویز کر دیں (ب) اور اگر بد سلوکی عورت کی طرف سے ہو تو اگر زوج خلع پر راضی ہو تو خلع طے کر دیں اور اگر زوج جدائی نہیں چاہتا لیکن "حکمین" محسوس کریں کہ طرفین کے فلاح جدائی میں ہے اور عورت نباہ نہیں کر سکتی تو ایسی صورت میں بھی خلع کر دیں اور اگر نباہ واصلاح کے امکانات ہوں تو پھر شوہر کو صبر اور حسن معاشرت کی تلقین اور عورت کو اطاعت زوج کی تلقین کر کے مقدمہ ختم کر دیں۔

۴۔ حکمین جو کچھ فیصلہ کریں اس سے قاضی کو آگاہ کر دیں بلکہ قاضی کو اپنی تجویز پیش کر دیں تاکہ قاضی خود فیصلہ کرے۔

فقہ مالکی کا یہ طریقۂ کار تفصیل کے ساتھ علامہ وہبہ الزحیلی کی کتاب الفقہ الإسلامی وادلتہ ۹/۷۰۶۳ نیز شرح دردیر علی مختصر شیخ خلیل ۱/۳۲۹ میں مذکور ہے۔ فقط۔

واللہ تعالی اعلم

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مفتی محمد جعفر ملی رحمانی[1]

## خلع (TRANSACTION)

۱۔ صاحب ”تنویر الابصار“ محمد بن عبد اللہ بن احمد بن محمد بن ابراہیم تمرتاشی رحمہ اللہ خلع کی تعریف یوں فرماتے ہیں: ”خلع یا اس طرح کے کسی اور لفظ سے نکاح کو ختم کردینا جو عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہو“[2]۔

عبد اللہ بن محمود بن مودود الموصلی الحنفی رحمہ اللہ اپنی کتاب ”الاختیار لتعلیل المختار“ میں خلع کی تعریف ان الفاظ میں فرماتے ہیں: ”عورت کے عطا کردہ مال کے عوض رشتۂ زوجیت کو ختم کرنا“[3]۔

فقیہ، عالم بن علاء الاندریتی رحمہ اللہ ”تاتارخانیہ“ میں بحوالہ سغناقی رقم طراز ہیں: ”مرد کا ملکِ نکاح کے مقابلہ عورت سے مال لے کر لفظ خلع کے ذریعہ اسے نکاح سے جدا کردینا“ خلع ہے[4]۔

علامہ وہبی سلیمان غاوجی خلع کو ان الفاظ سے تعبیر کرتے ہیں: ”ملکِ نکاح کے مقابلہ میں مال لینا، یا لفظِ خلع کے ذریعہ ملکِ نکاح کو ختم کردینا“ خلع ہے[5]۔

خلع کی مذکورہ بالا تعریفات سے اتنی بات واضح ہوجاتی ہے کہ: ”عورت سے کچھ لے کر اس کو نکاح سے آزاد کردینے کا نام خلع ہے“[6]۔

۲۔ بعض لوگ جو یہ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت عام حالات میں بھی ہر وقت خلع کا حق رکھتی ہے، مرد چاہے یا نہ چاہے، تو یہ بات درست نہیں ہے۔ ہاں! جب تخالفِ طبائع یا مزاجوں کی عدمِ ہم آہنگی یا کسی اور وجہ سے زوجین میں نباہ دشوار ہوجائے اور شوہر طلاق پر آمادہ نہ ہو، تو شرعاً عورت کے لیے خلع لینا جائز ہے، بشرطیکہ تعدی ونشوز عورت کی جانب سے نہ ہو[7]۔ کیوں کہ خلع باجماعِ امت زوجین کا ایک ایسا

[1] جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کوا، نندربار، مہاراشٹر

[2] (رد المحتار: ۸۵۔۵/۸۳، ۸۷، کتاب الطلاق، باب الخلع، بیروت، نیز دیکھئے: الفقه الحنفي في ثوبه الجديد: ۲/۲۲۶، الخلع، فتح القدير: ۴/۱۸۸، باب الخلع، بيروت، العناية شرح الهداية: ۲/۵۱۹، باب الخلع، البناية شرح الهداية: ۵/۲۹۱، باب الخلع، مكتبه رشيديه كوئته، فتح باب العناية بشرح النقاية: ۲/۱۴۲، فصل في الخلع، دار الأرقم بيروت، تحقيق وتعليق على شرح الزيادات: ۲/۴۶۹، باب الخلع بالمال مجمع الأنهر: ۲/۱۰۲، باب الخلع، الدر المنتقى شرح الملتقى مع المجمع: ۲/۱۰۱، باب الخلع، تبيين الحقائق: ۳/۱۸۲، البحر الرائق: ۴/۱۱۹، النهر الفائق: ۲/۴۳۵، دار الإيمان سهارنفور، الفتاوى الهندية: ۱/۴۸۸، الباب الثامن في الخلع وما في حكمه)۔

[3] ۲۔ ۳/۲۱۶، باب الخلع، نیز دیکھئے: دار الرسالة العالمية، ۳/۱۵۶، دار المعرفة بيروت ”الفقه الحنفي وأدلته“ میں ہے: وقال الحنفية: الخلع إزالة الزوجية بما تعطيه الزوج من المال۔ (۲/۲۲۴، باب الخلع، الجوهرة النيرة: ۲/۲۱۵، كتاب الخلع، دیکھئے: ”معجم لغة الفقهاء“ ص: ۱۹۹، إدارة القرآن كراتشي، المصباح المنير للفيّومي: ص: ۶۸، مكتبة لبنان، عون المعبود: ص: ۹۸۷، باب في الخلع، رقم الحديث: ۲۲۲۰)

[4] (۳/۲۸، الفصل السادس عشر في الخلع، مكتبة دار الإيمان سهارنفور، دیکھئے: ”الموسوعة الفقهية“ ۱۹/۲۳۴، خلع)

[5] ما في ”الكافي في الفقه الحنفي“: ”الخلع شرعاً: أخذ المال بإزاء ملك النكاح أو إزالة ملك النكاح بلفظ الخلع“ ۳/۱۰۱۷، الخلع، مؤسسة الرسالة بيروت)۔

[6] (قاموس الفقہ: ۳/۳۶۲، خلع، کتب خانہ نعیمیہ دیوبند)

[7] (امداد الأحکام: ۲/۴۴۷، فتاوی محمودیہ: ۱۳/۳۴۱، کراچی)

معاملہ ہے، جو زوجین کی باہمی رضامندی پر موقوف ہوتا ہے[1]۔

البتہ حیثیتِ خلع میں فقہاء مجتہدین کا اختلاف ہے کہ خلع کی حیثیت طلاق کی ہے یا فسخ کی؟ تو حضرت عمرؓ، حضرت علیؓ، حضرت عبداللہ ابن مسعودؓ، حضرت سعید ابن مسیبؒ، حسن بصریؒ، عطاءؒ، قاضی شریحؒ، شعبیؒ، ابراہیم نخعیؒ، جابر بن زیدؒ، امام مالکؒ، امام ابوحنیفہؒ، سفیان ثوریؒ، امام اوزاعیؒ اور صحیح قول کے مطابق امام شافعیؒ کا مسلک بھی یہی ہے کہ "خلع طلاق" ہے۔

لیکن حضرت عبداللہ ابن عباسؓ، حضرت عثمان غنیؓ، طاؤسؒ، عکرمہؒ، امام احمد بن حنبلؒ، اسحق بن راہویہؒ، ابوثورؒ اور داؤد ظاہری کا کہنا یہ ہے کہ "خلع فسخ نکاح" ہے اور اس پر طلاق کے احکام جاری نہیں ہوں گے، امام شافعی کا قدیم مذہب بھی یہی تھا، لیکن پھر انہوں نے پہلے مذہب کو اختیار کرلیا تھا (فقہی مقالات: ۲/ ۱۴۲، ۱۴۳)[2]۔

اسی طرح آیت کریمہ: {وللرجال علیهنّ درجة} سے پتہ چلتا ہے کہ بعض معاملات میں جو اختیارات مرد کو حاصل ہیں وہ عورت کو حاصل نہیں ہیں[3]۔

اسی لیے مرد کو بغیر معاوضہ دیئے طلاق دینے کا اختیار حاصل ہے، جب کہ عورت معاوضہ ادا کیے بغیر طلاق حاصل نہیں کرسکتی۔ علامہ ابن رشد مالکیؒ فرماتے ہیں: "بہر حال خلع تو جمہور اس بات پر متفق ہیں کہ وہ طلاق ہی ہے"[4]۔

[1] ما في "المبسوط للسرخسي": "والخلع جائز عند السلطان وغيره) لأنه عقد يعتمد التراضي كسائر العقود وهو بمنزلة الطلاق بعوض. وللزوج ولاية إيقاع الطلاق. ولها ولاية التزام العوض" ۶/۲۰۲، بیروت، ۶/۱۷۳. مطبعة السعادة. نیز دیکھئے: المغني لابن قدامة الحنبلي: ۷/۵۲. مطبعة دار المنار. الجامع لأحكام القرآن للقرطبي: ۳/۱۳۸، دار الكتب المصرية. كتاب الأم للشافعي: ۵/۲۰۰. مكتبة الكليات الأزهرية. بدائع الصنائع ۳/۳۱۵. كتاب الطلاق. بيروت. رد المحتار: ۵/۸۸. باب الخلع. بيروت. فتاوى عثماني: ۲/۴۴۵)۔

[2] ما في "نصب الراية للزيلعي": "رواه عبد الرزاق في "مصنفه" حدثنا ابن جريج عن داود بن أبي عاصم عن سعيد بن المسيب أن النبي ﷺ جعل الخلع تطليقة ۔ انتهى ۔ وكذلك رواه ابن أبي شيبة" ۳/۳۴۸. كتاب الطلاق. باب الخلع. دار الإيمان سهارنفور اور "الفقه الحنفي وأدلته" میں ہے: روي عن علي وعثمان وابن مسعود رضي الله عنهم: أن الخلع تطليقة بائنة ۔ }شرح السنن لأبي داود للخطابي{ ۔ وبه قال الحسن البصري وإبراهيم النخعي وعطاء بن السائب وشريح والشعبي ومكحول والزهري. وبه قال الثوري وأبو حنيفة وأصحابه. وكذلك قال مالك والأوزاعي والشافعي في أحد قوليه وهو أصحهما۔ والله أعلم۔ وروى عبد الرزاق في مصنفه بسنده إلى سعيد بن المسيب: أن النبي ﷺ جعل الخلع تطليقة " ۲/۲۲۴، ۲۲۵. باب الخلع. إدارة القرآن والعلوم الإسلامية كراتشي، نیز دیکھئے: تفسير ابن كثير: ۱/۲۷۵، المكتبة التجارية الكبرى. بداية المجتهد: ۲/۶۹، بذل المجهود: ۸/۲۲۷، ۲۲۸. رقم الحديث: ۲۲۱۲. كتاب الطلاق. باب الخلع. معالم السنن شرح سنن أبي داود: ۳/۲۱۹، ۲۲۰. رقم الحديث: ۱۰۸۹. كتاب الطلاق. باب الخلع. عون المعبود: ص: ۹۸۷. رقم الحديث: ۲۲۲۷. باب في الخلع. المبدع في شرح المقنع: ۷/۲۲۷. الخلع طلاق بائن. "موسوعة مسائل الجمهور في الفقه الإسلامي" ۲/۷۱۹، ۱۸۔ باب في الخلع هل هو فسخ أم طلاق؟ رقم المسئلة: ۱۲۳۸ وغيره۔

[3] وما في "الدر المنثور": "وأخرج عبد بن حميد وابن أبي حاتم عن أبي مالك { وللرجال عليهنّ درجة } ۔ قال: يطلقها وليس لها من الأمر شيء ۔ کہ مرد عورت کو طلاق دے سکتا ہے لیکن عورت کو اس معاملہ میں کوئی اختیار نہیں" ۱/۲۹۴. سورة البقرة/ الآية: ۲۲۸. دار الكتب العلمية بيروت. ۳/۱۲۵. دار الكتب المصرية)۔

[4] ما في "كتاب الأم للشافعي": "وإنما جعلناها تطليقة لأن الله تعالى يقول: { الطلاق مرّتان } ۔ فعقلنا من الله تعالى أن ذلك إنما يقع بإيقاع الزوج. وعلمنا أن الخلع لم يقع إلا بإيقاع الزوج ... وقال أيضاً: وكذلك سيد العبد إن خالع عن عبده بغير إذنه. لأن الخلع طلاق. فلا يكون لأحد أن يطلق عن أحد" ۵/۱۹۸، ۲۰۰. دیکھئے: الانصاف للمرداوی. ۸/۲۹۱. كتاب الخلع. الخلع فسخ أو طلاق. "بداية المجتهد لابن رشد المالكي ۲/۶۹. مكتبة مصطفى البابي. تفسير ابن كثير: ۱/۲۷۵ بحواله: فقهی مقالات)۔

اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد بھی ہے: ''طلاق کا مالک وہی شخص ہے جسے حق جماع حاصل ہے''[1]۔

خلاصۂ کلام یہ کہ جس طرح طلاق دینے کا حق مرد کو حاصل ہے، اسی طرح خلع بھی اس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک کہ شوہر راضی نہ ہو۔

۳۔ اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو، لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کی ظلم و زیادتی کے سلسلہ میں بینہ فراہم نہ ہو تو اس کی گلوخلاصی کی صورت یہ ہوگی کہ حنفی قاضی کو جب تحقیق حال کے بعد شواہد و ثبوت سے یہ ظن غالب ہوجائے کہ عورت اپنے دعوی میں سچی ہے، تو امام مالکؒ کے مسلک پر ان کی تصریحات کے مطابق فیصلہ دے (ماخوذ از ''کتاب الفسخ والتفریق''، ص ۱۴۸، مکتبہ امارت شرعیہ پھلواری شریف پٹنہ)۔

ان کی تصریحات اس بارے میں یہ ہیں: ''مالکیہ کا مذہب یہ ہے کہ اگر شوہر اپنی بیوی کو مار پیٹ کرکے یا مثلاً کسی ناجائز کام کے کرنے پر مجبور کرکے ضرر پہنچائے تو عورت کو حق ہے کہ اپنا معاملہ قاضی کے پاس لے جائے اور اس کو حق ہے کہ قاضی سے شوہر کی تادیب اور زجر کا مطالبہ کرے تاکہ وہ عورت کو تکلیف پہنچانے سے باز رہے، اسی طرح اس کو یہ بھی حق ہے کہ شوہر کی طرف سے طلاق دیئے جانے کا مطالبہ کرے، تو اگر عورت قاضی سے مطالبہ کرے کہ اس کے شوہر کو ایذا رسانی سے روکا جائے تو قاضی اولاً شوہر کو سمجھائے، اس کو یہ بتائے کہ شوہر پر اپنی بیوی کے ساتھ بہترین معاشرت واجب ہے، اور اس کو بتائے کہ عورت کے ساتھ بدسلوکی کے نتیجہ میں دونوں کے درمیان علیحدگی ہوسکتی ہے، جس کے نتیجہ میں بچہ ضائع ہوجائے گا اگر ہو، پھر اگر وعظ و نصیحت سے فائدہ ہوجائے تو ٹھیک ہے، لیکن اگر عورت دوبارہ قاضی کے پاس آئے اور اس کو بتائے کہ شوہر اپنی مار پیٹ سے باز نہیں آیا ہے اور معاملہ واضح نہ ہو تو قاضی دو حکم بھیجے گا، ان دونوں پر واجب ہوگا کہ زوجین کے درمیان اصلاح حال اور آپس میں محبت اور حسن معاشرت پر دونوں کو آمادہ کرنے کی کوشش کریں اور اگر یہ ممکن نہ ہو تو وہ تحقیق کریں کہ زوجین میں سے کس کی طرف سے دوسرے کے حق میں زیادتی ہوتی ہے، اگر زیادتی شوہر کی طرف سے ہو تو دونوں حکم شوہر کی طرف سے زوجہ کو بلا معاوضہ طلاق دے دیں گے، اور اگر زیادتی بیوی کی طرف سے ہو تو حکمین کو دو چیزوں میں ایک کا اختیار ہے:

اول یہ کہ حکمین شوہر کو بیوی کے معاملہ میں امین بنائے یعنی دونوں حکم شوہر کو بیوی کے ساتھ انصاف کرنے اور حسن معاشرت میں امین بنائیں گے۔

دوم یہ کہ عورت کی طرف سے معاوضہ لے کر دونوں کے درمیان تفریق کردیں، اور جائز ہے کہ یہ معاوضہ عورت کے مہر سے جس کو اس نے اپنے شوہر سے لیا ہے کم ہو، اسی طرح یہ بھی جائز ہے کہ اس کے مہر کے برابر یا اس سے زیادہ ہو۔

اور اگر حکمین یہ محسوس کریں کہ زوجین میں سے ہر ایک دوسرے کے ساتھ زیادتی کرتا ہے تو پھر اگر یہ ممکن ہو کہ وہ جان سکیں کہ کس کی طرف سے زیادتی زیادہ ہے، تو جس کی طرف سے زیادتی زیادہ ہوگی وہی تنہا زیادتی کرنے والا سمجھا جائے گا۔

اور اگر حکمین کے لیے یہ جاننا ممکن نہ ہو کہ ان دونوں میں سے کس کی زیادتی زیادہ ہے، یا یہ معلوم ہو کہ ہر ایک کی زیادتی دوسرے کے حق میں برابر ہے تو مذہب میں دو رائیں ہیں: اول یہ کہ حکمین کی ذمہ داری ہے کہ زوجہ کو بلا معاوضہ طلاق دیدیں، دوسری یہ کہ ان دونوں کی ذمہ داری ہے کہ معاوضہ لے کر طلاق دیں، اسی دوسری رائے کے مطابق اکثر علماء کا عمل ہے''[2]۔

[1] ما في القرآن الكريم: {لا جناح عليكم إن طلقتم النساء ما لم تمسوهن أو تفرضوا لهن فريضة}۔ ''تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم ان بیویوں کو جنہیں تم نے نہ ہاتھ لگایا اور نہ ان کے لیے مہر مقرر کیا طلاق دے دو'' سورۃ البقرۃ: ۲۳۶ اور ''أصول الشاشي'' میں ہے: قال صاحب أصول الشاشي: ''نصّ في حكم من لم يسم لها مهر. وظاهر في استبداد المزوج بالطلاق'' ص: ۲۲، فصل في المتقابلات، مکتبہ بلال بکڈپو دہلی، اور ''السنن لابن ماجة'' میں ہے: ''عن عكرمة عن ابن عباس قال: ''أتى النبي صلى الله عليه وسلم رجل فقال: يا رسول الله! سيدي زوجني أمته وهو يريد أن يفرق بيني وبينها، قال: فصعد رسول الله صلى الله عليه وسلم المنبر فقال: يا أيها الناس ما بال أحدكم يزوّج عبده من أمته ثم يريد أن يفرق بينهما. إنما الطلاق لمن أخذ بالساق'' ۱/۱۵۱، باب طلاق العبد، مكتبه بلال ديوبند. فتح القدير: ۳/۴۷۶، كتاب الطلاق. فصل ويقع طلاق كل زوج ... الخ وغیرہ)۔

[2] (ماخوذ از ''کتاب الفسخ والتفریق'': ص ۱۵۱، ۱۵۰، ۱۴۹، مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: موسوعہ فقهيه ۲۹.۵۷ طلاق. حاشيه الدسوقي على الشرح الكبير ۲.۳۴۵ طبع دار الفكر بيروت، المدونة الكبرى ۲.۲۶۷، التاج والإكليل لمختصر خليل على هامشه ۵.۲۶۳، ۲۶۴ مغني المحتاج شرح منهاج الطالبين ۳.۲۰۸ وغیرہ)۔

۴۔ ''شقاق'' کے معنی عداوت، دشمنی، مخالفت کے ہیں، اور چوں کہ یہ باب مفاعلۃ کا مصدر ہے، اس لیے اس کے معنی ہیں ''باہم شقاق میں اس حالت پر ہوجانا کہ ایک شخص ایک شق پر ہو یعنی ایک سرے پر ہو اور دوسرا شخص دوسری شق پر ہو، یعنی دوسرے سرے پر ہو''۔ یعنی دو آدمیوں کے درمیان شقاق (عداوت، دشمنی، مخالفت) نے انتہائی صورت اختیار کرلی ہو (الجامع لأحکام القرآن للقرطبی ۲ر۱۴۲، ۵ر۱۷۴) اسی کو امام راغب نے اپنی کتاب ''مفردات القرآن'' میں ان الفاظ سے تعبیر فرمایا ہے:

''لشقاق المخالفة وكونك في شق غير شق صاحبك''۔ (شقاق کے معنی مخالفت کے ہیں یعنی تم ایک طرف ہو، تو تمہارا ساتھی دوسرے کنارہ) (مفردات القرآن اردو: ص ۵۴۶، نیز دیکھئے: تفسیر مظہری ۲، ۳ر۳۱۳، روح المعانی ۴، ۹ر۳۹، فتح القدیر للشوکانی ۱، ۷ر۳۷، مغنی المحتاج ۳، ۲۶۱ وغیرہ)۔

علامہ عبدالماجد دریابادیؒ فرماتے ہیں: ''شقاق سے مراد ''ایسی کشمکش جسے وہ (میاں بیوی) باہم نہ سلجھا سکیں'' (ماجدی: ص ۱۹۱، حاشیہ نمبر: ۵۳۹)۔

۵۔ قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ نہیں کرسکتا، جیسا کہ صاحب ''احکام القرآن'' ابوبکر الجصاصؒ قرآن کریم کی آیت: { وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها } کے تحت تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں: ''کتاب اللہ، سنت رسول اللہ اور اجماع امت سے یہ بات ثابت ہے کہ حاکم وقت عورت سے مال لے کر اس کے شوہر کو دینے، اور مرد کی توکیل ورضاء کے بغیر اس کی بیوی پر ایقاع طلاق کا اختیار نہیں رکھتا''۔[1]

کیوں کہ اگر حاکم کو یہ اختیار ہوتا تو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بیوی سے ''أتردين عليه حديقته؟'' سے استفہام اور شوہر کو ''طلقها'' یا ''خل سبيلها'' نہ فرماتے بلکہ خود نکاح فسخ فرمادیتے۔ ''قال الإمام أبوبكر الجصاص الرازي رحمه الله تعالى: لو كان الخلع إلى السلطان شاء الزوجان أو أبيا إذا علم أنهما لا يقيمان حدود الله لم يسألهما النبي ﷺ عن ذلك ولا خاطب الزوج بقوله: اخلعها بل كان يخلعها منه ويرد عليه حديقته وإن أبيا أو واحد منهما كما لما كانت فرقة المتلاعنين إلى الحاكم لم يقل للملاعن خلّ سبيلها بل فرق بينهما'' (۱/ ۳۹۵، بحوالہ أحسن الفتاوی: ۵/ ۳۸۶)

سنن بیہقی میں بروایت عبیدہ سلمانی منقول ہے کہ...... ایک مرد اور ایک عورت حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دونوں کے ساتھ بہت سی جماعتیں تھیں، حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حکم دیا کہ ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک عورت کے خاندان سے مقرر کریں، جب یہ حکم تجویز کردیئے گئے تو ان دونوں سے خطاب فرمایا کہ تم جانتے ہو تمہاری ذمہ داری کیا ہے؟ اور تمہیں کیا کرنا ہے؟ سن لو! اگر تم دونوں ان میاں بیوی کو یکجا رکھنے اور باہم مصالحت کرادینے پر متفق ہوجاؤ تو ایسا ہی کرلو، اور اگر تم یہ سمجھو کہ ان میں مصالحت نہیں ہوسکتی یا قائم نہیں رہ سکتی، اور تم دونوں کا اس پر اتفاق ہوجائے کہ ان میں جدائی ہی مصلحت ہے تو ایسا ہی کرلو، یہ سن کر عورت بولی کہ مجھے یہ منظور ہے، یہ دونوں حکم قانون الٰہی کے موافق جو فیصلہ کردیں خواہ میری مرضی کے مطابق ہو یا خلاف مجھے منظور ہے، لیکن مرد نے کہا کہ جدائی اور طلاق تو میں کسی حال گوارا نہ کروں گا، البتہ حکم کو یہ اختیار دیتا ہوں کہ مجھ پر مالی تاوان جو چاہیں ڈال کر اس کو راضی کردیں، حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ نہیں تمہیں بھی ان حکمین کو ایسا ہی اختیار دینا چاہیے جیسا عورت نے دے دیا۔

اس واقعہ سے بعض ائمہ مجتہدین نے یہ مسئلہ اخذ کیا کہ ان حکمین کا بااختیار ہونا ضروری ہے جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فریقین سے کہہ کر ان کو بااختیار بنوایا، اور امام اعظم ابوحنیفہؒ اور حسن بصریؒ نے یہ قرار دیا کہ اگر ان حکمین کا بااختیار ہونا امر شرعی اور ضروری ہوتا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے اس ارشاد اور فریقین سے رضامندی حاصل کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہوتی، فریقین کو رضامند کرنے کی کوشش خود اس کی دلیل ہے کہ اصل سے یہ حکمین بااختیار نہیں ہوتے، ہاں! میاں بیوی ان کو مختار بنادیں تو بااختیار ہوجاتے ہیں۔[2]

البتہ جب مالکیہ کے نزدیک تحکیم شقاق کی بناء پر حکمین کو بدون توکیل تفریق بین الزوجین کا اختیار ہے، اور حکمین اپنی مصلحت کے مطابق جمع وتفریق کا فیصلہ کرسکتے ہیں[3]، درآنحالیکہ حکمین یہ حاکم ہی کے نائب ہوتے ہیں، اور جب حکمین کو بدون توکیل ورضا تفریق کا اختیار حاصل ہے، تو ان کے نزدیک قاضی کو

---

[1] (۲/ ۱۴۲، باب الحكمين كيف يعملان، سورة النساء، الآية/ ۳۵، اس سلسلہ میں مزید صریح دلائل کے لئے دیکھئے: ۲ر۲۴۱، روح المعانی ۵ر۲۷، ۴ر۴۰ طبع زکریا دیوبند، موسوعہ فقہیہ ۲۹ر۵۴، بدایۃ المجتہد ونہایۃ المقتصد ۳ر۱۴۰، کتاب الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۴ر۳۳، مغنی المحتاج ۳ر۲۶۱ وغیرہ)۔

[2] (معارف القرآن: ۷/ ۴۰۴، ۴۰۵، فرید بکڈپو نیو دہلی، قاموس الفقہ: ۳/ ۳۶۶، مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: احکام القرآن الکریم للطحاوی ۲ر۲۴۲، ۲۴۳)۔

[3] (موسوعۃ فقہیہ ۲۹ر۵۴، المدونۃ الکبری ۲ر۲۶۷، احکام القرآن للقرطبی ۵ر۱۴۴، بدایۃ المجتہد ۳ر۱۴۰، جامع الاحکام الفقہیہ ۲ر۲۸۶)

یہ حق بدرجۂ اولیٰ حاصل ہونا چاہیے۔

٦۔ (الف) جن حضرات (مالکیہ) کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں، ان کے یہاں قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے[1]۔

البتہ جب مالکیہ کے نزدیک تحکیم شقاق کی بناء پر حکمین کو بدونِ توکیل تفریق بین الزوجین کا اختیار ہے، اور حکمین اپنی مصلحت کے مطابق جمع وتفریق کا فیصلہ کر سکتے ہیں، درآں حالانکہ حکمین یہ حاکم ہی کے نائب ہوتے ہیں، تو حکمین کی کوشش سے پہلے بھی خود قاضی کو فیصلۂ خلع کا اختیار ہونا چاہیے، کیوں کہ یہ امر معقول نہیں ہوگا کہ نائبین قاضی تو خلع وتفریق کا اختیار رکھیں اور خود قاضی اس اختیار سے محروم ہو۔

(ب) اگر ایک ہی حکم مقرر کیا جائے یا زوجین ایک ہی شخص کے حکم ہونے پر متفق ہو جائیں تو بھی کافی ہے، اس کا فیصلہ نافذ ہوگا، لیکن بہتر یہ ہے کہ دو حکم مقرر کیے جائیں[2]۔

۷۔ زن وشوہر کے شقاق کی صورت میں جب عورت قاضی کے یہاں مقدمہ دائر کرے اور جائز شکایت کی بنا پر شوہر سے تنگ آکر تفریق کا مطالبہ کرے، تو حنفی قاضی معاملہ کی اہمیت کے پیش نظر امام مالک رحمہ اللہ کے مسلک پر ان کی تصریحات کے مطابق فیصلہ دے سکتا ہے، جیسا کہ علامہ شامیؒ نے فقیہ ابو اللیث سمرقندی کے حوالہ سے یہ بات نقل فرمائی ہے کہ: "جب کسی مسئلہ کی بابت مذہبِ امام میں کوئی قول موجود نہ ہو تو مذہبِ مالک کی طرف رجوع کیا جائے گا، اس لیے کہ وہ دیگر مذاہب کی بہ نسبت مذہبِ امام سے اقرب ہے"[3]۔

اسی طرح حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ "الحیلۃ الناجزۃ" میں رقم طراز ہیں: "اگر کسی عورت کا شوہر کسی طریقہ سے نہ مانے اور خلع وغیرہ ممکن نہ ہو اور عورت صبر کی متحمل بھی نہ ہو تو ایسی صورت میں مجبوراً مذہبِ مالکیہ کے مطابق دین دار مسلمانوں کی پنچائیت میں معاملہ پیش کرنے کی گنجائش ہے، اور یہ پنچائیت کم از کم تین دین دار افراد پر مشتمل ہو، اور واقعہ کی تحقیق کے بعد بموافقِ شرع فیصلہ کردے تو یہ فیصلہ فیصلۂ قاضی کے قائم مقام ہوگا" (ص ر ٦٣)۔ ☆☆☆

---

[1] ما في "الموسوعة الفقهية": ونص جمهور فقهاء المالكية والشافعية على أن بعث الحكمين واجب على الحاكم أو القاضي. لأن آية بعث الحكمين محكمة غير منسوخة، فالعمل بها واجب. ولأنه من باب دفع الظلمات. وهو من الفروض العامة على القاضي. (۴۰/۳۰۹. نشوز. الخطاب ببعث الحكمين وحكمه)

ما في "مواهب الجليل لشرح مختصر خليل": قوله: (وإن أشكل بعث حكمين). اللخمي: إذا اختلف الزوجان وخرجا إلى ما لا يحل من المشاتمة والوثوب كان على السلطان أن يبعث حكمين ينظران في أمرهما وإن لم يترافعا ويطلبا ذلك منه.

(۵/۲٦۳، ۲٦۴. كتاب النكاح. فصل في القسم بين الزوجات. وكذا في التاج والإكليل لمختصر خليل على هامش مواهب الجليل: ۵/۲٦۳، ۲٦۴. كتاب النكاح. فصل في القسم بين الزوجات. جواهر الإكليل شرح مختصر خليل: ۱/۳۲۸. دار الفكر. نهاية المحتاج: ٦/۳۸۵. مصطفى الحلبي. مغني المحتاج شرح المنهاج: ۳/۲٦۱. دار الفكر. كتاب الأم للشافعي: ۵/۱۹۴. دار المعرفة بيروت)

[2] ما في "الجامع لأحكام القرآن للقرطبي": ويجزئ إرسال الواحد. لأن الله سبحانه حكم في الزنا بأربعة شهود. ثم قد أرسل النبي ﷺ إلى المرأة الزانية أنيساً وحده ... وكذلك قال عبد الملك في المدونة. قلت: وإذا جاز إرسال الواحد فلو حكم الزوجان واحداً لأجزأ. وهو بالجواز أولى إذا رضيا بذلك ... فإن أرسل الزوجان حكمين وحكما نفذ حكمهما. لأن التحكيم عندنا جائز. وينفذ فعل الحكم في كل مسألة. (۵/۱۷۷، ۱۷۸)

(جامع الأحكام الفقهية للقرطبي: ۲/۲۸٦. مسألة جواز تحكيم الواحد بين الزوجين الخ. رقم المسئلة: ۱۲۲٦)

ما في "المدونة الكبرى": قلت: فإذا كان ذلك منهم إلى رجل واحد اجتمعوا عليه. هل يكون بمنزلة الحكمين لهما جميعاً؟ قال: نعم. إنما هي من أمورهما التي لو أخذها دون من يحكم فيها كان ذلك لهما جميعاً. فكذلك هي إلى من جعلاها إليه إذا كان يستأهل أن يكون ممن يجعل ذلك إليه" (۲/۲٦۷، ۲٦۸. كتاب إرخاء الستور. ما جاء في الحكمين)

ما في "الموسوعة الفقهية": اختلف الفقهاء في إقامة حكم واحد بين الزوجين في حال الشقاق. فقال المالكية: للزوجين إقامة حكم واحد من غير رفع للحاكم يكون عدلا رشيداً ذكراً فقيهاً بما بعث له ويفعل ذلك الحكم ما يفعله الحكمان من الإصلاح أو التطليق بغير مال أو بمال. (۴۰/۳۱۴. إقامة حكم واحد. نشوز)

[3] ما في "حاشية ابن عابدين": وذكر الفقيه أبو الليث في "تأسيس النظائر" أنه إذا لم يوجد في مذهب الإمام قول في مسألة يُرجع إلى مذهب مالك. لأنه أقرب المذاهب إليه" (۹/٦۵۲. قسم الأحوال الشخصية. مكتبة دار الثقافة والتراث بدمشق سوريا)۔

# شقاق بین الزوجین

ڈاکٹر شاہجہاں ندوی[1]

## تمہید:

نکاح قیامت تک نسل انسانی کی بقا کا ضامن اور خاندن کی تشکیل کی بنیاد ہے، لہٰذا انتہائی پاکیزہ، مقدس اور مضبوط و متین رشتہ ہے جو عمر بھر کے لیے ہوتا ہے، چنانچہ اس عقد کو ختم کرنے میں عجلت اور جلد بازی نہیں ہونی چاہئے، اور چھوٹی چھوٹی سی بات کو وجہ فرقت نہیں بنانا چاہئے، جیسے نکاح کے وقت دونوں کم تعلیم یافتہ تھے، لیکن مستقبل میں شوہر تو تعلیم میں آگے نہ بڑھ سکا، لیکن بیوی تعلیم میں بہت آگے بڑھ گئی، دونوں میں تعلیمی اعتبار سے کوئی نسبت نہیں رہی، ایسی صورت میں عورت کو ذہنی کرب میں مبتلا نہیں رہنا چاہئے، بلکہ سوچنا چاہئے کہ جس شوہر کے ساتھ میں اپنی زندگی کا ایک قیمتی حصہ گزار چکی ہوں، اب پوری زندگی اسی کے ساتھ گزارنا ہے اور مجھے چھوٹی چھوٹی بات کو وجہ فرقت نہیں بنانا چاہئے، چنانچہ حضرت ثوبانؓ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "المختلعات هن المنافقات" (سنن ترمذی حدیث نمبر: ۱۱۸۶، اور یہ "حسن لغیرہ" درجہ کی حدیث ہے)۔ (بے وجہ خلع طلب کرنے والی عورتیں عملی اعتبار سے منافق ہیں)۔ اور حضرت ابوہریرہؓ سے مرفوع روایت ہے: "المنتزعات والمختلعات هن المنافقات" (مسند احمد، حدیث نمبر ۹۳۵۸، وسنن نسائی ۶ / ۱۶۸، حدیث نمبر ۳۴۶۱) (ناحق شوہر کی اطاعت سے دست کش ہونے والیاں اور بے وجہ خلع طلب کرنے والیاں درحقیقت منافق ہیں)۔

اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''أيما امرأة سألت زوجها طلاقاً في غير بأس. فحرام عليها رائحة الجنة'' (سنن ابوداود، کتاب الطلاق، باب فی الخلع حدیث نمبر ۲۲۲۶، وسنن ترمذی کتاب الطلاق، حدیث نمبر ۱۱۸۷، ومسند احمد حدیث نمبر ۲۲۳۷۹، عن ثوبان رضی اللہ عنہ، واسنادہ صحیح) (جو عورت بے وجہ اپنے شوہر سے طلاق طلب کرے، اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے)۔

ہاں البتہ اگر شوہر کی طرف سے بیوی کے جسم یا ذات کو اذیت یا تکلیف لاحق ہو یا اس کی طرف سے ایسی اذیت سے دوچار ہو، جو اسے ہلاکت کی زد میں لے آئے، اور اس طرح کی حرکت، یا فعل، یا قول یا صورت اس سے ناحق اور قصداً صادر ہو، خواہ وہ مادی ضرر ہو، جیسے ہاتھ یا ڈنڈے وغیرہ سے مارنا، اور بدن میں زخم پیدا کرنا، یا دانت کاٹ کر زخمی کر دینا یا کسی عضو کو توڑ دینا یا اس کے جسم پر گرم پانی ڈال دینا وغیرہ، یا معنوی یا نفسیاتی ضرر ہو، جو بیوی کے ذہنی کرب کا ذریعہ ہو، جیسے شوہر بیوی یا اس کے والدین کو سب وشتم کرتا ہو، یا کتے یا گدھے وغیرہ سے تشبیہ دیتا ہو، یا اس کے ساتھ گفتگو نہ کرتا ہو، یا اس کے بستر پر نہ سوتا ہو اور مرض وغیرہ وجہ شرعی کے بغیر اس سے وطی نہ کرتا ہو، یا اس کے سامنے چیخ وپکار مچاتا ہو، یا اس کی بات بالکل نہ سنتا ہو، یعنی اس کے ساتھ ردی شئ کی طرح برتاؤ کرتا ہو، تو ایسی صورت میں ضرر کی وجہ سے بیوی تفریق طلب کر سکتی ہے۔

خیال رہے کہ ضرر کی وجہ سے تفریق کے جواز میں سب سے زیادہ وسعت مالکیہ کے نزدیک ہے، دردیر مالکی تحریر کرتے ہیں ''ولها أي للزوجة التطليق على الزوج بالضرر، وهو ما لايجوز شرعاً كهجرها بلا موجب شرعي، وضربها كذلك وسبها وسب أبيها نحو: يا بنت الكلب، يا بنت الكافر، يا بنت الملعون، كما يقع كثيراً من رعاع الناس، ويؤدب على ذلك زيادة على التطليق: وكوطئها في دبرها'' (الدردير المالكي، أبو البركات أحمد بن محمد العدوي: ۱۲۰۱ھ. الشرح الكبير. فصل إنما يجب القسم للزوجات في المبيت من كتاب النكاح، ۲/۳۴۵، ط: الشاملة)۔

اور خطاب مالکی تحریر کرتے ہیں: ''ولها التطليق بالضرر قال ابن فرحون: من الضرر قطع كلامه عنها، وتحويل وجهه في الفراش عنها، وإيثار امرأة عليها وضربها ضربا مؤلما'' (الحطاب المالكي. شمس الدين. أبو عبد الله محمد بن محمد (۹۵۴ھ)

[1] ☆ استاذ حدیث وفقہ جامعہ اسلامیہ، شانتاپورم، پٹی کاڈ، مالاپورم، کیرالا

''مواهب الجليل شرح مختصر خليل، فصل في القسم بين الزوجات، من كتاب النكاح ۵/ ۲۶۵، ط: دار عالم الكتب، بيروت ۱۹۲۳ـ ۲۰۰۳م)۔
(اور ضرر کی وجہ سے بیوی کو طلاق دینے کا حق ہے، ابن فرحون کہتے ہیں: ضرر میں سے اس سے گفتگو منقطع کر لینا ہے، اور بستر پر اس سے رخ پھیر لینا ہے، اور اس پر کسی دوسری عورت کو ترجیح دینا ہے، اور اسے دردناک مار مارنا ہے)۔

اسی طرح کبھی میاں بیوی میں مخالفت، عداوت اور نزاع کی کیفیت پیدا ہوجاتی ہے جو انتہائی ناپسندیدہ شئ ہے اور ازدواجی رشتہ کو توڑ دینے والی ہے، اس صورت میں شریعت اسلامیہ نے اس کیفیت کے حل کے طور پر سب سے پہلے یہ کوشش کی ہے کہ حتی الامکان نزاع وشقاق کے اسباب کو ختم کرنے کے لئے احتیاطی تدبیریں اختیار کی جائیں، چنانچہ اس نے شقاق سے بچنے کی راہیں درج ذیل طریقے سے متعین کی ہیں:

## الف۔ میاں بیوی کے حقوق کی شناخت:

شریعت اسلامیہ نے اس بات کو واضح کردیا ہے کہ میاں بیوی دونوں پر ایک دوسرے کے حقوق ہیں، لہٰذا ہر فریق کو دوسرے فریق کے حقوق کی رعایت کرنی ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''ولهن مثل الذي عليهن بالمعروف، وللرجال عليهن درجة'' (البقرہ: ۲۲۸) (اور ان عورتوں کے لیے دستور کے مطابق اسی طرح حقوق ہیں، جس طرح دستور کے مطابق ان پر ذمہ داریاں ہیں، ہاں مردوں کے لیے ان پر ایک درجہ ترجیح کا ہے)۔

چنانچہ دونوں پر لازم ہے کہ اپنے حقوق کے ساتھ ذمہ داریوں کو بھی نبھائیں، تاکہ نزاع کے اسباب دور ہوں۔

**ب۔ بھلے طریقہ سے زندگی بسر کرنے کا حکم:** ...... برے طریقہ سے ازدواجی زندگی بسر کرنے سے نزاع کا بیج پڑتا ہے اور عورت کی نفسیات پر اس کا برا اثر ہوتا ہے، اسی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے شوہروں کو اچھی طرح ازدواجی زندگی بسر کرنے کا حکم دیا ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: وعاشروهن بالمعروف'' (۴.النساء: ۱۹) (اور ان کے ساتھ معقول طریقے کا برتاؤ کرو)۔

## ج۔ عورت کو شوہر کے عظیم حقوق کی ادائیگی کی تاکید:

شریعت اسلامیہ نے عورت پر تاکید کی ہے کہ وہ شوہر کے عظیم حقوق کو پہچانے اور انہیں لازماً ادا کرے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''الرجال قوامون على النساء، بما فضل الله بعضهم على بعض'' (۴.النساء: ۳۴) (مرد عورتوں کے سرپرست ہیں، بوجہ اس کے کہ اللہ نے ایک کو دوسرے پر فضیلت بخشی ہے)۔

اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا ''أي الناس أعظم حقا على المرأة؟ قال: زوجها. قلت: فأي الناس أعظم حقا على الرجل؟ قال: أمه'' (اخرجه الحاكم في المستدرك رقم: ۷۲۹۹، والنسائي في الكبرى رقم: ۹۱۴۸، واخرجه البزار كما في مجمع الزوائد ۴/ ۳۰۹، وإسناده صحيح)۔ (عورت پر لوگوں میں سب سے زیادہ کس کا حق ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا، اس کے شوہر کا، میں نے پوچھا، سو مرد پر لوگوں میں سب سے زیادہ کس کا حق ہے، تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب دیا، اس کی ماں کا)۔

## د۔ ناپسندیدگی کے تقاضے کو قبول نہ کرنا:

شریعت اسلامیہ نے شوہر کو خبردار کیا ہے کہ ممکن ہے کہ جس بیوی کو تم ناپسند کر رہے ہو اس کی طرف سے زبردست خیر حاصل ہو، لہٰذا ناپسندیدگی کے تقاضے کو قبول نہ کرکے اس سے متوقع خیر کے تقاضے کو قبول کرے، ارشاد الٰہی ہے: ''فإن كرهتموهن فعسى أن تكرهوا شيئا، ويجعل الله فيه خيراً كثيرا'' (۴.النساء: ۱۹) (اور اگر ان کو ناپسند کرتے ہو تو بعید نہیں کہ ایک چیز کو تم ناپسند کرو، اور اللہ (تمہارے لیے) اس میں بہت بڑی بہتری پیدا کردے)۔

اور ظاہر ہے کہ اس قیمتی ہدایت کا ایک مسلمان شوہر پر گہرا اثر ہوگا جس سے متاثر ہوکر وہ برے طریقہ سے برتاؤ کرنے سے باز رہے گا، اور شقاق کی صورت پیدا نہ ہوگی۔

**ہ۔ شوہر کے اعراض کے وقت بیوی کی صلح جوئی:** ...... اگر شوہر کی طرف سے اعراض ہو تو شقاق کے اسباب ختم کرنے اور رشتۂ ازدواج کو برقرار رکھنے کے لیے عورت کو چاہئے کہ اپنے سارے حقوق کے مطالبہ میں سختی نہ برتے، بلکہ مصالحت کے ساتھ زندگی گزارے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''وإن امرأة

خافت من بعلها نشوزاً أو إعراضا، فلا جناح عليهما أن يصلحا بينهما صلحا، والصلح خير، وأحضرت الأنفس الشح. وإن تحسنوا وتتقوا، فإن الله كان بما تعملون خبيرا) (۴۔النساء: ۱۲۸) (اور اگر کسی عورت کو اپنے شوہر سے بیزاری یا بے پروائی کا اندیشہ ہو، تو اس بات میں کوئی حرج نہیں کہ دونوں آپس میں کوئی سمجھوتا کرلیں، اور سمجھوتا ہی بہتر ہے، طبیعتوں میں حرص رچی بسی ہوئی ہے، اور اگر تم حسن سلوک کرو گے اور تقویٰ اختیار کرو گے تو جو کچھ کرو گے اللہ اس سے اچھی طرح باخبر ہے)۔

**بیوی کے اعراض کے وقت شوہر کی تدبیر:**...... اگر بیوی شوہر کی اطاعت سے نکل جائے، تو ایسی صورت میں سب سے پہلے شوہر اچھے ڈھنگ سے بیوی کو نصیحت کرے، اور نافرمانی کی صورت میں اس پر اللہ کے غضب سے ڈرائے، سو اگر یہ طریقہ مؤثر نہ ہو تو اس کی خوابگاہ چھوڑ دے، اور اگر یہ بھی مفید نہ ہو تو تادیب واصلاح کے ارادہ سے ہلکی پھلکی مار لگائے، سو ممکن ہے کہ اس تادیب سے بیوی کی اصلاح ہوجائے، اور شقاق کے اسباب ختم ہوجائیں، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''والتی تخافون نشوزهن فعظوهن واهجروهن في المضاجع، واضربوهن. فإن أطعنكم فلا تبغوا عليهن سبيلا، إن الله كان عليا كبيرا'' (۴۔النساء: ۳۴)۔

**تحکیم:**

اگر یہ احتیاطی وسائل شقاق کے پیدا نہ ہونے یا پیدا ہونے کے بعد دور کرنے میں کارگر نہ ہوں، تو پھر اصلاح کی خاطر دو حکم کو بھیجا جائے، ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها'' (۴۔النساء: ۳۵) (اور اگر تمہیں میاں بیوی کے درمیان افتراق کا اندیشہ ہو، تو ایک پنچ مرد کے لوگوں میں سے مقرر کرو، اور ایک پنچ عورت کے لوگوں میں سے، اگر دونوں اصلاح کے طالب ہوئے، تو اللہ ان کے درمیان سازگاری پیدا کردے گا، بے شک اللہ علم والا اور باخبر ہے)۔

اس آیت سے ظاہر ہے کہ ان حکموں (پنچوں) کا سارا اختیار اصلاح حال کی کوشش ہی تک محدود ہے۔

اس تمہید کے بعد سوالات کے جوابات تحریر کئے جارہے ہیں:

**''خلع'' کی لغوی واصطلاحی تعریف:**

لغت میں ''خلع'' خاء کے ضمہ کے ساتھ اتار دینا اور زائل کرنا کے معنی میں ہے اور اصطلاح شرع میں اس مال کے بدلہ جو بیوی شوہر کو دے، مخصوص الفاظ کے ذریعہ ملکیت نکاح ختم کردینے کا نام ہے، مذاہب فقہیہ میں اس کی مختلف الفاظ میں تعریف کی گئی ہے۔

ان تمام تعریفوں کا خلاصہ یہ ہے کہ ''خلع'' میاں بیوی کی باہمی رضامندی سے واقع ہونے والی فرقت ہے جو اس عوض کے بدلہ ہوتی ہے جو بیوی اپنے شوہر کو دیتی ہے، چنانچہ خلع طلاق کی طرح ہے کہ اس سے ازدواجی تعلق ختم ہوجاتا ہے، لیکن وہ طلاق سے اس بات میں مختلف ہے کہ خلع کا واقع ہونا میاں بیوی کی رضامندی اور بیوی کے اپنے شوہر کو مال دینے پر موقوف ہے، لیکن طلاق بیوی کی طرف سے عوض کے بغیر صرف شوہر کے ارادہ سے تصرف کرنے کا نام ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: تنویر الابصار مع الدر المختار باب الخلع ۵ / ۸۳ ـ ۸۷، فتح القدیر باب الخلع ۴ / ۵۸ طبع بیروت، الشرح الکبیر فصل فی الکلام علی الخلع ۲ / ۳۴۷، مغنی المحتاج کتاب الخلع ۳ / ۲۶۲، کشاف القناع کتاب الخلع ۳ / ۱۳۶)۔

۲۔ پیچھے (خلع) کی ذکر کردہ تعریفوں سے واضح ہے کہ خلع باہمی رضامندی پر موقوف ہے، اور عورت کو خلع لینے کا حق ہے، لیکن جبکہ شوہر راضی ہو، ''المبسوط'' میں ہے: ''الخلع عقد معاوضة'' (المبسوط، باب الخلع، ۶ / ۲۴۳، ط: ۱، دار الفكر، بيروت ۱۴۲۱ھ - ۲۰۰۰م)۔ خلع معاوضہ کا عقد ہے، اور ظاہر ہے کہ عقد معاوضہ باہمی رضامندی پر موقوف ہوتا ہے، اور ''البحر'' میں ''البزازیہ'' کے حوالہ سے ہے: ''ادعى الخلع على حالها، والمرأة تنكر يقع الطلاق بإقراره، والدعوى في المال على حالها، وعكسه لايقع'' (البحر الرائق باب الخلع ۴ / ۱۴۴) (شوہر نے بیوی کی حالت کے بارہ میں خلع کا دعویٰ کیا، اور عورت انکار کررہی ہے، تو اس کے اقرار کی وجہ سے طلاق پڑجائے گی، اور مال کا دعویٰ اپنی حالت پر رہے گا، اور برعکس صورت میں طلاق واقع نہیں ہوگی)۔

اگر عورت کو شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع لینے کا حق ہوتا تو عورت کے خلع کا دعویٰ کرنے سے خلع ہوجاتا، خواہ شوہر منکر ہی کیوں نہیں ہوتا، لیکن حکم اس

طرح نہیں ہے، اس سے پتہ چلا کہ "خلع" شوہر کی رضامندی پر موقوف ہے۔

چنانچہ امام شیرازی شافعی (المہذب) میں تحریر کرتے ہیں: ''ولأنه أي الخلع رفع عقد بالتراضي'' (أبو اسحاق إبراهيم بن علی بن یوسف الشیرازی ''المهذب مع المجموع''. کتاب الخلع ١٦/٣، ط: الشاملة) (اور اس لیے کہ وہ یعنی خلع عقد کو باہمی رضامندی سے ختم کرنا ہے)۔ لہٰذا شوہر کی رضامندی کے بغیر عورت کو خلع لینے کا حق حاصل نہیں ہے، اگر کوئی یہ سمجھتا ہے کہ عورت کو شوہر کی رضامندی کے بغیر خلع لینے کا حق حاصل ہے، تو یہ بات غلط ہے۔

۳۔ اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر و بیزار ہو، لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو، اور عورت کے پاس شوہر کے ظلم و زیادتی کے سلسلہ میں بینہ فراہم نہ ہوں تو اس کی گلوخلاصی کی درج ذیل صورت ہوگی:

پہلے تو قاضی شوہر کو سمجھا بجھا کر طلاق یا خلع پر راضی کرلے، لیکن اگر کسی طرح راضی نہ ہو تو قاضی شوہر کو حکم دے کہ اسے نیک لوگوں کے درمیان رکھے، اور ان لوگوں کو ان دونوں کی خبر کی تفتیش اور ضرر کا پتہ لگانے کا مکلف کرے، اور اگر اس طریقہ سے بھی پتہ نہ لگے، تو دو حکم بھیج کر صورت حال کی تحقیق کرے، پھر ظلم ثابت ہونے پر تفریق کردے، فقہاء مالکیہ نے اس پر تفصیلی کلام کیا ہے (دیکھئے: التاج والإکلیل لمختصر خلیل، کتاب القسم والنشوز ۲۹۷/۵، ط: الشاملة)۔

اور اگر حکم کے ذریعہ تحقیق حال ہوجائے اور شوہر کی جانب سے ضرر ثابت ہوجائے اور عورت تفریق کی طالب ہو تو قاضی تفریق کردے، اور اس صورت میں تفریق کے مطالبہ کے لیے راجح قول کے مطابق ضرر کا مکرر ہونا بھی شرط نہیں ہے، بلکہ ایک مرتبہ ہونا بھی کافی ہے، "مختصر خلیل" اور اس کی شرح "الشرح الکبیر" میں ہے: ''ولها التطليق على الزوج بالضرر. ولو لم تشهد البينة بتكرره'' (الشرح الكبير فصل إنما يجب القسم للزوجات في المبيت ٣٤٥/٢)۔

اور دسوقی مالکی نے اس قول پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے "مصنف کا قول: اگرچہ گواہ اس کے مکرر ہونے کی گواہی نہ دیں، بلکہ اس بات کی گواہی دیں کہ ضرر ایک مرتبہ واقع ہوا ہے، تو عورت مشہور قول کے مطابق طلاق لے سکتی ہے" (حاشیۃ الدسوقی، فصل إنما یجب القسم ...... الکلام علی أحکام النشوز ۳۴۵/۲)۔

خلاصہ یہ کہ شوہر بیوی کو تکلیف دہ باتیں کہہ کر ذہنی ایذاء پہنچائے، اور بیوی ذہنی و جسمانی ایذاء رسانی کی شکایت کرے اور تفریق کا مطالبہ کرے، تو قاضی شوہر کے اقرار یا محل واقعہ پر موجود دو مرد گواہوں کے ذریعہ یا کم سے کم دو ایسے مرد گواہوں کی گواہی پر جنہوں نے ذہنی ایذاء رسانی یا جسمانی ایذاء رسانی کی بات شہرت یعنی متعدد مردوں اور عورتوں سے سن رکھی ہو، اور گواہی شبہ سے محفوظ ہو یعنی سننے والے وہاں کی زبان اچھی طرح سمجھتے ہوں، اور دعوی کرنے والی عورت گواہوں کی گواہی کے ساتھ قسم بھی کھائے، تفریق کردے، اور اگر معاملہ مبہم ہو تو قاضی حکمین کے ذریعہ تحقیق کرائے اور شوہر کی جانب سے ضرر کا پتہ لگنے پر تفریق کردے۔

ذکر کردہ شرائط کے ساتھ تفریق مالکیہ کا راجح مسلک ہے (دیکھئے: "الشرح الکبیر" باب الشہادات، مراتب الشہادۃ ۲۸۱/۴)۔ جبکہ میرے نزدیک اگر صرف صالح عورتیں اور خادمائیں جن کا عورت کے پاس بکثرت آنا جانا ہو، ضرر کی گواہی دیں، تو معتبر ہے (مواہب الجلیل، کتاب الطلاق، باب فی الطلاق ۲۹۴/۵)۔

زین الہندی کا قول ہے کہ اگر نیک عورتیں اور خادمائیں جو عورت کے پاس بکثرت آتی جاتی ہوں، گواہی دیں، تو جائز ہے۔

## ۴۔ شقاق کی لغوی اور اصطلاحی تعریف:

"شقاق" باب مفاعلت سے ہے، اس کے لغوی معنی: "سخت دشمنی اور مخالفت" کے ہیں، بولا جاتا ہے ''شاقه مشاقة وشقاقا. أي خالفه مخالفة'' (یعنی اس نے اس کی مخالفت کی)، اور شقاق دو فریق کی دشمنی اور دو فرد کی مخالفت کو بھی کہتے ہیں (لسان العرب ۱۱۲/۸، مفردات غریب القرآن للأصفہانی ص: ۲۶۴)۔

اور اس کی اصل شق سے ماخوذ ہے، جس کے معنی گوشہ اور کنارہ کے ہیں، سو گویا ہر فریق اپنے مخالف فریق کے گوشہ سے ہٹ کر دوسرے کنارہ میں چلا جاتا ہے، یا شق العصا بینهم (ان کے درمیان انتشار پیدا کرنا) سے ماخوذ ہے، اس صورت میں اس کا مفہوم ہوگا "باہمی انتشار میں پڑ جانا" اور باہم دشمنی کرنا "مجازی معنی" ہوں گے (لسان العرب ۱۱۲/۸)۔

### مفسرین کے نزدیک "شقاق" سے مراد:

اللہ تعالیٰ کے ارشاد "وإن خفتم شقاق بينهما، فابعثوا حكماً من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحاً يوفق الله" میں شقاق سے کیا مراد ہے؟

اس سلسلہ میں ابوجعفر محمد بن جریر طبری (ت: ۳۱۰ھ) رقم طراز ہیں: "وذلك مشاقة كل واحد منهما صاحبه. وهو إتيانه ما يشق عليه من الأمور. فأما من المرأة، فالنشوز وتركها أداء حق الله عليها. الذى ألزمها الله لزوجها. وأما من الزوج. فتركه إمساكها بالمعروف، أو تسريحها بإحسان و "الشقاق" مصدر من قول القائل: "شاق فلان فلانا" إذا أتى كل واحد منهما إلى صاحبه ما يشق عليه من الأمور. "فهو يشاقه مشاقة وشقاقا" وذلك قد يكون عداوة" (جامع البيان فى تأويل القرآن ۴۷/۴، ط: ۱، دار الكتب العلمية. بيروت) (اور یہ دونوں میں سے ہر ایک کا اپنے ساتھی کی مخالفت کرنا ہے، اور وہ اس کا ایسی چیز کا ارتکاب کرنا ہے جو دوسرے پر شاق گزرے، سو بہر حال عورت کی طرف سے تو وہ عدم اطاعت اور اللہ تعالیٰ نے اس کے شوہر کے لیے اس پر اپنے جس حق کی ادائیگی لازم کی ہے، اسے ترک کرنا ہے، اور بہر حال شوہر کی جانب سے تو وہ اس کا بھلے طریقہ سے اس کو رکھنے یا بھلائی کے ساتھ اسے علیحدہ کرنے کو چھوڑنا ہے، اور "شقاق" ہے جبکہ دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی کے حق میں ایسی چیز کا ارتکاب کرے، جو اس پر دشوار گزرے، اور مضارع کی صورت میں "يشاقه وشقاقا" (وہ اس کے حق میں دشوار چیز کا ارتکاب کر رہا ہے) بولتے ہیں، اور یہ کبھی عداوت کی بنا پر بھی ہوتا ہے)۔

اور امام رازی تحریر کرتے ہیں: "شقاق کی دو تاویلیں ہیں: ان دونوں میں سے ایک یہ ہے کہ ان میں سے ہر ایک ایسی چیز کا ارتکاب کرے جو اس کے ساتھی کو شاق گزرے، اور دوم یہ کہ دونوں میں سے ہر ایک دشمنی اور باہمی جدائی کے ذریعہ ایک کنارہ میں ہو جائیں" (مفاتيح الغيب ۷۳/۴، ط: ۱، دار إحياء التراث العربي، بيروت ۱۴۱۵ھ - ۱۹۹۵م)۔

خلاصہ یہ کہ شقاق کا مقصود یہ ہے کہ میاں بیوی میں سے ہر ایک وہ کام کرے جو دوسرے کو دشوار گزرے، یا دونوں میں سے ہر ایک دشمنی اور باہمی دوری وجدائی کے ذریعہ مخالف گوشہ میں ہو جائیں، اور یہ دونوں معنی باہم لازم وملزوم ہیں، کیونکہ ہر ایک کا ایسا کام کرنا جو دوسرے کے لیے شاق ہو، اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ دونوں میں سے ہر ایک دشمنی اور جدائی کی مقدار میں اختلاف کے باوجود، دشمنی اور جدائی کے سبب مخالف گوشہ میں ہو جائیں گے اور مخالف پہلو اختیار کریں گے۔

## شقاق کے تحقیق میں اشتراک:

شقاق باب مفاعلت کا مصدر ہے، اور مفاعلت کی خاصیت "اشتراک" ہے، جیسے مقاتلۃ (باہم لڑائی کرنا) "منازعۃ" (باہم جھگڑا کرنا) لیکن کبھی مفاعلت فرد واحد کے لیے بھی استعمال ہوتی ہے، گویا اشتراک اس کی لازمی صفت نہیں ہے، جیسے عاقبت اللص (میں نے چور کو سزا دی) اور ارشاد باری تعالیٰ ہے: "يخادعون الله" (۲. البقرة: ۹) (لوگ اللہ کو دھوکہ دینا چاہتے ہیں)۔

چنانچہ "شقاق" کے تحقق میں اشتراک کی ضرورت نہیں ہے، لیکن قرآن کریم نے "بينهما" (دونوں کے درمیان مخالفت پیدا ہو جائے) کا استعمال عرف وعادت کے پیش نظر کیا ہے کہ ایک شخص جب دشمنی کا رویہ اپناتا ہے، تو دوسرا شخص یا فریق خود بخود اس کا مخالف رویہ اپنانے لگتا ہے، اسی لیے ہم دیکھتے ہیں کہ قرآن کریم میں یہ استعمال بکثرت پایا جاتا ہے، جیسا کہ ارشاد الٰہی ہے: "فإن تولوا فإنما هم في شقاق" (۲. البقرة: ۱۳۷) (اور اگر وہ اعراض کریں، تو پھر وہ درپے مخالفت ہیں)۔ چنانچہ اس آیت میں اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے اشتراک کا تصور ناممکن ہے۔

**شقاق کا حقیقی مطلب اور صحیح مراد:**...... خلاصہ یہ کہ شقاق سے مراد یہ ہے کہ میاں بیوی باہم یا کوئی ایک دوسرے سے سخت متنفر ہو جائے، اور ان کے درمیان باہمی محبت اور الفت کی فضا ختم ہو کر دشمنی اور مخالفت کی فضا قائم ہو جائے۔

## شقاق کی وجہ سے زوجین کے درمیان تفریق:

میاں بیوی کے درمیان شقاق پیدا ہو جانے کی وجہ سے قاضی یا اس کے مقرر کردہ حکم اصلاح کی کوشش ناکام ہونے کے بعد تفریق کرنے کا اختیار رکھتے ہیں یا نہیں؟ اس سلسلہ میں دو مختلف فقہی رائیں ہیں، جو درج ذیل ہیں:

۱- حنفیہ، ظاہریہ، راجح قول کے مطابق شافعیہ، عطاء اور حسن بصری کا مسلک یہ ہے کہ شوہر کے طلاق دینے اور بیوی کے خلع کرنے کی اجازت کے بغیر قاضی

یا حکم کو تفریق کا اختیار نہیں ہے، اور یہی امام احمد بن حنبل کی ایک روایت ہے جو حنابلہ کے نزدیک راجح ہے اور یہی جعفریہ کا مسلک ہے، امام جصاص رازی تحریر کرتے ہیں:

''دونوں حکم کو اختیار نہیں کہ زوجین کے درمیان تفریق کردے، مگر یہ کہ شوہر راضی ہو، اور ایسا اس وجہ سے ہے کہ اس بات میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ شوہر اگر بیوی کے ساتھ بدسلوکی کا اقرار کرے، تو ان دونوں کے درمیان تفریق نہیں کی جائے گی، اور حاکم اس کو اسے طلاق دینے پر دو حکم بھیجنے سے پہلے مجبور نہیں کرے گا، اور ایسے ہی اگر بیوی شوہر کی نافرمانی کا اقرار کرے تو حاکم اسے خلع اور اپنے مہر واپس کرنے پر مجبور نہیں کرے گا، سو جب دو حکم بھیجنے سے پہلے ان دونوں کا ایسا حکم ہے، تو ایسا ہی حکم دو حکم بھیجنے کے بعد ہوگا، اور ان دونوں کی طرف سے شوہر کی رضامندی اور اس کے وکیل بنانے کے بغیر طلاق واقع کرنا، اور عورت کی رضامندی کے بغیر اس کی ملکیت سے مہر نکالنا جائز نہ ہوگا، سو اسی وجہ سے ہمارے علماء احناف نے کہا ہے کہ دونوں حکم کو اختیار نہیں کہ میاں بیوی کی رضامندی کے بغیر تفریق کرڈالیں، اگر خلع کے طور پر تفریق ہو، اس لیے کہ حاکم کو اس کا اختیار نہیں ہے، تو دونوں حکم کو کیسے اختیار ہوگا؟ اور دونوں حکم تو بس میاں بیوی کے وکیل ہیں، ایک عورت کا وکیل ہے، اور دوسرا خلع یا بیوی کی طرف سے مال ادا کئے بغیر تفریق کرنے میں شوہر کا وکیل ہے، اگر شوہر نے اپنے وکیل کو اس کا اختیار دیا ہو'' (أحکام القرآن، سورۃ النساء، باب الحکمین کیف یعملان ۲/۲۳۹-۲۴۰، ط: ۲، دار الکتب العلمیۃ، بیروت ۲۰۰۳م-۱۴۲۴ھ)۔

اور ابن قدامہ مقدسی تحریر کرتے ہیں: ''البضع حقه، والمال حقها، وهما رشيدان، فلايجوز لغيرهما التصرف فيه إلا بوكالة منهما أو ولاية عليهما'' (أبومحمد عبد الله بن أحمد بن محمد بن قدامة المقدسي (۶۲۰ھ) المغني كتاب الخلع. مسألة: والزوجان إذا وقعت بينهما العداوة ۷،۴۹، ط: عالم الكتب. بيروت)۔ اس لیے کہ نکاح اور اس کے نتیجہ میں پیدا ہونے والے شوہر کے حقوق جیسے جماع وغیرہ شوہر کا حق ہے، اور مال بیوی کا حق ہے، اور وہ دونوں صاحب رشد اور سمجھدار ہیں، لہٰذا ان دونوں کے علاوہ کے لیے اس حق میں ان کی وکالت یا ان پر ولایت کے بغیر تصرف کرنا جائز نہیں ہے۔

اور ابن حزم ظاہری تحریر کرتے ہیں: ''ليس في الآية ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكماً من أهله وحكما من أهلها ...''، ولا في شئ من السنن أن للحكمين أن يفرقا، ولا أن ذلك للحاكم. وقال عزوجل: ''ولا تكسب كل نفس إلا عليها'' فصح أنه لايجوز أن يطلق أحد على أحد، ولا أن يفرق بين رجل وامرأته. إلا حيث جاء النص بوجوب فسخ النكاح فقط'' (الإمام أبومحمد علي بن أحمد بن سعيد بن حزم الأندلسي ''المحلى بالآثار''. كتاب النكاح. مسألة: وإذا شجر بين الرجل وامرأته ۹،۲۴۸، ط: دار الكتب العلمية. بيروت) (نہ ہی آیت ''اور اگر تم لوگوں کو کہیں میاں اور بیوی کے تعلقات بگڑ جانے کا اندیشہ ہو تو ایک حکم مرد کے رشتہ داروں میں سے اور ایک عورت رشتہ داروں میں سے مقرر کرو''، اور نہ ہی احادیث میں سے کسی حدیث میں ہے کہ دونوں حکم کو اختیار ہے کہ وہ تفریق کردیں، اور نہ ہی یہ بات ہے کہ اس کا اختیار حاکم کو ہے، اور اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے اور ہر جان جو کمائی کرتی ہے وہ اسی کے کھاتے میں پڑتی ہے'' سو یہ بات صحیح ہے کہ جائز نہیں ہے کہ کوئی کسی کے حق میں طلاق دے، اور یہ کہ مرد اور اس کی بیوی کے درمیان تفریق کردے، مگر صرف اسی جگہ جہاں فسخ نکاح کے وجوب کے ساتھ نص وارد ہو)۔

اور امام نووی تحریر کرتے ہیں: ''پھر دونوں بھیجے گئے حکم میاں بیوی کے وکیل ہیں، یا حاکم کی طرف سے مقرر کردہ حاکم ہیں؟ اس میں دو قول ہیں، ان دونوں میں سے زیادہ راجح یہ ہے کہ وہ دونوں وکیل ہیں، چنانچہ اس قول کی بنیاد پر شوہر اپنے حکم کو اپنے حق میں طلاق دینے اور خلع قبول کرنے کا وکیل بنادے، اور عورت اپنے حکم کو عوض ادا کرنے اور طلاق قبول کرنے کا وکیل بنادے، اور ان دونوں حکم کو میاں بیوی کی رضامندی کے بغیر بھیجنا جائز نہیں ہے، تو اگر وہ دونوں راضی نہ ہوں، اور کسی چیز پر اتفاق نہ کریں، تو قاضی ظالم کی تعزیر کرے، اور مظلوم کا حق وصول کرے'' (روضۃ الطالبین، کتاب عشرۃ النساء، الباب الثانی: فی الشقاق بین الزوجین ۳/۷/۷، ط: ۳، المکتب ال اسلامی، بیروت)۔

''اللہ تعالیٰ نے تفریق کا ذکر نہیں کیا...... سو اگر دونوں حکم میاں بیوی کے اجتماع کو بہتر سمجھیں، تو فراق کی طرف رجوع نہ کریں، اور اگر دونوں فراق کو بہتر سمجھیں تو میاں بیوی کو حکم دیں سو وہ اسے اختیار کرلیں...... اور اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے طلاق کا اختیار شوہروں کو دیا ہے، لہٰذا ان کے علاوہ دوسرے کو یہ اختیار نہ ہوگا، اور حاکم میاں بیوی کی رضامندی کے بغیر طلاق، فرقت اور خلع کا اختیار نہیں رکھتا ہے، جیسا کہ ''الحاوی الکبیر'' میں ہے'' (المجموع، باب النشوز من کتاب النکاح، فصل:

الحکمان ۱۸/۱۳۱-۱۳۲، ط: دارالفکر، بیروت ۱۴۲۵-۱۴۲۶ھ-۲۰۰۵م)۔

اس رائے کے دلائل...... اس رائے کی دلیلیں پیچھے ذکر کردہ تحریروں کے ضمن میں گزر چکی ہیں۔

**دوسری رائے:**...... قاضی اور اسی طرح دونوں حکم میاں بیوی کی اجازت اور موافقت کے بغیر ان کے درمیان تفریق کا اختیار رکھتے ہیں، یہ مالک، اوزاعی، اسحاق اور ابن المنذر کا مسلک ہے، اور امام احمد بن حنبل سے یہی دوسری روایت ہے، اور شافعیہ کے نزدیک یہی دوسرا مرجوح قول ہے، اور یہی حضرت علی، ابن عباس رضی اللہ عنہم۔ اور ابوسلمہ بن عبدالرحمن، شعبی، نخعی اور سعید بن جبیر سے مروی ہے۔

## دوسری رائے کے ادلہ:

۱۔ دونوں حکم کی صفت حاکم ہونے کی ہے، لہٰذا وہ میاں بیوی کے وکیل نہیں، اور جب وہ حاکم ہیں تو انہیں دونوں کے درمیان اصلاح کا اختیار ہے، اسی طرح معاوضہ یا بلا معاوضہ تفریق کا بھی اختیار ہوگا، اور اس تفریق کو واقع کرنے کے سلسلہ میں میاں بیوی کے وکیل بنانے کی ضرورت نہ ہوگی۔ اس لیے کہ ارشاد الٰہی ہے: ''فابعثوا حکماً من أھله وحکماً من أھلھا'' (۴. النساء: ۳۵)۔ (تو ایک تصفیہ کرنے والا مرد کے خاندان سے اور ایک تصفیہ کرنے والا عورت کے خاندان سے بھیج دو)، سو اللہ تعالیٰ نے دونوں کو حکم قرار دیا، اور اس میں میاں بیوی کی رضامندی کا اعتبار نہیں کیا ہے (المغنی ۷/۴۹)۔

۲۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ آپ نے مقرر کردہ حکم سے فرمایا: ''علیکما من الحق إن رأیتما أن تجمعا جمعتما. وإن رأیتما أن تفرقا. فرقتما'' (تم دونوں پر جو حق اور ذمہ داری عائد ہے وہ یہ ہے کہ اگر تم دونوں کی رائے میاں بیوی کو یکجا رکھنے کی ہو، تو ان کو یکجا رکھو، اور اگر تم دونوں کی رائے تفریق کی ہو تو ان کے درمیان تفریق کردینا) اس پر عورت رضامند ہوگئی، لیکن مرد فرقت واقع کرنے پر راضی نہیں ہوا، تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اس سے فرمایا ''کذبت حتی ترضی بما رضیت به'' (تم غلط کہہ رہے ہو، یہاں تک کہ تم بھی اس بات پر راضی ہوجاؤ جس پر عورت راضی ہوئی) (اخرجہ النسائی فی السنن الکبری رقم: ۴۶۶۱، وسعید بن منصور فی سننہ رقم ۶۲۸)۔

اس سے پتہ چلتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تفریق پر مرد کو مجبور کیا، اگر حکم کو اس کا اختیار نہ ہوتا تو آپ شوہر کو تفریق قبول کرنے پر مجبور نہیں کرتے۔

۳۔ جس طرح سمجھدار آدمی اگر دین و قرض ادا کرنے سے باز آجائے، تو قاضی جبراً اس کے مال سے ادا کرائے گا، اور جس طرح ایلاء کی صورت میں مرد پر طلاق واجب ہونے کے بعد بھی اگر وہ طلاق نہ دے تو حاکم طلاق دیدے گا، اسی طرح حکمین کو میاں بیوی پر فرقت واقع کرنے کا اختیار ہوگا، جبکہ اسی میں مصلحت ہو، سو گویا سمجھدار اور صاحب رشد پر ولایت کا ثبوت ممکن ہے (المغنی: ۷/۴۹)۔

۴۔ دونوں حکم حاکم ہیں، اور وکیل نہیں ہیں، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے ''فابعثوا حکما من أھله وحکما من أھلھا'' (تو ایک فیصل مرد کے خاندان سے اور ایک فیصل عورت کے خاندان سے بھیج دو) جبکہ اسلامی شریعت میں ''وکیل'' کے لیے خاص لفظ اور معنی ہے، اور ''حکم'' کے لیے خاص لفظ اور معنی ہے، لہٰذا کسی کے لیے یہ بات درست نہیں ہے کہ وہ ایک کے معنی کو دوسرے پر جڑ دے، اور جب یہ بات ثابت ہوگئی کہ دونوں حکم حاکم اور فیصلہ کرنے والے ہیں، تو ان دونوں کو اپنے اجتہاد کے مطابق میاں بیوی کی حالت کا پتہ چلنے کی صورت میں مصلحت اگر یکجا رکھنے میں ہو تو ان کو یکجا رکھنے کا اختیار ہوگا، اور اگر مصلحت تفریق کرنے میں ہو تو تفریق کا بھی اختیار ہوگا (ابن العربی، ابوبکر محمد بن عبداللہ، احکام القرآن ۱/۵۳۹-۵۴۰، ط: ۱، دار الکتب العلمیہ بیروت ۱۴۰۸ھ-۱۹۹۰)۔

## مناقشہ وترجیح:

فریقین کے دلائل پر ایک نظر ڈالنے سے یہ بات ظاہر ہوجاتی ہے کہ راجح قول یہ ہے کہ ''حکمین'' کو تفریق کا اختیار نہیں ہے، کیونکہ اللہ تعالیٰ نے ''ثالث'' یا ''پنچ'' کو حکم یعنی فیصلہ کرنے والا اس اعتبار سے قرار دیا ہے کہ میاں بیوی کی بات سن کر وہ دونوں کبھی شوہر پر حکم لگائیں گے کہ یہاں پر غلطی آپ کی ہے، اور کبھی بیوی پر حکم لگائیں گے کہ یہاں پر زیادتی آپ کی طرف سے ہے، اور اس لفظ سے کہیں یہ ثابت نہیں ہوتا ہے کہ دونوں حکم تفریق کا بھی فیصلہ کرنے والے ہیں، اس لیے کہ آگے اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے کہ حکمین کے اندر نیک نیتی، غیر جانبداری، خیر خواہی اور اصلاح احوال کی تڑپ ہوگی، تو اللہ تعالیٰ زوجین میں موافقت پیدا کردے گا، چنانچہ اس آیت سے پہلے اللہ تعالیٰ نے شوہر کو اصلاح حال کی ہدایت فرمائی ہے، اور اس آیت میں حکام کو ہدایت فرمائی ہے کہ نکاح کے مقدس رشتہ کو ٹوٹنے سے بچانے کے لیے ہر ممکن تدبیر اختیار کریں، اور اس رشتہ کو کمزور کرنے میں کس کا ہاتھ ہے اس کی تحقیق کے لیے حکمین بھیجیں، لہٰذا یہ مفہوم مخالف سے

استدلال نہیں ہے، اور نہ ہی آیت کا آخری ٹکڑا پہلے ٹکڑے سے متعارض ہے، بلکہ یہ سباق وسیاق کی روشنی میں آیت کا مفہوم متعین کرنا ہے کہ اگر میاں بیوی اصلاح کے طالب ہوئے اور حکمین کے اس فیصلہ کو قبول کیا کہ غلطی کس کی ہے، تو اللہ تعالیٰ موافقت پیدا کر دے گا، اور اگر اپنی ضد پر جمے رہیں، تو حکمین قاضی کو صورت حال سے مطلع کر دیں۔

اسی طرح حضرت علی نے فریقین کو رضامند کرنے کی کوشش کی، اس سے پتہ چلتا ہے کہ اصلاً حکمین بااختیار نہیں ہوتے ہیں، البتہ اگر میاں بیوی ان کو مختار کر دیں تو بااختیار ہو جائیں گے۔

اس سے پتہ چلتا ہے کہ ان حکموں کا اختیار تمام تر اصلاح حال کی کوشش ہی تک محدود ہے، "وإن یریدا" کی ضمیر "زوجین" کی طرف لوٹنا زیادہ راجح معلوم ہوتا ہے کہ میاں بیوی کے اندر اصلاح احوال کی تڑپ ہوگی تو اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال رہے گی، اور آیت میں حکمین بھیجنے کی ذمہ داری حکام وامراء کی ہے، لہٰذا فیصلہ بھی ان ہی کے اختیار میں ہوگا، ہاں وہ اگر حکمین کو فیصلہ کا اختیار سپرد کر دیں، تو پھر ان کا فیصلہ نافذ ہوگا جیسا کہ حضرت علی کے اثر میں مذکور ہے، لہٰذا حضرت علی کے اثر سے استدلال اس لیے درست نہیں ہے کہ حاکم اگر حکمین کو فیصلہ کا اختیار تفویض کر دے تو ان کا فیصلہ معتبر ہے، اور دیگر اثر میں بھی یہی تفویض حکم ہے۔

اور اگر حاکم "حکمین" کو تفویض حکم نہ کرے، تو ایسی صورت میں ان کا اختیار تمام تر اصلاح حال کی کوشش ہی تک محدود رہے گا۔

ہاں البتہ اصلاح حال کی یہ کوشش ناکام ہو جائے، اور اصلاح کی تمام ممکنہ تدبیریں اختیار کر چکنے کے بعد بھی یہ ثابت ہو جائے کہ اب اس رشتہ کا جڑا رہنا ناممکن یا مزید فساد کا باعث ہے تو ایسی صورت میں اگر عورت کی غلطی ہو تو قاضی خلع کا فیصلہ کر دے، اور اگر ظلم وزیادتی مرد کی جانب سے ہو تو طلاق کا فیصلہ کر دے، کیونکہ قاضی کو خصوصی اختیار حاصل ہے، اور ظلم کو دور کرنا، اس کا فریضۂ منصبی ہے، تو جب یہ ثابت ہو جائے کہ زوجین کے درمیان پرسکون زندگی مشکل ہے تو اسے اپنے خصوصی اختیار کے تحت اسے ختم کر دینا چاہئے، اس لیے کہ نکاح کا مقصد اتفاق باہمی الفت اور حسن معاشرت ہے تو جب مقصد فوت ہو جائے تو اب فرقت ہی میں مصلحت ہے اور ایسی صورت میں مالی معاملہ کی طرح ظالم کو تنبیہ کرنا اور مظلوم کا حق وصول کرنا اور دوسرے فریق کو حقوق کی ادائیگی کا حکم دینا کافی نہیں ہے۔

خلاصہ یہ کہ "حکمین" کو رپورٹ دینی چاہئے، تاکہ قاضی اس کی روشنی میں فیصلہ کر سکے، ہاں اگر قاضی "حکمین" کو اصلاح اور تفریق دونوں کا اختیار دے کر تحقیق حال کے لیے روانہ کرے، تو ایسی صورت میں حکمین طلاق یا خلع کا فیصلہ کر سکتے ہیں۔

اور اگر کہیں شرعی قاضی نہ ہو تو شرعی پنچایت جس میں احکام شریعت سے واقف کم از کم دو عالم دین ہوں، پوری تحقیق کے بعد خلع یا طلاق کا فیصلہ لے سکتی ہے۔

اور اگر "حکمین" کی رپورٹ میں اختلاف ہو، تو ایسی حالت میں قاضی دو دوسرے حکم مقرر کر دے، تاکہ متفقہ رپورٹ کے بعد قاضی کو صحیح فیصلہ لینے میں آسانی ہو، ابن قدامہ تحریر کرتے ہیں:

> "اور اگر ایک رائے پر دونوں کا اتفاق مشکل ہو جائے، تو ظاہر یہ ہے کہ حاکم ان دونوں کے علاوہ دو حکم اختیار کرے جو میاں بیوی کے شقاق پر غور کریں اور بالاتفاق اپنا فیصلہ صادر کریں کہ وہ فیصلہ میاں بیوی پر نافذ ہو جائے، خواہ وہ دونوں راضی ہوں یا انکار کریں" (المغنی ۷/۵۰)۔

اور دونوں حکم کو چاہئے کہ تنہائی میں میاں بیوی سے شقاق کے اسباب معلوم کرنے کی کوشش کریں چنانچہ بیوی کے خاندان کا حکم اگر محرم ہو یعنی عورت کا چچا یا دادا ہو تو تنہائی میں اس سے حقائق جاننے کی کوشش کرے اور اگر نامحرم ہو تو عورت کی ماں یا اس کے تمیز دار بھائی کی موجودگی میں اسباب معلوم کرے، اسی طرح شوہر کے خاندان کا حکم تنہائی میں اس سے مخاصمت کے اسباب کا پتہ لگائے، پھر دونوں حکم یکجا ہو کر ایک دوسرے کو پوری روداد سنائیں اور غلطی کس کی ہے اس کا جائزہ لیں پھر اپنی متفقہ رپورٹ تیار کریں یا مالکیہ کے مسلک کے مطابق فیصلہ لیں اور حاکم بغیر کسی ردوبدل کے اسے نافذ کر دے (حاشیۃ الصاوی ۱/۴۴۰)۔

## کیفیت تفریق:

اگر شوہر کی زیادتی ہو تو قاضی ایک طلاق بائن کا فیصلہ کرے، اور اگر بیوی کی زیادتی ہو تو قاضی خلع کا فیصلہ کرے، یا اگر مناسب سمجھے تو شوہر کو صبر کرنے کا حکم دے، اور یہ کہ برائی کا بدلہ برائی سے نہ دے، بلکہ حسن سلوک کا مظاہرہ کرے، اور اگر میاں بیوی میں سے ہر ایک کی طرف سے زیادتی ہو تو اس حالت میں بلا خلع طلاق کا فیصلہ لے، جبکہ بیوی شوہر کے ساتھ رہنے پر راضی نہ ہو اور جدائی پر مصر ہو، یہی اکثر مالکیہ کا مسلک ہے، جبکہ بعض مالکیہ کے نزدیک اس حالت میں تھوڑے سے مال کے ذریعہ خلع کی گنجائش ہے، جس تھوڑے سے مال کو عورت شوہر کو دے۔

میرے نزدیک تفریق کا یہ اختیار صرف قاضی کو ہے، اور حکمین کو صرف اس صورت میں ہے جبکہ یہ اختیار قاضی ان کو تفویض کردے، جبکہ فقہاء مالکیہ کے نزدیک جیسا کہ گزرا۔ یہ اختیار حکمین کو ہے، اور ان کا فیصلہ ظاہراً وباطناً نافذ ہے، خواہ میاں بیوی اس پر راضی ہوں یا نہ ہوں، یا خود قاضی راضی ہو یا نہ ہو، حاکم پر ہر حالت میں حکمین کا متفقہ فیصلہ کرنا لازم ہے، وہ اس پر کوئی تنقید یا تبصرہ یا کمی یا زیادتی نہیں کرسکتا ہے (الصاوی المالکی احمد بن محمد" حاشیۃ الصاوی" أحکام النشوز، بعث حکمین من أہل الزوجین ۱/۴۴۰، ط: مصطفی البابی بمصر ۱۳۷۲ھ)۔

**نوعیت تفریق:** ...... شقاق کی وجہ سے واقع ہونے والی فرقت طلاق بائن ہوگی، فقیہ ابن عربی مالکی اس کی علت یہ تحریر کرتے ہیں: ''إذا حکما بالفراق فإنہ بائن لوجہین: أحدہما: کلی والآخر: معنوی، أما الکلی، فکل طلاق ینفذہ الحاکم فإنہ بائن. والثانی: أن المعنی الذی لأجلہ وقع الطلاق ہو الشقاق، ولو شرعت فیہ الرجعۃ لعاد الشقاق کما کان. فلم یکن إیقاعہ رجعیا یفید شیئا. فامتنع وقوعہ رجعیا من أجل ذلک'' (ابن العربی أحکام القرآن ۱/۵۴۲) (اگر حکمین جدائی کا فیصلہ کریں، تو یہ دو وجہوں سے بائن ہوگی، ان دونوں وجہوں میں سے ایک وجہ "کلی" ہے اور دوسری وجہ "معنوی" ہے، بہر حال کلی وجہ تو وہ یہ ہے کہ ہر طلاق جسے حاکم نافذ کرے، وہ بائن ہوتی ہے اور دوسری معنوی وجہ یہ ہے کہ جس سبب کی وجہ سے طلاق واقع ہوئی ہے، وہ شقاق ہے، اور اگر اس میں رجعت مشروع قرار دیا جائے تو شقاق کی کیفیت جس طرح تھی لوٹ آئے گی، لہٰذا اس کا رجعی واقع کرنا کچھ مفید نہ ہوگا، سو اس سبب سے اس کا رجعی واقع ہونا ممتنع ہوگیا)۔

## حکمین کی تقرری:

مالکیہ اور شافعیہ کے نزدیک شقاق پیدا ہونے کی صورت میں حکمین کو بھیجنا واجب ہے، ابن عربی مالکی تحریر کرتے ہیں: ''إذا علم الإمام من حال الزوجین الشقاق لزمہ أن یبعث إلیہما حکمین، ولاینتظر ارتفاعہا، لأن مایضیع من حقوق اللہ أثناء ما ینتظر رفعہما إلیہ لاجبر لہ'' (أحکام القرآن ۱/۵۴۳) (جب امام کو میاں بیوی کی حالت کے بارے میں شقاق کا علم ہو تو اس پر لازم ہے کہ ان کی طرف دو حکم بھیجے، اور عدالت میں ان کے معاملہ لانے کا انتظار نہ کرے، اس لیے کہ ان کے معاملہ لانے کے انتظار کے دوران اللہ تعالی کے حقوق سے جو ضائع ہوجائیں گے، اس کی تلافی نہیں ہوسکتی ہے)۔

اور شیخ محمد شربینی الخطیب الشافعی تحریر کرتے ہیں: ''الاستحباب لنقل البحر لہ عن نص الشافعی. وقال الأذرعی: بل ظاہر نص الأم الوجوب''۔ (اور حکمین کا بھیجنا واجب ہے، جیسا کہ زیادۃ روضۃ الطالبین میں اس کی تصحیح کی ہے، اور ماوردی نے اسی پر جزم کیا ہے، اگرچہ اہم کتابوں میں استحقاق کی البحر کے اسے امام شافعی کی نص سے نقل کرنے کی وجہ سے تصحیح کی ہے، اور أذرعی نے کہا ہے کہ بلکہ "کتاب الأم" کی نص سے بہ ظاہر وجوب نکلتا ہے" (مغنی المحتاج، کتاب القسم والنشوز، فصل: فی حکم الشقاق بالتعدی ۳/۲۶۱، ط: دار إحیاء التراث العربی، بیروت)۔

اور ابن حجر ہیتمی شافعی تحریر کرتے ہیں: "قاضی بطور وجوب حکم بھیجے، اور اس سلسلہ میں نزاع مسترد ہے، اس وجہ سے کہ یہ ظلم کی شکایت کو دور کرنے کے باب سے ہے، اور یہ قاضی پر عمومی اور مؤکد فرائض میں سے ہے" (تحفۃ المحتاج بشرح المنہاج، کتاب القسم، فصل فی بعض أحکام النشوز ۳/۳۱۵، ط: دار الکتب العلمیۃ، بیروت ۱۴۲۱ھ-۲۰۰۱م)۔

اور حنابلہ کے یہاں بھی بہ ظاہر وجوب معلوم ہوتا ہے۔ احناف کے یہاں بھی بہ ظاہر مرافعہ کے بعد حاکم پر حکمین کا بھیجنا واجب ہے، چنانچہ جصاص رازی تحریر کرتے ہیں: "پھر جب میاں بیوی میں اختلاف پیدا ہوجائے اور شوہر بیوی کی نافرمانی کا دعوی کرے، اور بیوی شوہر پر اس کے ظلم اور اس کے حقوق میں کوتاہی کا دعوی کرے، تو اس وقت حاکم مرد کے خاندان سے ایک پنچ اور عورت کے خاندان سے ایک پنچ بھیج دے تاکہ وہ دونوں ان کے درمیان کے احوال وواقعات پر غور وفکر کریں، اور ان کی صورت حال اور معاملات سے جس چیز پر واقف ہوں حاکم کو اس کی اطلاع دیں" (الجصاص الرازی أحکام القرآن ۲/۲۳۹)۔

امام جصاص نے بھیجنے کے وجوب یا استحباب سے تعرض نہیں کیا ہے بلکہ اس بات کی وضاحت کی ہے کہ قاضی مرافعہ کے بعد خواہ زوجین کی طرف سے ہو یا کسی ایک کی طرف سے شقاق کے موضوع میں مداخلت کرے گا، لیکن چونکہ ظلم دور کرنا قاضی کے واجبات میں سے ہے لہٰذا یہ بھیجنا واجب ہوگا، ہاں البتہ میاں بیوی کے خاندان والوں کا خود سے حکمین بھیجنا مستحب ہوگا، جیسا کہ رد المحتار میں ہے: ''السنۃ إذا وقع بین الزوجین اختلاف أن یجتمع أہلہما لیصلحوا بینہما، فإن لم یصطلحا جاز الطلاق والخلع'' (رد المحتار کتاب الطلاق، باب الخلع ۵/۸۰-۸۱) (سنت یہ ہے

کہ جب زوجین کے درمیان اختلاف واقع ہوتو ان کے خاندان والے جمع ہوکر ان کے درمیان اصلاح کرائیں، تو اگر میاں بیوی صلح نہ کریں تو طلاق وخلع درست ہے)۔

**ترجیح:**...... راجح قول یہ معلوم ہوتا ہے کہ میاں بیوی کے جھگڑے میں غور وفکر کرنے اور تحقیق حال کے لیے حکمین بھیجنا واجب ہے، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ نے صیغہ امر (فابعثوا) کا استعمال کیا ہے، اور امر میں اصل یہ ہے کہ وہ وجوب کے لیے ہو، مگر یہ کہ کوئی قرینہ نہیں ہے، بلکہ مانع ہو، اور یہاں پر وجوب سے پھیرنے والا کوئی قرینہ نہیں ہے، بلکہ وجوب کو موکد کرنے والا قرینہ موجود ہے جو یہ ہے کہ اسلامی شریعت میاں بیوی کے رشتے کو معاشرے کے استحکام کی بنیاد قرار دیتی ہے، اور اسے ٹوٹنے سے بچانے کی ہر ممکن کوشش کرتی ہے، لہٰذا قاضی اصلاح کی تمام ممکن تدبیریں اختیار کرے، اور بگاڑ کو ختم کرنے اور حقائق کا پتہ لگانے کے لیے حکمین کو لازماً بھیجے، کیونکہ بسا اوقات دوسرے کے سمجھانے کی صورت میں آدمی اپنی بے جا ضد سے باز آ جاتا ہے، اور مسئلہ کا حل نکل آتا ہے۔

**حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا:**...... اس سے معلوم ہوا کہ راجح یہی ہے کہ قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، اور حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا اور قاضی خود فیصلہ نہیں کرسکتا ہے، کیونکہ اسلامی شریعت کے نظام تحکیم سے بہت سے پیچیدہ اور دشوار مسائل حل ہو سکتے ہیں، لیکن افسوس کہ عہد قدیم وجدید میں اس پر پوری توجہ نہیں دی گئی، جیسا کہ ابن العربی المالکی تحریر کرتے ہیں: ''وقد ندبت إلى ذلك فما أجابني إلى بعث الحكمين عند الشقاق إلا قاض واحد'' (أحكام القرآن في بداية تفسير الآية: ۳۵ من سورة النساء: ۱،۵۳۷) (میں نے اس کی یعنی میاں بیوی کے جھگڑے کے وقت تحکیم کے نظام کو منطبق کرنے کی دعوت دی، تو شقاق کے وقت حکمین بھیجنے کی بات صرف ایک قاضی نے قبول کی)۔ لہٰذا اس سمینار کو طے کرنا چاہئے کہ قاضی کو ''ضرر'' یا ''شقاق'' کی وجہ سے تفریق کا فیصلہ حکمین بھیجنے کے بعد ہی کرنا لازم ہے۔

**''حکمین'' کے بھیجنے کی ذمہ داری:**...... فابعثوا کا خطاب اگرچہ تمام مسلمانوں کی طرف متوجہ ہے، لیکن راجح یہ ہے کہ آیت کے اصل مخاطب ان کے نمائندے یعنی حکام ہیں، اسی طرح اس واجب کے مکلف میاں بیوی کے خاندان، برادری اور ان کے رشتہ دار اور خیر خواہ بھی ہیں کہ وہ آگے بڑھ کر اپنے اثرات سے کام لیں، اور اس بگاڑ کی اصلاح کی کوشش کریں، کیونکہ بسا اوقات فریقین جس جھگڑے کو خود طے کرنے میں کامیاب نہیں ہوتے، وہ دوسرے خیر خواہوں کی مداخلت سے طے ہوجاتے ہیں، کیونکہ فریقین کو ان کی غیر جانبداری اور خیر خواہی کا احترام بھی کرنا پڑتا ہے، اور بے جا ضد پر دوسروں کی ملامت کا نشانہ بننے کا اندیشہ بھی ہوتا ہے، اس وجہ سے یہ شکل زیادہ مؤثر اور نتیجہ خیز ہوتی ہے، اور اس طرح ایک پیچیدہ مسئلہ بڑی آسانی سے حل ہوجاتا ہے، اور میاں بیوی خوشگواری کے ساتھ زندگی بسر کرنے لگتے ہیں۔

**حکمین کی شرطیں:**...... اللہ تعالیٰ نے معاملات کو سلجھانے کے لیے بھیجے گئے افراد کے لیے حکم کا لفظ استعمال فرمایا ہے، جو اس بات پر دلالت کرتا ہے کہ ایسے شخص میں کچھ صلاحیت اور اوصاف درکار ہیں، کیونکہ نزاعات اور جھگڑے میں فیصلہ کرنا ہر ایک آدمی کا کام نہیں، لہٰذا اسلامی شریعت نے حکمین کے لیے کچھ شرطیں مقرر کی ہیں:

۱۔ حکمین میاں بیوی کے خاندان سے ہوں، اور یہ جمہور اہل علم کے نزدیک بہتر ہے، ابن ہمام، رحمہ اللہ علیہ تحریر کرتے ہیں: ''اور بہتر یہ ہے کہ حکمین میاں بیوی کے خاندان سے ہوں، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے، اور بہتر اس وجہ سے ہے کہ وہ دونوں ان کے اندرونی معاملات سے زیادہ باخبر ہوں گے، اور ان کے حق میں زیادہ شفیق ہوں گے، اور یہی شافعی اور احمد کا قول ہے'' (فتح القدیر آخر باب الخلع ۴/ ۸۴، مزید تفصیل کے لیے دیکھئے: المغنی ۷/ ۵۰، ومغنی المحتاج ۳/ ۲۶۱)۔

جبکہ مالکیہ کے نزدیک واجب ہے، مگر یہ کہ ان کے خاندان میں کوئی ایسا فرد ہو جو حکم بننے کی صلاحیت رکھتا ہو، دردیر مالکی تحریر کرتے ہیں: ''اور اجنبی حکم بھیجنا جائز نہیں ہے جبکہ خاندانی حکم کا بھیجنا ممکن ہو'' (الشرح الکبیر مع حاشیۃ الدسوقی، باب فی النکاح فصل إنما یجب القسم للزوجات فی المبیت ۳/ ۲۱۱)۔

اور شیخ محمد بن احمد بن عرفہ دسوقی مالکی تحریر کرتے ہیں: ''والظاهر نقض الحكم، لأن ظاهر الآية أن كونهما من أهلهما مع الوجدان واجب شرط'' (حاشية الدسوقي، فصل إنما يجب القسم للزوجات في المبيت، الكلام على أحكام النشوز ۲،۲۱۱)۔

(اور خاندانی حکم کے امکان کے باوجود اجنبی حکم بھیجنے کی صورت میں ظاہر یہ ہے کہ ان کے فیصلہ کو توڑ دیا جائے گا، اس لیے کہ آیت کریمہ سے بظاہر یہ پتہ چلتا ہے کہ امکان کی صورت میں حکمین کا ان کے خاندان سے ہونا واجب اور شرط ہے)۔

ترجیح:...... قول راجح یہی معلوم ہوتا ہے کہ حکمین کا میاں بیوی کے خاندان سے ہونا واجب ہے، کیونکہ خاندانی حکم کی خیر خواہی اور غیر جانبداری کا تیقن ہونے کی بنا پر زوجین ان سے وہ ساری باتیں بتا سکتے ہیں، جو دوسروں کو نہیں بتا سکتے ہیں۔

۲۔ دوسری شرط:...... "حکمین" عاقل، بالغ اور معاملہ کی شرعی نوعیت سے واقف ہوں (المغنی ۷؍۴۹، مغنی المحتاج ۳؍۲۶۱)۔

جبکہ مالکیہ کے نزدیک درج ذیل شرطیں ہیں:

حکمین (۱) مسلمان، (۲) عاقل، (۳) بالغ، (۴) عادل (۵) معاملہ کی شرعی نوعیت یعنی جمع وتفریق، نکاح وطلاق اور میاں بیوی کے نشوز کے احکام سے واقفیت رکھنے والے ہوں، (۶) مرد ہوں، (۷) آزاد ہوں، (۸) رشید یعنی سمجھدار ہوں تاکہ مسئلہ کو صحیح سمجھ بوجھ کے ساتھ حل کرسکیں اور جمع وتفریق کی ذمہ داری کو معاملہ فہم ہونے کی وجہ سے اچھی طرح نبھا سکیں۔

لیکن فقیہ ابن عربی مالکی کا خیال ہے کہ اگر حکمین زوجین کی طرف سے مقرر کئے گئے ہوں، تو ان کے فیصلہ کے معتبر ہونے کے لیے عدالت شرط نہیں، بلکہ فاسق ہوں، تب بھی ان کا فیصلہ معتبر ہوگا (ابن العربی المالکی ا/احکام القرآن ال آیۃ: ۳۵ من سورۃ النساء المسألۃ الخامسۃ عشرۃ ۱؍۵۴۳۔۵۴۴)۔

۳۔ تیسری شرط:...... مالکیہ، شافعیہ اور بعض حنابلہ کا مسلک ہے کہ حکمین کا آزاد ہونا شرط ہے، خرشی مالکی تحریر کرتے ہیں: "سو بچہ، پاگل، غلام، کافر، فاسق، ناسمجھ، عورت اور احکام نشوز سے ناواقف آدمی کا فیصلہ باطل ہے" (الخرشی المالکی محمد بن عبداللہ ۱۱۰۱ھ شرح مختصر خلیل، فصل انما یجب القسم للزوجات، احکام النشوز ۱۲؍۱۹، ط: الشاملۃ)۔

جبکہ ابن قدامہ کی رائے ہے کہ اگر یہ مان لیا جائے کہ حکمین کی حیثیت وکیل کی ہے تو حریت اور آزادی شرط نہیں ہے، اس لیے کہ غلام کو وکیل بنانا درست ہے، اور اگر حکمین کی حیثیت حاکم کی ہو تو آزادی شرط ہوگی، کیونکہ حاکم غلام نہیں ہوسکتا ہے (المغنی کتاب عشرۃ النساء، مسألۃ: واذا وجان راذ اوقعت بینہما العداوۃ ۷؍۵۰)۔

۴۔ چوتھی شرط:...... مالکیہ اور حنابلہ کے نزدیک حکم کا مرد ہونا شرط ہے، اس کی علت ابن قدامہ یہ بیان کرتے ہیں: "لأنه يفتقر إلى الرأي والنظر" (المغني ۷،۴۹)۔ (اس لیے کہ فیصلہ میں غور وتدبر کی ضرورت پڑتی ہے)۔

جبکہ شافعیہ کے نزدیک مرد ہونا شرط نہیں ہے "الشربینی الخطیب الشافعی" تحریر کرتے ہیں: "ولا يشترط فيهما الذكورة" (مغني المحتاج ۳،۲۶۱) (اور حکمین میں مرد ہونا شرط نہیں ہے)۔

لیکن ایسا معلوم ہوتا ہے کہ یہ قول حکمین کے وکیل ہونے کی حیثیت میں ہے، کیونکہ علامہ عمرانی شافعی تحریر کرتے ہیں: "لابد أن يكونا حرين مسلمين ذكرين عدلين ... قال الشيخ أبو إسحاق: فإن قلنا: إنهما حكمان فلابد أن يكونا فقيهين" (البيان، كتاب الصداق، باب النشوز ۹،۵۲۴)۔ (ضروری ہے کہ وہ دونوں مقرر کردہ حکمین آزاد، مسلمان، مرد اور عادل ہوں...... شیخ ابو اسحاق کا قول ہے کہ اگر ہم کہیں کہ وہ دونوں حکم ہیں تو لازم ہے کہ وہ معاملہ سے متعلق احکام سے واقفیت رکھنے والے ہوں)۔ بلکہ المجموع کی عبارت سے ظاہر ہے کہ وکیل ہونے کی صورت میں بھی مرد ہونا ضروری ہے (المجموع باب النشوز ۱۶؍۴۵۴)۔

اس سے معلوم ہوا کہ حکمین کو حاکم ماننے کی صورت میں شوافع اور حنابلہ کے نزدیک بھی وہ ساری شرطیں لازم ہوں گی جو مالکیہ کے نزدیک ضروری ہیں۔

ترجیح:...... میرے نزدیک راجح یہ ہے کہ اگر حکم بننے کی اہلیت وصلاحیت رکھنے والے مرد ہوں تو ان کو مقرر کرنا لازم ہے، کیونکہ مرد معاملات کی چھان بین اور صورت حال کی تحقیق بہتر طور سے کرسکتے ہیں، اور اگر مطلوبہ صفات کے حامل مرد موجود نہ ہوں، تو پھر زوجین کے خاندان کی باصلاحیت خواتین کا انتخاب درست ہے، اور اگر ان کے خاندان میں باصلاحیت خواتین نہ ہوں، تو دوسرے خاندان سے مقرر کیا جانا درست ہے۔

## کیا ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا؟

جمہور کے نزدیک ایک حکم کا تقرر کافی نہیں ہے، امام نووی تحریر کرتے ہیں "ولا يجوز الاقتصار على حكم واحد على الأصح" (المجموع، باب النشوز من كتاب الصداق ۱۸،۱۳۲)۔ اور صحیح قول کے مطابق ایک حکم پر اکتفا کرنا درست نہیں ہے۔

جبکہ مالکیہ کے نزدیک خود میاں بیوی ایک حکم پر اتفاق کر سکتے ہیں جبکہ وہ حکم عاقل، بالغ، عادل، رشید یعنی معاملہ فہم، مرد اور متعلقہ معاملہ کی شرعی واقفیت رکھنے والا ہو، اور اس کا دونوں سے یکساں رشتہ ہو، جیسے وہ دونوں کا چچا ہو یا چچازاد بھائی ہو، یا اجنبی ہو، لیکن مرافعہ کے بعد حاکم کے لیے دو حکم کا تقرر لازم ہے۔

''اور آیت کریمہ اس بات کا فائدہ دیتی ہے، اس لیے کہ اللہ تعالیٰ کا قول تو بھیجو اس بات کا فائدہ دیتا ہے کہ یہ حاکم کے پاس معاملہ لے جانے کے وقت ہے، اور یہ کہ اگر زوجین مرافعہ کے بغیر ایک حکم مقرر کرنے پر راضی ہو جائیں تو یہ کافی ہے'' (الشرح الصغیر بعث حکمین من أہل الزوجین ۵/ ۲۳۸)۔

ہاں البتہ حاکم اور زوجین کے حکم مقرر کرنے کی صورت میں فرق ہے، چنانچہ علامہ دردیر مالکی رقم طراز ہیں: ''اور ان دونوں کو یعنی میاں بیوی کو ان دونوں یعنی دونوں حکم اور ان کے فیصلہ پر راضی ہونے سے باز آنے کا حق ہے، اگر خود زوجین نے ان دونوں حکم کو مقرر کیا ہو، یا ایک حکم سے باز آنے کا بھی حق ہے، اگر میاں بیوی نے ایک حکم مقرر کیا ہو، اور باز آنے کا موقع اس صورت میں ہے کہ اگر زوجین نے حاکم کے پاس مرافعہ کے بغیر خود اپنی طرف سے حکمین مقرر کیا ہو، جب تک یعنی ان کی طرف سے مقرر کردہ حکمین ان کی حالت کے بارہ میں مکمل چھان بین اور فیصلہ پر عزم نہ کرلیں، ورنہ ان کو باز آنے کا اختیار نہ ہوگا، اور اس سے بظاہر یہ بات نکلتی ہے کہ اگر چہ طلاق کے فیصلہ پر عزم کے بعد میاں بیوی صلح اور نکاح کی برقراری پر راضی ہوں، اور ابن یونس نے کہا کہ مناسب ہے کہ جب دونوں ایک ساتھ نکاح کے باقی رہنے پر راضی ہوں تو ان کے درمیان تفریق نہ کی جائے (اور یہی راجح معلوم ہوتا ہے)، اور ان دونوں میاں بیوی نے حکمین مقرر کیا ہو، اس کا مفہوم یہ ہے کہ اگر حکمین حاکم کی طرف سے بھیجے گئے ہوں، تو ان کو باز آنے کا حق نہیں ہے، اگر چہ ان دونوں نے تحقیق حال نہ کی ہو، اور یہ ظاہر ہے، اس لیے کہ ان کے مقرر کرنے میں زوجین کا کوئی اختیار نہیں ہے'' (الشرح الصغیر بعث حکمین من اہل الزوجین ۵/ ۲۳۹)۔

ہاں البتہ اگر حاکم ایک ایسے حکم کو مقرر کرے جو اجنبی ہو یا دونوں کے برابر درجہ کا رشتہ دار ہو، تو فقہاء مالکیہ کے درمیان اس صورت میں اختلاف ہے، ابن عرفہ دسوقی مالکی تحریر کرتے ہیں: ''چنانچہ لخمی جواز کے قائل ہیں اور باجی عدم جواز کے قائل ہیں، اور دونوں قول میں سے راجح جواز کا قول ہے، جیسا کہ ہمارے شیخ عدوی نے کہا ہے'' (حاشیۃ الدسوقی، باب فی النکاح، فصل إنما یجب القسم للزوجات فی المبیت ۳/ ۲۱۵)

لیکن اس اختلاف کے باوجود اگر حاکم نے ایک شخص کو حکم مقرر کر دیا تو اس کے فیصلہ کو توڑا نہیں جائے گا، دردیر مالکی تحریر کرتے ہیں: وعلى القول بمنع إقامة الواحد لو أقيم وحكم بشيء لم ينقض حكمه (الشرح الكبير باب في النكاح. فصل إنما يجب القسم للزوجات ۲۱۵/۳)۔

(اور ایک حکم مقرر کرنے کے عدم جواز کے قول کے باوجود اگر ایک حکم کو مقرر کر دیا گیا، اور اس نے کچھ فیصلہ کیا تو اس کا فیصلہ توڑا نہیں جائے گا)۔

اور یہ اختلاف اس صورت میں ہے جبکہ غیر جانبدار کو حکم مقرر کیا گیا ہو، لیکن اگر جانبداری کا شبہ ہو جیسے ایک فریق کے رشتہ دار یا زیادہ قریبی رشتہ دار کو مقرر کیا گیا ہو تو بالاتفاق درست نہیں ہے، دردیر مالکی تحریر کرتے ہیں: ''وأما إن كان قريبا لأحدهما أو أقرب منع اتفاقا'' (سابق مرجع ۳/ ۲۱۵)۔ اور بہر حال ایک حکم میاں بیوی میں سے ایک کا رشتہ دار یا زیادہ قریبی رشتہ دار ہو، تو بالاتفاق ایسے ایک حکم کو مقرر کرنا درست نہیں ہے)۔

**ترجیح:**...... میرے نزدیک راجح قول یہ ہے کہ میاں بیوی خود ایک شخص کو حکم مقرر کر سکتے ہیں، کیونکہ جب وہ دونوں خود ایک حکم پر راضی ہیں تو اس حکم کے لیے صحیح صورت حال سمجھنے میں دقت نہ ہوگی، اور زوجین اس کے سامنے کھل کر ساری باتیں رکھیں گے۔

البتہ حاکم یا قاضی کے لیے ایک حکم مقرر کرنا درست نہیں ہے کیونکہ معاملہ مبہم اور پیچیدہ ہونے کی صورت میں بالخصوص ایک حکم کے ذریعہ مکمل تحقیق اور چھان بین دشوار ہے اسی طرح دو حکم کی صورت میں جانبداری کا شبہ نہ ہوگا اور قاضی کے سامنے صحیح صورت حال آسکے گی۔

جہاں تک ابن عربی مالکی کا حضرت انیس کے واقعہ سے استدلال ہے کہ زنا کی گواہی میں چار اشخاص کی شرط ہے، لیکن اعتراف زنا سننے کے لیے آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اکیلے حضرت انیس کو بھیجا تو اسی طرح دو حکم کا ذکر ایک حکم مقرر کرنے کے منافی نہیں ہے (ابن العربی أحکام القرآن، المسألۃ الرابعۃ عشرۃ، الآیۃ: ۳۵ من سورۃ النساء ۱/ ۵۴۳)۔

مذکورہ بالا استدلال کمزور ہے، کیونکہ اقرار کی صورت میں کذب بیانی کا احتمال موہوم ہے، جبکہ گواہی کی صورت میں کذب بیانی کا امکان ہے اور چونکہ عفت کی دولت نہایت قیمتی دولت ہے، اس لیے زنا کے ثبوت کے معاملہ میں شریعت نے کڑی شرط رکھی ہے، لہذا گواہی پر اقرار کو قیاس کرنا درست نہیں ہے، ساتھ جمہور کے نزدیک چار مجلس میں اقرار کرنا بھی لازم ہے۔

## حکمین کا اختلاف:

اگر بنیادی اختلاف ہو تو ان کے فیصلہ کا کوئی اعتبار نہیں ہے، امام قرطبی تحریر کرتے ہیں: "سو اگر دونوں حکم میں اختلاف ہو تو ان دونوں کا قول نافذ نہ ہوگا، اور اس فیصلہ سے کچھ لازم نہ ہوگا، مگر جس پر دونوں کا اتفاق ہو تو اگر ایک نے فرقت کا فیصلہ کیا، اور دوسرے نے انکار کیا تو اس کا کچھ اعتبار نہیں یہاں تک کہ دونوں کا اتفاق ہو" (ابوعبداللہ محمد بن احمد الانصاری القرطبی، الجامع لأحکام القرآن، ۳/۱۲۲، ط: المکتبۃ العصریۃ بیروت ۱۴۲۵ھ-۲۰۰۵م)۔

ہاں البتہ اگر جزوی اختلاف ہو جیسے دونوں حکمین تفریق پر متفق ہوں لیکن ایک حکم ایک طلاق کا فیصلہ کرے اور دوسرا حکم تین طلاق کا فیصلہ لے تو ایسی صورت میں ایک طلاق کے ذریعہ تفریق ہوگی، چنانچہ قرطبی تحریر کرتے ہیں: "وقال ابن المواز: إن حكم أحدهما بواحدة. والآخر بثلاث فهي واحدة. وحكى ابن حبيب عن أصبغ أن ذلك ليس بشئ" (مرجع سابق، المسألۃ الرابعۃ ۳/۱۲۲) (اور ابن المواز فرماتے ہیں کہ اگر ایک حکم ایک طلاق کا فیصلہ کرے اور دوسرا حکم تین طلاق کا فیصلہ تو یہ ایک طلاق ہوگی، اور ابن حبیب نے اصبغ سے نقل کیا ہے کہ اس فیصلہ کا کوئی اعتبار نہیں ہے)۔

میرے نزدیک ابن المواز کا قول راجح ہے اس لیے کہ طلاق واقع کرنے میں اصل یہ ہے کہ ایک طلاق ہو، نیز اصلاح کا تقاضا یہ ہے کہ حکمین کو ایک سے زائد طلاق کا فیصلہ کرنے کا اختیار نہ ہو، چنانچہ علامہ صاوی مالکی تحریر کرتے ہیں: "حاصله أنه لا يجوز لهما ابتداء إيقاع أكثر من طلقة واحدة فإذا أوقعاه فلا ينعقد منه إلا طلقة واحدة؟ لأن الزائد خارج عن معنى الإصلاح" (حاشية الصاوی. كتاب النكاح. فصلا القسم بين الزوجات. بعث الحكمين من أہل الزوجين ۱/۴۴۱) اس کا خلاصہ یہ ہے کہ حکمین کے لیے ابتداً ایک طلاق سے زیادہ واقع کرنا درست نہیں ہے، سو اگر وہ ایک سے زائد طلاق واقع کریں تو اس میں سے صرف ایک ہی طلاق واقع ہوگی، اس لیے کہ ایک سے زائد طلاق اصلاح کے مفہوم سے خارج ہے)۔

ایسے ہی اگر حکمین خلع کے ذریعہ تفریق پر متفق ہوں، لیکن بدل خلع کی مقدار یا صفت یا نوعیت میں اختلاف ہو تو خلع مثل پر حکمین کا فیصلہ معتبر ہو جائے گا، بشرطیکہ خلع مثل کی مقدار دونوں حکم کے دعوی والی مقدار سے زیادہ نہ ہو، یا دونوں میں سے کمتر مقدار والے حکم کے دعوی سے کم نہ ہو (الشرح الصغیر مع حاشیۃ الصاوی، کتاب النکاح فصل القسم بین الزوجات ۱/۴۴۲)۔

۷۔ حنفیہ کے نزدیک میاں بیوی کی توکیل کے بغیر شقاق کی وجہ سے قاضی کو تفریق کرنے کا اختیار نہیں ہے، لیکن ضرورۃً مالکی مکتب فکر کی طرف عدول کرنا جائز ہے، جس طرح زوجۂ مفقود الخبر کے سلسلہ میں مالکی مکتب فکر کی طرف رجوع کیا گیا ہے، کیونکہ نکاح کا ایک مقصد پرسکون زندگی کی فراہمی ہے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "ومن آياته أن خلق لكم من أنفسكم أزواجا لتسكنوا إليها، وجعل بينكم مودة ورحمة. إن في ذلك لأيت لقوم يتفكرون" (۳۰، الروم: ۲۱)۔ اور اس کی نشانیوں میں سے ایک یہ ہے کہ اس نے تمہاری ہی جنس سے تمہارے لیے جوڑے پیدا کیے، تاکہ تم ان سے سکون حاصل کرو اور اس نے تمہارے درمیان محبت اور ہمدردی رکھی، یقیناً اس کے اندر نشانیاں ہیں ان کے لیے جو غور کرتے ہیں)۔

سو جب میاں بیوی کے جھگڑوں کی وجہ سے سکون ختم ہو جائے، اور ازدواجی زندگی فساد، بے چینی، اور کرب واضطراب کا ذریعہ بن جائے، اور خاص طور سے جب عورت ظلم وتنفر کی شکار ہو، تو یہ مصالح شریعت سے ہرگز ہم آہنگ نہیں ہے کہ اسے دم گھٹ گھٹ کر جینے پر مجبور رکھا جائے، لہٰذا ایسی صورت میں قاضی کو اپنے خصوصی اختیار کا استعمال کرتے ہوئے ایسے میاں بیوی کے عقد نکاح کو ختم کر دینا چاہیے، بالخصوص ہندوستان جیسے ملک میں جہاں قاضی شرعی شوہر کو ظلم وزیادتی سے روکنے کی عملی قوت سے محروم ہے۔

## خلاصۂ بحث:

۱۔ "شقاق" یہ ہے کہ میاں بیوی باہم یا کوئی ایک دوسرے سے سخت نفرت کرنے لگے اور ان کے درمیان باہمی محبت اور چاہ کی فضا ختم ہو کر نفرت اور دشمنی کی فضا قائم ہو جائے۔

۲۔ "شقاق" پیدا ہونے کی صورت میں حکمین کو بھیجنا واجب ہے۔

۳۔ جمہور اور حنفیہ کے نزدیک میاں بیوی کی توکیل کے بغیر "شقاق" کی وجہ سے قاضی کو تفریق کرنے کا اختیار نہیں ہے، جبکہ مالکیہ اور دیگر بعض ائمہ کے نزدیک نہ صرف قاضی بلکہ "حکمین" کو بھی "شقاق" کی وجہ سے تفریق کرنے کا اختیار ہے۔

۴۔ ضرورۃً مالکی مکتب فکر کی طرف عدول کرنا جائز ہے۔ والله أعلم بالصواب، وعلمه أتم وأحكم۔ ☆☆☆

# شقاق کی بنیاد پر زوجین میں علاحدگی کا مسئلہ

مفتی احمد نادر القاسمی[1]

زوجین کے درمیان نباہ نہ ہونے کی صورت میں دونوں کے درمیان علاحدگی کا راستہ اختیار کیا جاتا ہے، تاکہ مرد اور عورت دونوں ایک دوسرے سے آزاد ہو کر اپنی زندگی کے لئے بہتر مواقع تلاش کر سکیں، اور بقیہ زندگی چین وسکون سے گذرے، اور حدود اللہ کی پاسداری بھی باقی رہے، اگر کسی وجہ سے دونوں کے درمیان کوئی نزاع پیدا ہوتا ہے تو خود قرآن نے ترتیب وار اس تنازع کو سلجھانے کا طریقہ بتایا ہے، دونوں طرف کے معزز لوگوں کو اس میں مداخلت کرنے اور مسئلہ کو حل کرنے کی ترغیب دی گئی ہے، چنانچہ ارشاد باری تعالی ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما'' (سورۂ نساء: ۳۵) (اور اگر تمہیں دونوں کے درمیان کشمکش کا علم ہو تو تم ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک حکم عورت کے خاندان سے مقرر کردو اگر دونوں کی نیت اصلاح حال کی ہوگی تو اللہ دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردے گا)۔

زوجین کے درمیان طے پانے والے رشتہ نکاح کو طلاق، خلع اور فسخ کے ذریعہ ختم کیا جاتا ہے، جن میں طلاق کا تعلق شوہر سے ہے، البتہ فسخ وتفریق کا تعلق قاضی سے ہے۔

اس وقت معاشرے کی صورت حال یہ ہے کہ خواتین کے خلاف مظالم اور زیادتیاں مردوں کی طرف سے بھی ہو رہی ہیں، اور مردوں کے خلاف زیادتیاں عورتوں کی طرف سے بھی ہو رہی ہیں، مگر یہ بات بہر حال کہی جاتی ہے کہ شوہر کے پاس عورتوں کی اذیت سے نجات پانے کا ذریعہ بہر حال موجود ہے، لیکن جب مرد طلاق اور خلع دونوں میں سے کسی پر آمادہ نہ ہو اور عورت قاضی کے پاس بینہ پیش کرنے اور اپنا موقف ثابت کرنے کی بھی پوزیشن میں نہ ہو کہ قاضی اس کا نکاح دفع ظلم کو سامنے رکھ کر فسخ کردے تو پھر کیا صورت اختیار کی جائے گی؟ اس پس منظر میں اکیڈمی نے چند سوالات رکھے ہیں جو غور طلب بھی ہیں اور حل کے متقاضی بھی، آئندہ صفحات میں انہیں سوالات پر غور کیا جائے گا۔

## ۱۔ خلع کی فقہی اور اصطلاحی تعریف:

لغت میں اپنی ذات سے کسی چیز کو الگ اور جدا کرنے کا نام ''خلع'' ہے، خلع کی صورت میں عورت مرد کو اپنے سے دور کردیتی ہے اور مرد عورت کو اپنے سے دور کردیتا ہے، لغوی اعتبار سے خلع کے معنی جسم سے کسی چیز کو اتار پھینکنے کے بھی ہیں، کیونکہ قرآن نے مرد اور عورت کو ایک دوسرے کا لباس کہا ہے اور انسان جب لباس کو اپنے جسم سے اتارتا ہے تو اسے الگ ہی رکھ دیتا ہے، اسی طرح سے مرد اگر عورت کو طلاق اور خلع کے ذریعہ جدا کرتا ہے تو کپڑے کی طرح ہی اپنی ذات سے دور کردیتا ہے، چنانچہ ابن منظور نے ''لسان العرب'' میں خلع کی لغوی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے: ''خلع الشيء يخلعه، خلعه واختلعه كنزعه. وخلع النعل والثوب والرداء، يخلعه خلعا جرّده. وخلع امرأته خلعا (بضم الخا) وخلاعا فاختلعت. وخالعته: أزالها عن نفسه وطلقها على بذل منها له فهي (خالع) والإسم الخلعة'' (لسان العرب لابن منظور ۹،۳۲۹، نیز دیکھئے: النہایہ لابن اثیر ۲،۶۵)

## خلع کی اصطلاحی تعریف:

خلع کی اصطلاحی تعریف میں جو الفاظ فقہاء نے استعمال کئے ہیں ان تمام کا منشا تقریبا ایک ہی ہے، اور وہ ہے مال کے عوض شوہر کی طرف سے بیوی کو طلاق کا مطالبہ کرنے پر طلاق دینا، بطور نمونہ ہم یہاں چند عبارتیں کتب فقہ کے حوالہ سے پیش کرتے ہیں:

''الخلع إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع'' (فتح القدير ۳،۱۹۹)۔

[1] رفیق شعبہ علمی اسلامک فقہ اکیڈمی انڈیا

''الخلع إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبول الزوجة بلفظ الخلع أو مافى معناه'' (الدر المختار ۳،۴۳۹-۴۴۱)۔

''الخلع فراق الزوج امراته بعوض يأخذه الزوج من امرأته أو غيرها بألفاظ مخصوصة'' (كشاف القناع ۳،۱۲۶)۔

''هو لغة: النزع، وشرعاً طلاق بعوض'' (الشرح الكبير للدردير ۲،۳۴۷)۔

''الخلع فى الشرع: فرقة بين الزوجين بعوض مقصود راجع لجهة الزوج بلفظ طلاق أو خلع'' (مغنى المحتاج ۳،۲۶۲)۔

مذکورہ بالا ائمہ اربعہ کی کتب سے نقل کردہ عبارات اور تعریفات کا حاصل یہ ہے کہ زوجین کی رضامندی سے اور زوجہ کی طرف سے پیش کئے گئے مال کے عوض واقع ہونے والی علاحدگی اور دی جانے والی طلاق کو خلع کہا جاتا ہے۔

طلاق اور خلع کے درمیان فرق بھی یہیں سے واضح ہوگیا ہے کہ طلاق محض شوہر کے تنہا تصرف اور ارادے سے واقع ہوتی ہے، اور خلع کے لئے دونوں کی رضامندی اور بیوی کی طرف سے مال خرچ کرنے سے وقوع پذیر ہوتی ہے۔

## خلع کی مشروعیت کے دلائل:

خلع کی مشروعیت پر مندرجہ ذیل دلیلیں پیش کی جاتی ہیں:

۱۔ ''الطلاق مرتان فإمساك بمعروف أو تسريح بإحسان، ولا يحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئا إلا أن يخافا ألا يقيما حدود الله'' (سورۂ بقرہ: ۲۲۹)۔

۲۔ ''فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (سورۂ نساء: ۳۵)۔

۳۔ ''عن ابن عباس قال: جاءت امرأة ثابت بن قيس إلى النبي ﷺ فقالت يا رسول الله! ما أنقم على ثابت فى دين ولا خلق إلا أني أخاف الكفر. فقال رسول الله ﷺ: فتردين عليه حديقته؟ فقالت: نعم. فردت عليه. وأمره ففارقها''
(بخاری مع الفتح ۹،۳۹۵، ابوداؤد ۶،۳۰۸-۳۱۱، نسائی ۶،۱۳۸، ابن ماجہ ۱،۶۶۳، یہ روایت ترمذی میں بھی ہے، ۴/۳۶۴)۔

''وفى رواية أخرى للإمام البخارى، أى أكره إن أقمت عنده أن أقع فيما يقتضى الكفر.'' ''وقال الطيبى: المعنى أخاف على نفسى فى الإسلام ما ينافى حكمه من نشوز و بغض وغيره مما يتوقع من الشابة الجميلة المبغضة لزوجها إذا كان بالضد منها فأطلقت على ماينافى مقتضى الإسلام، الكفر'' (فتح القدير ۹،۳۹۹-۴۰۰)۔

''قال جميع الفقهاء بالحجاز والشام، وقال ابن عبد البر: ولا نعلم أحداً خالف إلا بكر بن عبد الله المزنى. فإنه لم يجزه وزعم أن أية الخلع منسوخة، بقوله تعالى: ''وإن اردتم استبدال زوج مكان زوج... وأن الاية الناسخة متأخرة، ولم يثبت شئ من ذلك، والقول بالخلع هو قول عمرو على وعثمان وغيرهم من الصحابة لم نعرف لهم فى عصرهم مخالفا، فيكون إجماعاً'' (المغنى لابن قدامہ ۷،۵۲-۵۳)۔

## ۲۔ خلع کا مطالبہ کیا عورت کا حق ہے؟

جس طرح طلاق امر مباح ہے اور اسے ''ابغض الحلال'' کہا گیا ہے، اسی طرح خلع کا مطالبہ بھی امر مباح ہے، اور امر اختیاری ہے، یہی وجہ ہے کہ اگر عورت کو کسی طرح کی کوئی پریشانی شوہر سے نہ ہو اور اخلاقی اعتبار سے عورت اپنے شوہر سے مطمئن ہو تو خلع کا مطالبہ کرنا عورت کے لئے قطعا نامناسب اور ناپسندیدہ عمل ہے، فقہاء متقدمین کی بھی یہی رائے ہے، اور فقہاء معاصرین نے بھی اسی کی پیروی کی ہے، دیکھئے: ڈاکٹر شیخ عبدالکریم زیدان کی کتاب: المفصل فی احکام المرأۃ ۸/۱۱۹، طبع موسسۃ الرسالہ۔

نیز یہ کہ خلع کو مرد اور عورت کے حقوق طلاق کے تناظر میں دیکھنے کے بجائے، اس کو ضرورت کے پیرائے میں دیکھنا چاہئے، اور قرآن نے خود یہ بات کہی ہے: ''فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (سورہ نساء: ۳۵)، معلوم ہوا کہ خلع میں دونوں کی شرکت ہے مرد کی بھی اور عورت کی بھی، اگر طلاق کے طور پر

اس کو دیکھا جاتا تو جس طرح مرد طلاق دے کر پورے اختیارات کے ساتھ عورت کو اپنے نکاح سے الگ کر دیتا ہے، اسی طرح عورت بھی ایک متعین رقم اپنے سامنے رکھتی اور یہ کہہ کر کہ میں آج تم سے خلع لے رہی ہوں، یہ رقم اپنی لے جاؤ اور آج سے میں تم سے آزاد اور تم مجھ سے آزاد اور شریعت اس کے اس پورے عمل کو تسلیم کر لیتی تب یہ کہا جا سکتا تھا کہ شریعت نے مرد کو جس طرح طلاق کا حق دیا ہے اسی طرح عورت کو علاحدہ ہونے کے لئے خلع کا حق دیا ہے، اس لئے یہ خیال درست نہیں ہے، بس اتنا ہی کہنا مناسب ہے کہ جس طرح طلاق ضرورت ہے، اسی طرح خلع بھی ضرورت ہے، عورت اپنے مال کے عوض خلع حاصل کر کے گلوخلاصی اختیار کر لے، یہ ایک شرعی طریقہ (Option) اور تدبیر ہے۔

**خلع کی حیثیت شریعت میں کیا ہے؟**...... اس سلسلہ میں ائمہ اربعہ اور دیگر فقہاء کے یہاں مختلف اقوال ملتے ہیں، ان میں سے چند کا تذکرہ پہلے کرتے ہیں اس کے بعد حکم تحریر کیا جائے گا۔

### حنفی نقطہ نظر:

حنفی فقہاء کی تصریحات سے پتہ چلتا ہے کہ جب زوجین کی زندگی میں بے اعتدالی آجائے اور دونوں ایک دوسرے سے نفرت کرنے لگیں اور اس بات کا اندیشہ لاحق ہو جائے کہ دونوں یا دونوں میں سے کوئی ایک شریعت کے طے کردہ ازدواجی اصول، اخلاقی رواداری اور حدود اللہ کو توڑ سکتے ہیں تو عورت کو اس بات کی اجازت ہے کہ وہ خلع حاصل کر لے، اس میں کوئی مضائقہ نہیں ہے، چنانچہ "فتح القدیر" میں صراحت ہے: "وإذا تشاق الزوجان وخافا أن لا يقيما حدود الله، فلا بأس أن تفتدي نفسها منه بمال يخلعها به، لقوله تعالى: "فلا جناح عليهما فيما افتدت به" (هدايه مع الفتح ۱۹۹، ۳)۔

درمختار میں ہے: "ولا بأس به عند الحاجة للشقاق وبعدم الوفاق" (درمختار ۴۴۱، ۳)۔

گویا حنفیہ نے وہ روایات جن میں عورت کی طرف سے بلا وجہ طلاق کے مطالبہ کئے جانے کو مذموم قرار دیا ہے، اور بعض میں: "لم تر رائحة الجنة" (ترمذی ۳۶۶، ۲ مع تحفة الاحوذی)، اور بعض میں: "المختلعات والمتبرجات من المنافقات" (حوالہ سابق) کے الفاظ آئے ہیں، ان کو ملحوظ رکھتے ہوئے خواتین کے لئے ضرورت کے وقت خلع حاصل کرنے کی اجازت دی ہے، بلا ضرورت نہیں۔

### شافعی نقطہ نظر:

شافعیہ اور اصحاب ظواہر کے نزدیک دو چیزوں کی وجہ سے عورتوں کو خلع حاصل کرنے کی اجازت ہے:

۱۔ عورت اپنے شوہر کی ظاہری شکل وصورت سے مطمئن نہ ہو، کوئی عیب ہو، یا معروف طریقہ پر زندگی گذارنے کے مواقع نہ فراہم کرتا ہو۔

۲۔ عورت کو اس بات کا اندیشہ ہو کہ وہ صحیح طریقہ پر اپنے شوہر کا حق ادا نہیں کر پائے گی، اور مثلاً نفرت وکدورت کی وجہ سے نشوز ونافرمانی کی مرتکب ہو جائے گی، چنانچہ ابو اسحاق شیرازی شافعیہ کا مذہب نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"إذا كرهت المرأة زوجها لقبح منظر أو سوء عشرة، وخافت أن لا تؤدي حقه، جاز أن تخالعه على عوض لقوله عز وجل: "فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به" (المهذب وشرحه المجموع ۱۶، ۳)۔

البتہ ظاہریہ نے اس کو شرط کے طور پر ذکر کیا ہے کہ عورت کو اس بات کا اندیشہ ہو کہ شوہر کے خفا ہونے کی وجہ سے اس کا شوہر صحیح طریقہ پر اس کا حق ادا نہیں کرے گا، یا خود عورت اپنے شوہر کا حق ادا نہیں کر پائے گی تو خلع حاصل کرنے کی اجازت ہے (المحلی ۱۰/۲۳۵، بحوالہ المفصل فی احکام المرأۃ للدکتور عبد الکریم زیدان ۸، ۱۲۰)۔

**حنبلی نقطہ نظر:**...... حنابلہ کی رائے یہ ہے کہ اگر عورت اپنے شوہر کی کسی فطری چیز سے ناخوش ہو، مثلاً صورت، شکل یا جسمانی اعضاء میں سے کسی عضو میں نقص ہو، اس سے، یا شوہر کی دیانت داری اور دینداری سے غیر مطمئن ہو تو اسے شرعی طور پر اجازت ہے کہ وہ اپنے شوہر سے خلع لے لے، (دیکھئے: کشاف القناع ۳/۱۲۶، المغنی ۷/۵۱، بحوالہ المفصل فی احکام المرأۃ ۸/۱۱۹)۔

## مالکی نقطہ نظر:

مالکیہ کے یہاں بھی مشہور قول کے مطابق خلع کا جواز ملتا ہے، اور ایک قول یہ ہے کہ خلع میں اگر طلاق بالعوض ہو تو مکروہ ہے، چنانچہ دردیر نے "شرح کبیر" میں لکھا ہے: "جاز الخلع على المشهور، وقيل: يكره، وهو الطلاق بعوض هذا هو الأصل فيه" (الشرح الكبير للدردير ۲،۳۴۷)۔

مذکورہ بالا فقہاء کے نقاط نظر پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جس طرح طلاق مردوں کا حق ہے، اسی طرح خلع لینا بھی عورتوں کا حق ہے، کیونکہ طلاق بھی بغیر کسی شرعی عذر کے ظلم ہے، اور خلع بھی بغیر کسی وجہ شرعی کے مکروہ ہے، اور خلع کے سلسلہ میں ائمہ ثلاثہ کا یہی موقف ہے، البتہ شوافع کی صراحت سے پتہ چلتا ہے کہ ان کے یہاں بغیر کسی عذر اور قید کے عورتوں کے لئے خلع لینا جائز اور مباح ہے، ابواسحاق شیرازی کہتے ہیں: "وإن لم تكره منه شيئا وتراضيا على الخلع من غير سبب جاز، لقوله تعالى: فإن طبن لكم عن شئ منه نفسا فكلوه هنيئا مريئا. ولأنه أى الخلع رفع عقد بالتراضي جعل لدفع الضرر، فجاز من غير ضرر كالإقالة في البيع" (المهذب وشرحه ۱۶،۳)۔

بہر حال یہ بات تمام مذکورہ تصریحات کی روشنی میں ثابت ہوتی ہے کہ خلع عورت کا حق شرعی ہے، جس کا وہ اپنے اوپر کسی طرح کا اگر اندیشہ محسوس کرے تو استعمال کر سکتی ہے، اور اپنی طرف سے شوہر کی حق تلفی ہو جانے کا اندیشہ، یا شوہر کی طرف سے زیادتی کئے جانے کا خوف خلع کا مطالبہ کرنے کے لئے عذر ہے، جو آیت قرآنی: "فإن خفتم ألا يقيما حدود الله" سے متشرح ہوتا ہے، اور فقہاء حنابلہ نے تو باضابطہ اس کی صراحت کی ہے کہ خلع کی مشروعیت ہی عورتوں کو شوہر کی طرف سے لاحق ہونے والی زیادتی اور ضرر کے ازالہ کے لئے ہوتی ہے "والخلع أى شرع لإزالة الضرر الذى ملحقها" (المغنى ۷،۵۲، كشاف القناع ۳،۱۲۶)۔

نیز خلع کے مطالبہ کے لئے یہ بھی ضروری نہیں ہے کہ کوئی ظاہری سبب موجود ہو، بلکہ باطنی طور پر بھی عورت شوہر سے کدورت محسوس کرتی ہو تو خلع کا مطالبہ کر سکتی ہے، جیسا کہ صحابی رسول حضرت قیس بن ثابتؓ کے اس جملہ "ولكن أكره الكفر في الإسلام" سے پتہ چلتا ہے، اور حضور ﷺ کا اس عذر کو تسلیم کرنا خود اس بات کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ خلع کا حصول عورت کا حق ہے۔

## ۳۔ ظلم ثابت نہ ہونے کی صورت میں گلوخلاصی:

عورت اگر شوہر سے اس کے اخلاق وعادات اور طرز زندگی سے متنفر ہو اور اس شوہر کے ساتھ رہنا پسند نہ کرتی ہو، قاضی کی عدالت میں شوہر کے ظلم وزیادتی ثابت کرنے کی پوزیشن میں بھی نہ ہو تو ایسی عورت کے لئے خلع کا مطالبہ کرنا ہی گلوخلاصی کا واحد ذریعہ ہے کہ کچھ دے دلا کر خلع حاصل کر لے، جیسا کہ حضرت ابن عباسؓ سے مروی حدیث میں حضرت ثابت بن قیسؓ کی بیوی کے مطالبہ خلع اور پھر حضرت قیس کی طرف سے دیئے گئے باغ کے لوٹانے کا رسول اللہ ﷺ کی جانب سے سوال اور اس کی رضامندی سے پتہ چلتا ہے، اور یہ اس کی بہترین دلیل ہے۔

نیز خلع کی پیش کش تو خود اس بنا پر ہی ہے کہ قاضی کی عدالت میں شوہر کی زیادتی ثابت کرنے سے جب قاصر ہے اور شوہر عدم رضامندی پر مصر ہے، ورنہ ظلم ثابت کر دیتی تو قاضی چونکہ رفع ظلم پر مامور ہے دونوں کے درمیان تفریق اور فسخ کا حکم دینا اس کے ذمہ لازم ہے، جس کی تفصیل کتب فقہ کے کتاب القضاء میں موجود ہے، معاصر فقہاء میں ڈاکٹر عبدالکریم زیدان نے بھی اس کی صراحت کی ہے، دیکھئے: (المفصل فی احکام المرأۃ ۸/ ۱۲۲)۔

خلع کا مطالبہ اس لئے ضروری ہے کہ رشتہ زوجیت کو ختم کرنے کا اب اس کے علاوہ اور کوئی دوسرا راستہ بچا ہی نہیں ہے، اس لئے مال کی قربانی دے کر ہی گلوخلاصی اختیار کرنی ہوگی۔

شریعت کے بنیادی اصول کو بروئے کار لاتے ہوئے خاکسار کی رائے یہ ہے کہ عورت کو اگر اس بات کا مکمل اعتماد اور یقین ہو کہ وہ قاضی کی عدالت میں اپنے شوہر کے خلاف بینہ نہیں پیش کر سکے گی تو اسے خلع کا ہی راستہ اختیار کرنا چاہئے، جیسا کہ حضرت ثابت بن قیسؓ کی بیوی نے باغ سے دستبرداری پر خلع کا مطالبہ کیا تھا۔

## ۴۔ شقاق کا مفہوم:

اردو زبان میں "شقاق" کا مفہوم اختلاف ونزاع، باہمی عداوت اور ضد ہے، چنانچہ اردو کی تفاسیر میں تفسیر مظہری، تفسیر عثمانی اور معارف القرآن وغیرہ میں

اس آیت کے ضمن میں یہی مفہوم بیان کیا گیا ہے، یعنی دونوں سے کسی ایسی حرکت کا صدور ہو جو ایک دوسرے پر شاق گذرے، چنانچہ علامہ ثناء اللہ مجددی پانی پتی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں: ''شقاق سے مراد ہے اختلاف اور دشمنی، چونکہ ہر دشمن ایسا کام کرتا ہے جو اس کے مخالف کو شاق ہو، اس لئے عداوت کو بھی شقاق کہتے ہیں'' (تفسیر مظہری ۳/۳۶/۳۴۶ اردو)۔

عربی زبان میں اختلاف کو شقاق سے تعبیر کیا جاتا ہے اور بطور خاص باہمی اختلاف جب سنگین صورت اختیار کر جائے تو شقاق کی حد میں داخل ہو جاتا ہے، چنانچہ ڈاکٹر محمد سلیمان عبداللہ الاشقر نے اس آیت کی تفسیر میں لکھا ہے: "أي تفاقم الخلاف بين الزوجين" (زوجین کے درمیان پایا جانے والا اختلاف سنگین صورت اختیار کر جانے کا اندیشہ ہو)۔ امام رازی نے ''شقاق'' کی دو توجیہ کی ہے:

۱۔ فریقین میں سے ہر ایک ایسا کام کرے جو دوسرے کے لئے تکلیف کا باعث ہو، ''أن كل واحد منهما يفعل ما يشق على صاحبه'' (تفسیر رازی ۱۵،۹۲)۔

۲۔ دوسرے یہ کہ فریقین میں سے دونوں دشمنی اور اختلاف کا حصہ بن جائے ''أن كل منهما صار في شق بالعداوة والمباينة'' (تفسیر رازی ۱۵،۹۲)۔

امام قرطبی نے بھی اسی سے ملتی جلتی بات کہی ہے: ''فكأن كل واحد من الفريقين يحرص على ما يشق على صاحبه'' (احکام القرآن ۲،۱۴۲، بحواله المفصل في احكام المرأة ۸،۴۰۸)، اور ڈاکٹر عبدالکریم زیدان نے بطور خاص یہی اس کی مراد لکھی ہے (حوالہ سابق ۸/۴۱۵)۔

خلاصہ یہ ہے کہ ''شقاق سے مراد باہمی نزاع، عداوت، ضد اور اختلاف'' ہے۔

## کیا شقاق وجہ تفریق ہے؟

یہاں یہ بات اہم نہیں ہے کہ شقاق سے مراد کیا ہے؟ اس سے اہم بات یہ ہے کہ کیا شقاق زوجین کے درمیان تفریق، طلاق اور خلع کا سبب ہے یا نہیں؟ اس بارے میں حضرات فقہاء کے یہاں دو طرح کی رائے ملتی ہے:

۱۔ ایک قول یہ ہے کہ شقاق وجہ تفریق، یا خلع یا طلاق نہیں ہے، اس رائے کو حنفیہ، ایک قول میں امام احمد بن حنبل، اظہر روایت کے مطابق شافعیہ اور ظاہریہ نے اختیار کیا ہے، چنانچہ ''احکام القرآن للجصاص، المغنی لابن قدامہ، مغنی المحتاج اور محلی لابن حزم'' میں ہے:

''لاخلاف أن الزوج لو أقر بالإسائة إليها لم يفرق الحاكم بينهما، ولم يجبره الحاكم على طلاقها قبل تحكيم الحكمين، وكذلك لو أقرت المرأة بالنشوز لم يجبرها على خلع ولا على رد مهرها. فإذا كان كذلك حكمهما قبل بعث الحكمين. فكذلك بعد بعثهما لا يجوز ايقاع الطلاق من جهتهما من غير رضا الزوج وتوكيله ولا إخراج المهر عن ملكها بالمخالعة من غير رضاها'' (احكام القرآن ۲،۱۹۱) ''وهذا مذهب أحمد بن حنبل في إحدى الروايتين عنه وهو القول الأظهر في مذهب الشافعية ومذهب الظاهرية'' (المغنی ۷،۴۹، مغنی المحتاج ۲،۲۶۲، المحلی ۱۰،۸۸، المفصل فی احکام المرأة ۸،۴۱۲)

دوسری رائے یہ ہے کہ ''شقاق'' زوجین کے درمیان سبب تفریق ہے، اس لئے کہ شقاق اور عداوت و نفرت کے سائے میں رشتہ زوجیت کو باقی رکھنا حد درجہ تکلیف دہ مسئلہ ہے اور دونوں کے لئے ضرر کا باعث ہے، یہ امام احمد بن حنبل سے دوسری روایت، امام مالک، شافعیہ کا قول ثانی، اور فقہاء مدینہ کی رائے ہے، اور اسی کو ڈاکٹر زیدان موصوف نے راجح قرار دیا ہے، دیکھئے: (المغنی ۷/ ۴۹، مغنی المحتاج ۳/ ۲۶۲، زاد المعاد لابن قیم ۴/ ۳۳، المفصل فی احکام المرأة ۸/ ۴۱۳)۔

**ترجیح**:...... موجودہ حالات میں جو صورت حال ہے، اور خواتین جس کرب ناک دور سے گذر رہی ہیں، نیز موجودہ ملکی قوانین میں خواتین کے حق میں غیر ضروری مراعات کے خوف سے مردوں کا طلاق پر آمادگی سے راہ فرار اختیار کرنا، طلاق جو کہ علاحدگی کا آسان حل تھا دشواریاں پیدا کر رہی ہے۔ بے جا طلاق کی شناعت اپنی جگہ مسلم ہے۔ ان تمام دشواریوں کو مد نظر رکھتے ہوئے شقاق کو وجہ تفریق تسلیم کیا جانا زیادہ انسب ہے، اس میں خواتین کے لئے آسانی بھی ہے، طلاق حاصل کرنے کے لئے مال خرچ کرنے کی زحمت اور بار سے نجات بھی ہے اور حقوق کا تحفظ بھی ہے، اور ان تمام وجوہات کو مد نظر رکھتے ہوئے بینہ پیش کرنے سے قاصر ہونے کے باوجود عورت کی طرف سے پائی جانے والی نفرت جو شقاق کو متضمن ہے، اس کی بنیاد پر قاضی تفریق کر سکتا ہے، اس لئے کہ یہ ضرر ہے اور ضرر کو دور کرنا قاضی کی ذمہ داری ہے۔

## ۵۔ شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ:

قاضی شقاق کو بنیاد بنا کر خلع کرسکتا ہے یا نہیں، اس سلسلہ میں حنفیہ، ایک قول میں امام احمد بن حنبل، اظہر روایت کے مطابق شافعیہ اور ظاہریہ کا مسلک یہ ہے کہ قاضی محض شقاق کو بنیاد بنا کر خلع یا تفریق کا فیصلہ نہیں کرسکتا، جس کی تفصیل سوال نمبر ۴ کے ضمن میں گذری، تاہم امام احمد بن حنبل کی دوسری روایت، امام مالک، شافعیہ کے قول ثانی اور فقہاء مدینہ کی رائے یہ ہے کہ قاضی کو اس کا اختیار ہے، اور معاصر فقہاء میں ڈاکٹر عبدالکریم زیدان نے اسی کو ترجیح دیا ہے، اور اس کی بنیاد دراصل ''ضرر'' ہے، اور تفریق کے ذریعہ ضرر و ظلم سے بچانا قاضی کی ذمہ داری ہے، اس لئے قاضی مرد کو خلع کے لئے آمادہ کرے اور حالات سنگین ہوں تو پھر فسخ وتفریق کی راہ اختیار کرے، اس بابت قاضی با اختیار ہے (المفصل فی احکام المرأۃ ۸ / ۴۱۳، المغنی ۷ / ۴۹، مغنی المحتاج ۳ / ۲۶۲، زاد المعاد ۳ / ۳۳)۔

اور اگر قاضی مجتہد ہو، صائب الرائے ہو اور اپنے اجتہاد سے فیصلہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو اور ضرر بھی متحقق ہو تو اسے عدول عن المذہب کا نام نہیں دیا جاسکتا، نیز یہ کہ قضاء کے باب میں دیگر مسائل میں بھی قاضی کے لئے مالکیہ کے قول کو اختیار کرنے کی سہولت حاصل رہی ہے، راقم الحروف کو ایسا سمجھ میں آتا ہے کہ چونکہ ہندوستان کے حالات تفریق وطلاق کے سلسلہ میں نہایت پیچیدہ ہیں، اور مسائل کی نوعیت بھی حد درجہ متنوع ہوتی ہے، اس لئے خلع کے مسئلہ کو بھی دار القضاء اور قاضی سے مربوط کردیا جائے تو زیادہ بہتر ہے۔

## ۶۔ خلع کے لئے حکم کا تقرر اور صلح کی کوشش:

خلع سے پہلے حکم کے تقرر اور اس کے بھیجنے سے متعلق ائمہ احناف کے یہاں کوئی واضح بات نہیں ملتی، تاہم مالکیہ اور شافعیہ کے یہاں یہ تفصیل ہے کہ اگر قاضی کو زوجین کے درمیان شقاق کے سلسلہ میں کوئی بات معلوم ہو تو زوجین کے پاس فیصلہ سے قبل حکمین کا بھیجنا واجب ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ قرآن نے شقاق کی صورت میں حکمین بھیجنے کو امر کے صیغہ کے ساتھ استعمال کیا ہے اور قاعدہ یہ ہے کہ امر کا صیغہ دوسرے معنی میں استعمال کا کوئی قرینہ نہ ہو تو وجوب ہی کے لئے ہوتا ہے، یہی وجہ ہے کہ شیخ رشید رضا مصری وغیرہ نے وجوب ہی کے لئے تسلیم کیا ہے، تفسیر ''المنار'' میں ہے:

''فی هذه الآیة وما یدل علیه لفظ ''فابعثوا'' وظاهر الأمر أن هذا التحکیم واجب، ولکنهم اختلفوا فیه، فقال: بعضهم إنه واجب، وبعضهم إنه مندوب'' (تفسیر المنار ۵ / ۱۷۹)۔

ابن عربی مالکی نے جو الفاظ استعمال کئے ہیں اس سے بھی پتہ چلتا ہے کہ حکم مقرر کرنا واجب ہے، چنانچہ ابن عربی مالکی لکھتے ہیں: ''إذا علم الامام عن حال الزوجین الشقاق لزمه أن یبعث إلیهما حکمین'' (احکام القرآن لابی العربی ۱ / ۴۲۷) ''ومعنی ذلك أن بعث الحکمین واجب'' (المفصل فی احکام المرأۃ ۸ / ۴۱۶-۴۱۵)۔

اسی طرح جیسا کہ شافعیہ کا اوپر تذکرہ ہوا کہ وہ بھی وجوب ہی کے قائل ہیں چنانچہ ابو اسحاق شیرازی لکھتے ہیں: ''والبعث أی بعث الحکمین واجب کما صححه فی زیادة الروضة وجزم به الماوردی، وقال الأذرعی ظاهر نص ''الأم'' للشافعی الوجوب'' (مغنی المحتاج ۳ / ۲۶۱)۔

اگرچہ بعض اہل علم کے مطابق حکمین بھیجنے کا حکم استحبابی بھی ہوسکتا ہے، تاہم وجوب کا معنی زیادہ قرین قیاس معلوم ہوتا ہے۔

## زوجین کے درمیان صلح وآشتی کا تقاضہ:

ازدواجی زندگی کا تقاضہ یہ ہے کہ وہ دائمی اور ثباتی ہو اور زوجین نکاح کے بعد تادم حیات خوشگوار زندگی گذاریں، نیز عمومی زندگی میں جب اسلام آپسی دشمنی اور ناچاقی، نیز اختلافات کو ختم کرکے مودت ومحبت کے ساتھ زندگی گذارنے کی تلقین کرتا ہے، تو زوجین کے درمیان پائے جانے والے اختلافات کو ختم کرنے کی جدوجہد عین مطلوب شریعت ہے، اس سلسلہ کی جملہ آیات وروایات، مثلاً:

''وإن خفتم شقاق بینهما فابعثوا حکما من أهله وحکما من أهلها إن یریدا اصلاحا یوفق الله بینهما'' (سورۂ نساء: ۳۵) کا تقاضہ ہے کہ قاضی کے لئے خلع یا فسخ وتفریق کا فیصلہ کرنے سے پہلے حکمین یا حکم کا مقرر کرنا اور صلح کی کوشش کرنا واجب ہے، اور یہی وجہ ہے کہ ہمارے یہاں دار القضاء میں فیصلے سے پہلے اسی طریقہ کو اختیار کیا جاتا ہے، اس پوری بحث میں ڈاکٹر عبدالکریم زیدان نے بھی حکمین بھیجنے کے

وجوب کو ترجیح دیا ہے، اور راقم کی رائے میں یہی زیادہ انسب ہے، موصوف لکھتے ہیں:

''والراجح أن بعض الحكمين للنظر في شقاق الزوجين واجب، لأن قوله تعالى: ''فابعثوا'' صيغة أمر والأصل في الأمر أنه للوجوب إلا لقرينة تصرفه عن الوجوب إلى غيره، ولا قرينة هنا تصرفه إلى غير الوجوب، بل القرينة هنا التأكيد على إرادة الوجوب، وجوب بعث الحكمين'' (المفصل فی احکام القرآن ۸٫۴۲۶)۔

اس کے آگے تقاضہ اور مصلحت کو اجاگر کرتے ہوئے رقم طراز ہیں: ''لما هو معلوم من حرص الشريعة الإسلامية على الوفاق بين الزوجين و إدامة الرابطة الزوجية واستمرار الحياة الزوجية الهادئة السعيدة التي تقوم على المودة والوفاق. فهذه القرينة مع قوله تعالى: ''فابعثوا'' وهي صيغة أمر يجعل ترجيحنا واضحا جليا لا تردد فيه'' (حوالہ سابق)۔

**حکم کی تعداد:**...... قرآن کریم کی آیت سے بظاہر تو یہی محسوس ہوتا ہے کہ دو حکم ہونے چاہئیں، لیکن اگر زوجین اس بات پر اتفاق کرلیں کہ ایک ہی حکم کافی ہے تو ایک ہی حکم کافی ہونے کی بات مالکیہ نے کہی ہے، چنانچہ شرح صغیر میں دردیر نے لکھا ہے: ''وأنهما إذا رضيا بإقامة حكم واحد بلا رفع كفى'' (الشرح الصغير ۲/۴۲۰، بحواله المفصل ۸/۴۲۱)۔

**اگر حکم مقرر کرنا دشوار ہو:**...... یہاں یہ بات بھی قابل غور ہے کہ بسا اوقات حکم مقرر کرنا اور زوجین کے پاس بھیجنا بھی قاضی کے لئے دشوار ہوتا ہے، اور بالخصوص ہندوستان جیسے ملک میں جہاں کہ قوت قاہرہ مفقود ہونے کی وجہ سے شوہر کو حاضر کرنا اور افراد مقرر کرنا بڑا چیلنج بن جاتا ہے، ایسے حالات میں اگر قضاء کے باب میں اس کو ضروری تصور کیا جائے تو نظام قضاء معطل ہو کر رہ جائے گا، اس لئے ایسا خیال ہوتا ہے کہ قاضی کو حکم مقرر کرنے میں اگر دشواری ہو تو بغیر اس کے بھی قاضی خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس کی گنجائش ہونی چاہئے، اور اس صورت میں آیت قرآنی ''فابعثوا'' کا امر کا صیغہ استحباب اور مندوب کے لئے مانا جائے، جیسے بعض مفسرین کی رائے ہے، نیز اس باب میں حضرت سیدنا عمر فاروق کے عمل سے بھی استفادہ کیا جاسکتا ہے جو بجائے خود حجت ہے، اور جمہور فقہاء نے اس کی اجازت دی ہے، اگرچہ یہاں حاکم سے مراد امیر المسلمین اور خلیفہ ہے، چنانچہ موسوعہ فقہیہ میں ہے:

''ذهب جمهور الفقهاء إلى جواز الخلع بحاكم وبلا حاكم وهو قول عمر رضي الله عنه. فقد روى ابن أبي شيبة عن طريق خشيمة بن عبد الرحمن موصولا'' أن بشر بن مروان أتي في خلع كان بين رجل وامرأة فلم يجزه. فقال له عبد الله بن شهاب الخولاني: قد أتي عمر في خلع فأجازه'' ولأن الطلاق من حيث النظر جائز بلا حاكم. فكذلك الخلع'' (موسوعه فقهيه ۱۹/۲۴۴)۔

البتہ یہ مسئلہ چونکہ قرآن کریم میں صراحت کے ساتھ مذکور ہے، اس لئے اس بات کی تحقیق ضروری ہے کہ حکم کا مقرر کیا جانا اور بھیجنا اجتہادی ہوسکتا ہے یا نہیں، اور سلف، بطور خاص قاضی ابو یوسف اور قاضی شریح رحمہما اللہ کے یہاں کیا معمول رہا ہے، اور وہ ممالک جہاں مسلمانوں کے لئے قوت قاہرہ نہیں ہے، ان ملکوں میں اس میں رعایت ہوسکتی ہے یا نہیں، والله الموفق وهو المستعان وإليه المرجع والمآب۔

## ۷۔ ضرورۃً دوسرے مذاہب پر عمل:

قضاء کے باب میں حنفیہ نے دوسرے مذاہب، بالخصوص مفقود الخبر کے مسئلہ میں مالکیہ کے قول کو اختیار کیا ہے، اسی طرح اقامت دعوی اور ثبوت بینہ کے بعد عدالت میں مدعی علیہ کی غیر حاضری میں مقدمہ کی کاروائی اور فیصلہ کو حنفیہ نے درست قرار نہیں دیا ہے، مگر شافعیہ نے مدعی علیہ کی حاضری کو اس کے لئے شرط قرار نہیں دیا ہے، اس صورت میں مقدمہ کی کاروائی میں تاخیر کے پیش نظر، چونکہ عام طور سے مدعی علیہ کی جانب سے ٹال مٹول کا مشاہدہ ہے، امام ابو یوسف نے جواز کا قول اختیار کیا ہے، یا یہ کہئے کہ امام ابو یوسف کا قول امام شافعی کے مطابق ہے، اس کو حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ نے بھی اسلامی عدالت میں ''جامع الفصولین'' کے حوالہ سے نقل کیا ہے:

''جامع الفصولين عن الخانية غاب المدعى عليه بعد ما برهن عليه أو غاب الوكيل بعد ثبوت البينة قبل التعديل أو مات الوكيل ثم عدلت تلك البينة لا يحكم بها، وقال أبو يوسف: يحكم'' (اسلامی عدالت ۱/۳۸۴)۔

اس لئے اس باب میں بھی اگر ضرورت داعی ہو تو قاضی کے لئے شافعیہ جو کہ خلع کے باب میں زیادہ وسعت کے قائل ہیں، ان کی رائے کو اختیار کر کے خلع کا فیصلہ کرنے کا اختیار ہے، اور بالخصوص جبکہ عورت بینہ پیش کرنے سے قاصر ہو اور قاضی کی رائے میں زوجین کے درمیان اتنی نفرت پائی جاتی ہو کہ عورت کا شوہر کے پاس رہنا دشوار معلوم ہوتا ہو، اور علاحدہ نہ ہونے کی صورت میں دونوں میں سے کسی ایک کے کسی بڑے ضرر اور مفسدہ میں پڑ جانے کا قوی امکان ہو، تو دفع ضرر اور رفع ظلم جو کہ قاضی کا فریضہ ہے، کو بروئے کار لاتے ہوئے شوہر کی رضامندی نہ ہونے کے علی الرغم علاحدگی کا فیصلہ کرے، اور اگر کسی فتنہ میں پڑنے کا اندیشہ ہو تو عورت کو خلع کی بنیاد پر علاحدہ کردے اور شوہر کے جملہ حقوق محفوظ کر لے اور خاوند کے نام نوٹس جاری کردے کہ اپنے واجبات یہاں سے لے جاؤ، نیز اس سلسلہ میں قاضی کو اس بات کا خطرہ بھی محسوس کرنے کی ضرورت نہیں ہے کہ مرد عدالتی کارروائی کرے گا، اگر عدالتی کارروائی کرتا بھی ہے تو چونکہ اپریل ۲۰۰۶ء سے ”تحفظ قانون خواتین“ نافذ ہے، اس لئے قاضی جو لکھ کردے گا عدالت بھی اسی کی پابند ہوگی۔



# خلع بقائے باہم
## کچھ نئے سوالات کے جوابات

مفتی محمد ارشد فاروقی [1]

**تمہید:**...... خالق کائنات نے کل کائنات کو انسان کے لئے مسخر فرمایا اور تسخیر کے ذریعہ اشیاء اسماء اور مسمیات کے فوائد اور منافع کا اظہار روز اول سے مسلسل ہو رہا ہے اور رہتی دنیا تک جاری رہے گا۔

**باہم مربوط عنصر:**...... انسانیت کے نظام کو باری تعالیٰ نے رجال و نساء کے دو مستقل باہم مربوط عنصر کے دھاگے میں پرو دیا اور نسل انسانی کی بقاء اور ارتقاء کے بنیادی مقصد کے لئے ہر دو صنف میں ایک دوسرے کے لئے کشش اور جذباتی رجحان ودیعت فرمایا اور جنسی و قلبی اور جذباتی تسکین کے لئے ایک ہی طریقہ ''نکاح'' تجویز کیا گیا (لتسکنوا إلیها)، عالم کے توازن اور نقطۂ عدل کو قائم رکھنے کے لئے شادی کرنا، اہل و عیال میں زندگی گذارنا، منشاء الٰہی کی تکمیل اور رب کی اطاعت کا تقاضا ہے۔

**استمرار و دوام مطلوب ہے:**...... نکاح سے قبل انتخاب و اختیار کا مکمل اختیار دیا گیا اور عقد نکاح کی لازمی شرط استمرار و دوام ہے، یہ تا حیات معاملہ نیکی کے فراواں جذبات کے تحت کیا جاتا ہے اور وقتی موقت نکاح حرام ہے، متعہ کی مشہور صورت اہل سنت والجماعت کے نزدیک حرام اور اخت زنا ہے، کہتے ہیں کہ شیعہ کے یہاں بھی اس کا رواج نہیں ہے۔

**دو آتشہ ہے:**...... نکاح میں معاملہ کا پہلو طاعت کے پہلو سے دو آتشہ ہے، نکاح کے لئے عقد کا لفظ استعمال کیا جاتا ہے، جس طرح عقیدے کی پختگی و صلابت مطلوب ہے، اسی طرح نکاح کی پختگی و پائیداری مقصود ہے۔

**دو قالب یک جان:**...... نکاح کو زواج اور اس رشتہ میں مربوط ہونے والوں کو زوجین کہتے ہیں کہ دونوں جوڑے ہیں، یعنی ایک کا تصور دوسرے کے بغیر نہیں ہوسکتا، دونوں کو ازدواجی رشتے نے دو قالب یک جاں کر دیا ہے۔

**سارے شعبے درخشاں:**...... رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیاتِ طیبہ کے سارے شعبے درخشاں مینارۂ نور و ہدایت ہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ازدواجی زندگی کی عطر بیز خوش گوار اداؤں نے حرم نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے دل جیت لیا، چمن حرم رسالت کے پودوں کے گلوں سے جو دمکتا خوشبو بکھیرتا گلدستہ تیار ہوا وہ تمام انسانی جوڑوں کی زندگی کو خوشبو دینے کے لئے ہمہ وقت تازہ ہے۔

**خاتمہ عقد بھی نعمت ہے:**...... نکاح کے ذریعہ جو گل کھلتے ہیں وہ کبھی نہ مرجھانے کے لئے اور پژمردہ نہ ہونے کے لئے ہوتے ہیں، سدا شاداب رہنا مقصد ہوتا ہے پھر بھی پھولوں کی سیج میں کبھی کانٹے نکل آتے ہیں اور حلق کی پھانس بن جاتے ہیں، مزاجی اختلاف منافرت کی شکل اپنا لیتے ہیں اور سانپ بن کر ڈسنے لگتے ہیں، ایسے نازک موڑ پر دونوں کی زندگی بچانے کے لئے شریعت نے بندھے رشتے کو توڑنے کی اجازت دے کر احسان کیا ہے۔

**چند صورتیں:**...... عقد نکاح کو ختم کرنے کے لئے طلاق، تفریق و فسخ، متارکہ اور خلع کی صورتیں موجود ہیں۔

**زیر بحث صورت:**...... رشتۂ ازدواج ختم کرنے کی ان صورتوں میں ایک صورت ''خلع'' ہے، خلع کے متعلق مختلف مکاتب فقہ کے مسالک اور تشریحات کی

[1] صدر شعبۂ افتاء، جامعہ امام محمد انور شاہ، دیو بند

روشنی میں دور حاضر کے کچھ نزاعی مسائل کے حل تلاش کرنے، زوجین کے اختلاف کو ختم کرنے اور مشکلات سے دو چار خواتین کو مظالم سے بچانے کے نیک مقصد کے لئے اسلامک فقہ اکیڈمی نے چند سوالات اٹھائے ہیں: ۱۔ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف:

**لغوی معنی:**...... لغت میں خلع کا معنی اتارنا ہے، قرآن کریم میں سیدنا موسی علیہ السلام وعلی نبینا کو "فاخلع نعلیك (اپنے جوتے اتاریں) سے خطاب کیا گیا (طٰہٰ: ۱۲)۔

**خلع کی اصطلاحی تعریف:**...... خلع عورت سے کچھ لے کر اس کو نکاح سے آزاد کردینے کا نام ہے (الدر المختار علی ہامش الرد ۲/ ۵۵۶، فتح القدیر ۳/ ۱۹۹)۔

**خلع کا ثبوت:**...... قرآن کریم میں ہے: "فَإِنْ خِفْتُمْ أَلَّا يُقِيمَا حُدُودَ اللهِ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيمَا افْتَدَتْ بِهِ" (بقرہ: ۲۲۹) (اگر زوجین اللہ کی قائم کی ہوئی حدود کو قائم رکھنے کے سلسلے میں اندیشہ مند ہوں تو اس میں کوئی قباحت نہیں کہ عورت کچھ دے کر رہائی حاصل کرلے)۔

**حدیث:** صحیح بخاری کی روایت ہے: "ثابت بن قیس کی بیوی بارگاہ نبوی میں حاضر ہوئیں اور کہنے لگیں اے اللہ کے رسولؐ میں ثابت (شوہر) کے اخلاق ومذہب کے بارے میں تبصرہ نہیں کرتی پر مجھے ناشکری کا اندیشہ ہے، اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے پوچھا کیا آپ ان کا باغ واپس کریں گی؟ انہوں نے کہا ضرور! باغ لوٹا دیا تو رسول اللہ نے ثابت کو حکم دیا تو انہوں نے ان کو جدا کردیا)" (صحیح البخاری ۲/ ۷۹۴)۔

**اجماع:**...... خلع کے مشروع ہونے پر علماء امت کا اجماع واتفاق ہے، صرف ابوبکر بن عبداللہ مزنی کا ایک شاذ قول ہے کہ شوہر کے لئے بیوی سے طلاق کے بدلے کچھ لینا جائز نہیں (ہدایۃ المجتہد ۲/ ۸۲، بدائع الصنائع ۳/ ۳۳۴)۔

## خلع کی حقیقت:

خلع کی حقیقت احناف، مالکیہ کے نزدیک طلاق ہے اور یہ بات سیدنا عمرؓ، سیدنا عثمانؓ، سیدنا علیؓ، عبداللہ بن مسعودؓ وغیرہ سے منقول ہے۔

سیدنا شافعی کے اس بارے میں دو قول ہیں: ایک قول حنفیہ کے موافق تو دوسرے قول کے مطابق خلع فسخ ہے، عبداللہ بن عباسؓ سے ایسی ہی روایت ہے، حنابلہ کے یہاں ایک قول طلاق کا، دوسرا فسخ کا ہے۔

خلاصہ یہ کہ خلع کو طلاق مانیں یا فسخ تو احناف طلاق مانتے ہیں اور شوافع فسخ، اس اختلاف کا نتیجہ اس شخص پر مرتب ہوگا جس نے بیوی سے خلع کے بعد نکاح کیا تو حنفیہ کے قول کے مطابق اب اسے صرف دو طلاق کا اختیار رہے گا اور شوافع کے یہاں تین طلاق کا حق رہے گا۔ اس لئے اب اگر دو طلاق دے تو حرمت مغلظہ ثابت ہوجائے گی، جبکہ تحقیق یہی ہے کہ شوافع کے یہاں بھی طلاق ہے لیکن شوافع کے یہاں حرمت مغلظہ ثابت نہیں ہوگی، وجہ اختلاف خلع کی حقیقت کی تعیین ہے، احناف کے یہاں طلاق ہے تو شوافع کے یہاں فسخ ہے۔

## خلع ایک طلاق بائن یا فسخ:

جب یہ بات واضح ہوگئی کہ حنفیہ کے نزدیک خلع سے ایک طلاق بائن واقع ہوتی ہے اور حقیقت خلع طلاق ہے اور شوافع کے یہاں فسخ ہے تو یہ بات بھی عیاں ہوگئی کہ خلع کے سلسلے میں عورت خود مختار نہیں ہے بلکہ خلع عورت کی طرف سے مالی معاوضہ کے عوض میں آزاد کرنے کی درخواست ہے، حنفیہ کے مسلک کے اعتبار سے خلع کرنے کی صورت میں طلاق بائن واقع ہوجائے گی اور شوافع کے نزدیک نکاح فسخ ہوجائے گا۔

۲۔ دوسرا سوال یہ کیا گیا کہ "بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دیئے جانے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، یہ بات کس حد تک درست ہے؟

اس سوال کے دو جزء ہیں ایک طلاق اور اس کا حق کسے ہے؟ دوسرا خلع اور اس کا حق کسے ہے؟

**پہلا جزء:**...... پہلے جزء کا جواب یہ ہے کہ طلاق دینے کا حق شوہر کو حاصل ہے یا شوہر جسے طلاق کا حق تفویض کردے حتی کہ اگر بیوی کو طلاق تفویض کردے تو اسے بھی اپنے اوپر طلاق واقع کرنے کا حق حاصل ہوجائے گا (بدائع الصنائع، بدایۃ المجتہد، المغنی، المبسوط)۔

**دوسرا جزء:**...... دوسرے جزء کا جواب یہ ہے کہ خلع صرف میاں بیوی کی باہمی رضامندی سے ہوسکتا ہے اور ان میں سے کوئی فریق دوسرے کو اس پر مجبور نہیں

کرسکتا، عورت مالی معاوضہ دے کر ملک نکاح سے آزاد کرنے کی درخواست کرتی ہے، شوہر قبول کرتا ہے تو علیحدگی بہ شکل خلع ہوجاتی ہے۔

دونوں کے ایجاب وقبول سے خلع انجام پاتا ہے۔ بدائع الصنائع میں ہے: ''وأما رکنه فهو الإيجاب والقبول لأنه عقد على الطلاق بعوض فلا تقع الفرقة ولا يستحق العوض بدون القبول''۔

**اجزائے ترکیبی:** ...... خلع کے اجزاء ترکیبی ایجاب وقبول ہیں کیوں کہ معاوضہ لے کر طلاق دینے کا معاملہ ہے تو بغیر قبول کئے نہ جدائی ہوگی نہ بدل کا استحقاق ہوگا (بدائع الصنائع ۳/ ۲۲۹)۔

**باہمی رضامندی:** ...... خلع صرف زوجین کی باہمی رضامندی سے ہوسکتا ہے، نہ شوہر کو خلع کا مستقل حق حاصل ہے، نہ بیوی کو یکطرفہ خلع کا حق حاصل ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ عورت اپنے طور پر خلع کے نام پر مرد کے نکاح سے آزاد نہیں ہوسکتی اور خلع عورت کے حق میں مرد کے حق میں طلاق کی طرح بالکل نہیں ہے اور اس حقیقت کے قائل تمام جمہور ائمہ وفقہاء ہیں۔

**مسلک احناف:** ...... شمس الائمہ سرخسی لکھتے ہیں: "والخلع جائز عند السلطان وغيره لأنه عقد يعتمد على التراضي" اور خلع عدالت میں بھی درست ہے اور اپنے طور پر بھی، اس لئے کہ یہ ایسا عقد ہے جس کی اساس باہمی رضامندی پر ہے (السرخسی: المبسوط ۶/ ۱۷۳، بدائع الصنائع، فتاویٰ عالمگیریہ)۔

**مسلک شافعیہ:** ...... سیدنا امام شافعیؒ کی کتاب الام میں یہ عبارت درج ہے "لأن الخلع طلاق فلا يكون لأحد أن يطلق عن أحد أب و لا سيد ولا ولي ولا سلطان" کیوں کہ خلع طلاق کے حکم میں ہے، لہٰذا کسی کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ کسی دوسرے کی طرف سے طلاق دے، نہ باپ کو یہ حق ہے، نہ سرپرست کو، نہ آقا کو اور نہ حاکم کو (کتاب الام ۵/ ۲۰۰)۔

**مسلک مالکیہ:** ...... علامہ ابن رشد مالکیؒ رقم طراز ہیں: ''جہاں تک مسئلہ خلع کا ہے کہ کس حالت میں درست ہوتا ہے اور کون سی حالت میں نادرست تو جمہور فقہاء کا اتفاق ہے کہ خلع زوجین کی باہمی رضامندی مرد کی طرف سے اسے نقصان پہنچانا نہ ہو'' (بدایۃ المجتہد، ج ۲/ ۶۸)۔

**مسلک حنابلہ:** ...... علامہ موفق الدین بن قدامہؒ کی تحریر ہے: ولأنه معاوضة فلم يفتقر إلى السلطان كالبيع والنكاح ولأنه قطع عقد بالتراضي أشبه الاقالة اور اس لئے کہ یہ عقد معاوضہ ہے، لہٰذا اس کے لئے حاکم وعدالت کی طرف مراجعت کی ضرورت نہیں، جیسا کہ بیع اور نکاح، نیز اس لئے کہ خلع باہمی رضامندی سے عقد کو ختم کرنے کا نام ہے، لہٰذا ''اقالہ'' کے مشابہ ہے (المغنی: ۷/ ۵۲)۔

**مسلک ظواہر:**

علامہ ابن حزم لکھتے ہیں: ''خلع فدیہ دے کر جان چھڑانے کا نام ہے۔ جب عورت اپنے شوہر کو ناپسند کرے اور اسے ڈر ہو کہ وہ شوہر کا پورا حق ادا نہ کرسکے گی یا اسے خوف ہو کہ شوہر اس سے نفرت کرے گا اور اس کے پورے حقوق ادا نہیں کرے گا تو اسے اختیار ہے کہ وہ شوہر کو کچھ فدیہ دے، اور اگر شوہر راضی ہو تو وہ اسے طلاق دیدے اور اگر شوہر راضی نہ ہو تو نہ شوہر کو مجبور کیا جاسکتا ہے نہ عورت کو، خلع تو صرف باہمی رضامندی سے جائز ہوتا ہے۔ ... '' (المحلی ۱/ ۵ ۲۳)۔

تیسرے سوال کا خلاصہ یہ ہے کہ عورت شوہر کی جانب سے شدید نفرت کرے اور ازدواجی زندگی گذارنے کے لئے تیار نہ ہو اور اس نفرت کے اسباب اشخاص کے لحاظ سے مختلف ہوتے ہیں جیسے عورت کی تعلیم کا معیار بلند ہوگیا تو اب وہ عار محسوس کرتی ہے، زدوکوب کی مختلف نوعیتیں جن کا ثبوت پیش کرنا دشوار ہو تو ان حالات میں عورت کس طرح شوہر سے چھٹکارا پاسکتی ہے۔

**پہلی صورت:** ...... ایسے احوال میں اولیں حل تو یہی ہے کہ بیوی شوہر سے طلاق لینے کی کوشش کرے اور شوہر کے لئے بھی بہتر یہی ہے کہ شرعی طلاق دیدے۔

**دوسری صورت:** ...... دوسری صورت یہ ہے کہ اگر شوہر طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو تو بیوی کچھ مالی معاوضہ دے کر مثلاً مہر معاف کر کے خلع لے لے۔

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے فرمایا: ''اَلطَّلَاقُ مَرَّتَانِ فَإِمْسَاكٌ بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِإِحْسَانٍ ۔ وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَأْخُذُوْا مِمَّا اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْئًا اِلَّا اَنْ يَّخَافَا اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا فِيْمَا افْتَدَتْ بِهٖ تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ فَلَا

تَعْتَدُوْهَا وَ مَنْ يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (البقرہ:۲۲۹)۔ (طلاق دو مرتبہ ہے، پھر خواہ رکھ لینا قاعدہ کے موافق خواہ چھوڑ دینا خوش عنوانی کے ساتھ اور تمہارے لئے یہ بات حلال نہیں کہ کچھ بھی لو اس میں سے جو تم نے ان کو دیا تھا مگر یہ کہ میاں بیوی دونوں کو احتمال ہو کہ اللہ تعالیٰ کے ضابطہ کو قائم نہ کر سکیں گے، سو اگر تم لوگوں کو یہ احتمال ہو کہ وہ دونوں ضوابط خداوندی قائم نہ کر سکیں گے تو دونوں پر کوئی گناہ نہ ہوگا اس چیز میں جس کو دے کر عورت اپنی جان چھڑا لے، یہ خدائی ضابطے ہیں، سو تم ان سے باہر مت نکلنا، جو شخص خدائی ضابطوں سے باہر نکل جائے ایسے ہی لوگ اپنا نقصان کرنے والے ہیں)۔

بطور دلیل صحیح بخاری کی روایت جس میں امراۃ (جمیلہ) ثابت کا تذکرہ ہے:

عن ابن عباس ان امرأة ثابت بن قيس اتت النبي صلى الله عليه وسلم۔ (یہ حدیث خلع کی تفصیل میں گذر چکی ہے)

تیسری صورت:...... اگر شوہر طلاق دینے اور بیوی کی پیشکش کے مطابق خلع پر بھی تیار نہ ہو تو تیسری صورت فسخ نکاح کی ہے، قاضی شریعت اختیارات کا استعمال کرے اور زوجین کے نکاح کو فسخ کر دے۔

## ۴۔ شقاق سے کیا مراد ہے؟

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: وَاِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوْا حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهٖ وَ حَكَمًا مِّنْ اَهْلِهَا اِنْ يُّرِيْدَا اِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا (نساء:۳۵)۔

اس آیت کریمہ میں کلمہ ''شقاق'' کا استعمال ہوا ہے جس سے مراد شدید اختلاف ہے، زوجین کے درمیان ایسا اختلاف جس کے نتیجے میں ایک دوسرے کے حقوق کی ادائیگی دشوار ہو جائے، جس کی تفصیل ابن قدامہ کی اس تحریر سے ملتی ہے:

''حاصل گفتگو یہ ہے کہ جب میاں بیوی کے درمیان شدید اختلاف پایا جائے تو حاکم (قاضی) حالات کا تجزیہ کرے، اگر اختلاف کی علامتیں بیوی کے کردار میں نمایاں ہوں تو یہ ''نشوز'' میں داخل ہے جس کا حکم گذر چکا اور اگر شوہر کی طرف سے اختلاف کی بات ہے تو دور کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ اس جوڑے کو دیانت دار لوگوں کی نگرانی میں رکھا جائے جو شوہر کو بیوی کے حقوق ضائع کرنے سے روکیں اور زیادتی سے باز رہنے کی تلقین کریں اور یہ صورت اس وقت بھی اختیار کی جائے جب ان میں سے کوئی ایک دوسرے پر ظلم وجور اور تعدی کا دعویٰ کرے، اگر یہ ممکن نہ ہو اور دونوں کے اختلاف سے شر پھوٹے ٹکراؤ کا اندیشہ ہو، نافرمانی کا خطرہ بڑھے تو قاضی حکم کا انتخاب کرے، دونوں گھرانے سے وہ حالات کا جائزہ لیں، مصالحت کے امکانات روشن ہوں تو صلح صفائی کرائیں ورنہ علیحدگی کی راہ اپنائیں'' (المغنی ۷/۴۹)۔

**۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کر سکتا ہے؟**...... شقاق کی وجہ سے قاضی خلع کا فیصلہ کرنے کا اختیار رکھتا ہے یا نہیں؟ اس میں اختلاف ضرور ہے اور تمام مکاتب فکر سے استفادہ مشکلات کے حل کے لئے ضروری ہے، البتہ تطبیق ذرا دشوار کام ہے، اس لئے ایسے مواقع پر انفرادی رائے کے بجائے اجتماعی رائے مبنی بر احتیاط ہے۔

**حنفی مسلک:**...... سیدنا امام ابوحنیفہ خلع کا اختیار عورت کی درخواست پر مکمل مرد کے ہاتھ میں مانتے ہیں، اس لئے قاضی خود یا اس کی طرف سے مقرر کئے ہوئے حکم بطور خود عورت کو طلاق دینے کے مجاز نہیں ہیں۔

**دلائل:**

چوں کہ طلاق کا اختیار مردوں کو ہے اور خلع کا بھی، جو در اصل مال کے بدلے طلاق ہے، اس کا اختیار بھی مرد ہی کو ہوگا اور قرآن کریم کی وہ آیت جس میں شقاق و حکم بنانے کی بات گذری وہ مستدل ہے (احکام القرآن للجصاص ۲/۱۹۲)۔

حنفیہ کا استدلال حضرت علیؓ کے طرز عمل سے بھی ہے، انہوں نے حکم کی تعیین ایسے ہی مقدمہ میں کی اور ان سے فرمایا ان دونوں میں صلح کرا سکو تو کرا دو، اگر علیحدگی کی ضرورت معلوم ہو تو علیحدہ کر دو، عورت نے رضامندی کا اظہار کیا، مرد نے انکار کیا تو سیدنا علیؓ نے مرد سے فرمایا بغیر فیصلے کے یہاں سے جا نہیں سکتے۔

**مالکی مسلک:**...... قاضی بذات خود یا اپنے حکم کے ذریعے خلع کرانے کا اختیار رکھتا ہے اور شقاق کے وقت اگر شوہر خلع پر آمادہ نہ ہو اس وقت بھی قاضی کو اختیار

ہے کہ خلع اپنے طور پر دے اور تفریق کردے۔

**دلائل:**

سورہ نساء کی پانچویں آیت میں حکم اور ان خفتم کے الفاظ سے استدلال کرتے ہیں، جس کی تفصیل خلع کی حقیقت کی بحث میں گذری، یہی رائے امام شافعیؒ، عبداللہ بن عباسؓ، سیدنا عثمانؓ، اوزاعیؒ، اسحاقؒ جیسے اکابر فقہاء وصحابہؓ کی ہے۔

پچھلے صفحات میں ائمہ کرام کے مسالک اور ان کے دلائل کا ذکر کیا گیا۔

۶۔ جن حضرات کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں کیا قاضی کی طرف سے حکمیں مقرر کیا جانا ضروری ہے؟ کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے اور کیا ایک حکم کا تقرر کافی ہوگا؟

اس سوال کی تین شقیں ہیں:

(الف) قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے؟ قاضی اپنے اختیارات کے ذریعے حکم کی تعیین کرتا ہے اور قاضی کی طرف سے سونپے اختیار کی وجہ سے حکم کو فیصلے کا اختیار ہوتا ہے۔ درحقیقت قاضی ہی کا فیصلہ تسلیم کیا جاتا ہے، اس لئے جو اختیار دینے کا اہل ہے وہ اختیار اسے خود حاصل ہے۔ اگر قاضی خود فیصلہ صادر کرتے تو وہ اپنے فرائض منصبی کی انجام دہی کرے گا۔

(ب) حکم کا تقرر ضروری ہے؟ اصل مقصد میاں بیوی کے مابین مصالحت کی کوشش کرنا ہے اور اس مقصد کے لئے قرآنی ہدایت کے مطابق زوجین کے گھرانے کے حکم زیادہ بہتر کردار ادا کرسکتے ہیں، اس لئے حکم کی خدمات حاصل کی جائیں لیکن اگر اصل مقصد قاضی حکم مقرر کئے بغیر حاصل کرسکتا ہے تو حکم کی تقرری ضروری نہیں ہوگی۔

(ج) کیا ایک حکم کفایت کرے گا؟ ایک حکم کی تقرری بھی کافی ہوگی گو بہتر دو حکم کا انتخاب ہے کہ قرآن کریم میں دو حکم کی بات کہی گئی ہے (خلاصہ تفسیر قرطبی)۔

۷۔ حنفیہ کے یہاں خلع بعوض مال طلاق ہے اور اس کا حق عورت کی درخواست پر مرد کو حاصل ہے۔

عورت شوہر سے متنفر ہو اور یکجا رشتہ کے حقوق کی ادائیگی دشوار ہو تو اس ضیق سے نجات پانے کے لئے کئی صورتیں احناف کے یہاں موجود ہیں:

(الف) عورت یا اس کے ہمدرد شوہر سے طلاق کی درخواست کریں اور ایسے احوال میں بہتر طریقے سے شوہر بیوی کو جدا کردے اور تسریح باحسان پر عمل کرے۔

(ب) شوہر طلاق دینے پر آمادہ نہ ہو تو بیوی مال کی پیشکش کرکے خلع حاصل کرلے اور شوہر یہ صورت اختیار کرکے بیوی کو آزاد کردے۔

(ج) اگر شوہر طلاق وخلع دونوں پر آمادہ نہ ہو تو حکم کے ذریعے مصالحت یا مفارقت کی کوشش کی جائے۔

(د) مصالحت یا مفارقت میں بھی کامیابی نہ ملے تو فسخ نکاح کا آخری نسخہ استعمال کیا جائے۔

جب اس جزئیہ کے حل کی یہ صورتیں موجود ہیں تو دوسرے مسلک کی طرف عدول کی ضرورت نہیں ہے اور فسخ مستقل حل موجود ہے تو خلع کے معنی وصورت کی تبدیلی کی ضرورت نہیں پائی جاتی۔ (فَإِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا)

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مفتی محمد خالد حسین نیموی قاسمی [1]

الحمد لله رب العالمین والصلوة والسلام علی سید المرسلین وعلی آله وصحبه أجمعین۔

## اسلام میں رشتوں کے استحکام کی اہمیت:

اسلام کی نظر میں شوہر اور بیوی کے درمیان موانست و یکجہتی، الفت و محبت اور ہم آہنگی و قدر شناسی کو بنیادی اہمیت حاصل ہے۔ قرآن کریم نے نکاح کے مقاصد کو بیان کرتے ہوئے فرمایا: "ومن آیته أن خلق لکم من أنفسکم أزواجاً لتسکنوا إلیها وجعل بینکم مودة ورحمة" (الروم: ۲۱) (کہ اللہ تعالیٰ کی ایک بڑی نشانی یہ ہے کہ اس نے تمہارے لیے تم ہی میں سے تمہاری بیویاں پیدا کیں، تاکہ تمہیں ان سے مل کر سکون حاصل ہو اور تمہارے درمیان ایک دوسرے کے لیے محبت و ہمدردی پیدا کی)۔ سکون و اطمینان کا حصول اور باہمی الفت و محبت خاندانی زندگی کے استحکام کے لیے لازمی عنصر ہے، خاندان انسانی سماج کا بنیادی پتھر ہے۔ خاندان ایک مرد اور ایک عورت سے بنتا ہے؛ اسی سے دیگر سارے رشتے مثلاً: ماں، باپ، بھائی، بہن اور بیٹا بیٹی وغیرہ پیدا ہوتے ہیں، لہٰذا میاں بیوی کے باہمی رشتوں کی خوشگواری اور اس کا استحکام سب سے زیادہ ضروری ہے۔ اس لیے کہ اگر یہ رشتہ مستحکم رہتا ہے تو پورا خاندان ایک دوسرے سے جڑا رہتا ہے اور آپس کی محبت قائم رہتی ہے اور مختلف پُرسکون خاندانوں سے تشکیل پانے والا معاشرہ فروغ پاتا ہے اور رحمت و برکت سے مالا مال ہوتا ہے، اسی لیے شوہر کو حکم دیا گیا: "وعاشروهن بالمعروف" (نساء: ۱۹)۔ (اور عورتوں کے ساتھ خوش اسلوبی کے ساتھ زندگی گزارا کرو)۔

اسی طرح رشتۂ نکاح کو توڑنے والی ہر کوشش کو مبغوض اور شیطانی عمل قرار دیا گیا ہے۔ حضرت معاذ بن جبلؓ فرماتے ہیں کہ رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "اے معاذؓ! اللہ تعالیٰ نے روئے زمین پر غلام کو آزاد کرنے سے زیادہ کوئی محبوب چیز اور طلاق سے زیادہ کوئی مبغوض چیز نہیں پیدا کی ہے" (دارقطنی، مشکوۃ: ۲۸۴)۔

## مخصوص حالات میں طلاق وخلع کی اجازت:

معلوم ہوا کہ میاں بیوی کے باہمی رشتوں کو توڑنے والا عمل یعنی طلاق اللہ کے نزدیک مباح امور میں سب سے ناپسندیدہ عمل ہے، لیکن جب میاں بیوی کے درمیان ہم آہنگی نہیں ہوتی ہے، اور بالآخر دونوں میں نفرت و عداوت پیدا ہوجاتی ہے۔ اور خطرہ قوی ہوجاتا ہے کہ ان میں سے کوئی ایک حدود اللہ کو توڑ بیٹھے گا اور آمادۂ ظلم ہوجائے گا، تو افہام و تفہیم، ترک فراش، ضرب غیر مبرح اور بعث حکم کے مراحل سے گزرنے کے بعد اسلام نے شوہر کو طلاق کا اختیار اور عورت کو خلع کا اختیار دیا ہے۔ تاکہ خوش اسلوبی سے رشتہ نکاح ختم ہوجائے، کڑواہٹوں کے باوجود محض رسمی طور پر رشتہ کے برقرار رکھنے کو۔ جیسا کہ دوسرے مذاہب میں اس کا رواج ہے۔ اس لیے لازم نہیں کیا گیا کہ اس میں، بہت سی مضرتوں کا احتمال اور بہت سے حادثات کے پیش آنے کا امکان ہوتا ہے۔

کبھی ایسا ہوتا ہے کہ شوہر طلاق دینے کے لیے کسی حال میں تیار نہیں ہوتا ہے اور ظلم و اذیت رسانی سے بھی باز نہیں آتا ہے۔ ایسی صورت میں رفع ظلم کے لیے قاضی شریعت یا امیر وسلطان کو نکاح فسخ کرنا پڑتا ہے۔ طلاق، خلع، فسخ و تفریق کے مسائل تفصیل کے ساتھ کتب فقہ و فتاویٰ میں مذکور ہیں، بعض لحاظ سے خلع اور فسخ و تفریق کے مسائل اور ان کی بعض جہات از سرِ نو غور و فکر اور تحقیق و تمحیص کے متقاضی ہیں۔ ذیل کے سطور اسی سلسلہ کی ایک کوشش ہیں۔

## عورتوں کا خلع لینے کا حق شوہر کی رضامندی سے مشروط ہے:

بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے۔ اس خیال میں محض اس حد تک صداقت ہے کہ شوہر سے نااتفاقی اور مزاج کی ہم آہنگی نہ ہونے کی صورت میں عورت اپنے شوہر سے خلع دینے کا مطالبہ کرسکتی ہے اور اپنے مطالبہ کو باوزن بنانے

[1] دار الافتاء مدرسہ بدر الاسلام بیگوسرائے، بہار

کے لیے اور شوہر کو اس مطالبہ کی تکمیل پر آمادہ کرنے کے لیے اپنے حقوق کلی یا جزوی طور پر معاف کر سکتی ہے، لیکن وہ از خود خلع نہیں ہے، جس طرح طلاق کے معاملہ میں شوہر مستقل بالذات ہے۔ اور چند اخلاقی حدود کی رعایت کرتے ہوئے وہ جب چاہے، وہ اپنے حق طلاق کا استعمال کر سکتا ہے۔ جب کہ خلع کے باب میں عورت کو یہ اختیار نہیں ہے۔ خلع کے ذریعہ رشتۂ نکاح ختم کرنے کے لیے ہر حال میں شوہر کی رضامندی لازمی ہے۔ حنفیہ کے تمام متون، شروح اور کتب فتاویٰ میں یہ مسئلہ صراحت کے ساتھ موجود ہے۔ علامہ کاسانیؒ رقم طراز ہیں: ''وأما ركنه فهو الإيجاب والقبول. لأنه عقد على الطلاق بعوض فلا تقع الفرقة ولا يستحق العوض بدون القبول'' (بدائع ۳،۲۲۹) (خلع کا رکن ایجاب اور قبول ہے۔ اس لیے کہ وہ عوض لے کر طلاق دینے کا معاملہ ہے: تو بغیر رضامندی کے نہ تو تفریق ہو سکتی ہے اور نہ ہی شوہر عوض کا مستحق بن سکتا ہے)۔

علامہ شمس الائمہ سرخسیؒ فرماتے ہیں: ''نکاح کا فسخ کرنا آپسی رضامندی سے بھی ممکن ہے، ایسا خلع کے ذریعہ کیا جاتا ہے۔ اس معاملہ کو قیاس کیا گیا ہے خرید و فروخت پر کہ وہ بھی باہمی رضامندی سے فسخ ہو جاتے ہیں'' (المبسوط: ۶/۱۷۱)۔

مذکورہ عبارتوں سے واضح ہے کہ خلع ایک عقد ہے جو دوسرے عقود بیع و شراء، اجارہ و نکاح کی طرح جانبین کی مکمل رضامندی پر موقوف ہے، خلع کے لیے فسخ و تفریق کے مسائل کی طرح قضائے قاضی شرط نہیں ہے، بلکہ زوجین اپنے طور پر یا اپنے اولیاء سے مل کر بھی یہ معاملہ کر سکتے ہیں اور اپنے صوابدید کے مطابق خلع کا عوض مقرر کر سکتے ہیں۔

دیگر مسالک فقہیہ میں بھی تقریباً اس رائے پر اتفاق ہے کہ عورت از خود شوہر کی مرضی کے خلاف خلع کا معاملہ نہیں کر سکتی ہے۔

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''إنما جعلناها تطليقة لأن الله تعالى يقول الطلاق مرتان، فعقلنا من الله تعالى أن ذلك إنما يقع بإيقاع الزوج وعلمنا أن الخلع لم يقع إلا بإيقاع الزوج'' (كتاب الأم ۵،۱۹۹)۔

(کہ ہم نے خلع کے ذریعہ جدائی کو طلاق اس لیے قرار دیا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: الطلاق مرتان۔ تو ہم نے حکم خداوندی سے یہ سمجھا کہ جس طرح طلاق شوہر کے واقع کرنے سے واقع ہوتی ہے۔ اسی طرح خلع شوہر کے واقع کرنے سے واقع ہوگا)۔

''ایسا اس لیے ہے کہ خلع بھی طلاق ہے اور کسی بھی شخص کو یہ حق حاصل نہیں ہے کہ وہ کسی اور کی طرف سے طلاق دے دے، چاہے وہ باپ ہو، یا آقا ہو، یا سلطان ہو، انسان تو خود اپنی طرف سے طلاق دے سکتا ہے'' (کتاب الام: ۵/۲۰۰)۔

فقہ شافعی کی مشہور کتاب مہذب میں ہے: ''یعنی خلع عقد نکاح کو ختم کرنا ہے باہمی رضامندی سے۔ اسے مشروع کیا گیا ہے دفع ضرر کے لیے، تو یہ بغیر ضرر کے بھی درست ہوگا جس طرح بیع کو اقالہ کے ذریعہ ختم کیا جاتا ہے'' (۲/المہذب ۷۱)۔

مشہور حنبلی فقیہ علامہ موفق الدین ابن قدامہؒ فرماتے ہیں: ولأنه معاوضة فلم يفتقر إلى السلطان كالبيع والنكاح ولأنه قطع عقد بالتراضي أشبه بالإقالة (المغني: ۷/۳۲۴)۔ (خلع در حقیقت عوض کے مدنظر معاملۂ نکاح کو ختم کرنا ہے۔ لہٰذا اس میں نہ سلطان کی ضرورت ہے جیسا کہ بیع اور نکاح میں ضرورت نہیں ہوتی ہے اور باہمی رضامندی سے ایک معاملہ کو ختم کرنے کے لحاظ سے یہ اقالہ کے مشابہ ہے)۔

اسی طرح امام مالک رحمہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک مرافعہ کے بعد قاضی یا امیر کی طرف سے حکمین کے تقرر کے بعد اگرچہ شوہر کی اجازت ضروری نہیں ہے، لیکن اس کے بغیر بہر حال خلع کے لیے شوہر کی اجازت ضروری ہے۔ علامہ ابو الولید باجیؒ موطا امام مالک کی شرح میں لکھتے ہیں: ''وتجبر على الرجوع إليه إن لم يرد فراقها بخلع أو غيره'' (المنتقى ۴،۶۱)۔

علامہ ابن رشد مالکیؒ تحریر فرماتے ہیں: ''جہاں تک ان احوال کا تعلق ہے، جن میں خلع جائز یا ناجائز ہوتا ہے، تو جمہور کے نزدیک خلع کے جواز کے لیے شوہر و بیوی کی رضامندی ضروری ہے۔ جب شوہر کو بیوی جو کچھ دے رہی ہے اس پر آمادگی کا سبب شوہر کا اسے اذیت پہنچانا نہ ہو (بدایۃ المجتہد: ۲/۶۸)۔

اسی بحث کے ضمن میں علامہ ابن رشد مالکیؒ نے فرمایا کہ: ''اس کی حکمت یہ ہے کہ عورت کو کچھ دے دلا کر شوہر سے گلو خلاصی کا حق در حقیقت شوہر کے حق طلاق کے بالمقابل ہے، جس طرح شوہر کو اگر بیوی ناپسند ہو تو اسے طلاق کا حق ہے اسی طرح اگر بیوی کو شوہر پسند نہ ہو تو اسے خلع کا حق ہے'' (بدایۃ المجتہد ۲/۶۸)۔

فقہاء کرام عام طور پر احکام کے ساتھ ان کی علتوں کو ذکر فرماتے ہیں۔ لیکن کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ وہ علت کی جگہ پر حکمت و مصلحت کو ذکر کر دیتے ہیں۔

کبھی وہ حکمت کاملہ ہوتی ہے اور کبھی ناقصہ۔ علامہ ابن رشدؒ کی مذکورہ عبارت میں خلع کی حکمت ناقصہ کو بیان کیا گیا ہے۔ جس کا حاصل یہ ہے کہ کسی حد تک بیوی کو بھی شوہر سے تفریق کا اختیار ہے۔ وہ یہ ہے کہ بیوی شوہر کو مال کی ترغیب دے کر خلع پر راضی کرسکتی ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں کہ بیوی خیار تفریق میں شوہر کے برابر ہے۔ جس طرح شوہر بیوی کی رضا کے بغیر طلاق دے سکتا ہے، اسی طرح بیوی بھی شوہر کی رضا کے بغیر طلاق حاصل کرسکتی ہے۔ بعض لوگوں کا یہ خیال کہ ''جیسے مرد کو طلاق دینے کا اختیار ہے اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے'' اس میں اسی حد تک صداقت ہے جو اوپر مذکور ہے، اور خیال ہوتا ہے کہ شاید یہ بات ابن رشدؒ کے ذکر کردہ اسی حکمت ناقصہ پر مبنی ہے ظاہر ہے کہ حکمت مدار حکم نہیں ہوتی بلکہ علت کاملہ مدار حکم ہوتی ہے۔

## شقاق سے مراد

''شقاق'' کے معنی عداوت ودشمنی، مخالفت کھینچا تانی، کشمکش اور ضد وعناد کے ہیں۔ یہ ''شق'' سے مشتق ہے۔ جس کے معنی کنارے یا مشقت یا پھاڑنے کے ہیں۔ اور چونکہ یہ باب مفاعلت کا مصدر ہے، اس لیے اس کے معنی ہیں باہم شقاق میں اس طور پر ہوجانا کہ ایک شخص ایک شق پر ہو اور دوسرا دوسری شق پر یعنی دوسرے سرے پر ہو۔ یعنی دو شخصوں کے درمیان عداوت ودشمنی اور ضد وعناد نے انتہائی شکل اختیار کرلی ہو۔ اسی مفہوم کی تعبیر مشہور مفسر علامہ علاء الدین البغدادی المعروف بہ خازنؒ نے اپنی تفسیر لباب التاویل فی معانی التنزیل ہے (۱/۳۷۶) میں فرمائی۔

یعنی شقاق کی اصل مخالفت ہے اور اختلاف کرنے والوں میں سے ہر ایک کا دو انتہائی سروں پر ہونا ہے۔ یا اس کی اصل شق عصا سے ہو۔ اس کی شکل یہ ہے کہ وہ بات کہی جائے جس کا سننا دوسرے کے لیے مشکل ودشوار ہو اور یہ اس وقت ہوتا ہے جب میاں بیوی میں شقاق اور مخالفت پیدا ہوجاتی ہے اور دونوں کے حالات مشتبہ ہوجاتے ہیں، شوہر صلح وصفائی، عفو ودرگزر اور تفریق پر آمادہ نہیں ہوتا ہے، اسی طرح بیوی نہ تو اپنے حقوق ادا کرتی ہے نہ ہی شوہر سے متعلق اپنے حقوق کو چھوڑ کر گلوخلاصی کے لیے تیار ہوتی ہے اور دونوں ایسے امور پر آمادہ ہوجاتے ہیں، جو نہ قولاً درست ہیں اور نہ فعلاً درست ہیں۔

میاں بیوی کے مابین جب ''شقاق'' پیدا ہوجائے تو اس کے متعلق اللہ تعالیٰ کا یہ واضح حکم ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما إن الله كان عليما خبيرا'' (النساء: ۳۵)۔ (اور اگر تم کو میاں بیوی کے درمیان شقاق کا اندیشہ ہو، تو ایک آدمی جو تصفیہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو مرد کے خاندان سے اور ایک آدمی جو ایسا ہی تصفیہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو عورت کے خاندان سے تجویز کرکے بھیجو۔ اگر یہ دونوں منصف اصلاح کرنا چاہیں گے تو اللہ بھی ان میں موافقت فرمادیں گے، بیشک اللہ تعالیٰ بڑے علم اور بڑے خبر رکھنے والے ہیں)۔

## شقاق کی شکلیں:

شقاق کی مختلف صورتیں ہوسکتی ہیں: کبھی شوہر کے بلاوجہ مار پیٹ کی وجہ سے میاں بیوی میں شقاق پیدا ہوجاتا ہے، کبھی بیوی کے مال ومتاع یا جائیداد پر ناجائز قبضہ اور غلط تصرف کی وجہ سے شقاق پیدا ہوتا ہے، کبھی فحاشی اختیار کرنے پر جبر اور موجودہ فیشن کی عریانیت اختیار کرنے اور بے حیائی کے کاموں پر بیوی کو مجبور کرنے کی وجہ سے بھی شقاق پیدا ہوسکتا ہے، کبھی بیوی سے زبردستی کسب معاش اور ملازمت کروانے کی وجہ سے بھی شقاق پیدا ہوسکتا ہے، کبھی فرائض وواجبات کی ادائیگی سے روکنے اور حرام ومنکر امور کے اختیار کرنے پر جبر کی وجہ سے پیدا ہوسکتا ہے۔

کبھی یہ شقاق بعض طبعی، اخلاقی اور سماجی امور کی وجہ سے پیدا ہوسکتا ہے۔ خلاصہ یہ ہے کہ جو چیزیں بھی میاں بیوی کے درمیان نفرت وعداوت، مخالفت ومخاصمت، ضد اور عناد کے پیدا ہونے کا سبب بن جائیں؛ تو ایسے حالات میں قرآن کریم کے مذکورہ حکم پر عمل کرنا خود میاں بیوی اور پورے خاندان ومعاشرہ کے لیے باعث رحمت ہوگا۔ مذکورہ آیت کریمہ کے ذریعہ اللہ تعالیٰ نے اس فساد عظیم کا دروازہ بھی بند کردیا، جس کا اندیشہ عام طور پر شقاق کی صورت میں بنا رہتا ہے۔ اور حکام وقت، فریقین کے کارجین حضرات اور مسلمانوں کی جماعتوں کو خطاب کرکے ایسا طریقہ بنایا، جس سے فریقین کا اشتعال بھی کم ہوجائے اور الزام تراشی کے راستے بھی بند ہوجائیں اور ان کے آپس میں مصالحت کی راہ بھی نکل آئے، اس حکم کا خلاصہ یہ ہے کہ ارباب حکومت یا فریقین کے اولیاء یا مسلمانوں کی کوئی مقتدر جماعت اور جہاں نظام امارت شرعیہ قائم ہو، وہاں امیر شریعت کی طرف سے مقرر کردہ قاضی یہ کام کرے کہ ان کے آپس میں مصالحت کرانے کے لیے دو حکم مقرر کردیں ایک مرد کے خاندان سے دوسرا عورت کے خاندان سے۔

## کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کر سکتا ہے؟

**حنفیہ کا مسلک:** حنفیہ کے نزدیک قاضی، یا حاکم، یا ان کے مقرر کردہ حکمین شوہر کی اجازت کے بغیر شقاق کی وجہ سے نکاح فسخ نہیں کر سکتا ہے۔ علامہ ابو بکر جصاص رازیؒ احکام القرآن میں آیت کریمہ: فان خفتم الخ کے ذیل میں تحریر فرماتے ہیں: فهذا يدل على بطلان قول من يقول أن للحكمين أن يجمعا إن شاءا وإن شاءا فرقا بغير أمرهما ... فقال أصحابنا ليس للحكمين أن يفرقا إلا برضى الزوجين لأن الحاكم لا يملك ذلك فكيف يملكه الحكمان وإنما الحكمان وكيلان لهما'' (۲،۱۹۱)۔

(یہ تفصیلات ان لوگوں کے قول کو باطل قرار دیتی ہیں، جو یہ کہتے ہیں کہ دونوں حکم کو میاں بیوی کو جوڑنے اور دونوں کے مابین جدائیگی کرانے کا بھی اختیار ہے، ہمارے اصحاب حنفیہ نے فرمایا کہ حکمین کو شوہر کی اجازت کے بغیر تفریق کا اختیار نہیں ہے۔ اس لیے کہ جب حاکم کو اس کا اختیار نہیں ہے تو پھر حکمین کو کیسے اختیار ہوگا۔ جب کہ حکم تو زوجین کے محض وکیل ہیں)۔

امام ابوجعفر طحاویؒ کی رائے بھی یہی ہے (طحاوی: ۱۹۱)۔

**شافعیہ کا مسلک:** اس سلسلے میں امام شافعیؒ کے دو اقوال ہیں: قول قدیم میں حکمین یا حاکم یا قاضی کو تفریق کا اختیار ہے۔ مگر آخری قول یہی ہے کہ تفریق کا اختیار نہیں ہے۔ یہی ان کا مختار قول ہے۔ کتاب الام میں اسی آخری قول کو ذکر فرمایا ہے: '' وليس له أن يأمرهما يفرقان إن رأيا إلا بأمر الزوج ولا يعطيان من مال المرأة إلا باذنها'' (کتاب الأم ۵،۱۹۵)۔

تفسیر خازن میں ہے: ''هل يجوز لهما تنفيذ أمر يلزم الزوجين دون رضاهما وإذنهما في ذلك فللشافعي في ذلك قولان أحدهما انه لا يجوز إلا برضاهما وهو مذهب أبي حنيفة وأحمد'' (کیا دونوں حکم کے لیے درست ہے کسی ایسی چیز کا نافذ کرنا جو میاں بیوی کے لیے لازم ہو جائے۔ ان کی اجازت ورضا کے بغیر تو اس سلسلے میں امام شافعی کے دو اقوال ہیں۔ اول یہ کہ ان کی رضامندی کے بغیر جائز نہیں ہے اور یہی امام ابوحنیفہ اور امام احمدؒ کا مسلک ہے)۔

**حنابلہ کا مسلک:** امام احمد بن حنبلؒ سے اس سلسلے میں دونوں روایتیں منقول ہیں، علامہ ابن قدامہ حنبلیؒ کی تحریر سے اختیار فسخ کو ترجیح معلوم ہوتی ہے مگر متون میں زوجین کی رضامندی کی شرط تحریر ہے۔ اصول ترجیح کے مطابق روایت متن راجح ہے۔ المغنی میں ہے:

''امام احمد سے حکم کے بارے میں دو مختلف روایتیں منقول ہیں۔ ایک روایت کے مطابق حکمین زوجین کے وکیل ہیں۔ انہیں اجازت کے بغیر تفریق کرنے کا اختیار نہیں ہے اور یہی حضرت عطاء کا مذہب ہے اور امام شافعی کا ایک قول ہے اور ایسا ہی حسن بصری اور امام ابوحنیفہ سے منقول ہے۔ اس لیے کہ ''بضع'' شوہر کا حق ہے اور مال بیوی کا حق ہے اور دونوں عاقل وبالغ ہیں، کسی اور کو ان کے حقوق میں تصرف کرنے کا حق نہیں ہے، مگر یہ کہ وہ وکیل بنا دیں، یا انہیں ولایت عامہ حاصل ہو۔ امام احمد بن حنبلؒ کا دوسرا قول یہ ہے کہ وہ دونوں حاکم ہیں۔ اور وہ جو مناسب سمجھیں یعنی جوڑنا، تفریق کرنا، معاوضہ یا اس کے بغیر۔ وہ کر سکتے ہیں۔ اور اس سلسلے میں وہ وکیل بنائے جانے کے محتاج بھی نہیں ہیں۔ ایسا ہی حضرت علیؓ، ابن عباسؓ، ابوسلمہ بن عبدالرحمنؒ، امام شعبیؒ، امام نخعیؒ، سعید بن جبیرؒ، امام مالکؒ، امام اوزاعیؒ، اسحٰقؒ اور ابن منذر سے منقول ہے'' (۷،۳۲۰)۔

**مالکیہ کا مسلک:** امام مالکؒ کا مسلک اس سلسلے میں بالکل واضح ہے کہ زوجین کی رضامندی اور ان کی طرف سے توکیل کے بغیر بھی حاکم یا قاضی یا ان کے مقرر کردہ حکمین شوہر اور بیوی کے درمیان تفریق کرا سکتے ہیں۔ شوہر کے حکم کے لیے جائز ہے کہ اس کی رضامندی کے بغیر اس کی بیوی کو طلاق دیدے۔ اور عورت کے حکم کے لیے جائز ہے کہ اس کی رضامندی کے بغیر خلع کرے۔ اگر اس میں انہیں مصلحت نظر آئے۔

موطا امام مالک میں ہے: وذلك احسن ما سمعت من أهل العلم أن الحكمين يجوز قولهما بين الرجل وامرأته في الفرقة والاجتماع (موطا امام مالك: ۵۲۷)۔

یعنی اہل علم کی یہ بہتر رائے مجھے معلوم ہوئی کہ حکمین کا قول نافذ ہوگا میاں بیوی کے درمیان جمع کرنے میں بھی اور جدا کرنے میں بھی (ہدایہ ۲/۷۶)۔

اس سلسلہ کی مضبوط دلیل وہ روایت ہے جو امام شافعیؒ نے اپنی سند سے حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ ''ایک مرد اور ایک عورت.

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ ان دونوں کے ساتھ لوگوں کی بھیڑ تھی۔ حضرت علیؓ نے معلوم کیا کہ ان دونوں کا کیا معاملہ ہے، جو اس قدر ہنگامہ خیزی ہو رہی ہے، لوگوں نے بتایا کہ ان کے درمیان شقاق پیدا ہو گیا ہے۔ تو حضرت علیؓ نے فرمایا کہ ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک عورت کے خاندان سے مقرر کریں، جب یہ حکم تجویز کردیئے گئے، تو ان دونوں حکموں سے خطاب کر کے فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ تمہاری ذمہ داری کیا ہے؟ اور تمہیں کیا کرنا ہے؟ سن لو! اگر تم دونوں ان میاں بیوی کو یکجا رکھنے اور باہم مصالحت کرانے پر متفق ہو جاؤ تو ایسا ہی کرلو۔ اور اگر تم یہ سمجھو کہ ان میں مصالحت نہیں ہو سکتی ہے یا قائم نہیں رہ سکتی ہے اور تم دونوں کا اس پر اتفاق ہو جائے کہ ان میں جدائی ہی مصلحت ہے، تو ایسا ہی کرلو۔ یہ سن کر عورت بولی کہ میں کتاب اللہ کے فیصلہ پر راضی ہوں، خواہ میری مرضی کے مطابق ہو یا خلاف، مجھے منظور ہے۔ لیکن مرد نے کہا کہ جدائی اور طلاق کو میں کسی حال میں گوارا نہ کروں گا، البتہ حکم کو یہ اختیار دیتا ہوں کہ مالی تاوان جو چاہیں مجھ پر ڈال کر اس کو راضی کریں، حضرت علیؓ نے فرمایا! خدا کی قسم تم جھوٹے ہو، تمہیں بھی ان حکمین کو اسی طرح اختیار دینا ہوگا جیسا کہ عورت نے دیا ہے'' (خازن ۱/۲۸۶، مظہری ۲/۱۰۱)۔

اس واقعہ سے امام مالکؒ و دیگر مجتہدین نے یہ مسئلہ اخذ کیا کہ حکمین کا با اختیار ہونا ضروری ہے۔ جیسا کہ حضرت علیؓ نے فریقین سے کہہ کر ان کو با اختیار بنوایا، جب کہ اسی روایت سے امام ابوحنیفہؒ وغیرہ یوں استدلال کرتے ہیں کہ اگر حکم کا با اختیار ہونا امر شرعی اور ضروری ہوتا تو حضرت علیؓ کے اس ارشاد اور فریقین سے رضامندی حاصل کرنے کی کوئی ضرورت نہ تھی۔ فریقین کو رضامند کرنے کی کوشش خود اس امر کی دلیل ہے کہ اصل سے یہ حکمین با اختیار نہیں ہوتے۔ ہاں! بیوی اور شوہر انہیں مختار بنادیں تو وہ با اختیار ہو جاتے ہیں۔

## حکمین کا تقرر

### کیا قاضی کی طرف سے حکمین کا تقرر ضروری ہے یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے؟

مذکورہ تفصیلات سے یہ معلوم ہوا کہ مالکیہ کا مذہب مختار یہ ہے کہ شقاق کی صورت میں حاکم کی طرف سے مقرر کردہ حکم کو زوجین کی رضامندی اور وکالت کے بغیر بھی فسخ نکاح (بلا عوض) اور خلع کا اختیار ہے۔ لیکن سلطان یا اس کا مقرر کردہ قاضی تحکیم کے عمل سے گزرے بغیر از خود نکاح فسخ کرسکتا ہے؟ یا حاکم اور اس کے مقرر کردہ قاضی کو ہر حال میں دو حکم کو مقرر کرنا پڑے گا اور حکم ہی اصلاح احوال کی کوششوں کے بعد طلاق دے سکتا ہے؟ اس سوال کا جواب یہ ہے کہ حاکم یا قاضی کو حکم مقرر کیے بغیر از خود اس کا حق نہیں ہے کہ زوجین کی رضامندی یا ان کی وکالت کے بغیر خلع کردے یا نکاح فسخ کردے۔ اگرچہ علامہ ابن رشدؒ کی عبارت "ومالك يشبه الحكمين بالسلطان، والسلطان يطلق بالضرر عند ذلك إذا تبين" (امام مالک حکم کو سلطان کے مشابہ قرار دیتے ہیں اور سلطان ضرر کی وجہ سے دفع ضرر کے لیے طلاق دے سکتا ہے جب ضرر واضح ہو جائے)۔ یہ اور اس طرح کی دوسری عبارتوں کے ظاہر سے یہ اشتباہ پیدا ہوتا ہے کہ شاید حاکم وقاضی کو حکم کے تقرر کے بغیر خود بھی طلاق دینے کا اختیار ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ امام مالک کے نزدیک بھی شقاق کی صورت میں بلا نصب حکم حاکم کو خلع یا فسخ نکاح کا اختیار نہیں ہے۔ درحقیقت مذکورہ عبارت میں حکم کی تفصیل کا بیان نہیں، بلکہ حکم کے ماخذ کا بیان ہے، جس کے لیے علت کا مشترک ہونا کافی ہے۔ جو یہاں ''تبین ضرر'' یعنی ضرر کا واضح ہونا ہے۔ جب کہ زوجہ مفقود الخبر، عدم ادائیگی نفقہ اور عنین وغیرہ میں ''تبین ضرر'' کا علم حکم کے تقرر کے بغیر بھی ہو سکتا ہے۔ جب کہ شقاق بین الزوجین ان کی باہمی مخالفت، ضد و عناد کے ضرر کا علم حکمین کے تقرر کے بغیر نہیں ہو سکتا ہے۔ حضرات خلفاء راشدین کا معمول بھی یہی بتاتا ہے کہ انھوں نے شقاق کی صورت میں از خود نکاح فسخ نہیں فرمایا، بلکہ حکمین کو مقرر فرمایا۔ حضرت علیؓ کی روایت پہلے آچکی ہے۔ حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے عہد میں اس نوعیت کا واقعہ پیش آیا، تو انھوں نے بھی معاملہ حل کرنے کے لیے حکمین کو مقرر فرمایا، علامہ ابن قدامہ حنبلیؒ نے ''المغنی'' میں اس واقعہ کو نقل کیا ہے۔ جس کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عقیلؓ بن ابی طالب کا نکاح فاطمہؓ بنت عتبہ سے ہوا تھا۔ رفتہ رفتہ ان کے مابین اختلافات رونما ہونے لگے جب فاطمہ زیادہ پریشان ہوئیں تو انھوں نے ہمت کر کے اس معاملہ کو عدالت عثمانی میں پیش کیا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے از خود کوئی فیصلہ کرنے کے بجائے شوہر کی طرف سے حضرت عبداللہ بن عباسؓ کو حکم مقرر فرمایا اور بیوی کی طرف سے حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ کو حکم نامزد فرمایا۔ ان حضرات کو کسی حد تک اس معاملہ کا علم تھا تو آپسی تبادلۂ خیال میں حضرت ابن عباس نے فرمایا میں ان کے مابین تفریق کرادوں گا۔ حضرت امیر معاویہؓ نے اس خیال کا اظہار کیا کہ بنی عبد مناف کی دو بڑی شخصیتوں کے مابین تفریق مناسب نہیں۔ بہر حال جب یہ دونوں حضرات حکم کی حیثیت سے ان کے گھر پہنچے تو میاں بیوی نے مارے شرم کے دروازہ بند کرلیا اور آپس میں مصالحت کرلی'' (المغنی: ۷/۳۲۰)۔

حالانکہ پیش آمدہ مسائل میں حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ از خود فیصلہ کر سکتے تھے، لیکن انصاف کے تقاضوں کو مکمل طور پر بروئے کار لانے کے لیے حکمین کو مقرر فرمایا۔ کیا ایک حکم کا بھی تقرر ہو سکتا ہے؟ مالکیہ کے نزدیک اگر میاں بیوی کسی ایک فرد کو حکم مقرر کرنے پر راضی ہو جائیں، تو یہ درست ہوگا۔ لیکن حاکم یا قاضی کے لیے درست نہیں ہے کہ وہ محض ایک فرد کو حکم مقرر کرے۔ دو افراد کا حکم مقرر کرنا قاضی کے لیے ضروری ہے۔ موطا امام مالک کی شرح میں ہے:

"اگر میاں بیوی ایک ہی شخص کو حکم بنانے پر راضی ہو جائیں، تو یہ درست ہے اس شرط کے ساتھ کہ اس میں حکم بننے کی صلاحیت ہو، یہ مسئلہ ابن القاسم نے "المدونۃ" میں ذکر کیا ہے، قاضی ابوالولیدؒ فرماتے ہیں کہ اس کی وجہ میرے نزدیک یہ ہے کہ وہ ایک شخص دونوں جہت کا حکم بن جائے گا، اس لیے کہ حق تو اس سلسلے میں صرف میاں بیوی کا ہے، جب کہ سلطان اور بچوں کے ولی کے لیے ایسا کرنا درست نہیں ہے، اس لیے کہ اس میں میاں بیوی کے حق کو باطل کرنا ہے" (المنتقی: ۴/ ۱۱۳)۔

## شقاق کی وجہ سے فسخ کے مسئلہ میں مالکیہ کے مسلک کو اختیار کیا جا سکتا ہے:

یہ تو واضح ہے کہ حنفیہ کے نزدیک امیر یا اس کے مقرر کردہ قاضی کو یا اس کے مقرر کردہ حکم کو میاں بیوی کی رضامندی کے بغیر یا ان کی وکالت کے بغیر خلع کرانے اور نکاح فسخ کرنے کا اختیار نہیں ہے، لیکن ظاہر ہے کہ موجودہ زمانہ میں جب کہ مزاجوں سے دین داری اور پرہیزگاری بتدریج کم ہوتی چلی جارہی ہے، بے دینی کا رجحان ہے، ظلم و تعدی کا دور دورہ ہے۔ اس ظلم و تعدی کا شکار عورت بھی بنتی ہے، بسا اوقات صورت حال ایسی ہو جاتی ہے کہ بیوی کے لیے شوہر کے ساتھ اذیت ناک زندگی بسر کرنی پڑتی ہے، اس کے ظلم و تعدی کو برداشت کرنا پڑتا ہے اس سے بچاؤ کی کوئی شکل نہیں ہوتی ہے۔ لہٰذا عورتوں کو ان کے شوہروں کے ظلم سے بچانے کے لیے یہ درست ہوگا کہ اس سلسلہ میں مالکیہ کے مسلک پر ان کی تمام تفصیلات کو اختیار کرتے ہوئے فتویٰ دیا جائے اور فتویٰ علی مذہب الغیر کے باب میں اس علمی توسع سے فائدہ اٹھایا جائے، جس کی گنجائش ضرورت شدیدہ کے وقت خود فقہ حنفی میں نکالی گئی ہے، علامہ ابن عابدینؒ تحریر فرماتے ہیں: "اور اسی سے مضطر کے لیے ذاتی طور پر مذہب غیر پر عمل کا جواز معلوم ہو گیا، اور مفتی کے لیے اس پر فتویٰ دینے کی گنجائش بھی معلوم ہو گئی۔ جہاں تک ضعیف اقوال اور مذہب غیر پر عمل اور فتویٰ کے عدم جواز کا مسئلہ ہے، تو ضرورت کے علاوہ جگہوں پر محمول ہے، اوپر کی پوری بحث سے یہی بات معلوم ہوتی ہے" (شرح عقود رسم المفتی/ ۵۰)۔

علامہ حصکفیؒ فرماتے ہیں: ولا باس بالتقليد عند الضرورة لكن يشترط أن يلتزم جميع ما يوجبه ذلك الإمام (الدر المختار مع الرد ۱/ ۲۵۶) (ضرورت کے وقت دوسرے امام کی تقلید کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ اس امام نے جن چیزوں کو ضروری قرار دیا ہے، ان سب کا التزام کرے)۔

مولانا عبدالحی فرنگی محلیؒ نے زوجۂ مفقود الخبر کے بارے میں امام مالکؒ کے مسلک پر عمل کا فتویٰ دیتے ہوئے یہ حوالہ تحریر فرمایا ہے: "وفي حسب المفتين قول مالك معمول به في هذه المسئلة. ولو أفتى الحنفي بذلك يجوز فتواه" (فتاوی عبدالحی اردو ۲۲۶)۔

(اور حسب المفتیین میں ہے کہ امام مالکؒ کا قول اس مسئلہ میں قابل عمل ہے، اگر کوئی حنفی مفتی اس قول پر فتویٰ دیتا ہے تو اس کا فتویٰ صحیح ہوگا)۔

مگر اس فتوے کے ساتھ حنفیہ کے نزدیک اس طرح کی صورت حال میں یہ بھی مسئلہ ہے کہ جب دوسرے امام کا مسلک اختیار کیا جائے گا تو اس امر کا لحاظ رکھا جائے گا کہ اس مسئلہ میں اس امام کے نزدیک جو شرطیں ہوں ان سب کی پوری پوری رعایت ہو جائے۔ علامہ ابن عابدینؒ تحریر فرماتے ہیں: "وانه يجوز له العمل بما يخالف ما عمله على مذهبه مقلداً فيه غير إمامه مستجمعاً شروطه" (رد المحتار ۱/ ۵۱)۔ (اور اس کے لیے جائز ہے اس مسلک پر عمل کرنا جو اس کے عمل کے خلاف ہو، اس طرح کہ وہ اس مسئلہ خاص میں دوسرے امام کی تقلید کرے ان کی تمام شرطوں پر عمل کرتے ہوئے)۔

لہٰذا وقت کی نزاکت، فتنہ کے سدباب اور ظلم و تعدی کے خاتمہ کے لیے شقاق کے مسئلہ میں امام مالکؒ کا مسلک اختیار کرنا مناسب ہوگا۔

عہد قریب کے بابصیرت فقیہ مولانا عبدالصمد رحمانیؒ (مانڈر کھگڑیا) اپنی معرکۃ الآراء تصنیف "کتاب الفسخ والتفریق" میں تحریر فرماتے ہیں: بہر حال زن و شوہر کے شقاق کی صورت میں جب عورت قاضی کے یہاں مقدمہ دائر کرے اور جائز شکایت کی بنا پر شوہر سے تنگ آ کر تفریق کا مطالبہ کرے تو حنفی قاضی معاملہ کی اہمیت کے پیش نظر امام مالکؒ کے مسلک پر ان ابتدائی کاروائی کے بعد جن کا ذکر امام مالکؒ کے مسلک کے تحت تیرہویں بنیاد میں ہو چکا ہے۔ یا اختیار حکمین کے ذریعہ شقاق کے معاملہ کو ان کی تفصیل کے مطابق ختم کرا دے اور حکمین کو امام مالکؒ کے مسلک کو اچھی طرح سمجھا دے۔ اور حکمین کے تقرر میں ان قیود و شرائط کا پورا پورا لحاظ رکھے جس کا مسلک مالکیہ میں ملحوظ رکھنا ضروری ہے (۱۵۶)۔

## حکمین کے لیے مطلوبہ شرائط:

جن شرائط کی رعایت مالکیہ کے نزدیک ضروری ہے وہ مندرجہ ذیل ہیں: (۱) مسلمان ہونا، (۲) مرد ہونا، (۳) بالغ ہونا، (۴) عادل ہونا، (۵) جس کام کے لیے حکم بنایا گیا ہے، اس سے واقف ہونا۔

قاضی ابوالولید باجیؒ فرماتے ہیں: ''یعنی حکمین کے وہ اوصاف جوان کے حکم بننے کے لیے شرط ہیں یہ ہیں: مسلمان ہونا، بالغ ہونا، آزاد ہونا اور مرد ہونا۔ ان میں سے اگر کوئی وصف نہ ہو تو حکم بنانا درست نہ ہوگا، نہ شوہر و بیوی کی رضامندی سے نہ سلطان کے مقرر کرنے سے یہ امام مالکؒ نے فرمایا ہے۔ اسی طرح عادل ہونا بھی شرط ہے، دیگر اوصاف حکم کے لیے تکمیلی ہیں۔ مثلاً ان کا رشتہ دار ہونا یا ان کا فقیہ ہونا'' (المنتقی ۴/ ۱۱۳۔ ۱۱۴)۔

حکم کے لیے زوجین کے اہل قرابت ہونے کی شرط کے بارے میں [illegible] تخصیہ میں ہے:

ثم إن وجد حكمان من أهل الزوجين وأمكن تحكيمهما لم يجز للقاضي أن يبعث أجنبيين ويندب كون الحكمين من جيران الزوجين (ص: ۴۰۸)۔ (پھر اگر زوجین کے گھرانے سے دو حکم موجود ہوں اور ان دونوں کو حکم بنانا ممکن ہو، تو ان دونوں کو حکم بنانا واجب ہوگا اور قاضی کے لیے جائز نہیں ہوگا کہ انہیں چھوڑ کر اجنبیوں کو حکم بنا کر بھیجے اور مستحب یہ ہے کہ حکمین میاں بیوی کے پڑوسی ہوں)۔

## شقاق کی وجہ سے فسخ کا حکم عمومی نہیں بلکہ ضرورۃ:

حنفی قاضی اگر شقاق کی وجہ سے فسخ نکاح کا فیصلہ کرتا ہے، تو اس کے لیے یہ بھی ضروری ہے کہ یہ فیصلہ ضرورت شدیدہ کی وجہ سے ہو۔ مثلاً: باہمی نزاع وشقاق کا فتنہ بہت خطرناک صورت اختیار کر گیا ہو اور حکمین کی طرف سے ان کی فہمائش اور سماجی طور پر رفع ظلم کی ہر ممکن کوشش کی گئی ہو، اور اس مقصد کے لیے نگرانی و دیگر تدابیر سب ناکام ہوگئی ہو (احسن الفتاوی ۵/ ۴۰۰)۔

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ زوجہ متعنت فی النفقہ کے ضمن میں لکھتے ہیں: ''وهذا الحكم عند المالكية لا يختص بخشية الزنا وإفلاس الزوجه۔ ولكن لم نأخذ مذهبهم على الإطلاق بل أخذناه حيث وجدت الضرورة المسوغة للخروج عن المذهب'' (حاشيه حيلة الناجزة: ۸۲)۔

(فسخ نکاح کا یہ حکم مالکیہ کے نزدیک زنا کے خوف اور بیوی کے افلاس کے اندیشہ سے مشروط نہیں ہے لیکن ہم ان کے مذہب کو مطلقاً نہیں لیتے بلکہ اس وقت لیں گے، جب ایسی ضرورت پائی جائے جو مذہب سے خروج کو جائز بنا دے)۔

چوں کہ ''شقاق'' کی وجہ سے فسخ نکاح میں بہت کچھ انحصار مذہب مالکیہ پر ہے۔ اور حنفی قاضی کا اس صورت میں نکاح فسخ کرنا امام مالک کے مسلک کی تفصیلات کے مطابق ہوگا، لہٰذا جس طرح زوجہ مفقود الخبر جیسے مسائل میں حضرت تھانویؒ نے امام مالک کے مسلک پر فتوی دینے سے قبل مالکی مفتیان کرام سے خط وکتابت کر کے تمام تر تفصیلات کے بارے میں مکمل اطمینان حاصل کر لیا۔ بہتر ہوگا کہ شقاق کی وجہ سے فسخ نکاح میں بھی علماء مالکیہ سے رابطہ کر کے مکمل اطمینان کر لیا جائے، اس کے بعد ان تفصیلات کے ساتھ امام مالک کے مسلک پر فتوی دیا جائے اور عمل کیا جائے، مقصد ہر حال میں: یسروا ولا تعسروا کے حکم کے مطابق امت کے لیے آسانی فراہم کرنا ہو اور صنف نازک کو ظلم واذیت سے بچانا ہو۔ اللهم أرنا الحق حقا وارزقنا اتباعه وأرنا الباطل باطلاً وارزقنا اجتنابه۔ والله أعلم وعلمه اتم۔

☆☆☆

# زوجین کے درمیان شقاق کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا ریاض احمد قاسمی [1]

## تمہید

اس تمہید میں زوجین کے درمیان نااتفاقی کی مختلف صورتیں اور ان کے احکام اختصار کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں، جن کا حاصل یہ ہے کہ بعض دفع اس نااتفاقی کی ذمہ دار تنہا عورتیں ہی ہوتی ہیں، شوہر کی طرف سے کوئی زیادتی یا حق تلفی نہیں ہوتی، بعض دفعہ اس کا ذمہ دار تنہا مرد ہوتا ہے، بیوی کی طرف سے کوئی نافرمانی یا غلطی نہیں ہوتی، جبکہ بعض دفعہ اس کے ذمہ دار شوہر اور بیوی دونوں ہوتے ہیں، خواہ وہ اپنی کوتاہیوں کا اعتراف کرتے ہوں، یا ہر ایک خود کو بے قصور اور دوسرے کو تنہا ذمہ دار سمجھتا ہو، جس کی وجہ سے قصوروار اور ذمہ دار کا تعین مشکل ہو، ذیل میں ان مختلف صورتوں کی تفصیلات الگ الگ پیش کی جارہی ہیں:

**۱۔ ازدواجی زندگی میں نااتفاقی اور کشیدگی اگر صرف بیوی کی وجہ سے پیدا ہوئی ہو، شوہر کی جانب سے کوئی زیادتی یا حق تلفی سامنے نہ آئی ہو تو اس کی مندرجہ ذیل چار صورتیں ہوسکتی ہیں:**

**پہلی صورت:** بیوی شوہر کی اطاعت کو بوجھ محسوس کرے، اس کے حقوق میں ٹال مٹول اور کوتاہی سے کام لے اور بادل ناخواستہ اس کے ساتھ گذارہ کرے، تو اس صورت میں شوہر کو چاہئے کہ وہ بیوی کو خلوص اور ہمدردی کے ساتھ سمجھائے، اللہ کی نافرمانی اور اس کے غضب سے ڈرائے، آپسی اتحاد واتفاق کے فوائد اور اختلاف وانتشار کے نقصانات بتائے اور بیوی ہونے کی حیثیت سے اس پر شوہر کے کیا حقوق ہیں، ان سے آگاہ کرے، انشاء اللہ جب شوہر مکمل خلوص اور ہمدردی سے اس طرح کی نصیحتیں کرتا رہے گا اور اپنی جانب سے شفقت ومحبت کا سلوک جاری رکھے گا تو بیوی ضرور متاثر ہوگی اور راہ راست پر آجائے گی۔

**دوسری صورت:** بیوی صریح نافرمانی کرنے لگے اور شوہر کے حقوق کی پامالی شروع کردے، تو شوہر کو چاہئے کہ وہ ہمدردی اور ناراضگی کا ملا جلا رویہ اختیار کرتے ہوئے، بستر پر اسے تنہا چھوڑ دے، نہ اسے اپنے ساتھ سلائے اور نہ اس کے ساتھ شفقت ومحبت کا اظہار کرے، بلکہ ایک گونہ بے رخی اور ناراضگی ظاہر کرے، اگر بیوی سمجھدار ہوگی اور اسے شوہر سے محبت ہوگی تو وہ ضرور نادم اور شرمسار ہوگی اور آئندہ ایسی حرکت نہ کرنے کا فیصلہ کرے گی۔

**تیسری صورت:** بیوی شوہر کی نافرمانی میں بے باک ہوجائے اور پوری جرأت کے ساتھ شوہر کی مخالفت کرنے لگے، تو اب شوہر کو چاہئے کہ وہ بیوی پر تادیبی کارروائی کرتے ہوئے ہاتھ اٹھائے، البتہ اس میں دو باتوں کا خاص خیال رکھے، ایک تو یہ کہ چہرہ اور نازک مقامات کو نشانہ نہ بنائے دوسرے یہ کہ طاقت وقوت کا بھرپور استعمال نہ کرے، جس سے جسم پر نشان پڑ جائے، یا ہڈی ٹوٹ جائے، ان شاء اللہ اس سے اس کی جرأت اور بے باکی ختم ہوجائے گی اور اسے اپنی غلطی کا بہت جلد احساس ہوجائے گا۔

**چوتھی صورت:** بیوی شوہر کی مخالفت اور نافرمانی میں ضد اور ہٹ دھرمی پر کمربستہ ہوجائے اور اسے شوہر کا کوئی ڈر خوف باقی نہ رہے، تو ایسی صورت میں شوہر کو چاہئے کہ مسلمانوں کی بااثر جماعت یا قاضی کے توسط سے بیوی کی اصلاح کی کوشش کرے، چنانچہ وہ بااثر جماعت یا قاضی دو معتبر اور دیندار مردوں کو حکم نامزد کرکے اصلاح کے لئے بیوی کے پاس روانہ کریں، بہتر ہے کہ حکم حضرات زوجین کے خاندان سے ہوں، یہ حضرات ان کے آپسی معاملات کو سامنے رکھ کر صلح صفائی کی مخلصانہ کوشش کریں، بیوی کی شکایات بھی سنیں اور شوہر کو ان کے ازالہ کا پابند بنائیں، اسی طرح شوہر کے حقوق کی اہمیت اور اس میں کوتاہی کے نقصانات بیوی کو سمجھاتے ہوئے خوشگوار زندگی گذارنے کی تلقین کریں، انشاء اللہ ان حضرات کی مخلصانہ کاوشوں سے زوجین کے درمیان اتفاق پیدا ہوجائے گا، لیکن اگر بیوی کسی قیمت پر شوہر کے ساتھ رہنے کے لئے تیار نہ ہو اور اس سے علاحدگی چاہتی ہو تو بیوی کی مہر یا کسی اور بدل کے عوض خلع لینے پر راضی کریں اور شوہر کو اس کے

[1] استاذ جامعہ رحمانی خانقاہ مونگیر

عوض خلع دینے پر آمادہ کریں، پھر ان کی باہمی رضامندی سے ان کے درمیان خلع کرادیں۔

مذکورہ چاروں صورتوں میں جو احکام ذکر کئے گئے ہیں وہ قرآن مجید میں موجود ہیں (دیکھئے: سورۂ نساء: ۳۴، ۳۵، سورۂ بقرہ: ۲۲۹)۔

## ۲۔ اگر نا اتفاقی کا ذمہ دار تنہا شوہر ہو، تو اس کی بھی چار صورتیں ہیں:

**پہلی صورت:** شوہر نے کوئی جائز کام کیا، جس کی بنا پر نا اتفاقی پیدا ہوگئی، مثلاً اس نے دوسری شادی کرلی، یا بیوی میکے میں رہنا چاہتی تھی، شوہر اس پر تیار نہیں ہوا اور اپنے یہاں لے آیا، تو ایسی صورت میں شوہر، بیوی کے اولیاء یا مسلمانوں کی بااثر جماعت بیوی کو سمجھائیں کہ شوہر نے اپنا جائز حق استعمال کیا ہے، یہ اس پر کوئی ظلم یا حق تلفی نہیں ہے، لہٰذا صبر کرو اور مل جل کر خوشگوار زندگی گذارو، اگر بیوی سمجھ گئی تو فبہا، ورنہ اب وہ نا اتفاقی کی ذمہ دار قرار پائے گی اور اس پر وہ احکام جاری ہوں گے، جن کا ماقبل میں تذکرہ کیا گیا ہے، علامہ رازی اس صورت کا حکم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

''اگر شقاق شوہر کی جانب سے ہو، تو اگر اس نے کوئی جائز کام کیا ہے، مثلاً دوسری شادی کرلی ہے تو عورت کو بتایا جائے کہ یہ اس کے لئے جائز ہے، اور اسے شقاق سے روکا جائے، اگر اس نے منظور کرلیا، تو فبہا ورنہ اس کی طرف سے نشوز شمار ہوگا'' **(مفاتیح الغیب ۴/۳۲۰)۔**

**دوسری صورت:** شوہر کسی وجہ سے بیوی کو پسند نہ کرے، مثلاً بیوی شوہر کے معیار کے مطابق خوبصورت نہ ہو، یا زیادہ عمر کی ہو، یا اس طرح کی کوئی اور بات ہو، جس کی وجہ سے شوہر اپنا غصہ بیوی پر اتارتا ہو، یا اس سے بے رخی برتتا ہو، اور بیوی مستقبل کی دشواریاں یا بچوں کی مصلحت کی بنا پر شوہر ہی کے ساتھ رہنا چاہتی ہو، تو ایسی صورت میں بیوی اپنا مہر معاف کر کے، نان ونفقہ کا مطالبہ ترک کر کے، شب گذاری کا حق ساقط کر کے، یا کچھ مال ومتاع دے کر کے شوہر سے مصالحت کی کوشش کرے اور شوہر کو بھی چاہئے کہ جب بیوی اپنے حقوق ومطالبات چھوڑنے پر راضی ہوجائے یا اپنا مال ومتاع ہبہ کرنے پر تیار ہو تو اسے اپنی زوجیت میں رہنے دے، یہ دونوں کے حق میں بہتر ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''وإن امرأة خافت من بعلها نشوزاً أو إعراضا. فلاجناح عليهما أن يصلحا بينهما صلحا. والصلح خير وأحضرت الأنفس الشح. وإن تحسنوا وتتقوا فإن الله كان بما تعملون خبيرا'' (نساء: ۱۲۸)۔

(اگر کوئی عورت اپنے شوہر سے زیادتی یا بے رخی کا خطرہ محسوس کرے، تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں کہ باہم خاص طریقے پر مصالحت کرلیں، مصالحت بہتر ہے، دلوں میں حرص موجود ہے، اور اگر تم حسن سلوک کرو اور اللہ سے ڈرو تو بے شک اللہ تعالیٰ تمہارے کاموں سے باخبر ہیں)۔

**تیسری صورت:** شوہر بیوی پر ظلم کرے، اس کے واجب حقوق ادا نہ کرے، یا وہ کسی مہلک یا قابل نفرت مرض میں مبتلا ہو، جس کی وجہ سے وہ مصالح و مقاصد فوت ہوجائیں، جن کے پیش نظر نکاح کیا جاتا ہے اور ایسی صورت میں بیوی علاحدگی چاہے، مگر شوہر اس کے لئے تیار نہ ہو، تو بیوی کو حق ہے کہ وہ اپنا معاملہ قاضی یا شرعی پنچایت کے سامنے پیش کرے، جب اس کا دعویٰ شوہر کے اقرار یا گواہوں کے ذریعہ ثابت ہوجائے، تو قاضی یا شرعی پنچایت، شرعی ضابطے کے مطابق کارروائی مکمل کر کے تفریق کا فیصلہ کردے (فسخ وتفریق کے وجوہ واسباب اور ان کی تفصیلات کے لئے ملاحظہ ہو: الحیلۃ الناجزہ اور کتاب الفسخ والتفریق)۔

**چوتھی صورت:** بیوی شوہر کی جانب سے ہونے والے ظلم وزیادتی کو ثابت کرنے کے موقف میں نہ ہو اور شوہر نہ اس کا اقرار کرتا ہو، نہ بیوی کو چھوڑنے پر آمادہ ہو، تو اس صورت میں زوجین کے خاندان سے حکمین کا تقرر کیا جائے، حکمین کا تقرر، زوجین، ان کے اولیاء، مسلمانوں کی بااثر جماعت یا قاضی کی طرف سے ہوسکتا ہے، حکمین پورے خلوص اور نیک نیتی سے مصالحت کی ہر ممکن کوشش کریں، ناکامی کی صورت میں اگر زوجین کی جانب سے مختار ہوں، تو بالعوض یا بلاعوض حسب ضابطہ تفریق کرادیں، ورنہ قاضی یا شرعی پنچایت کو صورت حال سے آگاہ کردیں (تفصیل آئندہ ابواب میں آرہی ہے)۔

۳۔ اگر کشیدگی اور نا اتفاقی کے ذمہ دار شوہر بیوی دونوں ہوں، یا اصل ذمہ دار کا تعین مشکل ہو اور بیوی علاحدگی چاہتی ہو، مگر شوہر اس کے لئے تیار نہ ہو تو اس کا حل حکمین کا تقرر ہے، اسی طریقے پر جس کا تذکرہ ماقبل میں کیا گیا اور جس کی تفصیل آئندہ ابواب میں آرہی ہے۔

## خلع کی اصطلاحی تعریف:

حنفیہ، مالکیہ، شافعیہ اور حنابلہ نے خلع کی جو تعریف کی ہے اس کا خلاصہ یہ ہے:

☆ خلع کی تعریف حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک تقریباً یکساں ہے جس کی رو سے خلع کے لئے بدل خلع اور زوجین کی رضامندی ضروری ہے۔

☆ خلع کی تعریف مالکیہ کے نزدیک ان حضرات کی تعریف سے زیادہ عام ہے جس کی رو سے خلع کے لئے نہ بدل خلع ضروری ہے، نہ شقاق کی صورت میں زوجین کی رضامندی ضروری ہے۔

☆ حنفیہ وحنابلہ کے نزدیک فضولی کی طرف سے کیا ہوا خلع بھی صحیح ہے، جس کی رو سے خلع کی مذکورہ صورت میں بیوی کی رضامندی ضروری نہیں ہے۔

☆ خلع کے لئے بالاتفاق قاضی کا فیصلہ ضروری نہیں ہے، بلکہ زوجین اپنے اختیار سے اسے انجام دے سکتے ہیں (تفصیل کے لئے دیکھئے: فتح القدیر ۴؍۲۱۱، مغنی المحتاج ۳؍۲۶۲، الشرح الصغیر ۲؍۵۶۸)۔

۲۔ بعض حضرات کا خیال کہ جیسے مرد کو طلاق کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، اس حد تک تو درست ہے کہ مخصوص حالات میں شریعت نے بیوی کو خلع لینے کا حق عطا کیا ہے، لہذا وہ اپنے مال کا ایک حصہ خرچ کر کے، یا اپنا کوئی حق معاف کر کے، اس کے بدلے شوہر سے خلع لے، تو اس میں اس پر وہ گناہ نہیں ہے جو معتدل حالات میں اپنے شوہر سے طلاق لینے والی بیوی کو ہوتا ہے، جیسا کہ ایک حدیث شریف میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

''أیما امرأة سألت زوجها الطلاق من غیر بأس، فحرام علیها رائحة الجنة'' (رواہ الخمسہ. النسائی) (جو عورت بلا وجہ اپنے شوہر سے طلاق مانگے، اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے)۔

یہ وعید اس بیوی کے لئے نہیں ہے جو کشیدہ حالات میں ضرورۃ خلع لیتی ہے، کیونکہ اس صورت میں شریعت نے اسے خلع کا حق دیا ہے، لیکن اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ جس طرح مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، کیونکہ مرد طلاق دینے میں خود مختار ہے، جبکہ عورت خلع لینے میں خود مختار نہیں ہے۔

یہ مسئلہ چونکہ آج کل بہت سے حضرات کے لئے غلط فہمی کا باعث بنا ہوا ہے، اس لئے قدرے تفصیل کے ساتھ اس پر چند دلائل پیش کئے جاتے ہیں:

**پہلی دلیل:** خلع چونکہ طلاق ہی کی ایک صورت ہے، جس میں مخصوص طریقے سے نکاح کو ختم کیا جاتا ہے، اس لئے خلع کے اختیار کا تعین کرنے کے لئے یہ دیکھنا ضروری ہے کہ شریعت نے نکاح کے بعد اس معاملہ میں سربراہ اور ذمہ دار کسے قرار دیا ہے؟ تاکہ معلوم ہو جائے کہ نکاح کے معاملہ میں جو سربراہ ذمہ دار ہے، اس کی مرضی کے بغیر نکاح کو ختم نہیں کیا جاسکتا، نہ طلاق کے طریقے پر، نہ خلع کے طریقے پر، دوسرے یہ دیکھنا بھی ضروری ہے کہ شریعت نے اصولی طور پر طلاق کی نسبت کس کی طرف فرمائی ہے؟ کسے طلاق دینے کا اختیار عطا کیا ہے؟ تاکہ معلوم ہو جائے کہ جسے اصولی طور پر طلاق کا مختار بنایا گیا ہے، وہی اس کی مختلف صورتوں کا بھی مختار ہے، اس کی مرضی کے بغیر طلاق کی کوئی صورت مثلاً خلع معتبر نہیں ہے۔

جہاں تک اس سوال کی بات ہے کہ شریعت نے نکاح کے بعد اس معاملے میں سربراہ اور ذمہ دار کسے قرار دیا ہے؟ تو اس سلسلہ میں قرآن وحدیث کے واضح نصوص موجود ہیں کہ شریعت نے ازدواجی معاملات میں شوہر کو سربراہ اور ذمہ دار قرار دیا ہے، چنانچہ اللہ تعالی نے جہاں مرد وعورت کو حقوق وفرائض میں مساوات اور برابری کا تذکرہ فرمایا ہے، وہیں مرد کی فوقیت اور فطری برتری کو بھی واضح فرما دیا ہے، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

''ولهن مثل الذی علیهن بالمعروف، وللرجال علیهن درجة'' (بقرہ: ۲۲۸) (دستور کے مطابق جس طرح عورتوں پر ذمہ داریاں عائد ہوتی ہیں، اسی طرح ان کے لئے حقوق بھی ثابت ہیں، اور مردوں کو ان پر ایک (خاص) درجہ حاصل ہے)۔

یہ آیت بتاتی ہے کہ عورتوں کے حقوق وفرائض میں مماثلت اور مساوات ملحوظ ہے، لیکن مرد وعورت کی حیثیت اور درجہ میں مساوات نہیں ہے بلکہ مردوں کو عورتوں پر ایک درجہ تفوق اور سربراہی کا حاصل ہے۔

یہ درجہ اور اختیار جو مردوں کو ان کی عورتوں پر عطا کیا گیا، وہ صرف گھریلو امور کو طے کرنے، یا اہم امور سے متعلق فیصلہ لینے تک ہی محدود نہیں ہے، بلکہ اس میں یہ بھی شامل ہے کہ نکاح ہو جانے کے بعد یہ معاملہ پورے طور پر شوہر کے ہاتھ میں چلا جاتا ہے اور اس کی بقاء یا خاتمہ کا فیصلہ بھی اسی کے سپرد ہو جاتا ہے، چنانچہ اللہ تعالی نے ایک آیت میں ضمناً اس کی بھی وضاحت فرما دی ہے:

''أو یعفو الذی بیده عقدة النکاح'' (یا معاف کر دے وہ شخص جس کے ہاتھ میں نکاح کا عقدہ ہے) (بقرہ: ۲۳۷)۔

آیت کی مراد بیان کرتے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ولی عقدة النکاح الزوج" (دارقطنی) (عقدہ نکاح کے ولی یعنی مالک شوہر ہے)۔

یہ حدیث عمرو بن شعیب عن ابیہ عن جدہ کی سند سے مروی ہے، جسے محققین نے حسن قرار دیا ہے۔

مذکورہ آیات وروایات کی روشنی میں جب شوہر کا بیوی پر اختیار واقتدار کا درجہ ثابت ہوگیا تو اب باقی یہ رہا کہ شوہر کا یہ اقتدار واختیار کیا طلاق کے معاملے میں بھی ثابت ہے؟ یا طلاق کے معاملے میں عورت کو بھی اختیار حاصل ہے؟ درج ذیل سطور میں اس سوال کا جواب اختصار کے ساتھ عرض کیا جارہا ہے:

الف۔ قرآن وحدیث میں طلاق واقع کرنے کی نسبت جہاں بھی کی گئی ہے، مردوں کی جانب کی گئی ہے، مثلاً:

"یأیها النبی إذا طلقتم النساء. فطلقوهن لعدتهن" (طلاق:۱) (اے نبی! جب آپ حضرات عورتوں کو طلاق دیں، تو ان کی عدت کے وقت طلاق دیں)۔

"یأیها الذین آمنوا إذا نکحتم المؤمنات ثم طلقتموهن ..." (احزاب:۴۹) (اے ایمان والو! جب تم ایمان والیوں سے نکاح کرو، پھر تم انہیں طلاق دو............)۔

☆ "وإن أردتم استبدال زوج مکان زوج وقد آتیتم إحداهن قنطارا ..." (نساء:۲۰) (اگر تم ایک بیوی کی جگہ دوسری بیوی لانا چاہو، جبکہ ان میں سے کسی بیوی کو ڈھیر سارا مال دے چکے ہو ......)۔

یہ تین آیات بطور مثال ہیں، اسی طرح احادیث میں بھی طلاق کی نسبت، یا "مفارقۃ" کی نسبت عورتوں کے مقابلے میں مردوں کی جانب ہی کی گئی ہے، جس کی مثالیں احادیث کی کتابوں میں "کتاب الطلاق" کے تحت دیکھی جاسکتی ہیں، لیکن قرآن وحدیث میں کوئی ایسی مثال نہیں ملتی، جس میں طلاق یا مفارقت کی نسبت عورت کی جانب کی گئی ہو، جبکہ بہت سی آیات واحادیث میں نکاح کی نسبت جس طرح مردوں کی جانب کی گئی ہے، اسی طرح عورتوں کی جانب بھی کی گئی ہے، اسی لئے جس طرح مرد نکاح کے معاملے میں خود مختار ہے، عورت بھی خود مختار ہے، لیکن طلاق کی نسبت عورتوں کی طرف کہیں نہیں کی گئی ہے، اس لئے وہ اس معاملے میں خود مختار نہیں ہیں۔

لیکن اس سے عورتوں کی حق تلفی یا ان پر ظلم وزیادتی لازم نہیں آتی، کیونکہ شریعت نے ایسی صورت میں عورتوں کو اختیار دیا ہے، کہ وہ قاضی یا شرعی پنچایت کے توسط سے شرعی اصولوں کے مطابق اپنا نکاح فسخ کرالیں (جس کی تفصیل کتب فقہ میں موجود ہے)۔

ب۔ اسی طرح ایک آیت میں اللہ تعالی نے نکاح کی بقا اور خاتمہ کا اختیار مرد کو عطا فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا ہے:

"فإذا بلغن أجلهن فامسکوهن بمعروف أوفارقوهن بمعروف" (طلاق:۲) (جب مطلقہ عورتیں اپنی عدت کے قریب پہنچ جائیں، تو تم انہیں معروف طریقے پر روک لو، یا معروف طریقے پر الگ کردو)

اس کے مقابلے میں کوئی ایسی آیت یا حدیث نہیں ہے، جس میں بیوی کو بھی اختیار دیا گیا ہو کہ وہ چاہے، تو معروف طریقے پر شوہر کے ساتھ رہے اور چاہے تو الگ ہوجائے، بلکہ اسے پابند بنایا گیا ہے کہ وہ بہر حال شوہر کے پاس رہے، وہاں سے بلا اجازت نہ نکلے، ورنہ "ناشزہ" شمار کی جائے گی، اور جب بلا اجازت شوہر کے گھر سے نہیں نکل سکتی، تو نکاح کہاں سے ختم کرسکتی ہے؟

## ج۔ حضرت ابن عباسؓ کی روایت ہے:

"رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں ایک صاحب حاضر ہوئے اور عرض کیا: یا رسول اللہ! میرے آقا نے میری شادی اپنی باندی سے کرادی ہے، اب وہ میرے اور اس کے درمیان تفریق کرنا چاہتے ہیں، راوی فرماتے ہیں کہ یہ سن کر حضور ﷺ منبر پر جلوہ افروز ہوئے اور فرمایا: لوگو! کیا بات ہے، تم میں سے کوئی اپنے غلام کی شادی اپنی باندی سے کرادیتا ہے، پھر ان کے درمیان تفریق کرنا چاہتا ہے؟ طلاق تو اس کے اختیار میں ہے، جس نے پنڈلی پکڑی"۔

یہ حدیث اس حکم پر صریح ہے کہ طلاق کا مالک تنہا شوہر ہے، آپ ﷺ نے یہ حق کسی اور کو عطا نہیں فرمایا ہے۔

یہ چند دلائل ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ شوہر جس طرح ازدواجی معاملات میں ایک خاص اختیار رکھتا ہے، اسی طرح طلاق کے معاملے میں بھی وہ بااختیار ہے، لیکن بیوی اس معاملے میں کوئی اختیار نہیں رکھتی، چونکہ خلع بھی طلاق ہی کی ایک صورت ہے، اس لئے اس کا اختیار بھی شوہر ہی کو حاصل ہوگا، نہ کہ تنہا بیوی کو، لہذا شوہر کی مرضی کے بغیر بیوی خلع حاصل نہیں کرسکتی ہے، ذیل میں خاص اس مسئلے سے متعلق چند دلائل پیش کئے جاتے ہیں:

☆۔ خلع سے متعلق آیت میں اللہ تعالی کا ارشاد ہے: "فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به" (بقرہ: ۲۲۹) (اگر تمہیں اندیشہ ہو کہ زوجین اللہ کے حدود کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو ان پر اس چیز میں کوئی گناہ نہیں جس کے بدلے بیوی خود کو چھڑالے)۔

اس آیت کے تحت علامہ ابوالبرکات نسفی فرماتے ہیں:

"فيما افتدت به أي نفسها، واختلعت به من بذل ما أوتيت من المهر" (مدارک ۱۰۹۰)۔

"فيما افتدت به" سے مراد یہ ہے کہ عورت کو جو مہر دیا گیا ہے اسے صرف کر کے اپنے آپ کو چھڑالے اور اس کے بدلے خلع حاصل کر لے، معلوم ہوا کہ خلع میں عورت کا کام صرف یہ ہے کہ وہ بدل خلع کے طور پر لیا ہوا مہر یا کوئی اور مال شوہر کو ادا کر کے خود کو نکاح سے چھڑانے کی کوشش کرے، اب آگے اس بدل خلع کو قبول کرنا اور بیوی کو چھوڑنا یہ شوہر کے اختیار میں ہے، چنانچہ خود آیت میں اس کی دلیل موجود ہے، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"فلا جناح عليهما" (تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں ہے)۔

اس کی تفسیر کرتے ہوئے علامہ ابوالبرکات نسفی فرماتے ہیں:

"أي على الرجل فيما أخذ ولا عليها فيما أعطت" (حوالہ بالا)۔

یعنی مرد پر گناہ نہیں اس میں جو اس نے لیا اور عورت پر گناہ نہیں اس میں جو اس نے دیا۔

معلوم ہوا کہ مذکورہ معاملہ دونوں سے متعلق ہے اور اس معاملے کو انجام دینے میں دونوں پر کوئی گناہ نہیں ہے، آیت کی یہ تفسیر مفسرین اور فقہاء کے درمیان متفق علیہ ہے، سلف میں کسی مفسر یا فقیہ کا یہ قول نظر نہیں آتا کہ خلع کے معاملہ میں بیوی خود مختار ہے اور وہ شوہر کے علی الرغم جس قدر چاہے اور جس طرح چاہے بدل خلع مقرر کر کے خلع حاصل کر سکتی ہے، لہذا اگر آیت کی کوئی ایسی تفسیر کی جائے تو وہ تفسیر بالرائے شمار ہوگی، جس پر حدیث شریف میں بڑی شدید وعید وارد ہوئی ہے۔

☆ خلع سے متعلق جو تفصیلی حدیث مروی ہے اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ شوہر کی مرضی کے بغیر خلع نہیں ہو سکتا:

"حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ ثابت بن قیسؓ کی اہلیہ رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے ان کی اخلاق مندی یا دینداری پر کوئی اعتراض نہیں ہے، لیکن میں اسلام میں ناشکری پسند نہیں کرتی ہوں، تو آپ ﷺ نے فرمایا: کیا تم انہیں ان کا باغ واپس کر دوگی؟ تو انہوں نے عرض کیا: جی ہاں! اس پر رسول اللہ ﷺ نے حضرت ثابتؓ سے فرمایا کہ تم باغ قبول کر لو اور اسے ایک طلاق دے دو" (بخاری)۔

یہ حدیث شریف اس مسئلہ پر صریح ہے کہ خلع کے معاملے میں بیوی خود مختار نہیں ہے، بلکہ وہ شوہر کی مرضی پر موقوف ہے، ورنہ آپ ﷺ حضرت ثابتؓ کو بدل خلع قبول کرنے اور طلاق دینے کا حکم نہ فرماتے، آپ کا یہ حکم فرمانا یہ بتاتا ہے کہ خلع شوہر کی مرضی اور اس کے اختیار سے ہی واقع ہو سکتا ہے۔

☆۔ اگر بیوی شوہر سے شدید حد تک متنفر ہو، تو یہ شقاق کی صورت ہے، ایسی صورت میں زوجین کو چاہئے کہ معروف طریقے پر خود سے خلع کر لیں، لیکن بعض دفعہ شقاق اتنی شدت اختیار کر لیتا ہے کہ خود سے خلع کی گنجائش باقی نہیں رہتی، تو ایسی صورت میں بیوی قاضی یا شرعی پنچایت کے سامنے اپنا معاملہ پیش کر کے تفریق کا مطالبہ کرے، اس کے مطالبہ پر قاضی یا شرعی پنچایت، شوہر کو طلب کر کے، اس سے معاملہ کی تحقیق کرے، اگر وہ شقاق کا اقرار کر لے یا بیوی گواہ پیش کر دے، تو قاضی یا شرعی پنچایت زوجین کی رضامندی سے خلع کرا دیں، اس صورت میں حکمین کا تقرر ضروری نہیں ہے، جیسا کہ حضرت ثابتؓ اور ان کی اہلیہ کے واقعہ میں گذرا، کہ آپ نے حکمین کا تقرر کئے بغیر دونوں کی رضامندی سے خلع کرا دیا تھا، البتہ اس صورت میں بھی حکمین کا تقرر مستحب ہے، تا کہ اگر ممکن ہو تو اصلاح کی کوئی صورت نکل آئے، ورنہ خلع کرا دیا جائے۔

لیکن اگر شوہر "شقاق" کا انکار کرے، یا خلع کے لئے تیار نہ ہو اور بیوی شوہر کے ظلم و زیادتی کو ثابت کرنے کے موقف میں بھی نہ ہو تو تحقیق حال اور اس پر شہادت کے لئے قاضی یا شرعی پنچایت پر حکمین کا تقرر واجب ہے اور بہتر ہے کہ زوجین سے حکمین کے فیصلے پر رضامندی حاصل کر لی جائے، ورنہ اس کے بغیر بھی حکمین کا تقرر کیا جا سکتا ہے، حکمین پہلے پورے خلوص اور نیک نیتی کے ساتھ زوجین کے درمیان موافقت و مصالحت کی ہر ممکن کوشش کریں، لیکن جب ان کی تمام کوششیں ناکام ہو جائیں تو زوجین کی جانب سے بااختیار ہونے کی صورت میں بالعوض یا بلا عوض (حسب ضابطہ و حسب مصلحت) تفریق کا فیصلہ کر دیں، ورنہ قاضی یا شرعی پنچایت کے سامنے صورتحال کی شہادت دیں، اس صورت میں حکمین کی حیثیت شاہدین کی ہوگی، چنانچہ علامہ ابن العربیؒ فرماتے ہیں:

''حضرت حسن اور ابن زید نے فرمایا: حکمین شاہد ہیں، وہ معاملہ سلطان کے سامنے پیش کریں گے اور جو صورتحال ان کے سامنے ظاہر ہوئی ہو اس کی شہادت دیں گے، یہ قول ابن عباسؓ سے بھی مروی ہے اور ابوحنیفہ وشافعیؒ اسی کے قائل ہیں'' (احکام القرآن ۱ / ۳۳۰)۔

اسی طرح علامہ ابوبکر حصاصؒ فرماتے ہیں: ''فهما في حال شاهدان . . .'' (احکام القرآن ۳، ۱۵۵) (پس حکمین ایک حالت میں شاہدین ہیں)۔

اس شہادت کے بعد جمہور فقہاء کا مسلک یہ ہے کہ قاضی اور حاکم کے ذریعہ قصوروار پر تادیبی کاروائی کی جائے، ظالم کو بزور ظلم سے روکا جائے اور مظلوم کو انصاف دلایا جائے (احکام القرآن ۳ / ۱۵۴)۔

لیکن ظاہر ہے کہ ہندوستان جیسے ملک میں یہ کاروائی ممکن نہیں، اس لئے رفع ظلم اور دفع ضرر کے لئے مالکیہ کے مذہب پر عمل کیا جائے، چنانچہ قاضی یا شرعی پنچایت حکمین کی متفقہ تجویز پر زوجین کے درمیان تفریق کردے۔

علامہ وہبہ زحیلی اس مسئلے پر بحث کے بعد متعلقہ مسئلے میں مذہب مالکی پر مبنی دستور شام کی دفعات ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''ولا يملك الحكمان التفريق، وإنما يرفعان تقريرهما إلى القاضي، ولو كان غير معلل. ويفوض الأمر إلى القاضي بالحكم بمقتضاه. أو رفض التقرير، وتعيين حكمين آخرين للمرة الأخيرة'' (م: ۱۱۵)۔

(حکمین کو تفریق کا اختیار نہیں، وہ اپنی رپورٹ قاضی کو پیش کریں گے، اگرچہ اس میں وجوہ واسباب کی تفصیل نہ ہو، اور معاملہ قاضی کے سپرد کردیا جائے گا، وہ اس رپورٹ کے مطابق فیصلہ کرے، یا رپورٹ مسترد کردے اور دوسری مرتبہ کے لئے دوسرے حکمین کا تقرر کرے)۔

علامہ سید سابق اس مسئلے سے متعلق دستور مصر کی دفعہ ۱۱ نقل کرتے ہیں: ''مادة (۱۱) على الحكمين أن يرفعا إلى القاضي ما يقررانه. وعلى القاضي أن يحكم بمقتضاه'' (فقہ السنہ ۲، ۲۵۰) (دفعہ ۱۱: حکمین پر واجب ہے کہ وہ جو بات طے کریں اسے قاضی کے سامنے پیش کردیں اور قاضی کی ذمہ داری ہے کہ وہ اس کے مطابق فیصلہ کرے)۔

آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کا مرتب کردہ ''مجموعہ قوانین اسلامی'' میں اسباب فسخ وتفریق کے تحت درج ہے: ''زوجین میں شقاق کا پایا جانا'' اس دفعہ کا متن حسب ذیل ہے: ''اگر زوجین کے درمیان شدید نفرت پیدا ہوجائے کہ دونوں کا اللہ کے حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی گذارنا ممکن نظر نہ آئے، تو ایسی صورت میں (الف) قاضی حکمین مقرر کرے گا، تاکہ اصلاح کی صورت نکل سکے، (ب) اگر تحکیم کے باوجود اصلاح حال یا باہمی رضامندی سے علاحدگی کی کوئی صورت نہ نکل سکے تو قاضی بربنائے شقاق زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردیگا'' (مجموعہ / ۲۵۰-۲۵۱)۔

یہاں یہ تینوں حوالے اس لئے ذکر کئے گئے کہ مالکیہ کے اصل مذہب میں تفریق کا اختیار براہ راست حکمین کو حاصل ہے، مگر طلاق کے معاملے احتیاط کی بنا پر قاضی یا شرعی پنچایت کا فیصلہ ضروری قرار دیا گیا ہے، جیسا کہ اس پر روشنی ڈالتے ہوئے علامہ وہبہ زحیلی نے لکھا ہے: ''واضح رہے کہ حکمین کی ذمہ داری اولا اصلاح ہے، پھر قاضی کے سامنے تفریق کی قرارداد پیش کرنا، طلاق کے معاملے میں احتیاط کی بنا پر، لیکن جیسا کہ ہم نے بیان کیا مذہب مالکی میں حکم یہ ہے کہ حکمین خود طلاق واقع کردیں، قاضی کی طرف سے کامل تفویض کی بنا پر، لہذا اگر قاضی یہ قید لگادے کہ حکمین صرف قرارداد پیش کرنے کی صلاحیت رکھتے ہیں، جیسا کہ قانون نے اختیار کیا ہے، تو مالکیہ کی مخالفت نہیں ہوگی'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷ / ۵۳۰)۔

اس مسئلے میں قاضی یا شرعی پنچایت کی طرف سے کی جانے والی تفریق کی نوعیت کیا ہوگی؟ اس پر روشنی ڈالتے ہوئے وہبہ زحیلی دستور شام کی متعلقہ دفعات بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''حکمین کا کام اولا زوجین کے درمیان اصلاح کی کوشش کرنا ہے، لیکن جب وہ اس سے عاجز ہوجائیں اور بدسلوکی کل یا اکثر شوہر کی جانب سے ہو، تو وہ طلاق بائن کے ذریعہ تفریق کی قرارداد تیار کریں اور اگر بدسلوکی بیوی کی جانب سے ہو، یا زوجین کے درمیان مشترک ہو، تو پورے مہر مثل پر، یا بدسلوکی کے بقدر اس کے ایک حصے پر تفریق کی قرارداد تیار کریں'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷ / ۵۳۰)۔

۴۔ لغت میں ''شقاق'' کے معنی ہے: سخت دشمنی اور مخالفت، چنانچہ ابن منظور لکھتے ہیں: ''الشقاق غلبة العداوة والخلاف. شاقه. مشاقة وشقاقا. خالفه'' (لسان العرب ۷، ۱۶۶)۔

اس معنی میں یہ لفظ یا تو ''شق'' بالفتح سے ماخوذ ہوگا جس کے معنی دشوار ہونے کے ہیں، عداوت ومخالفت غالب آجانے کی صورت میں چونکہ ہر فریق وہ کام

کرتا ہے، یا کرنا چاہتا ہے، جو دوسرے پر دشوار ہوتا ہے، اس لئے اس کو "شقاق" کہا جاتا ہے، یا "شق" بالکسر سے ماخوذ ہوگا، جس کے معنی "ایک جانب یا ایک پہلو" کے ہیں، مخالفت اور عداوت غالب آجانے کی صورت میں چونکہ ہر فریق دوسرے کے مخالف پہلو کو اختیار کرتا ہے اور دوسرے سے الگ ایک جانب میں ہوجاتا ہے، اس لئے اس کو "شقاق" کہا جاتا ہے (دیکھئے: تفسیر ابی سعود بہامش مفاتیح الغیب ۳/۳۱۹)۔

علامہ مرتضی زبیدیؒ نے ایک تیسرے ماخذ کی بھی نشاندہی کی ہے، وہ لکھتے ہیں: "أومن "شق العصا بينك وبينه" فيكون مجازا" یا یہ لفظ "شق العصا بينك وبينه" سے ماخوذ ہے، اس صورت میں عداوت اور مخالفت کے معنی میں مجاز ہوگا۔

"شق العصا بنيك وبينه" عربی زبان کا ایک محاورہ ہے، جو انتشار اور پھوٹ ڈالنے کے معنی میں بولا جاتا ہے، علامہ زبیدی کہتے ہیں کہ ہوسکتا ہے "شقاق" اسی محاورے سے ماخوذ ہو، ایسی صورت میں چونکہ پھوٹ اور انتشار کا لازمی تقاضہ مخالفت اور عداوت ہوتا ہے، اس لئے اس معنی میں "شقاق" کا استعمال مجازاً ہوگا۔

شریعت کی اصطلاح میں "شقاق" سے وہی معنی مراد ہیں، جو اہل لغت نے بیان کئے ہیں۔

علامہ زحیلی فرماتے ہیں: "شقاق سے مراد شدید جھگڑا ہے، جو عزت وشرافت پر حملہ کرنے کی وجہ سے پیدا ہوتا ہے" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/ ۵۲۷)۔

الغرض اب تک "شقاق" کی تشریح میں جتنے الفاظ آئے ہیں، ان کی روشنی میں "شقاق" کا یہ مفہوم متعین ہوتا ہے: "زوجین کے درمیان ایسی نااتفاقی اور دوری، جس کی وجہ سے وہ حدود اللہ کو قائم نہ رکھ سکیں اور معروف طریقے پر مل جل کر زندگی گذارنا دشوار ہوجائے"۔

خواہ اس نااتفاقی اور دوری کا ذمہ دار زوجین میں سے ہر ایک ہو، یا کوئی ایک ہو، یا کسی کو متعین طریقے پر ذمہ دار قرار دینا مشکل ہو، بہرصورت "شقاق" متحقق ہوجائے گا۔

اس عموم کی وجہ یہ ہے کہ اگر ایک جانب سے بھی نفرت وعداوت پیدا ہوجائے تو بھی ایک دوسرے سے نااتفاقی اور دوری متحقق ہوجاتی ہے اور خود بخود دوسرا الگ تھلگ ایک جانب میں ہوجاتا ہے، خواہ وہ اس کو پسند نہ کرتا ہو اور اس کا ذمہ دار نہ ہو، اسی کے پیش نظر قرآن مجید میں "مفاعلہ" کا مصدر "شقاق" استعمال کیا گیا اور اس کی اضافت "بینھما" کی طرف کی گئی۔

۵۔ قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے یا نہیں؟ اس مسئلے میں تفصیل ہے، جس کا حاصل تین صورتوں میں بیان کیا جاسکتا ہے:

**پہلی صورت:** زوجین کی رضامندی سے قاضی خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ میں ائمہ اربعہ اور جمہور فقہاء کا اتفاق ہے اس کی دلیل وہ حدیث شریف ہے جس میں حضرت ثابتؓ اور ان کی اہلیہ کا واقعہ ذکر کیا گیا ہے، اس کے آخری الفاظ ہیں: "هل تردين عليه حديقته. قالت: نعم. فقال: اقبل الحديقة وطلقها تطليقة" (بخاری) (آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی اہلیہ سے دریافت فرمایا: کیا تم انہیں ان کا باغ واپس کردوگی، تو انہوں نے کہا: ہاں، اس پر آپ نے حضرت ثابت سے فرمایا: باغ قبول کرلو اور اسے ایک طلاق دے دو)۔

یہ الفاظ بتاتے ہیں کہ آپ نے جبری خلع کا فیصلہ نہیں فرمایا، بلکہ پہلے ان کی اہلیہ کو بدل خلع ادا کرنے پر راضی کیا، پھر حضرت ثابت سے طلاق دلوائی، لہذا اگر کوئی قاضی اس طرح زوجین کی مرضی اور اختیار سے کہہ سن کے خلع کرانا چاہے تو کراسکتا ہے، بلکہ بسا اوقات ایسا کرنا قاضی کی ذمہ داری ہے۔

**دوسری صورت:** زوجین یا ان میں سے کوئی خلع پر راضی نہ ہو، لیکن بیوی اپنا دعوی گواہوں سے ثابت کردے، تو اس صورت میں بھی حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک قاضی خلع رطلاق کا فیصلہ نہیں کرسکتا، بلکہ ظلم کا دفاع اور ضرر کا ازالہ کرے گا، البتہ مالکیہ کے نزدیک اس صورت میں بیوی کے مطالبہ پر قاضی خلع رطلاق کا فیصلہ حسب ضابطہ اور حسب مصلحت کرسکتا ہے، چنانچہ علامہ زحیلی ائمہ اربعہ کے مذاہب نقل کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ نے شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کی اجازت نہیں دی ہے، ضرر اور شقاق خواہ جتنا شدید ہو، اور مالکیہ نے جھگڑا ختم کرنے کے لئے شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کی اجازت دی ہے، چنانچہ ان حضرات کے قول کی بنا پر بیوی اپنا معاملہ قاضی کے سامنے پیش کرے گی، اب اگر اس نے ضرر ثابت کردیا یا اپنے دعوے کی صحت ثابت کردی تو قاضی شوہر کی جانب سے اسے طلاق دے دے گا" (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/ ۵۲۸)۔

**تیسری صورت:** زوجین یا ان میں سے کوئی خلع پر راضی نہ ہو اور نہ بیوی اپنا دعوی ثابت کرنے کے موقف میں ہو، تو اس صورت میں بالاتفاق قاضی ازخود خلع رطلاق کا فیصلہ نہیں کرسکتا، حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک تو ظاہر ہے اور مالکیہ کے نزدیک بھی قاضی حکمین کا تقرر کئے بغیر ازخود خلع کا فیصلہ نہیں کرسکتا، علامہ ابن العربی لکھتے ہیں: "چھٹا مسئلہ یہ ہے کہ قاضی اپنے علم کی بنا پر فیصلہ نہیں کرتا ہے، اس لئے شریعت نے ان دونوں واقعوں کے لئے حکمین کی تخصیص فرمائی، (مراد

شقاق کا واقعہ اور جزائے صید کا واقعہ ہے) تاکہ ان کے علم کی بنا پر ان کا فیصلہ نافذ ہو اور دو کی تعداد کی وجہ سے ان سے تہمت دور ہو" (احکام القرآن ار ۳۳۰)۔

البتہ اس صورت میں قاضی پر لازم ہے کہ وہ حکمین کا تقرر کرے۔

مذکورہ صورت میں حنفیہ اور شافعیہ کے نزدیک بھی حکمین کا تقرر واجب ہونا چاہئے، کیونکہ اس صورت میں حکمین کی حیثیت ان حضرات کے نزدیک "شاہدین" کی ہے اور بغیر شہادت کے قاضی اگلی کارروائی نہیں کرسکتا ہے۔

## حکمین کی حیثیت:

حکمین کے متعلق دو صورتوں میں ائمہ کا اتفاق ہے، پہلی صورت یہ کہ حکمین زوجین کے درمیان مصالحت اور موافقت کرادیں، تو بالاتفاق یہ درست ہے، بلکہ یہی اصل مطلوب ہے، دوسری صورت یہ کہ حکمین، زوجین کی طرف سے بااختیار ہوں اور خلع یا طلاق کا فیصلہ کردیں تو وہ بھی بالاتفاق نافذ ہے، البتہ اگر زوجین کی طرف سے انہیں تفریق کا اختیار حاصل نہ ہو اور وہ تفریق کا فیصلہ کرنا چاہیں تو اس میں ائمہ کا اختلاف ہے۔

حنفیہ کے نزدیک حکمین کو یہ اختیار نہیں ہے کہ وہ از خود تفریق کا فیصلہ کریں، لہٰذا اگر انہوں نے ایسا کیا تو وہ معتبر نہیں ہوگا، علامہ ابوبکر جصاصؒ حنفیہ کا مذہب نقل کرتے ہوئے فرماتے ہیں: "فقال أصحابنا: ليس للحكمين أن يفرقا إلا أن يرضى الزوج" (احکام القرآن ۳؍۱۵۲) (ہمارے اصحاب نے فرمایا کہ شوہر کی مرضی کے بغیر حکمین تفریق نہیں کرسکتے)۔

شافعیہ کے یہاں اس مسئلے میں دونوں اقوال ہیں، چنانچہ علامہ عمرانی شافعی تحریر فرماتے ہیں: "وهل هما وكيلان من قبل الزوجين. أو حكمان من قبل الحاكم؟ فيه قولان" (البیان ۹؍۵۲۲-۵۲۳)

البتہ شافعیہ کا پہلا قول راجح ہے، خود امام شافعیؒ نے کتاب الام میں اس قول کی صراحت کی ہے (کتاب الام ۵؍۱۱۵ تا ۱۱۷)۔

حنابلہ کے یہاں بھی اس مسئلے میں دونوں روایتیں ہیں، چنانچہ علامہ ابن قدامہ حنبلی نقل فرماتے ہیں: "حکمین کے سلسلے میں امام احمدؒ سے روایات مختلف ہیں: ایک روایت یہ ہے کہ وہ زوجین کے وکیل ہیں، ان کی اجازت کے بغیر ان کے درمیان تفریق کا اختیار نہیں رکھتے ہیں اور دوسری روایت یہ ہے کہ وہ دونوں حاکم ہیں اور انہیں اختیار ہے کہ وہ مصالحت، تفریق بعوض یا بلاعوض جو مناسب سمجھیں کریں" (المغنی ۷؍۴۹)۔

مالکیہ کے نزدیک حکمین کو اختیار ہے کہ اپنے اتفاق سے زوجین کے درمیان طلاق یا خلع کا فیصلہ کردیں، صحابہ میں حضرت علی، حضرت ابن عباس اور تابعین میں سعید بن جبیر، ابوسلمہ بن عبدالرحمن، شعبی، نخعی، اور تبع تابعین میں امام مالک کے علاوہ امام اوزاعی، اسحاق بن راہویہ اور ابن المنذر سے بھی یہ قول منقول ہے، چنانچہ علامہ ابن قدامہ، امام احمدؒ کی دوسری روایت نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: "وروي نحو ذلك عن علي. وابن عباس. وأبي سلمه بن عبد الرحمن. والشعبي. والنخعي. وسعيد بن جبير. ومالك. والأوزاعي. اسحاق. وابن المنذر" (المغنی ۷؍۴۹)۔

اس اختلاف کا حاصل یہ ہوا کہ اس مسئلے میں اسلاف ائمہ سے دو اقوال ثابت ہیں اور دونوں جانب ائمہ کی ایک جماعت موجود ہے، ذیل میں ائمہ کے دلائل کا مختصر جائزہ پیش کیا گیا ہے۔

ہمارے علم میں اس مسئلے سے متعلق منصوص دلائل تین ہیں: ایک آیت شقاق، دوسرے حضرت علی کا اثر، اور تیسرے حضرت ابن عباس کا اثر، مگر یہ تینوں دلائل حکمین کی حیثیت کے تعین پر صریح نہیں ہیں، اسی لئے ہر فریق نے ان سے اپنے موقف پر استدلال کیا ہے، چنانچہ امام رازیؒ آیت شقاق سے فریقین کے استدلال کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "بعض حضرات نے پہلے قول پر آیت کے ذریعہ یہ استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے "حکمین" کہا ہے، اور حکم کے معنی "حاکم یعنی فیصل" ہیں، پس جب اللہ تعالیٰ نے اسے "حاکم" قرار دیا تو اسے فیصلہ کرنے کی قدرت عطا فرمادی، جبکہ بعض حضرات نے دوسرے قول پر اسی آیت سے یہ استدلال کیا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حکمین کا تذکرہ جب کیا تو ان کی طرف اصلاح کی نسبت فرمائی، لہٰذا اس کا تقاضا یہ ہے کہ اصلاح کے علاوہ کوئی اور کام ان کے سپرد نہیں (مفاتیح الغیب ۳؍۳۲۰)۔

حضرت علیؓ کے پاس ایک مرد اور اس کی بیوی آئی، ہر ایک کے پاس لوگوں کی ایک جماعت تھی، تو حضرت علیؓ نے فرمایا ان دونوں کا کیا مسئلہ ہے؟ لوگوں نے کہا: ان کے مابین شقاق وخلاف پیدا ہوگیا ہے، تو حضرت علیؓ نے آیت پاک پڑھی: "فابعثوا حكما من اهله الخ" اور حکمین سے فرمایا: کیا تم دونوں کو اپنی

ذمہ داری معلوم ہے؟ اگر تم دونوں کی رائے جمع وصلح کی ہوئی تو جمع وصلح کرا دینا، اور اگر تفریق کی رائے ہوئی تو تفریق کر دینا، تو عورت نے کہا: میں اللہ تعالیٰ کے حکم سے راضی ہوں، خواہ میرے حق میں ہو یا نہ ہو، لیکن مرد نے کہا کہ اگر حکم کی رائے تفریق کی ہوگی تو ہم نہیں مانیں گے، اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا: نہیں بخدا تمہیں اس وقت تک میرے پاس سے جانے کی گنجائش نہیں ہے جب تک کہ عورت کی طرح اقرار نہ کرلو!، اور ایک روایت میں ہے کہ ہرگز نہیں! بخدا تم یہاں سے لوٹ نہیں سکتے جب تک اسی طرح اقرار نہ کرلو، جس طرح عورت نے اقرار کیا ہے"

اس حدیث میں دونوں اقوال میں سے ہر ایک کی دلیل موجود ہے، پہلے قول کی دلیل یہ ہے کہ حضرت علیؓ نے زوجین کی رضامندی کے بغیر حکمین کا تقرر فرمایا، اور ان سے کہا کہ اگر تم موافقت کرانا مناسب سمجھو تو موافقت کردو، اور اگر تفریق مناسب سمجھو تو تفریق کردو، حضرت علیؓ کے قول علیکما کا کم از کم مفہوم یہ ہے، کہ ایسا کرنا ان کے لئے جائز ہے، اور دوسرے قول کی دلیل یہ ہے کہ شوہر جب علاحدگی پر راضی نہیں ہوا تو حضرت علیؓ نے حکمین کے تقرر میں توقف فرمایا (اور پہلے شوہر کو راضی کرنے پر زور دیا)۔

حضرت ابن عباسؓ کا جو اثر اس مسئلے سے متعلق استدلال میں پیش کیا جاتا ہے، وہ یہ ہے: "حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ: میں اور معاویہ حکم بنا کر بھیجے گئے، تو ہم سے کہا گیا کہ اگر تم موافقت کرانا مناسب سمجھو تو موافقت کرا دینا، اور اگر تفریق کرنا مناسب سمجھو تو تفریق کردینا" (مصنف عبدالرزاق)۔

حکمین کے لئے تفریق کے قائلین نے اس اثر سے استدلال کیا ہے، لیکن یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ حضرت ابن عباس اور حضرت ابن معاویہ کو زوجین کی رضامندی اور اتفاق سے حکم بنایا گیا تھا، اس لئے ان سے تفریق کرنے کو کہا گیا، اور اسی لئے حضرت ابن عباسؓ نے ان کے درمیان تفریق کی رائے ظاہر فرمائی، اس تاویل کی دلیل یہ ہے کہ خود حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ حکمین، شاہدین ہیں، جن کا کام حاکم تک صحیح صورت حال پہنچانا ہے، چنانچہ علامہ ابن العربیؒ نقل فرماتے ہیں: "حضرت حسن اور ابن زید نے فرمایا کہ حکمین شاہد ہیں، وہ معاملہ سلطان کے سامنے پیش کریں گے اور جو صورت حال ان کے سامنے ظاہر ہوئی ہو اس کی شہادت دیں گے" یہ قول ابن عباسؓ سے بھی مروی ہے" (احکام القرآن ۱/۴۳۰)۔

حکمین کے لئے خیار تفریق کے منکرین نے ایک استدلال یہ بھی کیا ہے: "اس لئے کہ بضعہ شوہر کا حق ہے، اور مال بیوی کا حق ہے اور یہ دونوں ہوشیار ہیں، لہذا دوسرے کے لئے ان کے حق میں بغیر وکالت یا ولایت کے تصرف کرنا جائز نہیں ہوگا" (المغنی ۷/۴۹)۔

لیکن اس استدلال پر کہا جا سکتا ہے کہ جس طرح مخصوص حالات میں دفع ضرر کے پیش نظر قاضی کو یہ اختیار حاصل ہو جاتا ہے، اسی طرح شقاق کی صورت میں بھی حکمین کو یہ اختیار دفع ضرر کے پیش نظر دیا گیا ہے۔

فریقین کے مذکورہ دلائل کا جائزہ لینے کے بعد کسی ایک فریق کے قول کی ترجیح دلائل کی قوت کی بنیاد پر تکلف سے خالی نہیں معلوم ہوتی، البتہ خلع اور طلاق کے معاملے میں احتیاط کا تقاضا یہ ہے کہ حکمین کو شاہدین کی حیثیت دی جائے اور ان کی شہادت اور متفقہ تجویز پر قاضی یا شرعی پنچایت تفریق کا فیصلہ سنائے۔

۶- مالکیہ اور بعض دوسرے فقہاء کے نزدیک، ایک خاص صورت میں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں، بلکہ حکمین کی صوابدید پر موقوف ہے، جس کا بیان تفصیل سے پانچویں باب میں گذرا، اس صورت میں قاضی کی طرف سے حکمین کا تقرر ضروری ہے اور اصل مذہب مالکی کے مطابق حکمین ہی کو اختیار ہے کہ مصالحت کی کوششیں ناکام ہو جانے کے بعد، متفقہ طور پر خلع یا طلاق جو مناسب سمجھیں واقع کردیں، حکمین کا تقرر کئے بغیر قاضی از خود خلع یا طلاق کا فیصلہ نہیں کر سکتا، چنانچہ علامہ ابن العربیؒ فرماتے ہیں: "جب امام المسلمین / حاکم کو زوجین کے حال سے شقاق کا علم ہو جائے تو ان کی طرف حکمین روانہ کرنا اس پر لازم ہے اور وہ ان کے مقدمہ دائر کرنے کا انتظار نہ کرے" (احکام القرآن ۱/۴۳۳)۔

لیکن مذکورہ مسئلہ سے متعلق فقہ مالکی پر مبنی مصر و شام کے قوانین میں علماء ہند کا مرتب کردہ مجموعہ قوانین اسلامی میں یہ صراحت کی گئی ہے کہ حکمین تفریق کا فیصلہ خود کرنے کے بجائے اس کی متفقہ تجویز قاضی کو سپرد کردیں، اور قاضی اس کے مطابق فیصلہ صادر کرے، تفصیل کے لئے مقالے کا تیسرا باب ملاحظہ ہو۔

کیا ایک حکم کا تقرر کافی ہے؟ اس مسئلے میں تفصیل ہے، کیونکہ حکم کا تقرر زوجین کی طرف سے بھی ہو سکتا ہے اور قاضی کی طرف سے بھی: (الف) اگر زوجین نے حکم کا تقرر کیا ہو، تو مالکیہ کے نزدیک باتفاق روایت ایک حکم کا تقرر کافی ہے (الشرح الکبیر ۲/۵۱۵)۔

حنفیہ، شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک۔ اصح قول کے مطابق۔ حکم چونکہ وکیل ہے اور ایک آدمی کو بھی وکیل بنانا درست ہے، اس لئے اس صورت میں ان

حضرات کے نزدیک بھی ایک حکم کا تقرر کافی ہونا چاہئے، اسی طرح ''جزائے صید'' کا تخمینہ مقرر کرنے کے لئے قرآن مجید میں ''یحکم بہ ذوا عدل منکم'' آیا ہے، لیکن فقہاء حنفیہ وشافعیہ فرماتے ہیں کہ یہ استحبابی حکم ہے، لہذا اگر ایک عادل مسلمان بھی، تخمینہ مقرر کردے، تو کافی ہے، چنانچہ علامہ مرغینانیؒ فرماتے ہیں: ''قالوا: ولو أحد يكفي، والمثنى أولى، لأنه أحوط، وأبعد عن الغلط، كما في حقوق العباد'' (ہدایہ ۱٫۲۸۰)۔

اس پر قیاس کرتے ہوئے یہاں بھی کہا جاسکتا ہے کہ قرآن مجید میں حکمین کے تقرر کا حکم استحبابی ہے اور ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہے۔

ب۔ اگر قاضی نے حکم کا تقرر کیا ہو تو اس سلسلہ میں مالکیہ کے یہاں دونوں روایتیں ہیں، چنانچہ علامہ دسوقیؒ فرماتے ہیں: ''اسی طرح حاکم ایک حکم کا تقرر کرے، تو اس میں تردد ہے، چنانچہ لخمیؒ جواز کے قائل ہیں، جبکہ باجیؒ عدم جواز کے قائل ہیں، دونوں اقوال میں سے زیادہ ظاہر جواز کا قول ہے، جیسا کہ ہمارے شیخ عدویؒ نے فرمایا ہے'' (حاشیۃ الدسوقی ۲۱۵/۳)۔

علامہ ابن العربیؒ نے جواز کا قول بیان کرنے کے بعد اس پر دلیل بھی پیش فرمائی، لکھتے ہیں: ''ایک حکم کو بھیجنا کافی ہے، اس لئے کہ اللہ تعالی نے زنا میں چار گواہوں کا حکم فرمایا، پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے زانیہ عورت کے پاس انیسؓ کو بھیجا، اور ان سے فرمایا کہ اگر وہ اعتراف کرلے تو اسے رجم کردینا، اسی طرح عبد الملکؒ نے ''مدونہ'' میں فرمایا ہے'' (احکام القرآن ۳۳۳/۱)۔

لیکن یہ استدلال محل نظر ہے، کیونکہ زنا کا ثبوت جس طرح چار گواہوں سے ہوتا ہے، اسی طرح زنا کار کے اعتراف سے بھی ہوجاتا ہے، حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے زنا کا ثبوت زانیہ کے اعتراف سے ہوجانے کی شرط پر رجم کا حکم فرمایا ہے، لہذا صحابی رسول حضرت انیسؓ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے قاصد اور نائب تھے، چار گواہوں کے قائم مقام نہیں تھے، اور نہ ہی وہ اس معاملے میں حکم یا فیصل تھے۔

حنفیہ اور شافعیہ کے یہاں قاضی کی طرف سے مقرر کردہ حکمین کی حیثیت شاہدین کی ہوتی ہے، جیسا کہ پانچویں باب میں تفصیل سے گذرا، اس لئے اس صورت میں ان کے یہاں ایک حکم کا تقرر کافی نہیں ہونا چاہئے، چنانچہ خطیب شربینی شافعیؒ فرماتے ہیں: ''مصنفؒ کے کلام کا تقاضا یہ ہے کہ ایک حکم پر اکتفاء درست نہیں ہے، اور یہی اصح ہے، آیت کے ظاہر کی وجہ سے'' (مغنی المحتاج ۲۶۱/۳)۔

مصر اور شام کے قوانین میں بھی ایک حکم کے تقرر کا تذکرہ نہیں ہے، بلکہ دو حکم کی ہر جگہ صراحت ہے (ملاحظہ ہو: فقہ السنہ ۲۴۸/۲، الفقہ الاسلامی وادلتہ ۵۲۹/۷ تا ۵۳۰)۔

اس حقیر کا خیال یہ ہے کہ جس طرح احتیاط کی بنیاد پر طلاق یا خلع قاضی کے ذریعہ ہونا چاہئے، اسی طرح احتیاط کی بنیاد پر دو حکم کا تقرر بھی ضروری ہونا چاہئے۔

ے۔ حضرت تھانویؒ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں دوسرے مکتب فکر کی طرف عدول والے مسئلے کی تحقیق فرمانے کے بعد لکھا ہے: ''ضرورت شدیدہ اور ابتلائے عام کے وقت حنفیہ کے نزدیک دوسرے ائمہ کے مذہب کو اختیار کرکے اس پر فتوی دے دینا بھی جائز ہے، لیکن عوام کو خود اپنی رائے سے جس مسئلہ پر چاہیں ایسا کرلینے کی اجازت نہیں، بلکہ بڑی احتیاط کی ضرورت ہے، اور اس زمانے میں احتیاط اس طرح ہوسکتی ہے کہ جب تک محقق ومتدین علمائے کرام میں متعدد حضرات کسی مسئلے میں ضرورت کا تحقق تسلیم کرکے دوسرے امام کے مذہب پر فتوی نہ دیں، اس وقت تک ہرگز اپنے امام کے مذہب کو نہ چھوڑے، کیونکہ مذہب غیر کو لینے کے لئے شرط ہے کہ اتباع ہوی کی بنا پر نہ ہو بلکہ ضرورت داعیہ کی وجہ سے ہو اور ضرورت وہی معتبر ہے جس کو علماء اہل بصیرت ضرورت سمجھیں، و نیز یہ بھی ضروری ہے کہ فتوی دینے والا ایسا شخص ہو جس نے کسی ماہر استاذ سے فن کو حاصل کیا ہو اور اہل بصیرت اس کو فقہ میں مہارت تام حاصل ہونے پر شہادت دیتے ہوں'' (الحیلۃ الناجزہ ۳۶)۔

حضرت تھانویؒ کی اس تحقیق کے بعد زیر بحث مسئلے میں مذہب مالکی کی طرف عدول کی گنجائش نکل جاتی ہے کیونکہ ہمارے زمانے میں زوجین کے درمیان ''شقاق'' کے واقعات کثرت سے پیش آرہے ہیں، اور حنفی مسلک کے مطابق ہندوستان جیسے ملک میں قصور وار پر دارو گیر اور تادیب وتعزیر کے ذریعہ ''رفع ظلم اور دفع ضرر'' بھی نہیں کیا جاسکتا ہے، اس لئے آج ضرورت ہے کہ اس مسئلہ میں مذہب مالکی پر فتوی دیا جائے، البتہ یہ فتوی اجتماعی غور وفکر اور بحث وتحقیق کے بعد اس وقت دیا جائے جب علماء اہل بصیرت کی ایک جماعت اس ضرورت کو تسلیم کرلے، جیسا کہ خود تھانویؒ نے معتبر علماء کی ایک جماعت کے اتفاق سے فسخ وتفریق کی بعض صورتوں میں مذہب مالکی پر عمل کا فتوی دیا، اس پر بھی بعض علماء نے اس زمانے میں اپنے شکوک وشبہات کا اظہار کیا تھا لیکن ضرورت کے تحقق میں انہیں حائل نہیں سمجھا گیا، اور آنے والے حالات نے حضرت تھانویؒ اور ان کے رفقاء کے فکر وخیال کی تصدیق کردی۔

☆☆☆

# خلع اور شقاق کی صورت میں قاضی اور حکم کے اختیارات

مولانا ولی اللہ مجید قاسمی [1]

نکاح ایک پاکیزہ اور پائیدار بندھن ہے، اس کی بنیاد باہمی الفت ومحبت اور سکون وطمانینت پر ہے (دیکھئے: سورۃ الروم/۲۱)۔ اس رشتہ کو مضبوط سے مضبوط تر بنانے کے لئے کوشاں رہنا چاہئے، اور باہم بغض، اختلاف اور ناپسندیدگی کو دور رکھنا چاہئے، اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے:

''وعاشروهن بالمعروف فإن كرهتموهن فعسى أن تكرهوا شيئاً ويجعل الله فيه خيراً كثيراً'' (سورۃ النساء: ۱۹)۔
(اور عورتوں کے ساتھ خوش اسلوبی کے ساتھ گزر بسر کرو، اگر وہ تمہیں ناپسند ہوں تو ہوسکتا ہے کہ تم ایک چیز کو ناپسند کرو اور اللہ اس کے اندر کوئی بڑی بھلائی رکھ دے)۔

اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: ''لايفرك مؤمن مومنة إن كره منها خلقا رضي منها خلقا آخر'' (صحیح مسلم حدیث: ۱۴۶۹)۔ (کوئی مومن مرد کسی مومنہ عورت سے جدائی اختیار نہ کرے، اگر اس کی کوئی عادت ناپسند ہوگی، تو کچھ چیزیں پسندیدہ بھی ہوں گی)۔

نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ''أيما امرئة سالت زوجها طلاقا من غير بأس فحرام عليها رائحة الجنة'' (رواہ اصحاب السنن وحسنه الترمذی وصحیح الالبانی)۔ (جو عورت بلا وجہ اپنے شوہر سے طلاق کا مطالبہ کرے تو اس کے لئے جنت کی خوشبو حرام ہے)۔

لیکن کبھی محبت کے اس رشتے میں تلخی آجاتی ہے، دونوں میں اختلاف اور دلوں میں دوری پیدا ہوجاتی ہے، الفت اور چاہت کی جگہ نفرت بیٹھ جاتی ہے، سکون واطمینان رخصت ہوجاتا ہے اور اصلاح حال کی تمام کوششیں ناکام ہوجاتی ہیں، اسی صورت میں ایک ناخوش گوار ضرورت کے تحت جدائیگی کی اجازت دی جاتی ہے، اگر شوہر اس کی ضرورت محسوس کرتا ہے تو وہ طلاق دیکر خوش اسلوبی کے ساتھ اس رشتہ کو ختم کردے، اور اگر عورت محسوس کرتی ہے کہ اب اس کے لئے اس رشتہ کے تقاضوں پر عمل کرنا دشوار ہے تو وہ شوہر سے طلاق کا مطالبہ کرسکتی ہے، جسے شرعی اصطلاح میں ''خلع'' کہا جاتا ہے۔

## خلع کی تعریف:

قرآن حکیم میں میاں بیوی کو ایک دوسرے کے لئے ''لباس'' قرار دیا گیا ہے، نباہ نہ ہونے کی صورت میں جدائیگی ایک طرح سے اس لباس کو اتار دینا ہے، اس لئے اس کے لئے ایک لفظ ''خلع'' بھی استعمال کیا گیا ہے جس کے معنی ہیں کسی چیز کو اتار دینا، کھینچ لینا، اور اصطلاحی اعتبار سے اس کی متعدد تعریفیں کی گئیں ہیں جن میں سے ایک یہ ہے:

''فراق الرجل زوجته على عوض يحصل له'' (عمدۃ القاری ۱۴،۲۷۳)۔ (کسی شخص کا اپنی بیوی سے کچھ عوض لیکر اسے چھوڑ دینا)۔

اور علامہ ابن نجیم نے اس کی تعریف ان الفاظ سے کی ہے: ''إزالة الملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه'' (البحر الرائق ۴،۱۱۹)۔ (خلع یا اس جیسے کسی لفظ کے ذریعہ ملکیت نکاح کو اس طور پر ختم کرنا کہ وہ عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہو)۔

## خلع میں قاضی کے اختیارات:

اگر شوہر یہ محسوس کرتا ہے کہ بیوی کے ساتھ اس کے تعلقات ایسے مرحلے میں داخل ہوچکے ہیں کہ بظاہر ایک ساتھ رہنے کی کوئی شکل نہیں ہے تو اس کے لئے طلاق کی اجازت ہے، اور اگر یہی چیز بیوی محسوس کرتی ہے کہ اس رشتہ کو باقی رکھنے کی صورت میں اس پر شوہر کے جو حقوق ہیں ان میں کوتاہی ہوگی، اور اس کے لئے نباہ کرنا دشوار معاملہ ہے تو ایسی صورت میں اسے خلع کا مطالبہ کرنے کا حق ہے، اور شوہر کے لئے مناسب ہے کہ وہ اسے اپنی انا کا مسئلہ نہ بنائے اور اس

[1] ☆ استاذ جامعۃ الفلاح اعظم گڑھ

کے مطالبہ پر اسے خلع دے دے، خلع اصلاً باہمی رضامندی کا معاملہ ہے، اللہ تبارک وتعالیٰ کا ارشاد ہے: ''ولا یحل لکن أن تأخذوا مما آتیتموھن شیئاً إلا أن یخافا ألا یقیما حدود اللہ فإن خفتم ألا یقیما حدود اللہ فلا جناح علیھما فیما افتدت بہ. تلک حدود اللہ فلا تعتدوھا'' (سورۃ البقرۃ: ۲۲۹)۔(اور تمہارے لئے جائز نہیں ہے کہ اپنی عورتوں کو جو کچھ دے چکے ہوا سے واپس لو، مگر یہ کہ دونوں کو اندیشہ ہو کہ وہ اللہ کے متعین کردہ ضابطوں کو قائم نہ رکھ سکیں گے، سو اگر تم کو اندیشہ ہو وہ دونوں اللہ کے ضابطوں کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں ہے اس مال کے سلسلہ میں جو عورت بطور فدیہ دے، یہ سب اللہ کے مقرر کردہ ضابطے ہیں ان سے باہر نہ نکلو)۔

مہر وغیرہ دینے کے بعد اسے واپس لینا مرد کے لئے جائز نہیں ہے، اس لئے اسے خیال آسکتا تھا کہ خلع کی صورت میں بھی اسے واپس لینا صحیح نہ ہو، اسی طرح عورت سوچ سکتی تھی کہ پیسہ دیکر چھٹکارا حاصل کرنا شاید باعث گناہ ہو، اس خیال کی تردید کے لئے کہا گیا کہ اس صورت میں بطور فدیہ عورت کے لئے کچھ دینے اور مرد کے لئے اسے قبول کرنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

اگر شوہر خلع کے مطالبہ کو قبول کرنے کے لئے آمادہ نہیں ہے، اور معاملہ قاضی کی عدالت تک آپہنچے تو وہ پہلے شوہر کو بلا کر اس سے خلع کے لئے کہے اور اگر اس کے کہنے کے باوجود بھی وہ تیار نہ ہو تو وہ خود بھی خلع دے سکتا ہے، چنانچہ حدیث میں ہے:

''ثابت بن قیس کی بیوی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور کہا کہ مجھے ثابت بن قیس کی دینداری اور اخلاق سے کوئی شکایت نہیں ہے، لیکن مجھے یہ بھی گوارا نہیں ہے کہ مسلمان ہو کر ناشکری کا ارتکاب کروں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا تم ان کے دیئے ہوئے باغ کو واپس کر دوگی، انھوں نے کہا: ہاں، آپ صلی اللہ نے ان کے شوہر سے کہا کہ باغ لے لو اور ایک طلاق دے دو، ایک روایت میں ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم پر انھوں نے اسے خود سے الگ کر دیا'' (صحیح بخاری مع الفتح ۳/ ۲۷۶۸)۔

علامہ ابن حجر عسقلانی نے لکھا ہے کہ خلع کا مطالبہ کرنے والی اس خاتون کا نام جمیلہ بنت عبداللہ بن ابی بن سلول تھا، نیز حضرت ثابتؓ کی ایک دوسری بیوی نے بھی ان سے خلع لے لیا تھا اور ان کا نام حبیبہ بنت سہل تھا، ان دونوں واقعات میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے خلع کے لئے حضرت ثابت کی مرضی معلوم نہیں کی، بلکہ صورت حال واضح ہو جانے کے بعد انھیں چھوڑ دینے کا امر صادر فرمایا، اور ''امر'' اپنی اصل کے اعتبار سے وجوب کے لئے ہوتا ہے، اور مخاطب پر اس کی پابندی لازم ہے، اور بغیر کسی دلیل کے اسے دوسرے معنی پر محمول کرنا صحیح نہیں ہے، اور یہاں اس طرح کی کوئی دلیل نہیں ہے جو بتلائے کہ ''امر'' اپنے حقیقی معنی میں استعمال نہیں ہوا ہے، بلکہ اس کے برخلاف دلیل موجود ہے کہ ''امر'' اصل معنی میں استعمال ہوا ہے، کیونکہ مرد کی یہ ذمہ داری ہے کہ عورت کو اچھی طرح سے رکھے یا اسے خوش اسلوبی سے الگ کر دے، خلع کے مطالبہ کی صورت میں اچھی طرح سے رکھنا دشوار ہو چکا ہے اس لئے اس کی ذمہ داری بنتی ہے کہ وہ خود سے ہی اسے الگ کر دے، اور اگر وہ ایسا کرنے کے لئے آمادہ نہ ہو تو پھر قاضی اس ناخوش گوار فریضہ کو انجام دے گا (دیکھئے: نیل الاوطار ۶/ ۲۸۶، سبل السلام ۳/ ۱۶۷)۔

دوسرے یہ کہ باہمی الفت ومحبت اور سکون واطمینان کے ساتھ خوشگوار زندگی گزارنا نکاح کے بنیادی مقاصد میں سے ہے، اور جب طبعی کراہت اور ناپسندیدگی یا تعلیم اور معیار زندگی میں فرق کی وجہ سے عورت محسوس کر رہی ہے کہ اس کے لئے اسلامی حقوق وفرائض کی رعایت کرتے ہوئے خوشگوار زندگی گزارنا دشوار ہے تو اسی صورت میں قاضی کو یہ حق ملنا چاہئے کہ وہ عورت کے مطالبہ پر دونوں کے درمیان تفریق کرا دے، جیسے کہ شوہر کی نامردی کی صورت میں قاضی کو تفریق کرا دینے کا حق حاصل ہے۔

بعض روایتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کی غیر موجودگی میں تفریق کا فیصلہ صادر فرما دیا تھا، اور جب انھیں اس کی اطلاع ملی تو بخوشی انھوں نے اس فیصلہ کو قبول کر لیا۔ ''قالت فأخذھا لہ. وخلی سبیلھا فلما بلغ ثابت بن قیس قال قد قبلت قضاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم'' (رواہ الدار قطنی باسناد صحیح نیل الاوطار ۶.۲۷۶. اعلاء السنن ۱۱.۲۲۲)۔

بعض حضرات نے لکھا ہے کہ حضرت ثابت کے مذکورہ واقعہ میں خلع کا معاملہ ان کی مرضی سے طے پایا تھا، چنانچہ نسائی میں مذکور روایت کے الفاظ یہ ہیں:

''فأرسل إلی ثابت فقال لہ خذ الذی لھا علیك وخل سبیلھا'' (الدر المنثور ۱/ ۲۸۲، نیز فقہی مقالات ۲/ ۱۷۲، از مولانا تقی احمد عثمانی)۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کے پاس پیغام بھیجا کہ جو مال ان کا تم پر واجب تھا وہ لے لو اور ان کو چھوڑ دو، حضرت ثابتؓ نے کہا ہاں۔

اور امام ابوبکر جصاص رازی نے لکھا ہے کہ اگر خلع کا اختیار سلطان کو ہوتا تو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم شوہر سے یہ نہ کہتے کہ خلع کرلو، بلکہ خود ہی خلع کر کے عورت کو الگ کر دیتے، اور شوہر کو اس کا باغ واپس کر دیتے (احکام القرآن ار ۲۹۵، ابوبکر احمد بن علی الرازی الجصاص، ط: دار الکتاب العربی، لبنان)۔

اگر اسے تسلیم بھی کرلیا جائے کہ خلع کا معاملہ حضرت ثابت کی مرضی سے طے پایا، اور یہ کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم کی حیثیت وجوبی نہیں تھی اور وہ اسے قبول کرنے کے پابند نہیں تھے، اور یہ کہ اگر بحیثیت قاضی اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم خلع دینے کے مختار تھے تو پھر انہیں خلع کے لئے کہنے کی کیا ضرورت تھی، خود ہی اس معاملہ کو حل کر دیتے، تو اس پورے واقعہ سے صرف ایک بات معلوم ہوتی ہے کہ خلع کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ قاضی پہلے خود شوہر سے خلع کرنے کے لئے کہے اور اس کی مرضی سے اس معاملے کو نپٹائے، یہ خلع کی بہتر شکل ہے، جیسا کہ فقہی کتابوں میں لکھا ہے کہ شوہر کی نامردی کی صورت میں قاضی پہلے خود اسی سے طلاق کے لئے کہے گا، اور اگر وہ آمادہ نہ ہو تو خود تفریق کرادے گا، خلع کے مسئلہ میں سوال یہ ہے کہ اگر شوہر قاضی کے کہنے پر طلاق دینے کے لئے آمادہ نہ ہو تو کیا قاضی محض اس کی خوشامد پر اکتفا کرے گا، اور عورت کو کرب اور بے چینی کے ساتھ زندگی گزارنے کے لئے چھوڑ دے گا، یا نامردی وغیرہ کی طرح مقصد نکاح کو فوت ہوتا ہوا دیکھ کر عورت کے مطالبہ پر اسے الگ کر دے گا۔

میاں، بیوی میں ناچاقی اور کشمکش پیدا ہو جائے، جسے وہ باہم سلجھا نہ سکیں، اور معاملہ قاضی کی عدالت تک آپہنچے تو ان کے درمیان مفاہمت پیدا کرنے اور اختلاف کو دور کرنے کے لئے قاضی دو آدمیوں کو مقرر کرے گا بہتر یہ ہے کہ ان میں سے ایک مرد کا رشتہ دار ہو اور دوسرا عورت سے متعلق ہو، کیونکہ غیر کے مقابلہ میں ان سے اس بات کی زیادہ امید رکھی جاسکتی ہے کہ وہ اس رشتہ کی اہمیت اور اس کی نزاکت کو پیش نظر رکھیں گے، اور ہر ممکن مصالحت کی کوشش کریں گے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما، إن الله كان عليما خبيرا'' (سورة النساء: ۳۵)۔ (اور اگر تمہیں دونوں کے درمیان کشمکش کا علم ہو تو تم ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک حکم عورت کے خاندان سے مقرر کرو، اگر ان دونوں کی نیت اصلاح حال کی ہوگی تو اللہ دونوں کے درمیان موافقت پیدا کر دے گا، بلاشبہ اللہ بڑا علم رکھنے والا اور ہر طرح باخبر ہے)۔

**شقاق کی تعریف:**...... اس آیت میں مذکورہ لفظ ''شقاق'' کا مفہوم یہ ہے کہ میاں، بیوی کے درمیان ایسی مخالفت اور ضد پیدا ہو جائے کہ باہم مصالحت دشوار ہو جائے، ہر فریق اپنی سوچ اور اپنی بات پر اڑا رہے اور کوئی بھی جھکنے پر آمادہ نہ ہو، علامہ راغب اصفہانی لکھتے ہیں: ''الشقاق المخالفة. وكونك في شق غير شق صاحبك'' (المفردات، ۲۶۴)، علامہ شامی نے لکھا ہے: ''الشقاق هو الاختلاف والتخاصم'' (رد المحتار ۵۰۱)۔

## شقاق کی صورت میں حکمین کے اختیارات:

حکمین کی یہ ذمہ داری کہ وہ صحیح صورت حال کا پتہ لگائیں، ظالم و مظلوم کی شناخت کریں، ظالم کو ظلم سے روکیں اور مظلوم کی فریاد رسی کریں (دیکھئے المغنی ۱۰/ ۲۶۳)۔ اور دونوں کے درمیان ہر ممکن طریقے سے مصالحت کرانے اور شقاق کو وفاق سے بدلنے کی کوشش کریں، لیکن اگر ان کی کوشش کامیاب نہیں ہوتی ہے، اور دونوں میں موافقت کی کوئی صورت نہیں نکلتی ہے اور اندیشہ ہے کہ ساتھ رہنے کی صورت میں لڑائی، جھگڑے کا ماحول بنا رہے گا، اور دونوں اللہ کے متعین کردہ حدود پر قائم نہیں رہیں گے، اور ایک دوسرے کے حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی کریں گے تو کیا ایسی حالت میں حکمین دونوں کے درمیان تفریق کرا سکتے ہیں یا نہیں؟

حضرت عطاء اور حسن بصری فرماتے ہیں کہ حکمین کا کام صرف دونوں کے درمیان مصالحت کے لئے کوشش کرانا ہے، اس سے زیادہ ان کے اختیار میں کچھ نہیں ہے، الا یہ کہ میاں بیوی نے خوش دلی سے انہیں اس رشتہ کو باقی رکھنے اور ختم کرنے کا اختیار دیا ہو، امام ابوحنیفہ اسی کے قائل ہیں، امام شافعی اور احمد بن حنبل سے ایک قول اسی کے مطابق منقول ہے، اس نظریہ کے مطابق حکمین کی حیثیت وکیل کی ہوتی ہے، اور انہیں حدود میں رہ کر اقدام کرنا ہے، اس کے برخلاف حضرت علی، ابن عباس، شعبی، نخعی، سعید بن جبیر، اوزاعی، اسحاق راہویہ اور امام مالک فرماتے ہیں کہ حکمین کو میاں بیوی کی مرضی کے بغیر بھی ان دونوں کے درمیان تفریق کا حق حاصل ہے، امام شافعی اور احمد بن حنبل سے بھی ایک قول اسی کے موافق منقول ہے (دیکھئے المغنی ۱۰/ ۲۶۴، زاد المعاد ۵/ ۱۹۰)۔

اور علامہ ابن کثیر لکھتے ہیں کہ یہی جمہور علماء کی رائے ہے (تفسیر ابن کثیر ۱/ ۶۰۳)۔

اس نقطہ نظر کے مطابق حکمین مکمل طور پر بااختیار ہوتے ہیں اور انہیں کوئی بھی فیصلہ لینے کے لئے کسی سے اجازت کی ضرورت نہیں ہے، اور میاں، بیوی

کے نہ چاہتے ہوئے بھی مہر کی واپسی کے ساتھ یا اس کے بغیر تفریق کا اختیار ہے۔

## حکمین کو وکیل قرار دینے والوں کے دلائل:

جو لوگ حکمین کو میاں بیوی کا وکیل اور انہیں ان کی مرضی کا پابند قرار دیتے ہیں ان کے دلائل یہ ہیں:

۱۔ رشتہ نکاح کو باقی رکھنے اور ختم کرنے کا کلی اختیار شوہر کے ہاتھ میں ہے، لہٰذا اس کی مرضی کے بغیر اس رشتہ کو ختم نہیں کیا جاسکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وإن طلقتموهن من قبل ان تمسوهن وقد فرضتم لهن فريضة فنصف ما فرضتم إلا أن يعفون أو يعفو الذي بيده عقدة النكاح'' (سورۃ البقرہ: ۲۳۷)۔ (اگر تم نے انہیں ہاتھ لگانے سے پہلے طلاق دے دی ہو اور مہر متعین کر چکے ہو تو جتنا تم متعین کر چکے ہو اس کا آدھا مہر واجب ہے، مگر یہ کہ وہ عورتیں خود معاف کردیں، یا وہ معاف کردے جس کے ہاتھ میں نکاح کی گرہ ہے)۔

اس آیت میں مذکور "بيده عقدة النكاح" سے مراد شوہر ہے، جیسا کہ خود حدیث میں اس کی وضاحت موجود ہے، عمرو بن شعیب کی سند سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "ولی عقدة النكاح الزوج" (دیکھئے تفسیر قرطبی ۲۰۶/۳، حضرت عبداللہ بن عمر سے بھی ایک مرفوع حدیث اسی معنی میں منقول ہے، جس کی سند حسن ہے، دیکھئے روح المعانی ۱۵۴/۲، علامہ جریر طبری وغیرہ نے بھی اسی تفسیر کو صحیح قرار دیا ہے، تفسیر طبری ۳۱۸/۲)۔

۲۔ حضرت عبیدہ کہتے ہیں کہ حضرت علیؓ کے پاس، میاں بیوی اپنا مسئلہ لیکر حاضر ہوئے، دونوں کے ساتھ لوگوں کی ایک بڑی تعداد تھی، ان لوگوں نے مرد وعورت کی طرف سے ایک ایک حکم کو متعین کیا، حضرت علیؓ نے حکمین کو مخاطب کرکے فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ تمہاری ذمہ داری کیا ہے؟ اگر ان دونوں میں مصالحت مناسب سمجھو تو مصالحت کرادو، اور اگر تفریق مناسب سمجھو تو دونوں کو الگ الگ کردو، عورت نے کہا کہ میں اللہ کے فیصلے پر راضی ہوں، میرے موافق ہو یا میرے خلاف، شوہر نے کہا کہ علیحدگی مجھے گوارا نہیں ہے، حضرت علیؓ نے کہا: اللہ کی قسم تم جھوٹے ہو تم یہاں سے ہٹ نہیں سکتے ہو جب تک کہ اللہ کے فیصلہ پر راضی نہ ہوجاؤ، چاہے وہ تمہارے موافق ہو یا تمہارے خلاف (تفسیر قرطبی ۱۷۶/۵، وقال ہذا اسناد ثابت صحیح)۔

اگر حکمین کو علیحدگی کا اختیار ہوتا تو حضرت علیؓ کا شوہر پر علیحدگی کے لئے وکیل بنانے پر دباؤ ڈالنا بے معنی ہوتا، شوہر راضی ہو یا ناراض وہ حکمین کو جدائیگی کے لئے کہہ دیتے، شوہر کو مجبور کرنے کا مطلب ہے کہ اس کی رضامندی کے بغیر تفریق نہیں ہوسکتی ہے (دیکھئے احکام القرآن للجصاص ۱۹۲/۲)۔

۳۔ اگر شوہر قاضی کے پاس آکر بیوی کے ساتھ بدسلوکی کا اعتراف کرے تو تمام فقہاء کا اتفاق ہے کہ ایسی صورت میں حکم بنانے سے پہلے قاضی کو علیحدگی کا اختیار حاصل نہیں ہے، اسی طرح سے اگر عورت آکر شوہر کی نافرمانی کا اقرار کرے تو قاضی اسے خلع لینے اور مہر واپس کرنے پر مجبور نہیں کرسکتا ہے، تو جس طرح سے حکم مقرر کرنے سے پہلے شوہر کی مرضی کے بغیر علیحدگی اور عورت کی رضامندی کے بغیر مہر واپس نہیں لیا جاسکتا ہے، اسی طرح سے حکم مقرر کرنے کے بعد بھی ایسا نہیں کیا جاسکتا ہے، اور جب قاضی کو یہ اختیار حاصل نہیں ہے تو اس کی طرف سے مقرر کردہ حکمین کو یہ اختیار کیسے حاصل ہوگا (حوالہ مذکور)۔

۴۔ شوہر اپنی بیوی سے فائدہ اٹھانے اور عورت اس کے دیئے ہوئے مہر کا مالک ہوتی ہے، اور کسی حاکم اور قاضی کے لئے یہ جائز نہیں ہے کہ وہ کسی کے مال کو اس کی مرضی کے بغیر دوسرے کے حوالے کردے، کیونکہ خوش دلی کے بغیر دوسرے کے مال کو لینا باطل اور حرام ہے، جس کی کتاب وسنت میں سخت ممانعت آئی ہے، لہٰذا عورت کی مرضی کے مہر واپس لینا اور شوہر کی اجازت کے بغیر اس کے فائدہ اٹھانے کے حق کو ختم کرنا جائز نہیں ہے (احکام القرآن للجصاص ۱۹۲/۲)۔

☆ قرآن کی کسی آیت، اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی کسی حدیث سے یہ ثابت نہیں ہے کہ حکمین یا قاضی کو اس صورت میں علیحدگی کا حق ہے: ''ليس في الآية ولا في شئ من السنن ان للحكمين ان يفرقا وان ذالك للحاكم'' (المحلی ۸۷/۱۰)۔

☆ قرآن میں صراحت ہے کہ حکمین کا کام دونوں کے درمیان مصالحت اور موافقت پیدا کرنا ہے "إن يريدا إصلاحا" علیحدگی کے اختیار کا کہیں ذکر نہیں ہے (کتاب الام ۱۹۴/۵)۔

☆ حکمین کو صرف اس لئے مقرر کیا جاتا ہے کہ وہ ان دونوں میں سے ظالم کو سمجھا بجھا کر ظلم سے باز رکھیں، اور حاکم کو صورت حال سے باخبر کریں تاکہ حکمین کی بات نہ ماننے پر وہ بزور قوت ظلم کو روک دے (احکام القرآن للجصاص ۱۹۳/۲)۔

۶۔ اگر میاں، بیوی ان حکمین کو مکمل بااختیار وکیل بناتے ہیں، تو ایسی صورت میں علیحدگی یا مصالحت ان کے صواب دید پر مبنی ہوتی ہے، اور اپنی رائے کے

مطابق فیصلہ کرتے ہیں اس لئے ان کو حکم کہا جاتا ہے۔

واضح رہے کہ علامہ قرطبی اور علامہ عینی نے لکھا ہے کہ حضرت عطاء، ابوثور، حسن بصری اور علماء کوفہ کے نزدیک حکمین امیر اور حاکم کے نمائندے ہوتے ہیں، اور انہیں علیحدگی کا اختیار نہیں ہے، البتہ امیر اور امام علیحدگی کرا سکتا ہے، یا ان حکمین کو یہ اختیار دے سکتا ہے، امام شافعی سے بھی ایک قول اسی کے مطابق منقول ہے ''وقال قوم ليس لهما الطلاق مالم يوكلهما الزوج في ذلك وليعرفا الامام وهذا بناء على أنهما رسولان شاهدان ثم الإمام يفرق إن اراد ويأمر الحكم بالتفريق وهذا أحد قول الشافعي وبه قال الكوفيون وهو قول عطاء وابن زيد والحسن وبه قال ابو ثور'' تفسير قرطبي ۵.۱۲۶ ''وقال الكوفيون والشافعي واحمد يحتاجان إلى الإذن لأن الطلاق بيد الزوج فإن أذن في ذلك وإلا فالحاكم طلق عليه'' عمدة القاري ۱۲.۲۸۰)۔

## حکمین کو با اختیار قرار دینے والوں کے دلائل:

جو لوگ، حکمین کو میاں، بیوی کی رضامندی کے بغیر بھی تفریق کا اختیار دیتے ہیں ان کے دلائل یہ ہیں:

۱۔ ''وان خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما إن الله كان عليما خبيراً'' (سورة النساء ۳۵)۔

اس آیت میں حاکم اور قاضی کو مخاطب کر کے کہا گیا ہے کہ وہ زوجین کے درمیان اختلاف کی صورت میں دونوں کی طرف سے ایک نمائندہ متعین کر دیں ''قال ابن بطال اجمع العلماء على ان المخاطب بقوله تعالى ان خفتم شقاق بينهما الحكام'' فتح الباری ۲.۲۷۷، اوجز المسالك ۱۱.۳۶۲)۔

اور اس نمائندہ کو حکم کہا گیا ہے، جس کے معنی فیصلہ کرنے والے کے ہیں، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ رشتہ نکاح کو باقی رکھنے اور ختم کرنے کا فیصلہ ان کے اختیار میں ہے، اگر ان کی حیثیت محض وکیل اور ناصح کی ہوتی تو یہ لفظ استعمال نہ کیا جاتا، اس لئے کہ قرآن میں کسی شرعی اصطلاح میں، اور خاص وعام کے عرف میں کہیں بھی وکیل کے لئے ''حکم'' کا لفظ استعمال نہیں کیا گیا ہے، نیز حکم مقرر کرنے کا اختیار، قاضی اور حاکم کو دیا گیا ہے، اگر یہ مرد وعورت کے وکیل ہوتے تو وہ دونوں خود ہی اپنا وکیل مقرر کرتے، اسے قاضی کے حوالے نہ کیا جاتا۔

علاوہ ازیں ان حکمین کے متعلق کہا گیا ہے کہ اگر وہ مصالحت کا ارادہ کریں، (ان یریدا اصلاحاً) ان کی طرف ارادہ کی نسبت اس بات کی دلیل ہے کہ ان کی حیثیت وکیل کی نہیں ہے، اس لئے کہ وکیل اپنا ارادہ واختیار نہیں رکھتا بلکہ وہ موکل کے ارادہ واختیار کا پابند ہوتا ہے (دیکھئے زاد المعاد ۵/ ۱۹۰)۔

میاں بیوی کے درمیان حد سے گزرے ہوئے اختلاف کو ختم کرنے کے لئے ''اصلاح'' کا لفظ استعمال کیا گیا ہے، یہ بڑا جامع لفظ ہے اور یکجائی اور جدائی دونوں کو شامل ہے، یعنی اس اختلاف کی اصلاح کی ایک صورت یہ بھی ہے کہ دونوں کے درمیان اتفاق اور الفت ومحبت کی فضا پیدا کرنے کی کوشش کی جائے، اور جو رشتہ ٹوٹنے کے کگار پر ہے اسے جوڑ دیا جائے، اور دوسری شکل یہ ہے کہ ان دونوں کو الگ کر کے اختلاف ونزاع کو ختم کر دیا جائے، اس لئے کہ ساتھ رکھنے کی صورت میں مصالحت نہیں ہو سکتی ہے (''إن يريدا اى الحكمان إصلاحا أى قطعا للخصومة وهذا شامل للصلح والفراق'' أوجز المسالك ۱۱.۲۶۳)۔

۲۔ حضرت عثمان کے عہد خلافت میں حضرت عقیل بن ابی طالب اور ان کی بیوی فاطمہ بنت عتبہ میں اختلاف ہوا، فاطمہ نے حضرت عثمان سے شکایت کی اور آپ نے حضرت عبد اللہ بن عباس اور حضرت معاویہ کو حکم بنا کر بھیجا اور کہا: ''إن رأيتما أن تجمعا جمعتما وان رأيتما أن تفرقا فرقتما''۔ (اگر تم دونوں انہیں ایک ساتھ رکھنا چاہو تو ایک ساتھ کر دو، اور اگر الگ کرانا چاہو تو الگ کرا دو)۔

اسی واقعہ کے بعض روایتوں میں ہے کہ حضرت عبد اللہ بن عباس نے کہا کہ میں دونوں کو الگ الگ کر کے رہوں گا اور حضرت معاویہ نے کہا عبد مناف کے دو بزرگوں کے درمیان تفریق نہیں کروں گا (دیکھئے تفسیر ابن کثیر ۱/ ۶۰۳، زاد المعاد ۵/ ۱۹۱، زاد المعاد کے محقق نے لکھا ہے کہ اس کے راوی ثقہ ہیں)۔

۳۔ حضرت علیؓ کے دور میں بھی اس طرح کا ایک واقعہ پیش آیا، تو انھوں نے بھی حکمین کو رشتہ باقی رکھنے اور ختم کرنے دونوں کا اختیار دیا، ''علیکما إن رأیتما أن تفرقا فرقتما وإن رأیتما أن تجمعا جمعتما'' (تفسیر قرطبی ۵.۱۲۷. زاد المعاد ۵.۱۹۱.قال محققه واسناده صحیح)

یہ دونوں واقعات اس بات کے لئے واضح دلیل ہیں کہ حکمین مکمل بااختیار ہوتے ہیں اور تفریق کے لئے انہیں کسی کی مرضی اور اجازت کی ضرورت نہیں ہے، اور یہی وجہ ہے کہ حضرت علی کے دور کے واقعہ میں جب شوہر نے حکمین کی اس حیثیت کا انکار کیا تو انھوں نے دباؤ ڈال کر اس سے ان کی اس حیثیت کو منوایا، اگر تفریق کے لیے شوہر کی رضامندی ضروری ہوتی تو دباؤ ڈالنا درست نہ ہوتا، اس لئے کہ جبر و دباؤ کے ساتھ کوئی کام کرنے میں رضامندی شامل نہیں ہوتی ہے۔

۴۔ الفت ومحبت کے ساتھ رہنا نکاح کے اہم مقاصد میں سے ہے، اور جب میاں بیوی کا اختلاف گھر کے آنگن سے نکل کر قاضی کی عدالت تک آ جائے، اور لڑائی، جھگڑے کو ختم کرنے کی کوشش ناکام ہو جائے تو بہتر یہی ہے کہ دونوں کو الگ کر دیا جائے، تاکہ یہ دونوں اور ان کے متعلقین سکون واطمینان کے ساتھ رہ سکیں، اور ہر روز کے لڑائی، جھگڑے سے نجات پا سکیں، جیسے کہ شوہر کے نامرد ہونے کی صورت میں قاضی کو تفریق کا اختیار ہے، جس طرح سے نامردی کی صورت میں نکاح کا ایک مقصد فوت ہو رہا ہے اسی طرح سے حد سے گزرے ہوئے اختلاف کی شکل میں بھی نکاح کا مقصد باقی نہیں رہا، اس لئے پہلی صورت کی طرح، دوسری صورت میں بھی حکمین کو تفریق کا اختیار ہونا چاہئے۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے تفریق
## (قرآن وحدیث اور فقہ اسلامی کی روشنی میں)

مولانا رحمت اللہ ندوی [1]

اسلام ایک مکمل نظام حیات ہے اور اس کی تعلیمات زندگی کے ہر شعبہ کو محیط ہیں، کسی شعبہ زندگی کو اسلام نے تشنہ اور کسی گوشہ کو ادھورا نہیں چھوڑا ہے، بلکہ اس میں ہر موقع ومناسبت کی رہنمائی موجود ہے، انسان کائنات اور تمام مخلوقات وموجودات کا خلاصہ ہے، اگر انسان کی پیدائش نہ ہوتی تو نہ کائنات وجود میں آتی اور نہ دنیا آباد ہوتی۔

لہٰذا نظام کائنات کو باقی رکھنے اور جب تک اللہ کو اسے باقی رکھنا منظور ہے اس وقت تک چلانے کے لئے اس نے اولادِ آدم وحواء میں توالد وتناسل کا سلسلہ جاری فرمادیا اور اس کے ضابطے وحدود مقرر کردیئے، نکاح افزائش نسل، عفت و پاکدامنی، آپسی محبت ومودت اور خوش وخرم زندگی بسر کرنے کا ایک بہترین اور شریفانہ ذریعہ ہے۔

واضح رہے کہ ازدواجی زندگی کا قیام، سکون واطمینان، الفت ومحبت، رحمت ورافت، حسن معاشرت اور زوجین میں سے ہر ایک کا اپنے اوپر عائد کچھ حقوق وواجبات کی ادائیگی سے ہے، لیکن نہ ہر ایک کے حالات ہمیشہ یکساں وسازگار رہتے ہیں اور نہ ہی ماحول پرسکون وخوشگوار، بلکہ معاشرتی زندگی میں ... بسا اوقات نشیب وفراز بھی آتے ہیں اور کبھی ایسی صورت پیدا ہوجاتی ہے کہ بعض معلوم یا نامعلوم وجوہات کی بنا پر زوجین ایک دوسرے سے نفرت کرنے لگتے ہیں اور بظاہر نباہ کی شکل نظر نہیں آتی، اس حالت میں اسلام صبر وتحمل کی تلقین کرتا ہے اور ایسی تدبیر اختیار کرنے کی نصیحت کرتا ہے جو کراہت وناگواری کے اسباب کو ختم کرنے میں معاون اور مفید ثابت ہو، چنانچہ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''وعاشروهن بالمعروف. فإن كرهتموهن فعسى أن تكرهوا شيئا ويجعل الله فيه خيراً كثيراً'' (نساء: ۱۹)۔

(عورتوں کے ساتھ بھلے طریقہ پر گزر بسر کرو، اگر تم ان کو ناپسند کرتے ہو تو ہوسکتا ہے کہ تم کوئی چیز ناپسند کرو حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس میں بہت زیادہ خیر رکھا ہو)۔

اور حدیث شریف میں آیا ہے: ''لا يفرك مؤمن مؤمنة. إن كره منها خلقا. رضي منها خلقاً آخر'' (صحیح مسلم)۔

(کوئی مومن کسی مومنہ کو ناپسند نہ کرے اگر اس کی کوئی خصلت ناپسند ہے تو دوسری خصلت اور اخلاق پسندیدہ بھی تو ہے)۔

لیکن اس تدبیر اور علاج کے باوجود کبھی بغض وناگواری بڑھتی اور شقاق شدت اختیار کرتا چلا جاتا ہے، جس کا ازالہ مشکل اور علاج ناممکن ہوجاتا ہے، دونوں کے ضبط وتحمل کا بندھن ٹوٹ اور صبر وشکیبائی کا دامن چھوٹ جاتا ہے، گھر کو آباد رکھنے کے لئے مطلوبہ سکون واطمینان اور ادائے حقوق مفقود ہوجاتا ہے، اور ازدواجی زندگی اصلاح ودرستگی قبول کرنے کی صلاحیت کھو بیٹھتی ہے، ایسے نازک وقت اور دشوار گزار مرحلہ میں جب کہ آخری چارۂ کار کے طور پر صرف ایک ہی تدبیر اور علاج رہ جاتا ہے، اسلام نے اسے اپنانے اور اختیار کرنے کی رخصت واجازت دی ہے، جسے طلاق کہتے ہیں اور خلع طلاق کی ایک قسم ہے۔

اگر کراہیت آدمی کی طرف سے ہو تو اس کے اختیار میں طلاق ہے اور یہ اس کو حاصل ہونے والے حقوق میں سے ایک حق ہے، اور شریعت کے حدود میں رہ کر اسے استعمال کرسکتا ہے۔

اگر عورت کی طرف سے ناگواری وتنفر ہو تو اسلام نے اس کے لیے زوجیت سے گلوخلاصی کے طور پر خلع کا راستہ رکھا ہے کہ وہ شوہر کو زوجیت کے نام پر بطور مہر لی ہوئی رقم یا چیز واپس کرکے اپنا تعلق منقطع اور رشتہ ختم کرلے۔

شوہر کا بدل خلع لینا قرین قیاس اور مطابق انصاف ہے، کیونکہ اسی نے عورت کو مہر دیا، شادی اور ولیمہ کا بار اٹھا کر اس کے اخراجات برداشت کئے، عورت کو

[1] استاذ دار العلوم ندوۃ العلماء، لکھنؤ

نفقہ دیا، اور عورت ہے کہ ان سب کا صلہ احسان فراموشی اور بدلہ ناشکری سے دے رہی ہے اور فراق کا مطالبہ کررہی ہے، تو انصاف کی بات یہی ہے کہ وہ شوہر سے حاصل شدہ مال اس کو واپس کردے۔

اگر کراہیت دونوں کی طرف سے ایک ساتھ پائی جارہی ہے تو اگر شوہر تفریق وجدائی چاہتا ہے تو اس کے ہاتھ میں طلاق ہے اور اگر عورت تفریق کی خواہاں ہے تو اسے خلع کا حق حاصل ہے (فقہ السنہ للسید سابق ۳۱۸/۲)۔

خلع طلاق ہی کی ایک قسم ہے، اس کے متعلق مفتی عبد الجلیل قاسمی اپنی کتاب "اسلام کا مکمل نظام طلاق" میں تحریر فرماتے ہیں:

"خلع بھی طلاق کی ایک صورت ہے، بیوی شوہر میں گزر بسر کسی وجہ سے دشوار ہوجائے یا کسی ایک کی وجہ سے دوسرے کی زندگی دوبھر ہو اور چھٹکارہ ضروری ہوجائے تو ایسی صورت میں شوہر اگر طلاق دینے پر راضی نہ ہو اور عورت طلاق پر مصر ہو تو خلع کراسکتی ہے، خلع میں شوہر کی رضامندی ضروری ہے تحریراً یا تقریراً" (اسلام کا مکمل نظام طلاق ر ۲۰۳)۔

آگے لکھتے ہیں: "یہ بات واضح ہوچکی ہے کہ شوہر کی رضامندی خلع میں ضروری ہے بغیر رضامندی کے طلاق نہیں پڑے گی، اب اگر ظلم وتشدد کرے اور نان ونفقہ بھی نہ دے یا شرعی حدود کی خلاف ورزی کرے اور خلع پر راضی کرانے کی کوئی صورت نہ ہو تو شرعی حیثیت سے امارت شرعیہ ہند کے تحت محاکم شرعیہ قائم ہیں، اس میں درخواست دے کر فسخ کراسکتی ہے" (اسلام کا مکمل نظام طلاق ۲۰۴)۔

مولانا سید ابو الاعلی مودودی تحریر فرماتے ہیں: "شرع اسلامی نے جس طرح مرد کو یہ حق دیا ہے کہ جس عورت کو وہ ناپسند کرتا ہے اور جس کے ساتھ وہ کسی طرح نباہ نہیں کرسکتا، اسے طلاق دے دے، اسی طرح عورت کو بھی یہ حق دیا ہے کہ جس مرد کو وہ ناپسند کرتی ہو اور کسی طرح اس کے ساتھ گزر بسر نہ کرسکتی ہو اس سے خلع حاصل کرلے" (حقوق الزوجین ۴۹)۔

اس باب میں احکام شریعت کے دو پہلو ہیں: ایک اخلاقی اور دوسرا قانونی۔

اخلاقی پہلو یہ ہے کہ خواہ مرد ہو یا عورت، ہر ایک کو طلاق یا خلع کا اختیار صرف آخری چارۂ کار کے طور پر استعمال کرنا چاہئے، محض خواہشات اور جذبات کی تسکین کے لئے طلاق اور خلع کو کھیل نہ بنالیا جائے، کیونکہ احادیث میں سخت وعید آئی ہے۔

لیکن قانون جس کا کام اشخاص کے حقوق متعین کرنا ہے، اس پہلو سے بحث نہیں کرتا، وہ جس طرح مرد کو شوہر ہونے کی حیثیت سے طلاق کا حق دیتا ہے، اسی طرح عورت کو بھی بیوی ہونے کی حیثیت سے خلع کا حق دیتا ہے، تاکہ دونوں کے لئے بوقت ضرورت عقد نکاح سے آزادی حاصل کرنا ممکن ہو اور کوئی فریق بھی ایسی حالت میں مبتلا نہ کردیا جائے کہ دل میں نفرت ہے، مقصد نکاح پورے نہیں ہوتے، رشتۂ ازدواج ایک مصیبت بن گیا ہے، مگر جبراً ایک دوسرے کے ساتھ محض اس لئے بندھے ہوئے ہیں کہ اس گرفت سے آزاد ہونے کی کوئی صورت نہیں۔

حق کے بجائے بے جا استعمال کرنے کا انحصار بڑی حد تک خود استعمال کرنے والے کے اختیار تمیزی اور اس کی دیانت اور خدا ترسی پر ہے، قانون معقول اور ممکن پابندیاں ضرور عائد کرتا ہے لیکن فطری حق سے محروم نہیں کرتا (حقوق الزوجین ۵۰/ ۵۱، مع حذف واضافہ)۔

## خلع کی تعریف:

خلع لغت میں نزع اور ازالہ کو اور عرف میں رشتۂ زوجیت ختم کرنے کو کہتے ہیں (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷۰۰۷/۹)۔

سید سابق کی "فقہ السنہ" میں لکھا ہے: "جس خلع کو اسلام نے مباح اور جائز قرار دیا ہے وہ "خلع الثوب إذا أزاله" (کپڑا اتارنا) سے ماخوذ ہے کیونکہ عورت مرد کا لباس اور مرد عورت کا لباس ہے، ارشاد باری تعالیٰ ہے "هن لباس لكم وأنتم لباس لهن" اور اس کو "فداء" (گلوخلاصی) بھی کہتے ہیں کیونکہ عورت اپنے شوہر پر مال خرچ کرکے اپنی جان چھڑاتی ہے" (فقہ السنہ ۳۲۰/۲)۔

خلع کی یہی تعریف لغت وفقہ کی کتابوں میں کی گئی ہے (دیکھئے: الموسوعۃ الفقہیہ ۲۳۴/۱۹، المصباح المنیر، رد المحتار ۸۳/۵، الفقہ الحنفی فی ثوبہ الجدید ۲۲۶/۲، الفقہ علی المذاہب الأربعۃ ۱۰۲۳، مجمع الانہر ۱۰۱/۲، فتح القدیر ۵۷/۴ وغیرہ)۔

## خلع کی اصطلاحی وشرعی تعریفات

خلع طلاق ہے یا فسخ؟ اس میں اختلاف کی وجہ سے فقہاء نے خلع کی مختلف الفاظ میں تعریف کی ہے، حنفیہ نے ''لفظ خلع کے ذریعہ ملک نکاح کے مقابل میں عورت سے مال لینا'' سے تعریف کی ہے جبکہ جمہور کے نزدیک اس کی تعریف ہے: ''لفظ طلاق یا خلع کے ذریعہ شوہر کی طرف سے مطلوبہ عوض سے جدائی اور علاحدگی'' (الموسوعۃ الفقہیۃ ۱۹ر ۲۳۴۔ کذا فی حاشیۃ الہدایۃ ۲ر ۴۰۴، باب الخلع)۔

''الخلع هو أن تطلب الزوجة فراق زوجها على عوض تدفعه له. وذلك إذا كرهت الزوجة زوجها وخشيت أن لاتقوم بحقه. ويسمى خلعا، كأنها تنخلع من لباس الزوجية يعني عقد الزوجية'' (موسوعة مسائل الجمهور ۲۰۱۰ء، کتاب الخلع کا حاشیہ)۔ (خلع عورت کا اپنے شوہر سے کسی عوض کی ادائیگی پر مطالبۂ جدائی کو کہتے ہیں، اور اس کی نوبت اس وقت آتی ہے جب بیوی اپنے شوہر کو ناپسند کرے اور اس کے حق کی عدم انجام دہی کا اندیشہ پیدا ہوجائے، اس کا نام خلع ہے کیونکہ عورت لباس زوجیت اتارتی ہے)۔

آگے لکھتے ہیں: ''ويسمى كذلك افتداءً. قال تعالى: ''فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (حوالہ سابق)۔ (اسی طرح اس کو افتداء کہتے ہیں، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: اگر تم کو اندیشہ ہو کہ وہ دونوں حدود اللہ کو قائم نہ رکھ سکیں گے تو عورت جو مال دے کر رہائی حاصل کرے اس میں دونوں پر کوئی گناہ نہیں)۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی نے ''الفقہ الإسلامی وأدلتہ'' میں ہر مسلک کی اصطلاح میں خلع کی فقہی تعریفات لکھی ہیں، طوالت کے خوف سے ہم یہاں خلاصہ کے طور پر عربی عبارت کو حذف کرتے ہوئے صرف ترجمہ وتلخیص پر اکتفا کرتے ہیں:

حنفیہ کے نزدیک خلع ملک نکاح کو لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ سے ختم کرنا ہے جو عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہو (یہی تعریف ''الفقہ الحنفی فی ثوبہ الجدید ۲ر۲۲۶ پر بھی ہے، ایضاً رد المحتار ۵ر ۸۳)۔

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ یہ تعریف اس خلع کے ساتھ خاص ہے جو حقوق کو ساقط کردیتا ہے اور عادۃً کسی ایسے مال کے مقابل میں پیش آتا ہے جس کے ذریعہ عورت رہائی حاصل کرتی ہے تو اگر شوہر بیوی سے خلع کرلے تو ایک طلاق بائن پڑے گی اور عورت پر مال کی ادائیگی لازم ہوگی۔

مالکیہ کے نزدیک عوض پر طلاق کو خلع کہتے ہیں خواہ بیوی کی طرف سے ہو یا اس کے علاوہ کسی ولی وغیرہ کی طرف سے ہو یا لفظ خلع کے ذریعہ ہو۔

اس تعریف سے خلع کی دو قسمیں ہوتی ہیں:

۱۔ پہلی قسم اور اکثر وبیشتر ایسا ہی ہوتا ہے۔ جو کسی عوض کی نظیر میں ہو۔

۲۔ دوسری قسم وہ ہے جو لفظ خلع کے ساتھ ہو، اگرچہ کسی شئ کی نظیر میں نہ ہو، جیسے شوہر بیوی سے خالعتک یا أنت مخلعۃ کہے۔

بالفاظ دیگر خلع کہتے ہیں عورت یا کسی اور کا آدمی کے لئے کوئی مال صرف کرنا اس شرط پر کہ وہ عورت کو طلاق دے یا عورت شوہر پر اپنے واجب حق کو اس سے ساقط کردے، تو اس سے ایک طلاق بائن واقع ہوگی، یعنی خلع مالکیہ کے نزدیک عوض یا بغیر عوض کی فرقت کو شامل ہے۔

شافعیہ کے نزدیک خلع عوض کے ذریعہ لفظ طلاق یا خلع سے زوجین کے مابین تفریق کو کہتے ہیں، جیسے مرد عورت سے طلقتک أو خالعتک علی کذا کہے اور عورت قبول کرلے، یہ تعریف احناف سے ملتی جلتی ہے اور مؤلف نے تعریفات میں اس کو زیادہ مناسب قرار دیا ہے کیونکہ مقصود خلع اور لوگوں کے مفاہیم سے ہم آہنگ ہے۔

حنابلہ کہتے ہیں کہ خلع شوہر کا اپنی بیوی کو عوض لے کر مخصوص الفاظ کے ذریعہ چھوڑنے اور اس سے جدا ہونے کو کہتے ہیں خواہ یہ معاوضہ عورت سے لے یا اس کے علاوہ کسی اور سے۔ اس کا فائدہ یہ ہے کہ عورت شوہر سے اس طرح چھٹکارہ حاصل کرلے گی کہ عورت کی رضامندی کے بغیر شوہر کو رجوع کا حق حاصل نہ ہوگا، ایک روایت کے مطابق حنابلہ کے نزدیک مالکیہ کی طرح بغیر عوض کے خلع بھی درست ہے، ایسی صورت میں شوہر کو کچھ نہ ملے گا، لیکن حنابلہ کے نزدیک راجح یہی ہے کہ خلع میں عوض رکن ہے اس کا چھوڑنا صحیح نہیں ہے جیسے بیع میں ثمن ہے، لہٰذا اگر عوض کے بغیر خلع کرتا ہے تو نہ خلع ہوگا نہ طلاق، اِلا یہ کہ لفظ طلاق سے ہو یا اس کی نیت ہو تو ایک طلاق رجعی ہوگی (ملاحظہ ہو الفقہ الاسلامی وادلتہ ۹ر ۷۰۰۷، ۷۰۰۸، رد المحتار ۵ر ۸۳ / الفقہ علی المذاہب الاربعۃ ۱۰۲۳/ ۱۰۲۵)۔

شیخ محی الدین بن العربیؒ نے خلع کی تعریف ایک نئے انداز سے کی ہے: ''الخلع: هو بذل المرأة للرجل العوض عن طلاقها. فإن بذلت كل ما أعطاها عوضا كان خلعاً، وإن كان بعضه كان صلحاً، وإن كان أكثره كان فدية، وإن كان وإسقاطه كان مبارأة، هذا اصطلاح الفقهاء، وحكم الكل حكم الخلع'' (الفقه الأكبر عند الشيخ محی الدین بن العربی ۲/۲۷)۔ (خلع: عورت کا آدمی کے لئے اپنی طلاق کی خاطر عوض صرف کرنے کو کہتے ہیں، اگر عورت شوہر سے ملنے والے عوض کو پورا خرچ کردے تو یہ خلع ہے، اور اگر کچھ حصہ اور مقدار صرف کرے تو صلح ہے اور اگر وہ زیادہ ہو تو فدیہ ہے اور اگر شوہر سے حق اور عوض کو ساقط کرنا ہو تو مبارأة ہے، یہ فقہاء کی اصطلاح ہے اور سب کا حکم خلع کے حکم جیسا ہے)۔

## الفاظ خلع:

حنفیہ کے نزدیک خلع کے لئے پانچ الفاظ ہیں: خلع، مبارأة، طلاق، مفارقہ، بیع وشراء۔

مالکیہ کے یہاں چار ہیں: خلع، مبارأة، صلح، فدیہ یا مفاداة۔

شافعیہ اور حنابلہ کے نزدیک خلع، طلاق صریح یا نیت کے ساتھ طلاق کنائی کے لفظ سے درست ہے، کنائی میں بیع وشراء ہے، جبکہ صریح شافعیہ کے یہاں لفظ خلع اور مفاداة ہے۔ اور حنابلہ کے یہاں ان دونوں کے علاوہ فسخ بھی ہے، البتہ صحیح قول کے مطابق شوافع کے نزدیک لفظ فسخ کنایہ ہے (الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۹/ ۷۰۱۰)۔

## خلع کی مشروعیت اور اس کا جواز:

جمہور کے نزدیک خلع باہمی رضامندی سے جائز ہے، ابوقلابہ اور حسن بصری کا قول جو شنوذ پر مبنی ہے وہ یہ کہ آدمی کے لئے عورت سے خلع اس وقت درست ہے جبکہ اس کو بدکاری کرتے ہوئے دیکھ لے۔ آیت میں فاحشہ کے لفظ کو زنا پر محمول کیا ہے۔ داؤد کہتے ہیں ظاہر آیت سے معلوم ہوتا ہے کہ صرف حدود اللہ قائم نہ رکھ سکنے کے خوف کی شرط کے ساتھ درست ہے، نعمان کہتے ہیں، اضرار کے ساتھ خلع جائز ہے۔

فقہ یہ ہے کہ مرد کے ہاتھ میں طلاق کے مقابلہ میں عورت کے لئے افتداء رکھا گیا ہے، جس طرح مرد ناپسندیدگی کی صورت میں طلاق کا حق رکھتا ہے، عورت بھی خلع کا حق رکھتی ہے (ملاحظہ ہو بدایۃ المجتہد ۲/ ۶۸)۔

ڈاکٹر محمد نعیم ہانی سائی تحریر فرماتے ہیں: ''اکثر اہل علم خلع کو درست مانتے ہیں خواہ کسی سبب کی وجہ سے ہو یا بغیر سبب کے ہو اور خواہ عورت اپنے شوہر کو ناپسند کرے یا اس کے حق کی عدم انجام دہی کا اندیشہ کرے، یا ان میں سے کوئی بات نہ ہو (اگر بغیر کسی بات کے خلع ہو) تو خلع جائز اور صحیح ہے لیکن مکروہ ہے'' (موسوعہ مسائل الجمہور ۲/ ۷۱۸)۔

صحت کے قائلین امام ابوحنیفہ، امام ثوری، امام مالک امام اوزاعی، امام شافعی ہیں اور ایک محتمل روایت میں امام احمد بن حنبل ہیں۔

جمہور فقہاء کا رجحان خلع کے جواز کا ہے، چاہے کسی حاکم وقاضی کے ذریعہ ہو یا اس کے بغیر ہو، یہی حضرت عمرؓ کا قول ہے۔

خلع کی مشروعیت کے سلسلہ میں ڈاکٹر وہبہ زحیلی تحریر فرماتے ہیں: ''اکثر علماء کے نزدیک خلع جائز ہے، اس میں کوئی مضائقہ اور حرج نہیں ہے، کیونکہ زوجین میں عداوت، شقاق، لڑائی جھگڑا اور ناانفاقی پیش آجانے کی وجہ سے لوگوں کو اس کی ضرورت ہوتی ہے، بسا اوقات عورت اپنے شوہر کو ناپسند کرتی اور اس سے بغض رکھتی ہے۔ اور جسمانی چند اسباب واعذار خواہ وہ پیدائشی ہوں، یا اخلاقی، یا دینی یا صحت وتندرستی سے متعلق اسباب مثلاً بڑھاپا یا کمزوری یا اس طرح دیگر اسباب کی وجہ سے شوہر کے ساتھ رہنا اور زندگی بسر کرنا پسند نہیں کرتی ہے اور اس بات سے ڈرتی ہے کہ شوہر کی اطاعت میں اللہ کا حق ادا نہیں کر سکے گی تو اسلام نے عورت کے لئے زوجیت سے خلاصی حاصل کرنے کا ایک طریقہ اس طلاق کے مقابل میں مشروع کر دیا ہے جو طلاق مرد کے ساتھ خاص ہے۔ تاکہ عورت سے حرج کو دفع اور ضرر کو اس سے رفع کرے، کچھ مال خرچ کر کے عورت نکاح سے گلوخلاصی اور چھٹکارہ حاصل کر سکتی ہے اور شوہر کو بدل کے طور پر وہ چیز دے گی جو اس نے نکاح کی راہ میں خرچ کیا ہے۔

جمہور علماء نے عورت کے مال سے طلاق کے مقابل میں فدیہ لینے کو نشوز اور معاشرت کے بگاڑ کے ساتھ محدود اور منحصر کیا ہے جب کہ بیوی کی طرف سے یہ پیش آئے'' (الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۹/ ۷۰۰۹، نیز دیکھئے: الموسوعۃ الفقہیہ ۱۹/ ۲۴۳، الفقہ علی المذاہب الأربعہ ۱۰۲۷)۔

**خلع کی مشروعیت کے دلائل:**...... خلع کی مشروعیت اور اس کا جواز قرآن وحدیث سے ثابت ہے، ذیل میں ہم چند آیات اور ایک حدیث بطور نمونہ ودلیل نقل کرتے ہیں:

آیات: (۱) ''فلاجناح علیهما فیما افتدت به'' (بقرہ:۲۲۹)۔ (تو دونوں پر اس (مال) کے باب میں کوئی گناہ نہ ہوگا جو عورت معاوضہ میں دے دے)۔

(۲) ''فإن طبن لكم عن شئ منه نفساً فكلوه هنيئاً مرئياً'' (نساء:۴)۔

(لیکن اگر وہ خوش دلی سے تمہارے لئے اس میں کا کوئی جزء چھوڑ دیں تو تم اسے مزہ دار اور خوشگوار سمجھ کر کھاؤ)۔

(۳) ''فلا جناح علیهما أن یصلحا بینهما صلحاً'' (نساء:۱۲۸)۔

(تو اس میں ان کے لئے کوئی مضائقہ نہیں کہ دونوں آپس میں ایک خاص طریق پر صلح کرلیں)۔

حدیث: حضرت ابن عباسؓ سے مروی حدیث ہے: ''أن امرأة ثابت بن قيس جاء ت إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم. فقالت: يا رسول الله! إني ما أعيب عليه في خلق ولا دين. ولكني أكره الكفر في الإسلام. فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: ''أتردين عليه حديقته؟ قالت: نعم. فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم: أقبل الحديقة وطلقها تطليقة'' (رواه البخاري والنسائي وابن ماجه: نيل الأوطار ۶.۲۲۶)۔ (ثابت بن قیس کی بیوی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں، تو عرض کیا اے اللہ کے رسول! میں ان کے دین اور اخلاق میں کوئی عیب نہیں لگاتی، لیکن اسلام کی حالت میں ناشکری کو ناپسند کرتی ہوں، تو اللہ کے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم ان کا باغ انہیں واپس کرتی ہو؟ انھوں نے کہا، جی ہاں! تو اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت سے فرمایا: تم باغ قبول کرلو اور ان کو ایک عدد طلاق دے دو)۔

اس حدیث سے معلوم ہوا کہ ثابتؓ کی بیوی اپنے شوہر کو کسی اخلاقی خرابی یا دینی نقص کی وجہ سے نہیں چھوڑنا چاہتی تھی بلکہ شوہر کی ناشکری کو ناپسند کرتی تھیں اور شدت بغض کی وجہ سے ان کے واجب حق میں کوتاہی کو نا گوار کرتی تھیں۔ اس پر حضور نے اصلاح وارشاد کا حکم دیا نہ کہ وجوب کا، کہ جو باغ ان کے شوہر نے مہر کے طور پر دیا تھا اسے واپس کرادیا، یہ اسلام کا پہلا خلع ہے اور اس میں معاوضہ کا مفہوم ہے۔

خلع کی مشروعیت کی دلیل کے طور پر جو پہلی آیت ''فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' (بقرہ: ۲۹) پیش کی گئی ہے، اس سے مستنبط ہونے والے احکام کا خلاصہ حسب ذیل ہے:

۱۔ خلع ایسی حالت میں ہونا چاہئے جب کہ حدود اللہ کے ٹوٹ جانے کا خوف ہو۔

۲۔ عقد نکاح سے آزادی حاصل کرنے میں عورت کی طرف سے پیش رفت کی صورت میں اسے اسی طرح مالی قربانی گوارا کرنی پڑے گی جس طرح شوہر اپنی خواہش سے طلاق دینے کی صورت میں کرتا ہے۔

۳۔ افتداء (معاوضہ دے کر رہائی حاصل کرنے) کے لئے محض فدیہ دینے والے کی خواہش کافی نہیں ہے بلکہ اس معاملے کا اتمام اس وقت ہوتا ہے جبکہ فدیہ لینے والا بھی راضی ہو۔

۴۔ خلع کے لئے صرف اس قدر کافی ہے کہ عورت اپنا پورا مہر یا اس کا ایک حصہ پیش کر کے علاحدگی کا مطالبہ کرے اور مرد اس کو قبول کر کے طلاق دے دے۔ یعنی خلع کا عمل طرفین کی رضامندی سے مکمل ہوجاتا ہے، عدالتی فیصلہ شرط نہیں ہے۔

۵۔ اگر عورت فدیہ پیش کرے اور مرد قبول نہ کرے تو اس صورت میں عورت کو عدالت سے رجوع کرنے کا حق ہے۔

یہ مجمل احکام ہیں، ان میں یہ صراحت نہیں ہے کہ حدود اللہ کے ٹوٹ جانے کا خوف کن صورتوں میں متحقق ہوگا؟ فدیہ کی مقدار متعین کرنے میں انصاف کیا ہے؟ اور اگر عورت افتداء پر آمادہ ہو لیکن مرد قبول نہ کرے تو ایسی صورت میں قاضی کو کیا طریقہ کار اختیار کرنا چاہئے؟

ان مسائل کی تفصیلات ہم کو خلع کے ان مقدمات کی روداد وں میں ملتی ہیں جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور خلفائے راشدین کے سامنے پیش ہوئے۔

عہد نبوی میں خلع کا سب سے زیادہ مشہور مقدمہ حضرت ثابت بن قیسؓ کی بیویوں کا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے شکایت سن کر وہ باغ واپس کرایا جو حضرت ثابتؓ نے مہر میں دیا تھا، زیادہ دینے کو منع کر دیا (پورا واقعہ ابوداؤد، کتاب الطلاق، باب الخلع ۲۲۲ میں ملاحظہ ہو)۔

دوسرا واقعہ حضرت عمرؓ کے عہد کا ہے کہ جب ایک عورت اور مرد کا مقدمہ پیش ہوا تو حضرت عمرؓ نے عورت کو نصیحت کی اور شوہر کے ساتھ رہنے کا مشورہ دیا، عورت نہ مانی تو ایک کالی کوٹھری میں تین دن قید کر دیا، تین دن کے بعد پوچھنے پر جب اس عورت نے پہلے دن جیسا جواب دیا تو شوہر کو عورت کی کان کی بالیوں پر خلع دینے کا حکم دیا (کشف الغمۃ ۲)۔

ربیع بنت معوذ بن عفراء نے اپنے شوہر سے اپنی تمام املاک کے معاوضہ میں خلع حاصل کرنا چاہا، شوہر نے نہیں مانا، حضرت عثمانؓ کے پاس مقدمہ پیش ہوا، حضرت عثمانؓ نے اس کو حکم دیا کہ اس کی چوٹی کا موباف تک لے لے اور اس کو خلع دے دے (عبدالرزاق بحوالہ فتح الباری، حقوق الزوجین ۵۷)۔

## خلع کا شرعی حکم:

حنابلہ کے نزدیک مرد کے لئے عورت کے مطالبۂ خلع کا جواب دینا مسنون ہے، دلیل امرأۃ ثابت بن قیس والی حدیث ہے، ہاں! اگر شوہر کا عورت کی طرف میلان ہو اور اس سے محبت ہو تو اس وقت عورت کا صبر کرنا اور گلوخلاصی نہ کرنا مستحب اور پسندیدہ ہے۔

عورت کے لئے حالت سازگار ہونے کے باوجود خلع مکروہ ہے، دلیل حدیث ثوبان ہے، جس میں یہ آیا ہے کہ ''جو عورت بغیر کسی وجہ کے اپنے شوہر سے مطالبۂ طلاق کرے گی اس پر جنت کی خوشبو حرام ہو جائے گی'' (نسائی کے علاوہ ائمہ خمسہ نے اس کی روایت کی ہے)۔

یہ بھی وجہ ہے کہ ایسی صورت میں خلع عبث (بیکار) ہے، اس لئے مکروہ ہوگا، لیکن اگر خلع کر لے تو کراہت کے ساتھ ہو جائے گا،

حنفیہ کے یہاں خلع کے حکم میں تفصیل ہے، وہ یہ کہ اگر نشوز شوہر کی طرف سے ہو تو اس کے لئے عورت سے عوض خلع لینا مکروہ ہے ''لأنه أوحشها بالاستبدال، فلا يزيد في وحشتها بأخذ المال'' (کیونکہ بیوی بدل کر اسے وحشت میں ڈالا ہے لہٰذا مال لے کر اس کی وحشت میں مزید اضافہ نہیں کرے گا)۔

اور اگر نشوز عورت کی طرف سے ہو تو شوہر بیوی سے بطور عوض اس سے زیادہ نہیں لے گا جو اسے مہر میں دیا ہے، لیکن اگر مہر کی مقدار سے زیادہ لے لے تو قضائً جائز ہے "فلا جناح عليهما فيما افتدت به" کے دلیل مطلق ہونے کی وجہ سے۔

شوافع کے یہاں خلع جائز ہے کیونکہ اس میں اکثر و بیشتر عورت سے دفع ضرر ہے، لیکن چونکہ شریعت میں مطلوب رشتۂ نکاح کا اس میں انقطاع بھی ہے اس لئے مکروہ ہے، اور صرف دو حالتوں میں جائز ہے:

۱۔ میاں بیوی دونوں یا ان میں سے کسی ایک کو یہ اندیشہ ہو کہ حدود اللہ قائم نہیں رکھ سکیں گے، یعنی نکاح میں اللہ نے جو چیزیں فرض کی ہیں اسے نباہ نہ سکیں گے۔

۲۔ کسی ایسی چیز پر طلاق ثلاث دینے کی قسم کھالے جو ناگزیر ہو، جیسے کھانا پینا اور قضاء حاجت تو ایسی صورت میں خلع کرے گا۔

مالکیہ کے نزدیک مشہور قول کے مطابق جائز ہے، جبکہ ایک قول کراہت کا بھی ہے (الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۹/۷۰۱۱)۔

## خلع طلاق ہے یا فسخ؟

جمہور علماء کی رائے میں خلع طلاق بائن ہے، دلیل حدیث امرأۃ ثوبان ہے، اور اس کی وجہ یہ بھی ہے کہ فسخ شوہر کے لئے فرقت غالبہ چاہتا ہے جس میں اس کو اختیار نہیں ہوتا جبکہ خلع اس کے اختیار میں ہے اس لئے خلع فسخ نہیں ہے (مزید ملاحظہ ہو: الفقہ علی المذاہب الاربعہ ۴/۴۰۳، مجموعہ قوانین اسلامی ۱/۲۳۱، دفعہ ۳۱۸ کی تشریح)۔

بعض اہل علم جن میں امام احمد بن حنبل، داؤد ظاہری اور صحابہ میں حضرت ابن عباس، حضرت عثمان اور حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہم ہیں کی رائے میں فسخ ہے۔ اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے ''الطلاق مرتان'' فرمایا پھر افتداء کا ذکر کیا، پھر فرمایا: ''فإن طلقها فلا تحل له من بعد حتى تنكح زوجاً غيره'' تو اگر افتداء طلاق ہوتا تو ایسا طلاق ہوتا جس میں بغیر شادی کے بیوی اس کے لئے حلال نہ ہوتی اور وہ چوتھی ہوتی، یہ حضرات اس کو جائز قرار دیتے ہیں کہ فسوخ باہمی رضامندی سے ہو جاتے ہیں، بیع کے فسوخ پر قیاس کرتے ہوئے جیسا کہ اقالہ میں ہوتا ہے۔

علامہ ابن قیمؒ نے خلع کے طلاق نہ ہونے پر دلیل یہ پیش کی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے طلاق جس میں اس کی تعداد پوری نہ ہو، تین احکام مرتب کئے ہیں:

۱۔ اس میں شوہر رجوع کرنے کا حقدار ہے۔

۲۔ وہ طلاق تین میں شمار ہے، لہٰذا عدد پورا ہونے کے بعد عورت حلال نہ ہوگی جب تک کہ دوسرا شوہر دخول اور جماع نہ کرلے۔

۳۔ طلاق میں عدت تین قروء ہے۔

نص اور اجماع سے یہ ثابت ہو چکا ہے کہ خلع میں رجعت نہیں ہے، اور سنت واقوال صحابہ سے ثابت ہو گیا ہے کہ اس میں عدت ایک حیض ہے حتی کہ خطابی نے اس کو اس شخص کے لئے سب سے زیادہ طاقتور اور مضبوط دلیل قرار دیا ہے جو خلع کو فسخ مانتا ہے طلاق نہیں۔ کیونکہ اگر وہ طلاق ہوتا تو عدت کے لئے ایک حیض پر اکتفا نہ کیا جاتا۔ اور دو طلاق کے بعد بھی خلع نص سے ثابت ہے اور تیسری اس کے بعد واقع مانا ہے، یہ بہت ہی واضح ہے، خلع کے طلاق نہ ہونے میں (ملاحظہ ہو: فقہ السنہ ۲/۳۲۶،۳۲۷)۔

"الفقہ الاکبر" میں خلع کے حکم کہ اس کو طلاق شمار کیا جائے یا فسخ سمجھا جائے؟ اس سلسلہ میں جو کچھ تحریر ہے اس کا ترجمہ وخلاصہ لکھا جارہا ہے:

خلع کے ذریعہ تفریق کو طلاق کا نام دیا جائے کہ اس کا شمار تیسری طلاق ہوگا یا وہ فسخ ہے کہ اس کا شمار نہیں ہوگا، اور شوہر کے لئے بیوی کا کسی اور سے نکاح کئے بغیر رجوع جائز ہوگا، اور کیا عدت عورت پر لازم ہوگی یا نہیں؟

ظاہر ہے کہ عورت پر عدت لازم ہوگی کیونکہ عدت کا تعلق حکم نکاح سے ہے نہ کہ حکم طلاق سے، اور اس میں علماء کا اختلاف ہے، عدت کے حکم نکاح سے ہونے کو ہم نے ترجیح اس لئے دی ہے کہ غیر مدخول بہا کو جب طلاق ہو جائے تو اس پر عدت نہیں ہے تو اگر عدت کا تعلق طلاق کے حکم سے ہوتا تو اللہ تعالیٰ اس پر عدت واجب کر دیتا کیونکہ طلاق پائی جارہی ہے اور نکاح ندارد ہے۔

خلع سے حاصل ہونے والی علاحدگی بائن ہے، چاہے اسے فسخ مانا جائے یا طلاق، وجہ عورت کا فدیہ اور بدل خلع پیش کرنا ہے، اگر عورت سے مال لینے کے باوجود شوہر رجوع کرنے کا مالک ہو تو عورت بے فائدہ رہے گی، لہٰذا یہ ضروری ہے کہ خلع بائن ہو (الفقہ الاکبر عند الشیخ محی الدین بن العربی ر ۳۷۳)۔

## کیا خلع کے لئے قاضی کی ضرورت ہے؟

خلع کے لئے کسی حاکم اور قاضی کی ضرورت نہیں ہے، لیکن اگر فریقین میں ناچاقی ہو تو اس کا فیصلہ کہ وہ حدود اللہ کو قائم نہ رکھ سکیں گے اور خلع کرنا چاہئے، کوئی تیسرا شخص ہی کر سکتا ہے اور ایسی صورت میں خلع عدالت کے ذریعہ کرایا جا سکتا ہے۔

چنانچہ اگر عورت رشتۂ زوجیت کو منقطع کرنا چاہے اور مرد کو اس کا بدل دینے کے لئے آمادہ ہو تو اسلام مذکورہ شرائط کے ساتھ عورت کو یہ حق دیتا ہے کہ وہ حاکم وقت یا اس کی قائم کردہ عدالت میں حاضر ہو کر استغاثہ پیش کرے اور بذریعہ عدالت شوہر سے خلع حاصل کرے۔

تنزیل الرحمن "خلع کا جواز" کے عنوان سے اسی کتاب میں رقم طراز ہیں: "اگر عدالت کو اس امر کا اطمینان ہو گیا کہ زوجین شدید ناچاقی کے سبب باہمی معاشرت میں احکام خداوندی کی پابندی نہ کر سکیں گے تو شوہر کو خلع کا حکم دے گی، مگر شرط یہ ہے کہ اگر قصور مرد کا پایا جائے گا تو عدالت بلا معاوضہ تفریق کرا دے گی۔

مزید شرط یہ ہے کہ اگر قصور عورت کا ہو یا دونوں میں سے کسی کا نہ ہو مگر حالات خلع کے متقاضی ہوں تو شوہر کو عورت سے مناسب معاوضہ دلوایا جائے گا" (مجموعہ قوانین اسلام ۲/ ۵۹۳)۔

## ایک نظر بلاد اسلامیہ کے قوانین خلع پر

### مصر کا قانون:

مصر میں خلع کے موضوع پر کوئی قانون موضوعہ موجود نہیں ہے، البتہ حسب احکام دفعہ ۲۸۰ قانون ۳۱ بابت ۱۹۱۰ء اس کے لئے عام حنفی قانون کے مطابق عمل درآمد کیا جاتا ہے، مجموعہ الاحکام الشرعیہ کے دفعات کا خلاصہ یہ ہے:

۱۔ نکاح صحیح میں خلع یا طلاق اسی صورت میں جائز ہوگا جبکہ زوجین نااتفاقی کی وجہ سے حقوق زوجیت اور اس کے واجبات ادا کرنے سے عاجز ہوں۔

۲۔ خلع کی صحت کے لئے شوہر کا طلاق کی اہلیت رکھنا اور بیوی کا محل خلع ہونا شرط ہے۔

۳۔ خلع میں عوض شرط نہیں، اس کے ساتھ یا اس کے بغیر بھی درست ہے۔

۴۔ قضاءً شوہر کے لئے بدل خلع بیوی کو ادا کئے ہوئے معاوضہ سے زائد لینا جائز ہے۔

۵۔ خلع سے طلاق بائن ہوتی ہے خواہ بعوض مال ہو یا بلا عوض ہو، اس میں تین طلاق کی نیت بھی درست ہے، خلع قضائے قاضی پر موقوف نہ ہوگا۔

## شام کا قانون:

شام میں خلع سے متعلق قانون کا خلاصہ یہ ہے:

۱۔ خلع کی صحت کے لئے شوہر میں طلاق کی اہلیت اور بیوی میں خلع کی محلیت شرط ہے۔

۲۔ اگر عورت سن رشد کو نہ پہنچی ہو تو اس پر بدل خلع لازم نہیں آتا، الا یہ کہ ولی کی موافقت ہو۔

۳۔ طرفین میں سے ہر ایک کو قبول سے پہلے ایجاب سے رجوع کر لینا جائز ہوگا۔

۴۔ ہر وہ شئ خلع کا معاوضہ ہو سکتی ہے جس کا لزوم شرعاً صحیح ہو۔

۵۔ مہر کے علاوہ کسی اور شئ پر خلع کیا جائے تو عورت پر اس کی ادائیگی لازم ہوگی اور خلع کرنے والے فریقین تمام حقوق سے جو مہر اور نفقہ سے متعلق ہوں، بری ہو جائیں گے۔

۶۔ اگر خلع کے وقت فریقین کسی شئ کا ذکر نہ کریں تو دونوں ایک دوسرے کے حق مہر اور نفقہ سے بری ہو جائیں گے۔

## عراق کا قانون خلع:

عراق میں خلع کے موضوع پر نافذ قانون کا خلاصہ حسب ذیل ہے:

۱۔ لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ سے قید زوجیت کا ازالہ ایجاب وقبول کے ذریعہ قاضی کے روبرو منعقد ہوتا ہے۔

۲۔ خلع کی صحت کے لئے شوہر طلاق کا اہل اور بیوی خلع کا محل ہو۔

۳۔ مہر سے زائد یا کم پر خلع کرنا شوہر کے لئے جائز ہے۔

**تیونس کا قانون خلع:**...... یہاں عام طلاق کے لئے قانون یہ ہے کہ وہ قاضی کے حکم کے بغیر نہیں ہوتی لیکن فریقین کی رضامندی والی صورت حکم قاضی سے مستثنیٰ ہے۔

## مراکش:

یہاں خلع کا جو قانون نافذ ہے وہ اس طرح ہے:

۱۔ زوجین کے لئے خلع کے ذریعہ طلاق پر رضامندی جائز ہے۔

۲۔ عورت سن رشد کو پہنچ چکی ہو تو خلع لے سکتی ہے، لیکن اگر سن رشد کو نہ پہنچی ہو تو خلع سے طلاق واقع ہوگی، مگر اس کے ذمہ خلع کا معاوضہ ولی مال کی رضامندی کے بغیر لازمی نہ ہوگا۔

**پاکستان:**...... پاکستان میں خلع پر کوئی قانون موضوعہ (Enacted Law) موجود نہیں، بنابریں عدالتوں کو اس کی تعبیر میں خاصی دشواری پیش آئی (تلخیص از مجموعہ قوانین اسلام ۲ / ۵۹۳ تا ۵۹۶)۔

## شقاق کیا ہے؟

تفسیر روح المعانی میں علامہ آلوسیؒ نے شقاق کی مراد یہ لکھی ہے:

''الشقاق: الخلاف والعداوة، واشتقاقه من الشق، وهو الجانب لأن كلاً من المتخالفين في شق غير شق الآخر'' (روح المعاني ۵.۲۶)۔ (شقاق، اختلاف اور عداوت کو کہتے ہیں جو شق سے مشتق ہے جس کے معنی کنارہ کے ہیں، شقاق کو شقاق اس لیے کہتے ہیں کہ دونوں اختلاف کرنے والوں میں سے ہر ایک، ایک ایسے کنارہ اور سرے پر ہوتا ہے جس پر دوسرا نہیں ہوتا)۔

یہی تفسیر المنار میں بھی ہے (ملاحظہ ہو ۵/ ۶۳)۔

تفسیر رازی میں اس کی دو توجیہ لکھی ہے:

۱۔ زوجین میں سے ہر ایک ایسا کام کرے جو دوسرے پر شاق (گراں) ہو۔

۲۔ ان میں سے ہر ایک عداوت و دوری اور جدائی و مجبوری میں ایک کنارہ پر چلا جائے (تفسیر رازی ۱۰/ ۹۲)۔

مولانا عبدالماجد دریابادیؒ نے اس آیت میں استعمال شقاق کا ترجمہ ''ایسی کشمکش جسے وہ باہم سلجھا نہ سکیں'' سے کیا ہے (ملاحظہ ہو تفسیر ماجدی)۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی نے اپنی کتاب ''الفقہ الاسلامی وأدلتہ'' میں تحریر فرمایا ہے: ''الشقاق: هو النزاع الشديد بسبب الطعن في الكرامة'' (الفقه الاسلامي وأدلته ۹.۷۰۶۰، كتاب النسخ والتفريق ۱۵۲)۔ (شقاق: عزت و وقار میں طعن کے سبب شدید نزاع کو کہتے ہیں)۔

## شقاق میں حکم قرآنی:

اگر زوجین میں شقاق پیدا ہو جائے تو اس کے ختم کرنے کا کیا علاج اور تدبیر ہے؟

مسئلہ کس طرح حل کیا جائے؟ قرآن کریم میں ایسے موقع پر کیا رہنمائی ملتی ہے؟ شقاق کی وجہ سے تفریق اور اس سلسلہ میں فقہاء کی آراء کیا ہیں؟ قبل اس کے کہ ہم ان سب کا جائزہ لیں اور مفصل گفتگو کریں اس آیت کا مکمل ترجمہ پیش کر دینا مناسب سمجھتے ہیں۔

فإن خفتم شقاق بينهما الخ۔ (اور اگر (قرائن سے) تم اوپر والوں کو ان دونوں میاں بی بی میں (ایسی کشاکش کا) اندیشہ ہو (کہ اس کو وہ باہم نہ سلجھا سکیں گے) تو تم لوگ ایک آدمی جو تصفیہ کرنے کی لیاقت رکھتا ہو مرد کے خاندان سے اور ایک آدمی جو (ایسا ہی) تصفیہ کرنے کی لیاقت رکھتا ہو عورت کے خاندان سے (تجویز کر کے اس کشاکش کے رفع کرنے کے لئے) ان کے پاس بھیجو (کہ وہ جا کر تحقیق حال کریں اور جو بے راہی پر ہو یا دونوں کا کچھ کچھ قصور ہو سمجھا دیں) اگر دونوں آدمیوں کو (سچے دل سے) اصلاح (معاملہ کی) منظور ہوگی تو اللہ تعالیٰ ان میاں بی بی میں (بشرطیکہ وہ ان دونوں کی رائے پر بھی عمل کریں) اتفاق فرما دیں گے، بلاشبہ اللہ تعالیٰ بڑے علم اور بڑے خبر والے ہیں، (جس طریق سے ان میں باہم مصالحت ہو سکتی ہے اس کو جانتے ہیں، جب حکمین کی نیت ٹھیک دیکھیں گے وہ طریق ان کے قلب میں القا فرما دیں گے)۔

فائدہ: ان دونوں حکمین کا اصل کام اتنا ہی ہے، البتہ اگر زوجین اپنے اپنے حکم کو طلاق یا خلع کا اختیار بھی دے دیں تو وکالۃً وہ اس کے مختار بھی ہو جائیں گے مگر اس آیت میں اس سے تعرض نہیں...... مسئلہ: یہ فیصلہ واجب ہے، اگر زوجین حکام سے رجوع کریں اور دوسروں کے لیے مستحب ہے، اور قید أهله وأهلها کی سب کے لیے مستحب ہے (بیان القرآن ۲/ ۱۱۵، تفسیر ماجدی نساء: ۳۵، ف: ۵۴۱)۔

جب زوجین میں شقاق پیدا ہو جائے، دشمنی مستحکم ہو جائے، فرقت کا اندیشہ کیا جانے لگے، اور ازدواجی زندگی منہدم ہو جانے اور خاندانی شیرازہ بکھر جانے کا خطرہ لاحق ہو جائے تو حاکم ان دونوں کے معاملہ میں غور و فکر کرنے کے لئے دو حکم بھیجے گا تاکہ وہ غور و خوض سے کسی نتیجہ پر پہنچ سکیں، کہ ازدواجی زندگی باقی رکھنا مصلحت ہے یا ختم کر دینا۔

## شقاق کی وجہ سے تفریق اور فقہاء کی آراء:

تفریق بوجہ شقاق یا ضرر خواہ کتنا ہی شدید کیوں نہ ہو ائمہ ثلاثہ (امام ابوحنیفہ، امام شافعی اور امام احمد) کے نزدیک جائز نہیں ہے، کیونکہ عورت سے دفع ضرر طلاق کے بغیر بھی ممکن ہے، اس طور پر کہ معاملہ قاضی کے سامنے پیش کیا جائے اور آدمی پر تادیبی فیصلہ کیا جائے کہ وہ عورت کو مضرت پہنچانے سے باز آجائے۔

البتہ مالکیہ نے شقاق یا ضرر کی وجہ سے جھگڑا ختم کرنے اور نزاع کو روکنے کے لئے تفریق کی اجازت دی ہے تاکہ ازدواجی زندگی جہنم اور مصیبت یا

آزمائش بن کر نہ رہ جائے، ان کے پیش نظر "لاضرر ولا ضرار" (نہ ضرر اٹھاؤ نہ ضرر پہنچاؤ) حدیث ہے، اور یہ بھی وجہ ہے کہ اگر عورت اپنا معاملہ قاضی کے سامنے پیش کرے اور ضرر یا اپنے دعوی کی صحت ثابت کردے تو قاضی عورت کو شوہر کی طرف سے طلاق دے دے گا، اور اگر ضرر ثابت نہ کرسکے تو گویا اپنے دعوی کی انکاری ہوئی تو اگر دوبارہ دعوی کرے تو قاضی دو حکم بھیجے گا، ایک حکم بیوی کے گھر سے اور ایک حکم شوہر کی طرف سے، تاکہ جمع اور مصالحت یا عوض یا بغیر عوض تفریق میں سے جو زیادہ درست اور مناسب ہو وہ کردے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما، فابعثوا حكما من أهله وحكماً من أهلها'' (ملاحظہ ہو الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/۶۰۰۹)۔

ڈاکٹر تنزیل الرحمن لکھتے ہیں: ''امام ابوحنیفہؒ کے نزدیک زوجین میں ایسی ناچاقی کی صورت میں کہ حدود اللہ پر قائم نہ رہ سکنے کا خوف پیدا ہو گیا ہو، خلع کرانا جائز ہے، لیکن امام شافعیؒ کے نزدیک ایسا کرنا جائز نہیں، چنانچہ امام شافعیؒ "کتاب الام" میں لکھتے ہیں کہ ''اگر شوہر نے کہا کہ میں اپنی زوجہ کو جدا نہیں کروں گا اور نہ اس کے ساتھ عدل کروں گا تو اس کو زوجہ کے ساتھ عدل کرنے پر مجبور کیا جائے گا لیکن زوجہ کو جدا کرنے کے لئے اس پر جبر نہیں کیا جا سکتا'' (مجموعہ قوانین اسلام ۲/۵۸۶)۔

## حکمین کی ضرورت اور ان کی حیثیت:

امام رازیؒ نے لکھا ہے کہ آیت کریمہ "وإن خفتم الخ" میں "خفتم" بقول حضرت ابن عباسؓ "علمتم" کے معنی میں ہے۔ اس پر یہ اعتراض ہوتا ہے کہ اگر حقیقت میں ہمیشہ شقاق کا علم ہو جائے تو حکمین کی ضرورت نہیں رہتی ہے۔

تمام مفسرین نے اس کا جواب یہ دیا ہے کہ شقاق کا پایا جانا اگرچہ معلوم ہے، لیکن اس کا صدور زوجین میں سے کس کی طرف سے ہوا؟ یہ معلوم نہیں ہے۔ اس لئے حکمین کی ضرورت ہے تاکہ حقیقت حال اور صحیح صورت واقعہ معلوم ہو سکے۔

علامہ قرطبیؒ نے حکمین کی حیثیت متعین کرتے ہوئے لکھا ہے کہ حکمین کو بغیر توکیل کے تطلیق کا حق ہے، یہ قول مالک، اوزاعی اور اسحق کا ہے، صحابہ میں حضرت عثمان و علی و ابن عباس رضی اللہ عنہم اور تابعین میں شعبی اور نخعی رحمہم اللہ کی روایت یہی ہے اور یہی امام شافعیؒ کا قول ہے، کیونکہ "فابعثوا حكما من أهله الخ" میں اللہ تعالیٰ کی طرف سے یہ صراحت ہے کہ حکمین قاضی ہیں نہ کہ وکیل اور شاہد۔ شریعت میں وکیل کا نام اور مطلب کچھ ہے اور حکم کا نام اور مفہوم کچھ اور۔ لہٰذا دونوں کے مفہوم کو گڈمڈ کرنا کسی شذوذ پسند کے لئے درست نہیں ہے تو بھلا کسی عالم کے لئے کیسے مناسب ہوگا'' (تفسیر قرطبی ۵/۱۵۲)۔

امام رازیؒ نے لکھا ہے: ''امام شافعیؒ کے ایک قول کے مطابق، امام مالک واسحق کا بھی قول ہے کہ حکمین کے لئے زوجین کی اجازت کے بغیر حکم نافذ کرنا جائز ہے، لیکن امام شافعیؒ کے دوسرے قول کے مطابق اور یہی امام ابوحنیفہؒ کا قول بھی ہے، جائز نہیں ہے، البتہ وکالۃ درست ہے'' (تفسیر رازی ۱۰/۹۳)۔

امام شافعیؒ فرماتے ہیں: ''مستحب یہ ہے کہ حاکم دو منصف کو بھیجے اور ان دونوں کو حکم بنادے، بہتر یہ ہے کہ ایک حکم مرد کے اہل اور دوسرا عورت کے اہل کی طرف سے ہو، کیونکہ زوجین کے اقرب غیروں کے مقابلہ میں ان دونوں کی حالت خوب جانتے ہیں اور صلاح و درستگی کے شدید طالب اور خواہاں ہوتے ہیں، لیکن اگر حکمین اجنبی ہوں تو بھی جائز ہے'' (ملاحظہ ہو تفسیر رازی ۱۰/۹۳)۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی نے آیت "فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها" کے تحت لکھا ہے: ''مهمة الحكمين: الجمع والتفريق بين الزوجين والزامها بذلك بدون إذنهما في رأى الإمام مالك والشعبي وهو رأى علي وابن عباس'' (التفسير المنير ۵/۵۱)۔ (حکمین کی ذمہ داری زوجین میں جمع وتفریق اور ان کی مرضی واجازت کے بغیر ان کو لازم کرنا ہے، امام مالک اور شعبی کی رائے میں اور یہی رائے حضرت علی اور ابن عباس رضی اللہ عنہم کی ہے)۔

ابن العربی فرماتے ہیں: "هذا نص من الله سبحانه في أنهما قاضيان لا وكيلان" (یہ اللہ کی طرف سے صراحت ہے کہ حکمین قاضی کی حیثیت رکھتے ہیں نہ کہ وکیل کی)۔

کیونکہ حکمین بھیجنے کے لئے زوجین کے علاوہ یعنی اولیاء اور سلطان کو مخاطب کیا گیا ہے...... حکمین شاہد ہیں، واقعہ کا مشاہدہ کرنے کے بعد یہ دونوں معاملہ سلطان کو پیش کریں گے، حسن اور ابن زید کا یہ قول ہے اور یہی حضرت ابن عباسؓ کی روایت ہے، امام ابوحنیفہ وشافعی بھی اسی کے قائل ہیں، جبکہ حضرت ابن عباسؓ کا صحیح قول یہ ہے کہ وہ دونوں حکم ہیں، شاہد نہیں، اگر حکمین زوجین کے درمیان تفریق کردیں تو یہ تفریق مقصود نکاح (الفت اور حسن معاشرت) میں خلل

آجانے کی بنیاد پر ہوگی، جیسا کہ ہمارے علماء فرماتے ہیں۔

اگر اس پر یہ اعتراض کیا جائے کہ شوہر یا بیوی کی طرف سے ظلم کا ظہور منافیٔ نکاح نہیں ہے بلکہ ظلم کرنے سے مظلوم کا حق لیا جائے گا اور عقد کو باقی رکھا جائے گا؟ تو یہ کوتاہی نظر کی بات ہوگی، عقود دالأ موال میں اس کا تصور تو ہوسکتا ہے لیکن عقود دالأ بدان میں عقد کی تکمیل اتفاق، باہمی الفت اور حسن معاشرت سے ہوتی ہے، اگر یہی مفقود ہو تو عقد کے باقی رہنے کی کوئی وجہ نہیں ہے اور مفاد ومصلحت تفریق ہی میں ہے (ملاحظہ ہو احکام القرآن للجصاص ار ۵۳ / ۵۴۳)۔

فقہاء کا اس پر اتفاق ہے کہ حکمین میں اگر اختلاف ہو جائے تو دونوں کا قول نافذ نہیں ہوگا، اور وہ اس پر بھی متفق ہیں کہ جمع بین الزوجین کے سلسلہ میں زوجین کی طرف سے بغیر توکیل کے ان کا قول نافذ ہوگا۔

اگر دونوں حکم زوجین کے درمیان تفریق پر متفق ہو جائیں تو حکمین کی تفریق میں فقہاء کا اختلاف ہے کہ کیا ایسی صورت میں شوہر سے اجازت کی ضرورت پڑے گی یا نہیں؟

جمہور کا کہنا ہے کہ حکم زوج کی طرف سے توکیل پر عمل کرے گا، لہٰذا حکمین کو زوجین کے درمیان تفریق کا حق نہیں ہے، الا یہ کہ شوہر ان دونوں کو تفریق کا اختیار دے دے۔

وجہ یہ ہے کہ اصلاً طلاق کا اختیار شوہر یا وہ جس کو اپنا وکیل بنائے اس کو ہے، اس کے علاوہ کسی کو نہیں ہے، کیونکہ شرعاً طلاق شوہر کا حق ہے اور مال صرف کرنے کا حق عورت کو ہے، اس لئے دونوں کی اجازت کے بغیر تفریق جائز نہیں ہے۔

مالکیہ کہتے ہیں کہ تفریق اور جمع دونوں میں زوجین کی طرف سے بغیر توکیل اور اجازت کے حکمین کا قول نافذ اور قابل عمل ہوگا۔ دلیل حکمین کے بارے میں حضرت علیؓ کا یہ قول ہے: "إليهما التفرقة بين الزوجين والجمع" (زوجین میں جمع وتفریق دونوں کا اختیار حکمین کو ہے)۔

امام مالکؒ نے حکمین کو سلطان سے تشبیہ دی ہے اور سلطان اپنی رائے اور صواب دید کے مطابق ضرر کے سبب جبکہ وہ ظاہر ہو طلاق دے سکتا ہے، اور اللہ تعالیٰ نے بھی خود ان دونوں کو حکم کا نام دیا ہے "فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها" اور زوجین کی رضا مندی کا اعتبار نہیں کیا ہے (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۹ / ۷۰۶۰)۔

## حکمین کے لئے شرطیں:

حکمین کے لئے یہ شرط ہے کہ وہ دونوں مرد ہوں، عادل ہوں اور جس قضیہ اور اہم مسئلہ میں ان سے مطالبہ ہے اس سے بخوبی واقف ہوں، مستحب اور بہتر ہے کہ زوجین کے اہل سے تعلق رکھتے ہوں کہ ایک عورت کے اہل سے اور دوسرا شوہر کے اہل سے ہو۔

اگر حکمین زوجین کے اہل سے نہ ہوں تو قاضی دو اجنبی مردوں کو بھیجے گا۔ اس میں بھی مستحسن ہے کہ وہ زوجین کے پڑوسی ہوں جن کو دونوں کے حال کی جانکاری ہو اور دونوں کے درمیان اصلاح اور مصالحت کی قدرت ہو (ایضاً ۷۰۱۸۔ ۷۰۲۲)۔

## ایک حکم کا مسئلہ:

ایک حکم کو بھیجنا کافی ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے زنا میں چار گواہوں کا حکم دیا ہے، پھر بھی اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے زانیہ عورت کی طرف انیس کو بھیجا اور ان سے فرمایا: "اگر وہ اعتراف کرلے تو رجم کردینا" اسی طرح کی بات عبد الملک نے مدونہ میں کہی ہے (ملاحظہ ہو احکام القرآن للجصاص ار ۵۴۳)۔

علامہ قرطبیؒ فرماتے ہیں: "ایک حکم بھیجنا جائز ہے اگر وہ تنہا فیصلہ کردے تو کافی ہے، اور جواز بدرجۂ اولی ہوگا جب کہ زوجین راضی ہوں" (ملاحظہ ہو تفسیر قرطبی ۵ / ۱۵۳)۔

## شقاق کی وجہ سے تفریق کی نوعیت:

شقاق کی وجہ سے جو طلاق قاضی دے گا وہ ایک طلاق بائن کے درجہ میں ہوگی، کیونکہ اس کے بغیر ضرر کا ازالہ نہیں ہوسکتا کیونکہ جب طلاق رجعی ہوگی تو عدت کے دوران شوہر کو عورت سے رجوع کرنے اور دوبارہ ضرر پہنچانے کا راستہ مل جائے گا (ملاحظہ الفقہ الاسلامی وادلتہ ۹ / ۷۰۶۳)۔

مجموعۂ قوانین اسلامی میں لکھا ہے: "زوجین کے درمیان تفریق کے لئے جن صورتوں میں قضائے قاضی شرط ہے ان میں سے ایک صورت زوجین میں

شقاق کا پایا جانا ہے۔

یعنی اگر زوجین کے درمیان شدید نفرت پیدا ہو جائے کہ دونوں کا اللہ کے حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی گزارنا ممکن نظر نہ آئے تو ایسی صورت میں: (الف) قاضی حکمین مقرر کرے گا تاکہ اصلاح کی صورت نکل سکے: (ب) اگر تحکیم کے باوجود اصلاح خال یا باہمی رضامندی سے علاحدگی کی کوئی صورت نہیں نکل سکے تو قاضی بربنائے شقاق، زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردے گا" (مجموعہ قوانین اسلامی ۲۵۰/۲۵۱-۲۵۱، تیار کردہ مسلم پرسنل لابورڈ انڈیا)۔

## خلع کے لئے بیوی کی طرف سے شقاق کافی ہے:

یہ گزر چکا ہے کہ خلع زوجین کی باہمی رضامندی سے ہوگا، اگر دونوں کی آپسی رضامندی مکمل طور پر نہ ہو تو قاضی شوہر کو خلع کا پابند کرے گا، کیونکہ حضرت ثابت بن قیسؓ اور ان کی بیوی نے اپنا قضیہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو پیش کیا تھا اور حضورؐ نے بدل خلع کے طور پر باغ قبول کرنے اور طلاق دینے کا پابند بنایا تھا۔

امام شوکانی نے خلع کے باب کی احادیث سے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ خلع کے جواز میں محض عورت کی طرف سے شقاق کا پایا جانا کافی ہے۔

ابن منذر نے یہ پسند کیا ہے کہ دونوں طرف سے جب تک شقاق نہ ہو خلع جائز نہیں، اور انھوں نے ظاہر آیت کو مستدل بنایا ہے۔ یہی طاؤس، شعبی اور تابعین کی ایک جماعت کا قول ہے، جبکہ ایک جماعت نے اس کا جواب بھی دیا ہے، جن میں طبری بھی ہیں، کہ جب عورت شوہر کے حقوق انجام نہ دے سکے اور یہ شوہر سے بغض پر مبنی ہو تو ایسی صورت میں مخالفت کو عورت کی طرف منسوب کردیا گیا ہے۔ شوہر کی طرف سے اس کا اعتبار نہ کئے جانے کی تائید اس سے ہوتی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابتؓ سے ان کی کراہت دریافت نہیں کی جس وقت عورت نے ان سے کراہت کا اعلان کیا تھا۔

بیوی کے بعض حقوق روک کر اسے اذیت دینا تاکہ وہ عاجز آکر خلع لینے پر مجبور ہو جائے، ایسا کرنا شوہر کے لئے حرام ہے، اس انداز سے خلع باطل اور بدل (عوض خلع) قابل واپس ہے اگرچہ قضاءً اس کا فیصلہ ہو جائے۔ یہ حرام اس لئے ہے کہ عورت پر شوہر سے جدائی اور مالی تاوان بیک وقت دونوں جمع ہو رہا ہے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

''یا أیہا الذین آمنوا ... أن یأتین بفاحشة مبینة '' (نساء:۱۹)۔

اور '' وإن أردتم استبدال زوج مکان زوج ... إثما مبینا '' (بقرہ:۲۲۹)۔

جب کہ عضل کی حرمت کے باوجود بعض علماء اس حال میں نفاذ خلع کی رائے رکھتے ہیں، امام مالکؒ کی رائے ہے کہ خلع نافذ ہوگا کیونکہ وہ طلاق ہے اور شوہر پر اپنی بیوی سے لیا ہوا بدل واپس کرنا واجب ہے (ملاحظہ ہو فقہ السنہ ۲/۳۲۲)۔

## مذاہب غیر پر فتویٰ:

ضرورت شدید میں مذہب غیر پر عمل کی اجازت ہے جبکہ اتباع ہوی نہ ہو، علامہ ابن تیمیہؒ نے اس شرط پر تمام امت کا اجماع اور اتفاق نقل کیا ہے۔

الحیلۃ الناجزۃ ص ۵۰ سے معلوم ہوتا ہے کہ افتاء بمذہب الغیر ہر زمانہ میں جائز ہے بشرطیکہ سخت ضرورت ہو کہ مذہب غیر کے لئے کوئی تکلیف ناقابل برداشت پیش آجائے۔ اور ضرورت کی صحیح تفسیر تکلیف مالایطاق ہے (الحیلۃ الناجزۃ ۵۰/۵۱)۔

حضرت مولانا عبدالصمد رحمانی علیہ الرحمہ نے "بوقت ضرورت دوسرے ائمہ کے مسلک پر فتویٰ اور فیصلہ" کے عنوان سے "آداب قضاء" میں تحریر فرمایا ہے۔

"نمبر ۲۴ اور ۲۵ میں قاضی مقلد کے لئے جو یہ حکم ہے "مشائخ مذہب کی تقلید اور ان کی رائے کی اتباع لازم ہے، اگر ان کی رائے کے خلاف فیصلہ دے گا تو نافذ نہیں ہوگا، اسی طرح قول ضعیف پر فیصلہ دے گا تو نافذ نہیں ہوگا" یہ مذہب کا عام حکم ہے، خصوصی صورت حال اس سے مستثنیٰ ہے، کیونکہ بوقت ضرورت فقہاء حنفیہ نے دوسرے ائمہ کے مسالک و مذاہب پر عمل، فتویٰ اور قضا کی اجازت دی ہے۔

مجموعۃ الفتاویٰ مولانا عبدالحی ۲/۲۷-۴۳، جامع الرموز ۶۵۶، رد المحتار، کتاب القضاء ۸/۱۰۷، تعالیق الانوار علی الدر المختار ۳/۱۶۹ وغیرہ کے حوالے سے لکھا ہے کہ بوقت ضرورت غیر مذہب پر فتویٰ دیا جاسکتا ہے اور اس پر عمل کیا جاسکتا ہے (تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو آداب قضا ۹۲ تا ۹۴)۔

دوسرے مسلک پر فتویٰ اور فیصلہ کے جواز اور عدم جواز کے باب میں فریقین کے تفصیلی دلائل کا بھرپور جائزہ لینے کے بعد حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام

قاسمی علیہ الرحمہ نے بڑی فیصلہ کن اور ذہن و عقل کو قبول کرنے والی بات لکھی ہے، اس کا ایک حصہ یہاں موضوع کی مناسبت سے نقل کر دینا مفید معلوم ہوتا ہے:

''اس مسئلہ میں جس قول کی طرف میرا رجحان ہے اس میں قدرے تفصیل ہے اور وہ یہ کہ تتبع رخص عام حالات میں تشہی بلہوولعب اور خواہشات کی پیروی کی بنیاد پر ناجائز ہے، ہاں! اگر کسی خاص مسئلہ میں عذر یا مرض کی ضرورت کی بنیاد پڑ ہو تو مخصوص شرائط کے ساتھ جائز ہے۔ وہ تتبع رخص جس کے ممنوع ہونے پر بعض حضرات نے اجماع کا دعوی کیا ہے، وہ یہ ہے کہ انسان ہر مسلک میں سے اس قول کو اختیار کرے جو اس کے لئے آسان ہو اور یہ کسی واقعی عذر اور ضرورت کے پیش نظر نہ ہو بلکہ محض خواہش نفس کی پیروی میں ہو۔ کیونکہ اگر اس کا دروازہ کھول دیا جائے تو یہ شریعت کے احکام سے آزادی حاصل کرنے کا ذریعہ بن جائے گا اور دین کھلونا اور مذاق بن کر رہ جائے گا'' (دوسرے مسلک پر فتوی دینے کے اصول وضوابط: ۲۴)۔

واضح رہے کہ مذہب غیر پر عمل اور افتاء کے جواز کے لئے اصطلاحی ضرورت مراد نہیں، جس میں ہلاکت کا خطرہ گمان ہوتا ہے، بلکہ یہاں مراد مشقت، پریشانی اور مصیبت میں مبتلا ہوجانے کا ظن غالب ہے۔

حضرت مفتی محمد شفیع دیوبندیؒ بھی اس رائے کے حامل ہیں کہ اگر مسلمانوں کی کوئی شدید اجتماعی ضرورت داعی ہو تو اس موقع پر کسی دوسرے مجتہد کے مسلک پر فتوی دینے میں مضائقہ نہیں، لیکن دوسرے امام کا قول اختیار کرنے کے لئے حسب ذیل چند باتوں کا اطمینان کر لینا ضروری ہے۔

(۱) واقعۃً مسلمانوں کی اجتماعی ضرورت متحقق ہے یا نہیں؟ ایسا نہ ہو کہ محض تن آسانی کی بنیاد پر فیصلہ کر لیا جائے۔

(۲) جس امام کا قول اختیار کیا جائے اس کی پوری تفصیلات براہ راست اس مذہب کے اہل فتوی علماء سے معلوم کی جائیں، محض کتابوں میں دیکھنے پر اکتفا نہ کیا جائے، کیونکہ بسا اوقات اس قول کی بعض ضروری تفصیلات عام کتابوں میں مذکور نہیں ہوتیں اور ان کے نظر انداز کر دینے سے تلفیق کا اندیشہ رہتا ہے۔

(۳) ائمہ اربعہ سے خروج نہ کیا جائے کیونکہ ان حضرات کے علاوہ کسی بھی مجتہد کا مذہب مدون شکل میں ہم تک نہیں پہنچا اور نہ ان کے متبعین اتنے ہوئے ہیں کہ ان کا کوئی قول استفاضہ یا تواتر کی حد تک پہنچ جائے (مستفاد از دوسرے مسلک پر فتوی دینے کے اصول وضوابط ۴۵ / ۴۶ ۔ بحوالہ ''البلاغ'' کراچی مفتی اعظم نمبر ۴۲۰)۔

تفریق کی ایک بنیاد زن وشوہر میں ''شقاق'' کا ہونا ہے، اور شقاق کے معنی عداوت، دشمنی، مخالفت کے ہیں، چونکہ یہ باب مفاعلہ کا مصدر ہے، اس لئے اس کے معنی ہیں باہم شقاق میں اس حالت پر ہوجانا کہ ایک شخص ایک شق پر ہو یعنی ایک سرے پر ہو اور دوسرا شخص دوسری شق پر ہو، یعنی دوسرے سرے پر ہو، یعنی دو آدمیوں کے درمیان شقاق (عداوت: دشمنی، مخالفت) نے انتہائی صورت اختیار کر لی ہو۔

یہ شقاق عام ہے، چاہے شوہر کے بلا وجہ مار پیٹ سے باہم زن وشوہر میں پیدا ہوا ہو، یا بیوی کی جائداد پر ناجائز تصرف کی وجہ سے پیدا ہوا ہو، یا بے پردگی اور موجودہ فیشن کی عریانی اختیار کرنے پر جبر کی وجہ سے پیدا ہوا ہو، یا فرائض وواجبات کی ادائیگی سے روکنے کی بنا پر پیدا ہوا ہو، یا اسی طرح کے اور دوسرے امور کی وجہ سے رونما ہوا ہو، سب کے لئے قرآن مجید کا حکم یہ ہے کہ حکمین کے ذریعہ سے اس شقاق کو دور کیا جائے۔

جمہور کے نزدیک حکمین کو تفریق کا حق صرف اس صورت میں ہے جبکہ زوجین ان دونوں کو طلاق یا خلع کا وکیل بنادیں، ورنہ نہیں۔ البتہ امام مالکؒ کے یہاں حکمین کو زوجین کی رضامندی کے بغیر طلاق اور خلع کا اختیار ہے، لیکن زن وشوہر میں شقاق کی صورت میں جب عورت قاضی کے یہاں مقدمہ دائر کرے اور جائز شکایت کی بنا پر شوہر سے تنگ آکر تفریق کا مطالبہ کرے تو حنفی قاضی معاملہ کی اہمیت کے پیش نظر امام مالکؒ کے مسلک پر ابتدائی کارروائی کے بعد یا اختیار حکمین کے ذریعہ شقاق کے معاملہ کو ان کی تفصیل کے مطابق ختم کرادے اور حکمین کو امام مالکؒ کے مسلک کو اچھی طرح سمجھا دے (ملاحظہ ہو: کتاب الفسخ والتفریق از مولانا عبد الصمد رحمانیؒ ۱۵۲ تا ۱۵۶)۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا محبوب فروغ احمد قاسمی [1]

شریعت کی نگاہ میں دوام واستحکام مطلوب ومقصود ہے اسی لیے تمام دروازے پر قفل لگانے کی ترغیب دی گئی جن سے نکاح کی دوامیت کو خطرہ لاحق ہوسکتا تھا، نکاح سے پہلے ایک نظر دیکھ لینے، حالات کا استفسار کر لینے، خاندان کو ساتھ ملا لینے جیسے امور کی ترغیب اسی وجہ سے ہے کہ موافقت ویگانگت، اتحاد واتفاق اور محبت وپیار کی فضا استوار ہو، لیکن نادانی وناسمجھی میں اگر ایسا نکاح ہو ہی گیا جس سے ناموافقت وناچاقی پیدا ہونے لگی تو صرف اس مقصد کے لیے کہ دوام باقی رہے مختلف حیلوں اور طریقوں کو اختیار کرنے کی تاکید کی گئی جن سے غصہ کا ماحول ختم ہو اور الفت ومحبت کا مزاج بن جائے، ہاں تمام تر کوششیں ناکام ہوجائیں، کوئی صورت اصلاح کی نہیں رہی تو پھر زندگی کو اجیرن بنانے سے بہتر یہی ہے کہ تسریح باحسان کو روبہ عمل لایا جاے اور رشتۂ نکاح کو حسن اسلوبی اور شرعی طریقہ وآداب سے ختم کردیا جائے، اس کے لیے کبھی تو طلاق کا سہارا لینا پڑتا ہے تو کبھی خلع کا، اور ناگزیر حالات ایسے بھی آتے ہیں کہ قاضی وحکم بیچ میں پڑ کر تمام تر اصلاحی کوششوں کی ناکامی کے بعد فسخ وتفریق کردیتے ہیں، مندرجہ ذیل سطور میں خلع کی بابت قدرے تفصیل سے قلم اٹھایا جارہا ہے، کیوں کہ دور حاضر میں چڑھتے مزاج اور لحہ لحہ تغیر پذیر طبیعت نیز سوسائٹی وماحول کے پراگندہ رجحان نے عدم موافقت وناچاقی کی نئی نئی راہیں کھول دی ہیں حتی کہ اکثر جوڑے پریشان اور ایک دوسرے سے شاکی ہی نہیں قابل نفریں حد تک متنفر نظر آتے ہیں، ضرورت ہے کہ معاشرے کی اس بگڑی ہوئی صورت حال کا شریعت کی روشنی میں جائزہ لے کر حل تلاش کیا جائے۔

## خلع کی تعریف:

لفظ خلع، خلع النعل سے مشتق ہے، جس کا معنی لغت میں نکالنا ہے، شریعت میں بیوی کو لباس سے تعبیر کیا گیا ہے خلع میں بیوی کو الگ کرنا ہوتا ہے اسی مناسبت سے اس کا لغوی معنی نزع اور ازالہ کیا جاتا ہے۔

فقہاء کے یہاں اس کی تعریف چند متقارب الفاظ میں کی گئی ہے۔

درمختار میں ہے: ''هو لغة: الإزالة، وشرعاً إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه'' (درمختار مع الرد: ۵: ۸۳-۸۷، باب الخلع، مطبوعہ: مکتبہ زکریا دیوبند ۱۴۱۷ھ) (لغت میں اس کے معنی ازالہ کے ہیں، شرعاً ملک نکاح کو لفظ خلع یا اس کے ہم معنی الفاظ سے اس طرح زائل کرنا کہ جو عورت کے قبول پر موقوف ہو)۔

فتاوی ہندیہ میں ہے: ''الخلع: إزلة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع كذا في فتح القدير وقد يصح بلفظ البيع والشراء'' (هنديه: ۱.۴۸۸، الباب الثامن في الخلع وما في حكمه: مطبوعه: بيروت)۔ (خلع کسی عوض کے بدلہ ملک نکاح کو لفظ خلع سے ختم کرنا ہے، ایسا ہی فتح القدیر میں ہے، نیز لفظ بیع وشراء سے بھی صحیح ہوتا ہے)۔

دونوں تعریف قریب قریب ہیں جس کا حاصل یہ ہے کہ خلع نکاح صحیح کے بعد متحقق ہوگا، نکاح فاسد جس میں ملکیت ثابت نہیں ہوتی ہے، اس کے بعد خلع نہیں ہوسکتا، اسی طرح طلاق بائن کے بعد ملکیت باقی نہیں رہتی، اس لیے اس کے بعد بھی خلع کا تحقق نہیں ہوگا، ایسا ہی معاذ اللہ۔ میاں بیوی میں سے کسی سے بھی ارتداد کا صدور ہوجائے تو بھی خلع نہیں ہوگا کیوں کہ ارتداد کی صورت میں خود بخود ملکیت زائل ہوتی، زائل کرنے کی ضرورت نہیں پڑتی۔

اسی طرح خلع میں بدل کا ذکر ضروری ہے جو عورت پر واجب ہوتا ہے، اسی لیے قبول کرنے کا حق بھی عورت ہی کو ہوتا ہے۔ بغیر اسکے قبول کیے ہوئے بدل لازم نہیں ہوگا، لہٰذا بدل کا ذکر اگر نہ کیا جائے تو خلع کے احکام نافذ نہیں ہوں گے، صرف طلاق بائن ہوجائے گی۔

[1] استاذ حدیث مدرسہ حسینیہ کایم کلم، کیرلا، ہند

اسی طرح لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ مباراۃ، یا بیع وشراء وغیرہ ہونا چاہئے، لہٰذا لفظ طلاق استعمال کیا گیا تو خلع کے احکام نفقہ سابقہ، ومہر وغیرہ کا مسقوط نہیں ہوگا۔

ظاہر ہے کہ اس تعریف میں خلع کی ایک خاص نوع کا لحاظ رکھا گیا ہے جس میں احکام خلع کا نفاذ ہو سکے، ورنہ خلع بغیر مال بھی متحقق ہوجاتا ہے جس میں عورت کا قبول کرنا ضروری نہیں، اسی طرح ایسی طلاق جو مال کے بالمقابل ہو اس میں بھی عورت کا قبول کرنا ضروری ہے، تو نہ تو بدل، خلع کے ساتھ خاص ہے اور نہ ہی خلع میں بدل کا ذکر ضروری ہے، یہی وجہ ہے علامہ شامی تعریف کرنے کے بعد تحریر فرماتے ہیں: ''وبه ظهر أنه لا فرق عند ذكر المال بين خلعتك وخالعتك وأنه ليس كل ما توقف على قبولها يسمى خلعاً. ولا كل ما كان بلفظ الخلع يتوقف على القبول ويسقط الحقوق'' (رد المحتار: ۵/۸۶ باب الخلع، مطبوعہ: زکریا دیوبند ۱۴۱۷ھ)۔ (اس سے یہ بات ظاہر ہے کہ مال کا تذکرہ ہوجانے کے وقت خلعتک اور خالعتک کے مابین کوئی فرق نہیں، نیز ایسا نہیں ہے کہ جو بھی، عورت کے قبول پر موقوف ہو اس کو ہی خلع کہا جائے گا، اور نہ ایسا ہے کہ جو بھی لفظ خلع سے ہو وہ قبول پر موقوف ہو کر مسقط حقوق ہوگا)۔

پھر آگے خلع کی مکمل چوبیس قسم میں سے ہر قسم کا تفصیلی حکم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''فإن كان البدل مسكوتاً عنه ففيه روايتان: أصحهما براءة كل منهما عن المهر لا غير فلا ترد ماقبضت ولا يطالب هو بما بقي ... وإن كان منفياً كقوله: اخلعي نفسك مني بغير شئ ففعلت وقبل الزوج صح بغير شي لأنه صريح في عدم المال ووقع البائن فلا يبرأ كل منهما عن حق صاحبه'' (رد المحتار: ۵/۱۰۵، باب الخلع، مطلب: حاصل مسائل الخلع والمبارأة على اربعة وعشرين وجهاً، مطبوعة: زكريا ديوبند ۱۴۱۷ھ)۔ (اگر بدل مسکوت عنہ ہو تو اس میں دو روایت ہے: اصح یہی ہے کہ دونوں صرف مہر سے بری ہوں گے، لہٰذا جتنے پر عورت نے قبضہ کرلیا ہے وہ واپس نہیں کرے گی، اور جو باقی ہے شوہر سے اس کا مطالبہ نہیں ہوگا، اور اگر بدل کی نفی کردی گئی مثلاً شوہر نے کہا: مجھ سے بغیر عوض خلع کرلو' عورت نے کرلیا، شوہر نے قبول کرلیا تو یہ صحیح ہے، اور کچھ واجب نہیں، اس لیے کہ یہ صورت مال کے عدم وجوب، اور طلاق بائن کے وقوع کے لیے صریح ہے، لہٰذا دونوں، دوسرے کے حق سے بری نہیں ہوں گے)۔

لیکن تاتارخانیہ وغیرہ میں ہے کہ لفظ خلع مطلقاً عوض پر محمول ہوتا ہے۔

''وفي التاترخانية وغيرها: مطلق لفظ الخلع محمول على الطلاق بعوض'' (رد المحتار: ۵/۸۶، باب الخلع، مطبوعة: زكريا ديوبند ۱۴۱۷ھ)۔

اسی طرح خانیہ میں خلع کو، لفظ خلع کے ساتھ خاص کیا گیا ہے، اس کے ہم معنی الفاظ بیع وشراء سے منعقد نہیں ہوگا، چنانچہ علامہ شامی فرماتے ہیں: ''خلافاً للخانية حيث قال: إن الصحيح أن الخلع بلفظ البيع والشراء لايوجب البراءة عن المهر إلا بذكره'' (رد المحتار: ۵/۸۰ باب الخلع، مطبوعه: زكريا ديوبند ۱۴۱۷ھ)۔

## عورت پر بدل کب لازم ہوتا ہے:

اگر مال کو صراحتاً مشروط کردیا تب تو بدل کا لازم ہونا ظاہر ہے، مثلاً شوہر کہتا ہے: ''خالعتك على ألف روبية'' ایک ہزار کے عوض خلع کررہا ہوں، اور بیوی قبول کرلے تو ایسی صورت میں طلاق بائن بھی واقع ہوگی اور ایک ہزار روپے بھی واجب ہوں گے۔

لیکن مال اگر صراحتاً مذکور نہیں تو بھی اس صورت میں مال لازم ہوجائے گا جبکہ ایسا لفظ استعمال کرے جو مال کو متضمن ہو جیسے مفاعلت کا لفظ استعمال کیا یا عورت کو خلع کرلینے کا حکم دیا، (خالعتك، اختلعي، اخلعي کہا)۔

ہاں اگر خلعت کہتا ہے تو طلاق واقع ہوگی، لیکن کچھ واجب نہیں ہوگا (الفقہ علی المذاہب الأربعۃ: ۴/۳۸۹، کتاب الطلاق، مباحث الخلع، مطبوعہ: دار الفکر)۔

## خلع اور اس کے ہم معنی الفاظ:

لفظ خلع، طلاق کے معنی میں کنایہ ہے، لہٰذا اس کے لیے وہی شرائط ہوں جو الفاظ کنائی کے لیے ہیں، چنانچہ اگر مال مذکور ہے تو نیت کی حاجت نہیں، اگر مال مذکور نہیں، اسی طرح مذاکرہ طلاق کی کیفیت نہیں تو لفظ اگر عرف میں طلاق کے لیے مستعمل ہے تو طلاق واقع ہوگی، ورنہ بغیر نیت طلاق، وقوع طلاق بھی نہیں ہوگا

(الفقہ علی المذاہب الاربعۃ: ۴/۳۸۹، کتاب الطلاق، مباحث الخلع، مطبوعہ: دارالفکر)۔

نیز حنفیہ کے نزدیک الفاظ خلع سات عدد ہیں: (۱) خلع (۲) مباراۃ (۳) مباینت (۴) مفارقت (۵) الطلاق علی المال (۶) بیع سے مشتق الفاظ (۷) شراء سے مشتق الفاظ۔

سب کے احکام میں تھوڑا تھوڑا فرق بھی ہے جو کتب فقہ میں مذکور ہے (الفقہ علی المذاہب الاربعۃ: ۴/۳۸۹-۳۹۱، کتاب الطلاق، مباحث الخلع، دارالفکر)۔

اس پوری تفصیل سے یہ بات واضح ہوجاتی ہے کہ عام طور پر خلع کی جو تعریف کی جاتی ہے وہ صرف ایک نوع کی تعریف ہے، ورنہ عرف شرع میں خلع کے اطلاق میں عموم ہے، اس کی تائید علامہ کاسانی کی عبارت سے بھی ہوتی ہے۔

"خلع کی دو قسم ہیں، خلع بالعوض، خلع بغیر العوض، خلع بغیر العوض جیسے کہ اپنی بیوی سے خالعتک کہے اور عوض کا ذکر نہ کرے پس اگر اس سے اس نے طلاق کی نیت کی ہو تو طلاق واقع ہوگی ورنہ نہیں، اس لیے کہ خلع حنفیہ کے نزدیک طلاق کنائی کے الفاظ میں سے ہے، اگر تین کی نیت ہو تو احناف کے تینوں ائمہ کے نزدیک ایک ہی واقع ہوگی" (بدائع الصنائع: ۳/۲۲۶، کتاب الطلاق، فصل فی حکم الخلع، مطبوعہ: زکریا ۱۴۱۹ھ)۔

بہر حال دوسری صورت تو یہ ہے کہ عوض کے ساتھ مقرون ہو" ()۔

اسی طرح علامہ کاسانی ہی ایک جگہ تحریر فرماتے ہیں: "إن صحة الخلع لاتقف علی وجوب العوض. فإن الخلع یصح علی مالایصح عوضاً کالمیتة والدم والخنزیر والخمر ونحو ذلك" (بدائع: ۳.۲۲۱. کتاب الطلاق. رکن الخلع. مطبوعه. زکریا دیوبند ۱۴۱۹ھ)۔ (خلع کی صحت عوض کے وجوب پر موقوف نہیں ہے، اس لیے کہ خلع ایسی چیز پر بھی صحیح ہوتا ہے جس کا عوض بننا صحیح نہیں جیسے کہ مردار، خون، خنزیر وغیرہ)۔

"فأما الخلع فالعوض فیه غیر لازم بل هو مشروع بعوض وبغیر عوض. فلم یکن من ضرورة صحته لزوم العوض" (بدائع: ۳.۲۲۳. کتاب الطلاق. أما شرط وجوب العوض. مطبوعہ زکریا دیوبند ۱۴۱۹ھ)۔ (بہر حال خلع میں عوض لازم نہیں ہے، بلکہ دونوں طرح بالعوض وبغیر العوض مشروع ہے، لہٰذا لزوم عوض، خلع کے صحیح ہونے کی ضرورت میں سے نہیں)۔

## مالکیہ کے نزدیک خلع:

اب ذرا دوسرے مکاتب فکر کا بھی سرسری جائزہ لیتے چلیں کہ ان کے خیال میں خلع کیا ہے، اور اس کے لیے الفاظ کیا استعمال ہوتے ہیں۔

مالکیہ نے اس کی تعریف ان الفاظ میں کی ہے: "هو الطلاق بعوض" (الفقه علی المذاهب الأربعة: ۴.۳۹۱. کتاب الطلاق. مباحث الخلع. دار الفکر)۔

خلع عوض کے مقابلہ طلاق کا نام ہے، لہٰذا ان کے نزدیک بھی طلاق کی جملہ اقسام صریح وکنایہ وغیرہ اس میں داخل ہیں۔

نیز مالکیہ کے نزدیک الفاظ خلع چار ہیں: (۱) خلع، (۲) فدیہ، (۳) صلح، (۴) مباراۃ۔ نیز وہ تمام الفاظ جو طلاق کے مقابلہ عورت کی جانب سے عوض دینے پر دلالت کریں (الموسوعۃ الفقہیۃ: ۱۹/۲۵۸، مادۃ خلع، مطبوعہ: کویت)۔

## شافعیہ کی کتابوں میں خلع:

کتب شافعیہ میں خلع کی تعریف وتشریح کچھ اس طرح کی گئی ہے: "هو فرقة بعوض مقصود بلفظ طلاق أو خلع" (تحفة المنحاج بشرح المنهاج: ۷.۵۲۵. کتاب الخلع. مطبوعه: دار الفکر ۱۴۱۸ھ)۔ (خلع، لفظ طلاق یا خلع کے ذریعہ عوض مقصودہ کے بالمقابل تفریق کا نام ہے)۔

علامہ محلی لفظ طلاق کی تشریح اپنی کتاب کنز الراغبین میں اس طرح کرتے ہیں:

"فالمراد بلفظ طلاق لفظ من ألفاظه صریحاً کان أو کنایة ولفظ الخلع من ذلك" (کنز الراغبین شرح منهاج الطالبین: ۳.۳۰۷. کتاب الخلع. مطبوعه: دار الفکر)۔ (لفظ طلاق سے مراد طلاق کے الفاظ ہیں خواہ وہ صریحی ہوں یا کنائی ملفظ خلع اسی قسم میں سے ہے)۔

"شافعیہ فرماتے ہیں کہ عوض ہونے میں یہ شرط ہے کہ وہ مقصود ہو یعنی اس کی کوئی قیمت ہو، وہ شوہر کی جانب سے عائد ہو، وہ معلوم ہو، وہ مقدور والتسلیم ہو

اور وہ حلال غیر فاسد ہو" (الفقہ علی المذاہب الأربعۃ: ۴/ ۴۱۳، کتاب الطلاق، شروط عوض الخلع، مطبوعہ: دار الفکر)۔

"خلاصہ یہ کہ عوض جبکہ مال مقصود ہو تو خلع صحیح اور مال واجب ہے، اگر عوض کی کوئی قیمت نہ ہو تو طلاق رجعی واقع ہوگی، اور اگر عوض مال مقصود ہو لیکن (شریعت کی نگاہ میں) فاسد ہو جیسے کہ شراب، خنزیر تو طلاق بائن بعوض مہر مثل واقع ہوگی" (الفقہ علی المذاہب الأربعۃ: ۴/ ۴۱۴، کتاب الطلاق، شروط عوض الخلع، دار الفکر)۔

علامہ سیوطی رقم طراز ہیں: "خلع مطلق جو بغیر مال کے ذکر کے ہو کیا ثبوت مال کا تقاضا کرتا ہے؟ دو قول میں سے اصح امام الحرمین، امام غزالی، رویانی کے نزدیک یہ ہے کہ ہاں، عرف کی وجہ سے، دوسرا قول ہے کہ نہیں، اس لیے کہ التزام نہیں ہے" (الأشباہ والنظائر: ۲/ ۵، مطبوعہ: مکتبہ باز ۱۴۱۶ھ)۔

حاصل یہ کہ شافعیہ کے نزدیک بھی عوض کا لزوم حتمی اور متفق علیہ قول نہیں، اسی طرح مالکیہ کے نزدیک بھی خلع بغیر عوض ہو سکتا ہے، ہاں حنابلہ کے یہاں عوض، خلع میں رکن ہے، بغیر اس کے خلع کا تحقق نہیں ہوگا (الفقہ الاسلامی وادلتہ: ۹/ ۷۰۰۸، کتاب الطلاق، باب الخلع، مطبوعہ: دار الفکر)۔

## کیا خلع عورت کا شخصی حق ہے:

خلع کا معاملہ طلاق سے جداگانہ ہے، طلاق تو مرد کا خصوصی حق ہے جس کی تنفیذ میں وہ بااختیار ہے چاہے تو خود کرے یا اس کا قائم مقام وکیل وقاضی کرے، لیکن خلع میں ایک جانب سے یمین ہے تو دوسری جانب سے معاوضہ ہے یا بالکلیہ یہ معاملہ معاوضہ ہے جیسا کہ دوسرے فقہاء کا نظریہ ہے، نیز عقد معاوضہ میں طرفین کی رضا ضروری ہوتی ہے، بغیر تراضی طرفین معاملہ فسخ نہیں ہو سکتا ہے، تقریباً تمام ہی علماء امت اور اساطین ملت اس پر متفق ہیں، ہاں اس حد تک تو عورت کا حق تسلیم کیا گیا ہے کہ اگر وہ نہ چاہے تو خلع کا معاملہ طے نہ پائے، اس سے زیادہ حق دینا کہ جس میں وہ بااختیار ہو جائے صحیح نہیں ہے۔

بعض حضرات کی یہ نکتہ آفرینی کہ عورت بالکل مختار ہے غالباً اس کا منشأ آیت کریمہ کی تفسیر میں اختلاف ہے۔

"فإن خفتم ألا يقيما حدود الله" میں خطاب حکام کو ہے جیسا کہ روح المعانی وغیرہ تفسیری کتب سے معلوم ہو رہا ہے، اس لحاظ سے مفہوم یہ ہوگا کہ حکام شوہر کی مرضی معلوم کیے بغیر بھی محض عورت کے مطالبۂ خلع پر، خلع کا فیصلہ کر سکتے ہیں۔

لیکن جمہور علماء فرماتے ہیں کہ اولاً اس آیت میں خطاب حکام کو ہے یہ متعین نہیں، بلکہ خطاب اہل خاندان کو ہے تاکہ معاملہ گھر میں نمٹ جائے، عدالت تک نہ پہنچ سکے، بلکہ علامہ جصاص کا کہنا ہے کہ عدالت کو خلع کا اختیار ہے ہی نہیں، عدالت کا کام فسخ نکاح کرنا ہے نہ کہ خلع، یہی وجہ ہے کہ قرآن کریم کی آیت خلع: "ولا يحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئاً إلا أن يخافا ألا يقيما حدود الله فإن خفتم ألا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به" میں دو جگہ ضمیر مرد وزن کی طرف لوٹائی گئی ہے، ایک تو "أن يخافا ألا يقيما" میں دوسرے "فلا جناح عليهما" میں، جو واضح دلیل ہے کہ دونوں کی رضا ضروری ہے۔

نیز قرآن نے فدیہ کا لفظ استعمال کیا ہے جو عام طور پر جنگی قیدی سے لیے ہوئے مال کو کہا جاتا ہے، ظاہر ہے فدیہ بھی بغیر اس کی رضا کے تھوپا نہیں جا سکتا۔

ہاں حضرت ثابت بن قیس کے واقعہ سے ممکن ہے استدلال ہو۔

"حضرت ثابت بن قیس کی اہلیہ دربار رسالت میں حاضر ہوئیں اور کہا کہ اے اللہ کے رسول! مجھے ثابت کے دین اور اخلاق سے نفرت نہیں لیکن (اسلام میں) کفر سے ڈرتی ہوں، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا تم اس کو اس کا باغ واپس کر دو گی، تو اس نے جواب دیا: ہاں، چنانچہ اس خاتون نے ان کو باغ لوٹا دیا، نیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو حکم دیا تو انہوں نے ان کو الگ کر دیا" (بخاری شریف: ۲/ ۷۹۵ کتاب الطلاق، باب الخلع وکیف الطلاق فیہ)۔

بعض روایت میں اس عورت کا نام جمیلہ بنت ابی بن سلول اور بعض میں حبیبہ بنت سہل آیا ہے، ممکن ہے دونوں ان کی بیویاں ہوں، اور دونوں نے خلع کیا ہو۔

اس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بغیر ثابت کی مرضی معلوم کیے ہوئے حکم دیا کہ باغ لوٹا دو اور تم طلاق دے دو۔

لیکن نسائی کی روایت میں ہے: "تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت رضی اللہ عنہ کو بلا بھیجا اور کہا کہ کیا تم وہ حق جو تم پر ہے لے کر اس کا راستہ چھوڑ سکتے ہو، انہوں نے کہا: ہاں، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے خاتون کو حکم دیا کہ ایک حیض تک (بطور) عدت انتظار کرے" (نسائی: ۲/ ۹۵، کتاب العدۃ، عدۃ المختلعۃ)۔

اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شوہر کی مرضی کے بعد ہی خلع ہوا۔

علامہ وہبہ زحیلی لکھتے ہیں: ''جميع الفقهاء يرون أنه لايجبر الرجل على قبول الخلع فلا بد فيه من التراضي بين الطرفين'' (التفسير المنير: ١٥/ ٧١٥، مطبوعه، دار الفكر دمشق ١٤٢٤ھ)۔ (تمام فقہاء کی رائے ہے کہ مرد کو خلع قبول کرنے پر مجبور نہیں کیا جاسکتا ہے، لہٰذا مابین کی رضامندی ضروری ہے)۔

علامہ کاسانی رقم طراز ہیں: ''یہ بات معلوم ہے کہ عورت طلاق کی مالک نہیں، بلکہ طلاق شوہر کی ملک ہے، نہ کہ بیوی کی، اس لیے شوہر کے قول خالعتک سے ہی وقوع میں آئے گا''۔

اسی طرح فقہائے شافعیہ کی مایہ ناز کتاب منہاج الطالبین نیز اس کی شروح میں خلع کے لیے زوج کو شرط قرار دیا گیا ہے۔ (دیکھئے: تحفۃ المحتاج بشرح المنہاج: ۷/ ۵۳۵، کتاب الخلع، مطبوعہ: دار الفکر ۱۴۱۸ھ، کنز الراغبین شرح منہاج الطالبین للمحلی: ۳/ ۳۰۷، کتاب الخلع مطبوعہ دار الفکر)۔

الفقہ المنہجی میں مزید تصریح موجود ہے: ''هو الطلاق الذى يقع برغبة من الزوجة وإصرار منها على ذلك. وقد شرع لذلك سبيل الخلع. فالخلع إذا قسم من الطلاق وهو كل فرقة جرت على عوض تدفعه الزوجة للزوج'' (الفقه المنهجي على مذهب الإمام الشافعي: ٢/ ١٢٠، دار القلم، دمشق ١٤٢٨ھ)۔ (خلع طلاق ہی ہے جو بیوی کی خواہش اور اصرار سے وقوع پذیر ہوتا ہے، شریعت نے خلع کا راستہ تجویز کیا ہے، لہٰذا خلع، طلاق کی ایک نوع ہے، اور وہ ایسی فرقت ہے جو بعوض، بیوی کے اصرار سے ہوتی ہے)۔

قرآن کریم کا طرز بھی مشیر ہے کہ مرد کی رضا کے بغیر خلع نہیں ہوسکتا ہے، اس لیے کہ "الطلاق مرتان" (اولاً دو طلاق) اور "فان طلقها" (تیسری طلاق) کے مابین خلع کا حکم بیان کیا گیا ہے، جو عکاس ہے کہ خلع طلاق ہی کی ایک نوع ہے۔

لہٰذا یہ نظریہ اختیار کرنا کہ عورت کو خلع کا ایسا ہی حق ہے جیسا کہ مرد کو طلاق کا، سراسر غلط ہے، ہاں! یوں کہا جائے کہ ایک گونہ اس کو بھی اختیار ہے بایں طور کہ مال دے کر (شوہر کو راضی کر کے) طلاق لے لیے، شوہر بغیر اس کی مرضی مال لازم نہیں کرسکتا، واللہ اعلم۔

مغنی ابن قدامہ میں جمہور امت کا مسلک نقل کیا گیا ہے کہ خلع کا معاملہ عقد بیع و نکاح کے بہت قریب ہے، جیسے: ''خلع کے لیے حاکم کی ضرورت نہیں، امام احمد نے اس کی تصریح کی ہے، چنانچہ کہا ہے کہ خلع بغیر سلطان جائز ہے، امام بخاری نے یہی مذہب حضرت عمر اور عثمان رضی اللہ عنہما کا نقل کیا ہے، امام شریح، امام زہری، امام شافعی، امام مالک، امام اسحاق اور اہل رائے کی یہی رائے ہے، حسن بصری، ابن سیرین سے ایک روایت ہے کہ خلع صرف حاکم کے پاس ہوسکتا ہے، ہماری دلیل حضرت عمر و عثمان رضی اللہ عنہما کا قول ہے، نیز یہ کہ خلع عقد معاوضہ ہے، لہٰذا اس میں سلطان کی ضرورت نہیں جیسے بیع و نکاح، علاوہ ازیں خلع باہمی رضامندی سے عقد نکاح کو ختم کرنا ہے، لہٰذا یہ اقالہ کے مشابہ ہوا'' (مغنی ابن قدامہ: ۷/ ۵۲، مطبوعہ: دار المنار ۱۳۶۷ھ)۔

## بلا کسی معقول وجہ کے خلع:

میاں بیوی کے مابین نااتفاقی اگر اس حد تک ہوجائے کہ زندگی کا سکون باقی نہ رہے، نکاح کو باقی رکھنے میں سکون کے بجائے، نکاح ختم کرنے میں سکون محسوس ہو تو ایسے نازک حالات میں بالخصوص جبکہ ناپسندیدگی کے وجوہات پر کوئی معقول دلیل بھی نہ ہو تو جمہور ائمہ گلوخلاصی کی شکل صرف خلع ہی کو قرار دیتے ہیں، شوہر کو چاہئے کہ کچھ لے کر، اور بیوی کو چاہئے کہ کچھ دے کر معاملہ صاف کرلے، حدیث میں جمیلہ بنت ابی کا جو قصہ ذکر کیا گیا ہے، حضرت ثابت سے ناپسندیدگی کی وجہ بعض روایت کے مطابق ان کی بدصورتی تھی، ظاہر ہے کہ ایک صورت ایک عورت کو ناپسند ہوتی ہے جبکہ دوسری عورت کی نگاہ میں بہتر اور پسندیدہ ہوتی ہے، اس پر کوئی بینہ قائم کرنا مشکل ہے، لیکن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ خلع کرلو۔

علامہ شعرانی لکھتے ہیں: ''تمام ائمہ کا اتفاق ہے کہ عورت اپنے شوہر کی بدصورتی یا سوء معاشرت کی بنا پر ناپسند کرتی ہے تو اس کے لیے جائز کہ شوہر سے بالعوض خلع کا معاملہ کرلے، اور اگر ناپسندیدگی کی کوئی وجہ نہ ہو اور میاں، بیوی خلع پر بلاوجہ راضی ہوجائیں تب بھی جائز ہے، مکروہ نہیں، البتہ اس میں زہری، عطاء اور داؤد رحمہم اللہ اختلاف کرتے ہیں، وہ کہتے ہیں کہ ایسی حالت میں خلع صحیح نہیں، اس لیے کہ وہ عبث ہے، اور عبث غیر مشروع ہے'' (المیزان الکبری: ۲/ ۱۱۹، دار احیاء الکتب المصری)۔

الموسوعۃ الفقہیۃ میں ہے: ''الخلع جائز في الجملة سواء في حالة الوفاق والشقاق خلافاً لابن المنذر'' (الموسوعة: ١٩/ ٢٢٠، مادہ: خلع، مطبوعه: كويت)۔ (خلع فی الجملہ جائز ہے خواہ موافقت ہو یا عدم موافقت ابن منذر کو اختلاف ہے)۔

حضرت مفتی عبدالرحیم لاجپوریؒ اسی طرح کے ایک سوال میں فرماتے ہیں: ''اگر وہ اپنی خوشی اور رضامندی سے طلاق دینے کے لیے تیار نہ ہو تو خلع کی صورت اختیار کی جائے، اگر خدانخواستہ شوہر نہ طلاق دینے پر آمادہ ہو نہ خلع کے لیے تیار ہو، اور عورت کو پریشان کرنے کے لیے معلق رکھنا چاہتا ہو تو ایسے ظالم شخص سے جبراً و کرہاً بھی طلاق حاصل کی جاسکتی ہے۔ دو شرعی گواہوں کی موجودگی میں زبانی طلاق بائنہ کہلوائی جائے تو اس طرح عمل کرنے سے بھی عورت کو شوہر سے چھٹکارا حاصل ہو جائے گا اگر مذکورہ بالا صورتوں میں سے کسی صورت پر بھی عمل نہ ہو سکے تو عورت اپنا معاملہ شرعی پنچایت میں پیش کر کے تفریق کا مطالبہ کرے'' (فتاوی رحیمیہ ۸/ ۴۱۰، مکتبہ رحمانیہ اردو بازار، لاہور)۔

## شقاق سے مراد:

شریعت کی نگاہ میں طلاق کی طرح خلع بھی کوئی پسندیدہ شیٔ نہیں ہے بلکہ خواہ مخواہ طلاق کا اور خلع کا مطالبہ کرنے والیوں کو منافقات سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اس لیے حتی الامکان نباہ کی کوشش کرنی چاہئے، مجبوری کی حالت میں خلع کا طریقہ اپنانا چاہئے، مجبوری کی حالت کیا ہوتی ہے، شریعت کی زبان میں "شقاق" سے تعبیر کیا گیا ہے جس کا تذکرہ آیت خلع میں اس طرح ہے: "فإن خفتم شقاق بینهما فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها"، اسی کو دوسری جگہ "إن خافا أن لا يقيما حدود الله" سے تو کبھی نشوز واعراض سے تعبیر کیا گیا ہے، مختلف مفسرین نے اپنے اپنے الفاظ میں تھوڑے تھوڑے تعبیری فرق کے ساتھ تفسیر کی ہے جس کا ماحصل ایک ہی ہے کہ مابین میں ایسی نفرت اور ناچاقی کی صورت حال پیدا ہو جائے کہ دونوں پر عائد ادائے حقوق (ادائے نفقہ و سکنی، نیز حسن معاشرت اور عورت کے ذمہ عائد فریضۂ اطاعت وغیرہ) میں کوتاہی ہونے لگے، خواہ اس کی بنا ظلم وزیادتی ہو، یا طبعی ومزاجی ناہمواری ہو۔

علامہ قرطبی رقم طراز ہیں: ''نشوز یعنی عصیان، نشز سے ماخوذ ہے، نشز کے معنی زمین کا وہ حصہ ہے جو سطح زمین سے بلند ہو، پس معنی ہوا: تم ان کی نافرمانی اور واجب اطاعت سے اظہار بڑائی سے ڈرتے ہو، ابو منصور لغوی کہتے ہیں: نشوز زوجین میں سے ہر ایک کا دوسرے کو ناپسند کرنا ہے، کہا جاتا ہے: "نشزت المرأة تنشز ناشز (بغیرها)" بری معاشرت والی'' (الجامع لأحکام القرآن للقرطبی: ۳/ ۱۲۲، مطبوعہ: دار إحیاء التراث العربی ۱۴۲۲ھ)۔

موطا مالک کی مشہور ومعروف شرح التمہید میں نشوز کی تفسیر ان الفاظ میں کی گئی ہے: ''وكيف يكون النشوز؟ قال: أن تظهر له البغضاء وتسيء عشرته وتظهر له الكراهية وتعصى أمره فإذا فعلت ذلك فقد حل له أن يقبل منها ما أعطاها'' (التمهيد: ۹/ ۱۱۳، حديث حاد وأربعون يحيى بن سعيد. مطبوعه: دار إحياء التراث العربي ۱۴۲۰ھ)۔ (نشوز کا تحقق کس طرح ہوگا، تو فرمایا: عورت، شوہر کے لیے بغض وعداوت کا اظہار کرے، حسن معاشرت باقی نہ رکھے، نیز ناپسندیدگی کا اظہار اور شوہر کے امر کی مخالفت کرے، پس اگر وہ ایسا کرے تو مرد کے لیے جائز ہے کہ جو کچھ مہر اس نے دیا ہے اس کو قبول کرلے)۔

''وللشقاق تاويلان: أحدهما أن كل واحد منهما يفعل مايشق على صاحبه. الثاني: أن كل واحد منهما صار في شق بالعداوة والمباينة'' (التفسير الكبير للرازي: ۵/ ۹۵، سورة النساء. مطبوعه: دار الفكر)۔ (شقاق کی دو تفسیر ہے: (۱) ہر دو ایسا کام کرے جو دوسرے پر شاق ہو، (۲) دونوں ایک دوسرے سے عداوت واختلاف رکھے)۔

حضرت امام شافعی بھی اپنی مایہ ناز تصنیف کتاب الام میں رقم طراز ہیں: ''زوجین کے مابین شقاق کا خوف یہ ہے کہ ہر دو، دوسرے کے خلاف جس حق کا دعوی کرے، اور ایسی چیز دینے پر راضی نہ ہو جس سے دوسرا خوش ہو، نیز افتراق وشقاق کے چھوڑنے سے باز نہ آئے'' (کتاب الام: ۵/ ۱۷۷، کتاب الخلع، نشوز المرأة على الزوج، مطبوعہ: بمبئی)۔

روح المعانی میں شقاق کی تفسیر خلاف اور عداوت سے کی گئی ہے (روح المعانی: ۵/ ۲۶، دار الباز، مکہ)۔

اسی طرح قاضی ثناء اللہ صاحب نے بھی عداوت واختلاف سے ہی تفسیر کی ہے (تفسیر مظہری: ۲/ ۱۳ ۳، مطبوعہ زکریا دیوبند)۔

## شقاق کی وجہ سے خلع کیا قاضی کے اختیار میں ہے:

خلع کے سلسلے میں حنفیہ کا اصل موقف یہی ہے کہ میاں وبیوی کی رضامندی سے ہی پایۂ تکمیل کو پہنچے گا، اس لیے کہ خلع، طلاق کی نوع ہے، اور عورت کی جانب سے معاوضہ ہے، لہذا دونوں کی رضا ضروری ہے، غالباً امام شافعی کا مسلک بھی یہی ہے، اسی لیے کتاب الام میں فرماتے ہیں:

''خلع طلاق ہے، لہذا کسی کو حق نہیں کہ دوسرے کی طرف سے طلاق دے، باپ ہو یا آقا، ولی ہو یا سلطان، انسان خود طلاق دے گا، یا حاکم طلاق دے گا، جبکہ حقوق ادا

کرنے سے انکار کردے، سلطان کو طلاق کا حق ہے، لیکن خلع میں ایسی کوئی بات نہیں پائی جاتی ہے" (کتاب الام: ۵/۱۸۲، کتاب الخلع، ما یقع بالخلع من الطلاق، مطبوعہ: بمبئی)۔

اسی طرح حکم کو بھی تفریق کا اختیار نہیں، امام شافعی نے اس پر تفصیل سے کتاب الام میں روشنی ڈالی ہے، اس سلسلے میں انہوں نے حضرت علی و حضرت عثمان رضی اللہ عنہما کے دور خلافت کے واقعات بھی لکھے ہیں۔

**حضرت علیؓ کے دور کا واقعہ:**...... اس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک جوڑا اپنے اپنے رشتہ داروں کے ساتھ حضرت علیؓ کی خدمت میں فیصلہ کے لیے آیا، حضرت علیؓ نے حکم دیا کہ دونوں جانب سے ایک ایک حکم منتخب کرلیا جائے، پھر دونوں حکم کو مخاطب کرکے فرمایا: تم کو اپنی ذمہ داری معلوم ہے! تمہاری ذمہ داری یہ کہ مناسب اگر سمجھو تو دونوں میں علیحدگی بھی کرا سکتے ہو، عورت نے کہا کہ اللہ کی کتاب پر راضی ہوں چاہے فیصلہ میرے حق میں ہو یا میرے خلاف، شوہر نے کہا کہ جہاں تک فرقت کی بات ہے تو میں اس کے لیے تیار نہیں ہوں، حضرت علی نے فرمایا: "تم نے جھوٹ کہا: بخدا تم بھی جب تک اس عورت کی طرح اقرار نہ کرلو یہاں سے جا نہیں سکتے ہو"۔

## حضرت عثمانؓ کے دور خلافت کا واقعہ:

عقیل بن ابی طالب کا نکاح فاطمہ بنت عتبہ سے ہوا، لیکن دونوں میں آن بن محض اس وجہ سے ہوگئی کہ فاطمہ پوچھتی: عتبہ وشیبہ کا کیا حال ہے، مسلسل اصرار کے بعد عقیل نے حقیقت حال واضح کردی کہ دونوں جہنم میں ہیں، بس یہیں سے اختلاف شروع ہوا، بالآخر فاطمہ حضرت عثمان کے پاس پہنچی اور اس کا ذکر کیا تو حضرت عثمان نے ابن عباس اور معاویہ رضی اللہ عنہما کو بھیجا کہ معاملہ کو سلجھائیں، حضرت ابن عباس نے فرمایا: لأفرقن بينهما میں دونوں کے مابین ضرور تفریق کروں گا، جبکہ حضرت معاویہ نے فرمایا کہ میں عبد مناف کے دو شخصوں کے مابین تفریق نہیں کروں گا، جب دونوں حکم، عقیل و فاطمہ کے پاس پہنچے تو دونوں نے اس میں صلح صفائی کرلی۔

حضرت امام شافعی ان دونوں واقعات کو لکھ کر فرماتے ہیں کہ میرے نزدیک حضرت علیؓ کا قصہ ثابت ہے، پھر فرماتے ہیں: "اگر حاکم کے لیے بغیر شوہر کی توکیل کے حکمین کو تفریق کے لیے بھیجنا جائز ہوتا تو حضرت علی کو ضرورت نہیں تھی کہ ان دونوں (کے خاندان) کو کہتے کہ تم لوگ بھیجو، حضرت علیؓ ہی بھیج دیتے اور شوہر سے کہہ دیتے کہ اگر دونوں تفریق کو مناسب سمجھیں گے تو تیرے اوپر بغیر تیرے اذن کے نافذ کردیں گے" (کتاب الام: ۵/۱۷۷-۱۷۸، کتاب الخلع، باب الحکمین، مطبوعہ: بمبئی)۔

صاحب الفقہ علی المذاہب الاربعہ حنفیہ وشافعیہ کا مسلک بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: "حنفیہ وشافعیہ نے کہا کہ حکمین کو بیوی پر طلاق واقع کرنے کا حق نہیں ہے، اس لیے کہ طلاق کی ولایت شوہر یا اس کے قائم مقام کے ساتھ مختص ہے، نیز خلع میں مال بیوی کے حقوق میں سے ہے، لہٰذا شوہر جب حکمین کو طلاق میں اپنا نائب بنادے تو ان کے لیے بھی یہ جائز ہوگا" (الفقہ علی المذاہب الأربعۃ: ۴/۳۹۴، کتاب الطلاق، الخلع جائز أو ممنوع، مطبوعہ: دار الفکر)۔

علامہ عینی کے بیان کے مطابق امام احمد کا مسلک بھی شوافع کی طرح ہے (عمدۃ القاری: ۲۰/۲۶۵، کتاب الطلاق، باب الشقاق وہل یشیر بالخلع عند الضرورۃ)۔

لیکن صاحب الفقہ علی المذاہب الاربعہ نے ان کا مسلک یہ نقل کیا ہے۔

"حنابلہ کا خیال ہے کہ جس طرح خلع شوہر یا اس کے نائب کی جانب سے صحیح ہے ہر ایسے شخص کی طرف سے بھی صحیح ہے جس کو ولایت حاصل ہے، جیسے شقاق کی صورت میں حکم کو، اور ایلاء وعنین ہونے کی صورت میں حاکم کو" (الفقہ علی المذاہب الاربعہ: ۴/۴۰۶، کتاب الطلاق، أرکان الخلع وشروطہ، مطبوعہ: دار الفکر)۔

ہاں امام مالک رحمہ اللہ کے یہاں قاضی، اسی طرح قاضی کی جانب سے مقرر کردہ حکم بھی با اختیار ہے، چاہے تو نکاح کو باقی رکھے اور چاہے تو تفریق کردے، شوہر یا بیوی کی اجازت پر موقوف نہیں (عمدۃ القاری: ۲۰/۲۶۵، کتاب الطلاق، باب الشقاق وہل یشیر بالخلع عند الضرورۃ)۔

## امام مالک علیہ الرحمۃ کے مستدلات:

(۱) قرآن کریم کی آیت: "إن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها الخ" میں خطاب حکام کو ہے، اگر حکام وقضاۃ کو تفریق کا حق نہ ہوگا تو پھر شقاق کو دور کرنے کی کیا شکل ہوگی، نیز آیت میں صلح کرنے والے کو "حکم" کے لفظ سے تعبیر کیا گیا ہے جو دلالت کرتا ہے کہ وہ فیصلہ کا اختیار رکھتا ہے۔

(۲) حدیث کی کتابوں میں حضرت ثابت کا واقعہ خلع جو جمیلہ بنت ابی سے پیش آیا جس میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے باغ لے لینے اور طلاق دینے کا امر فرمایا، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فیصلہ بطور قاضی و حکم تھا۔

(۳) حضرت ثابت سے ہی حبیبہ بنت سہل کا قصہ خلع پیش آیا حضرت عائشہؓ سے مروی ہے:

''حضرت عائشہ روایت کرتی ہیں کہ حبیبہ بنت سہل حضرت ثابت کی زوجیت میں تھی، حضرت ثابت نے ان کو مارا حتی کہ کندھے کی ہڈی ٹوٹ گئی، تو فجر کے بعد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئی اور شکایت کی، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کو بلا کر کہا کہ اس کے مال کا کچھ حصہ لیکر الگ کردو، تو حضرت ثابت نے عرض کیا کہ یا رسول کیا یہ جائز ہے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں! حضرت ثابت نے کہا کہ میں نے اس کو دو باغ مہر میں دیا ہے اور وہ دونوں اس کے پاس موجود ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دونوں کو لیکر تفریق اختیار کرو، چنانچہ انہوں نے کرلیا'' (ابوداؤد: ار ۳۰۳، کتاب الطلاق، باب فی الخلع)۔

اس واقعہ میں بھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا امر تفریق بحیثیت قاضی تھا۔

(۴) دور عثمانی و دور علی میں جو دونوں واقعے پیش آئے دونوں خلیفہ وقت نے خلع کی بابت فیصلہ فرمایا۔

ان وجوہ کی بنا پر کچھ علماء عصر کی رائے ہے کہ فقہ مالکی راجح ہے، لیکن ترجیح میں مندرجہ ذیل وجوہ کی بنا پر راقم کو تردد ہے:

(الف) قرآن نے حکم کا لفظ ضرور استعمال کیا ہے جس کا تقاضا ہے کہ حاکم مذکور با اختیار ہے لیکن دوسری طرف اس کے دائرۂ کار کو اصلاح کی حد تک محدود بھی کردیا گیا ہے، اگر تفریق کا بھی اختیار ہوتا تو اصلاح کے ساتھ مقید کرنے کی وجہ کچھ نہیں رہتی ہے، اس لیے آیت سے استدلال محل نظر ہے۔

(ب) جہاں تک خطاب کا تعلق ہے تو اس میں اختلاف ہے کہ خطاب حکام کو ہے یا اہل خاندان کو، علامہ آلوسی لکھتے ہیں: ''وإن خفتم'' الخطاب كما قال ابن جبير والضحاك وغيرهما للحكام. وقيل لأهل الزوجين. أو للزوجين أنفسهما وروى ذلك عن السدي'' (روح المعانی ۵.۲۶. مکتبہ دار الباز مکہ)۔ (وإن خفتم میں خطاب ابن جبیر اور ضحاک کے مطابق حکام کو ہے، جبکہ دوسرا قول اہل خاندان، اور تیسرا قول سدی سے منقول ہے کہ زوجین کو ہے)۔

حضرت علیؓ کے دور کے قصے سے تائید ہوتی ہے کہ اس کے مخاطب اہل الزوجین ہیں، اس لیے اس واقعہ میں مذکور ہے: ''فأمرهم علي كرم الله وجهه أن يبعثوا رجلاً حكماً من أهله وحكماً من أهلها'' (روح المعانی: ۵.۲۷. بروایت بیہقی وکتاب الام)۔ (حضرت علی نے حکم دیا کہ ایک حکم شوہر کے قبیلے سے اور دوسرا حکم بیوی کے خاندان سے بھیجیں)۔

(ج) حضرت جمیلہ وحبیبہ کے قصے میں یہ کہنا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپیل نہیں کی نہ مشورہ کیا بلکہ طلاق دینے کا حکم فرمایا جو اس بات کی علامت ہے کہ قاضی، مرد کی رضامندی معلوم کرنے کا پابند نہیں ہے، روایات پر غور کرنے سے صحیح معلوم نہیں ہوتا ہے۔

نسائی کی روایت کا قبل ازیں حوالہ آچکا ہے اس کے الفاظ ہیں: ''فأرسل رسول الله صلى الله عليه وسلم إلى ثابت فقال له: خذ الذي لها عليك وخل سبيلها، قال: نعم'' (نسائی: ۲.۹۵ عدۃ المختلعۃ)۔

(رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کو بلا بھیجا پس ان سے کہا کہ جو اس کا تیرے اوپر حق ہے لیکر اس کی راہ چھوڑ سکتے ہو، انہوں نے کہا: ہاں!)۔

یہ اس بات پر دلیل ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مشورہ طلب کیا اور اپیل کی تھی، شوہر نے اس مشورہ کو قبول کرلیا۔

(د) پھر غور طلب امر تو یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو طلاق دینے کا حکم تو دیا، خود ہی تفریق نہیں کردی۔

(ہ) پھر شارحین کی رائے میں اگر فرض ہی کرلیا جائے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کو امر ہی فرمایا ہے تو بھی یہ حکم وجوبی نہیں بلکہ ارشادی واستحبابی تھا (فتح الباری: ۹/ ۳۲۹، عمدۃ القاری: ۲۰ / ۲۶۳، کتاب الطلاق باب الخلع)۔

امام ابوبکر جصاص نے بھی اس حدیث پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

''اور اگر یہ اختیار سلطان کو ہوتا کہ جب وہ دیکھے کہ زوجین حدود اللہ کو قائم نہیں کر پا رہے ہیں تو خلع کردے خواہ یہ زوجین کی خواہش ہو یا نہ ہو، تو آنحضرت

صلی اللہ علیہ وسلم ان دونوں سے اس کا سوال نہ فرماتے اور نہ شوہر سے یہ کہتے کہ تم ان سے خلع کرلو، بلکہ خود خلع کر کے عورت کو چھڑا دیتے اور شوہر پر اس کا باغ لوٹا دیتے، خواہ وہ دونوں یا ایک انکار ہی کرتے، جیسے کہ لعان میں زوجین کی تفریق کا اختیار حاکم کو ہوتا ہے تو وہ ملاعن سے یہ نہیں کہتا ہے کہ اپنی بیوی کو چھوڑ دو بلکہ خود تفریق کر دیتا ہے" (احکام القرآن للجصاص: ۱/ ۴۶۸، مطبوعہ: المطبعۃ البہیۃ ۱۳۴۷ھ)۔

حضرت علیؓ کے دور خلافت کے قصے میں تو صراحت ہے کہ حضرت علی شوہر پر زور دے رہے ہیں کہ نہیں تم اس کا اعتراف کرو، یہ قاضی کے معاملہ کو ست کرنے کے لیے کافی ہے۔

اسی طرح دور عثمانی کے قصے کے بارے میں امام شافعی رحمہ اللہ کا خیال خود ان ہی کی زبان سے جو ظاہر ہو وہ مسئلہ کو منقح کرنے کے لیے بہت حد تک کافی ہے:

"حضرت عثمانؓ کے قصے میں وہ دلالت نہیں ہے جو حضرت علیؓ سے مروی قصے میں ہے، اور دور عثمان (کے واقعہ میں صورت حال) زمانہ علیؓ میں آنے والی حدیث کے مشابہ ہوسکتی ہے" (کتاب الام: ۵/ ۱۷۸، کتاب الطلاق، باب الحکمین، مطبوعہ: بمبئی)۔

اس لیے اقرب إلی الصواب جمہور اور امام ابوحنیفہ کا مسلک ہے، امام مالک کے مسلک کو ترجیح دینے کی کوئی قوی وجہ موجود نہیں۔

خلاصہ یہ ہے کہ جب تک زوجین، قاضی کو یا حکمین کو طلاق کا وکیل نہ بنائیں ان کو حق نہیں ہے کہ خلع و تفریق کر دیں، ہاں دونوں نے یا شوہر نے وکیل بنایا تو خلع بھی کر سکتا ہے اور طلاق بھی دے سکتا ہے۔

## قاضی کو تفریق کا حق مخصوص حالات میں ہے:

قاضی بعض اوقات شوہر کی مرضی کے بغیر بھی تفریق کر دیتا ہے جیسا کہ شوہر مفقود الخبر ہو یا نامرد ہو، یا عورت میں کوئی عیب ہو جو کتب فقہ میں مفصل موجود ہے لیکن یہ اس وقت ہوتا ہے جبکہ شوہر پر قانونی حق واجب ادا کرنے میں کوتاہی ہوتی ہو مثلاً نان ونفقہ، یا وظائف زوجیت وغیرہ ادا نہیں کر پا رہا ہے، نیز شوہر طلاق بھی نہیں دے رہا ہے تو قاضی نائب بن کر تفریق کر دیتا ہے جو کہ طلاق کے قائم مقام ہوتا ہے۔

لیکن اگر ان حقوق کی ادائیگی میں کوتاہی ہو رہی ہے جو قانونی نہیں محض اخلاقی ہیں، انہیں بزور عدالت، عورت وصول نہیں کر سکتی، مثلاً اچھا معاملہ کرنا، خوش اخلاقی سے پیش آنا وغیرہ حقوق وہ ہیں جو بزور قانون نہیں لیے جا سکتے ہمیں ان دونوں کے مابین فرق کرنا چاہئے۔

## قاضی کی طرف سے دو حکم کا تقرر ضروری ہے یا قاضی کو اختیار کلی ہے:

جن حضرات کے نزدیک قاضی بھی تفریق کا حق رکھتا ہے ان حضرات کے دلائل سے معلوم ہوتا ہے کہ قاضی کے لیے دو حکم کا تقرر ضروری نہیں، بلکہ بغیر تحکیم بھی یہ عمل ادا ہو سکتا ہے، یہی وجہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت کو طلاق کا حکم دیا، وہاں تحکیم کا کوئی ذکر نہیں۔

علامہ قرطبی مالکی نے اس مسئلہ پر سیر حاصل بحث کی ہے اور خلع کے اثبات کے لیے حضرت ثابت کا قصہ ہی پیش کیا ہے اور دعوی کیا ہے کہ یہ اول خلع ہے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جانب سے تفریق کا امر علی سبیل الخلع تھا، ان کے الفاظ ہیں:

"ففرق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بینھما بطریق الخلع فکان أول خلع فی الإسلام. روی عکرمة عن ابن عباس قال: أول من خالع فی الإسلام أخت عبد اللہ بن أبی أتت النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقالت: یا رسول اللہ: لایجتمع رأسی ورأسه أبداً. إنی رفعت جانب الخباء فرأیته أقبل فی عدة إذ هو أشدهم سواداً وأقصرهم قامة وأقبحهم وجها. فقال أتردین علیه حدیقته قالت نعم وإن شاء زدته ففرق بینهما. وهذا الحدیث أصل فی الخلع وعلیه جمهور الفقهاء" (الجامع لأحکام القرآن: ۳/ ۹۶، إن خفتم ألا یقیما الخ سورۃ بقرہ. مطبوعہ: دار احیاء التراث ۱۴۲۳ھ)۔

اس حدیث سے معلوم ہوتا ہے کہ قاضی کے لیے تحکیم لازم نہیں ہے، لیکن تحکیم کا عمل بہر حال اولی وافضل صورت ہے۔

**ایک حکم کا تقرر کافی ہے:**...... اسی طرح فقہ مالکی کی تفصیلات سے معلوم ہوتا ہے کہ ایک حکم بھی دونوں کے مابین اصلاح و تفریق کر سکتا ہے بشرطیکہ وہ حکم قاضی (یا شرعی پنچایت) کی طرف سے مقرر کردہ ہو، اور احکام شرعیہ سے واقف ہو، دیانت دار و غیر جانبدار ہو، علامہ قرطبی لکھتے ہیں: "یجزئ إرسال

الواحد لأن الله سبحانه حكم في الزنا بأربعة شهود ثم قد أرسل النبي صلى الله عليه وسلم إلى المرأة الزانية أنيساً وحده وقال له: إن اعترفت فارجمها وكذلك قال عبد الملك في المدونة'' (الجامع لأحكام القرآن للقرطبي ۳۔۱۲۰، دار احياء التراث ۱۴۲۲ھ)۔ (میں کہتا ہوں: جب ایک حکم کا ارسال جائز ہے تو اگر زوجین ایک شخص کو حکم بنادیں تو بھی کافی ہوگا، اور یہ جواز کے زیادہ قریب ہے جبکہ دونوں اس پر راضی ہوں، اللہ نے تو ارسال کا امر، حکام کو کیا ہے نہ کہ زوجین کو، پس اگر زوجین دو حکم یا ایک حکم کو بھیجے تو ان دونوں کا حکم نافذ ہوگا، اس لیے کہ تحکیم ہمارے نزدیک جائز ہے اور حکم کا فعل ہر مسئلہ میں نافذ ہوتا ہے، یہ اس وقت ہے جبکہ دونوں حکم عادل ہوں، اگر عادل نہیں تو عبدالملک فرماتے ہیں کہ اس کا حکم نافذ نہیں ہوگا، ابن العربی نے کہا کہ صحیح یہ ہے کہ اس کا حکم نافذ ہوگا)۔

## فقہ مالکی کی تفصیل کا خلاصہ:

اس سے معلوم ہوا: (۱) حکم کا تقرر قاضی کرے، (۲) حکم زوجین بھی متعین کر سکتے ہیں، (۳) اگر قاضی حکم مقرر کر رہا ہے تو اس کا عادل وغیر جانبدار ہونا شرط ہے اگر زوجین کریں تو مسئلہ متفق علیہ نہیں ہے، (۴) بہتر یہ ہے کہ دو حکم ہوں اور دونوں فریقین کے اقرباء سے ہوں تو اولی وافضل ہے، (۵) دونوں حکم اتفاق رائے سے فیصلہ کریں، (۶) حکمین، زوجین کے مابین فیصلہ اپنی صواب دید سے کریں قاضی یا زوجین کی مرضی کا پابند نہیں۔

لیکن جن فقہاء کے یہاں قاضی با اختیار نہیں تو ان کے نزدیک حکم کا تقرر ضروری ہے، امام شافعی نے لکھا ہے: ''فإذا ارتفع الزوجان المخوف شقاقهما إلى الحاكم فحق عليه أن يبعث حكماً من أهله وحكماً من أهلها من أهل القناعة والعقل ليكشفا أمرهما ويصلحا بينهما إن قدرا'' (كتاب الام: ۵۔۱۷۷، كتاب الطلاق بالحكمين)۔ (جب وہ زوجین جن کو شقاق کا خوف ہے حاکم کے پاس معاملہ لے جائیں تو قاضی پر ضروری ہے کہ ایک حکم مرد کے خاندان سے اور دوسرا حکم بیوی کے خاندان سے جو کہ صاحب عقل ودانش ہوں بھیجے تاکہ حقیقت حال منکشف کر سکیں اور ہو سکے تو دونوں کے مابین اصلاح کر سکیں)۔

علامہ وہبہ زحیلی بھی حضرت امام شافعی کی طرف منسوب کر کے لکھتے ہیں کہ قاضی کو ارسال کا جو حکم ہے وہ وجوبی ولازمی ہے (التفسیر المنیر ۵/ ۶۲ سورۂ نساء مطبوعہ دار الفکر)۔

## دوسرے مکتب فکر کی طرف عدول:

مذکورہ بالا تفصیلات سے بات بخوبی واضح ہو چکی ہے کہ حنفیہ کیا تمام ہی فقہاء کا راجح مسلک یہ ہے کہ حکم وقاضی کو جبراً وقہراً خلع کا حق نہیں ہے، بلکہ اس مسئلہ میں حکم وکیل کے درجہ میں ہے، البتہ امام مالک کا مسلک یہ ہے کہ حکم وقاضی با اختیار ہے، صلح بھی کروا سکتا ہے اور تفریق بھی۔

عند الضرورت دوسرے امام کے مسلک کو اختیار کرنا جائز ہوتا ہے، لہٰذا مسئلہ باب میں ناقص خیال ہے کہ اگر تمام اصلاحی کوششیں ناکام ہو جائیں، ان کوششوں میں آخری کوشش حکمین کا بھیجنا بھی ہے تو اگر حکمین قاضی کو اطلاع دیتے ہیں، اور تفصیلات سے آگاہ کرتے ہیں نیز واضح کرتے ہیں کہ اسباب کراہت شوہر میں موجود ہیں یا دونوں میں موجود ہیں جس کی بنا پر عورت خلاصی چاہتی ہے، مرد اس پر کسی طرح راضی نہیں ہے تو قاضی دونوں کے مابین تفریق کردے لیکن اسباب کراہت عورت میں موجود ہیں جس کی بنا پر مرد خلع کرنا چاہتا ہے، عورت خلع کے لیے راضی نہیں تو ایسے وقت میں بظاہر قاضی کو تفریق کی حاجت نہیں بلکہ شوہر طلاق دے کر معاملہ ختم کردے۔

علامہ قرطبی، امام شافعی اور اہل کوفہ کا مسئلہ اس طرح نقل کرتے ہیں:

''وقال قوم: ليس لهما الطلاق مالم يوكلهما الزوج في ذلك وليعرفا الإمام وهذا بناء على أنهما رسولان شاهدان. ثم الإمام يفرق إن أراد، أو يأمر الحكم بالتفريق. وهذا أحد قولي الشافعي وبه قال الكوفيون وهو قول عطاء وابن زيد والحسن وبه قال أبو ثور'' (الجامع لأحكام القرآن للقرطبي: ۳۔۱۳۶، سورۂ نساء)۔

(ایک جماعت نے کہا کہ طلاق حکمین کے اختیار میں نہیں ہے جب تک شوہر ان دونوں کو اس سلسلے میں وکیل نہ بنائے، اور چاہئے کہ دونوں حکم صورت حال سے آگاہ رہیں، وجہ اس کی یہ ہے کہ یہ دونوں شاہد وقاصد ہیں، پھر امام اگر چاہے تفریق کرے، یا حکم کو تفریق کا حکم دیدے، یہ امام شافعی کا ایک قول ہے، اسی کے قائل کوفہ کے فقہاء ہیں، نیز یہ عطاء، ابن زید، حسن کا قول ہے، اور ابو ثور اسی کے قائل ہیں۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مفتی تنظیم عالم قاسمی[1]

مرد اور عورت کے درمیان رشتۂ نکاح اللہ کا عظیم احسان اور نہایت قابل قدر نعمت ہے، اس کا مقصد تو الد و تناسل اور عفت و پاکدامنی کے ساتھ ذہنی و قلبی سکون حاصل کرنا ہے، وہ لوگ جو تجرد کی زندگی گذراتے ہیں، ان سے بہتر اور خوشحال وہ افراد ہیں جو رشتۂ نکاح سے جڑے ہوئے ہیں، انہیں حقیقی سکون اور زندگی کا صحیح لطف میسر ہے اور قلب و نظر کی پاکیزگی بھی، غرض دینی اور دنیوی دونوں اعتبار سے ازدواجی زندگی مفید اور نفع بخش ہوتی ہے؛ اسی لئے شریعت اسلامی نے تجرد کی زندگی کے بجائے ازدواجی زندگی کی حوصلہ افزائی کی ہے اور غیر شادی شدہ افراد کو اسباب و وسائل کے مہیا ہوتے ہی رشتۂ مناکحت سے وابستہ ہونے کی ترغیب دی گئی ہے؛ بلکہ اسے عبادت قرار دے کر تمام مسلمانوں کو نکاح پر ابھارا گیا ہے، انبیاء کرام نے بھی تاہل کی زندگی کو ترجیح دی اور اپنی امت کے لئے اسے بہترین سنت قرار دیا ہے۔

نکاح کے مقاصد اس وقت پوری طرح حاصل ہو سکتے ہیں جب کہ میاں بیوی کے درمیان ازدواجی رشتہ تادیر قائم ہوں؛ اسی لئے اسلام نے نکاح ہونے کے بعد رشتۂ نکاح کے منقطع کرنے کو سخت ناپسند کیا ہے اور اسے آخری علاج کے طور پر استعمال کرنے کی اجازت دی ہے۔

تاہم اس سے بھی انکار نہیں کیا جا سکتا کہ بعض وجوہ سے زوجین کے درمیان ایسی رنجش ہو جاتی ہے جس کے سبب دونوں کا ایک ساتھ زندگی گذارنا مشکل ہو جاتا ہے، رفیق کے بجائے ہر ایک دوسرے کا فریق اور دشمن بن جاتا ہے، راحت اور سکون کی جگہ بے چینی، کلفت اور بے اطمینانی کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے، ایسے وقت رشتۂ نکاح کو ختم کرنے اور علیحدگی میں عافیت محسوس کی جاتی ہے، شریعت نے اس کی بھی گنجائش رکھی ہے اور شوہروں کو ہدایت دی ہے کہ اگر باہمی اختلاف اس قدر بڑھ جائے کہ باہمی رشتہ بے سکونی اور ذہنی تناؤ کا سبب بن جائے اور نکاح اپنے مقاصد کی تکمیل و تحصیل کا ذریعہ نہ رہے تو نہایت عمدگی اور شائستگی کے ساتھ اس رشتہ کو طلاق کے ذریعہ ختم کر دیں، اضرار و استحصال کی نیت سے اس رشتہ کو باقی رکھنا درست نہیں ہے اور اگر مرد خوش اسلوبی کے ساتھ رکھیں اور نہ بھلائی کے ساتھ نکاح کو ختم کریں تو عورتوں سے کہا گیا ہے کہ کچھ معاوضہ دے کر شوہر سے علیحدگی حاصل کر لیں جس کو اصطلاح میں ''خلع'' کہا جاتا ہے؛ لیکن یہ مسئلہ اس وقت پیچیدہ ہو جاتا ہے، جب کہ شوہر نہ طلاق دینے پر راضی ہو اور نہ ہی خلع قبول کرنے پر، اس صورت میں عورت مرد کے ظلم کا شکار ہوگی اور گھٹ گھٹ کر زندگی گذارنے پر مجبور ہونا ہوگا، بالخصوص جب کہ شوہر کے ظلم و زیادتی پر بینہ نہ ہو اور عورت قاضی کے سامنے خاوند کے اضرار کو ثابت نہ کر سکے۔

مردوں کو تو مکمل آزادی حاصل ہے کہ وہ جب بھی آپسی تعلقات میں بگاڑ محسوس کریں اور بیوی کے نشوز و نافرمانی کا کوئی مناسب حل نکلتا ہوا نہ دیکھیں تو رشتۂ نکاح کو جب چاہیں ختم کر ڈالیں؛ لیکن جب عورت شوہر کے ظلم کا شکار ہو اور وہ اسے ثابت نہ کر سکے تو نجات کی کیا صورت ہوگی؟ کیا وہ یوں ہی ظلم سہتی رہے اور اپنی زندگی کو شوہر کی زیادتی کے نام پر وقف کر دے؟ یا قرآن و سنت کی روشنی میں کوئی ایسی راہ نکل سکتی ہے جس کو اختیار کرنے سے سکون مل سکتا ہے؟ یہ موجودہ دور کا ایسا حساس مسئلہ ہے، جس میں ہزاروں عورتیں مبتلا ہیں، ذہنی تناؤ اور نہایت درد و کرب کی زندگی گذار رہی ہیں، کوئی ایسی راہ انہیں نظر نہیں آتی جس کے ذریعہ وہ عافیت پا سکیں، ضرورت اس بات کی ہے کہ اجتماعی غور و فکر کے ذریعے کوئی ایسا حل نکالا جائے جس سے انہیں شوہر کے ظالمانہ رویے سے نجات مل سکے اور وہ چاہیں تو باقی زندگی گذارنے کے لئے کسی نئے ساتھی کی تلاش کر سکیں۔

## خلع کی لغوی و اصطلاحی تعریف:

(۱) ''خلع'' کے لغوی معنی اتارنے اور نکالنے کے ہیں، اصطلاح فقہ میں عورت سے کچھ مال لے کر طلاق دینے اور ملکیت نکاح کے ازالہ کو خلع کہا جاتا ہے، کبھی عورت اپنے پاس سے متعین رقم بطور فدیہ ادا کر کے طلاق حاصل کرتی ہے اور کبھی مرد کے ذمہ اس کا جو کچھ باقی ہے، اس کو معاف کر کے طلاق لیتی ہے، اس کے

لئے شوہر لفظ ''خلع'' کا استعمال کرتا ہے؛ اس لئے اسے خلع کہا جاتا ہے (دیکھئے: فتح القدیر ۴/ ۱۹۹)۔

گویا خلع کے لفظ میں ایجاب وقبول کا معنی پوشیدہ ہوتا ہے، یہ لفظ بولا ہی جاتا ہے، اس وقت جب کہ ایک کی طرف سے ایجاب اور دوسرے کی طرف سے قبول پایا جائے، ایجاب ہو اور قبول نہ ہو تو فقہی اصطلاح میں اسے خلع نہیں کہا جائے گا (دیکھئے: المغرب فی ترتیب المغرب ۱/ ۱۶۵)۔

## طلاق وخلع کا اختیار کس کو ہے؟

۲۔ آیات قرآنی میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ طلاق کا مکمل اختیار صرف مرد کو دیا گیا ہے، عورت کو ایقاع طلاق کا معمولی اختیار بھی نہیں ہے؛ چنانچہ سورہ بقرہ میں ارشاد باری ہے: ''وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِي عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوفِ وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ دَرَجَةٌ وَاللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ'' (البقرۃ: ۲۲۸)۔ (اور عورتوں کے بھی حقوق ہیں جو مثل ان ہی حقوق کے ہیں جو ان عورتوں پر ہیں، قاعدہ کے موافق اور مردوں کا ان کے مقابلے میں کچھ درجہ بڑھا ہوا ہے اور اللہ تعالی زبردست ہیں حکیم ہیں)۔

آیت کے شروع میں عورتوں کے حقوق اور ان کے ساتھ حسن سلوک کرنے پر روشنی ڈالی گئی ہے اور مردوں سے خطاب کیا گیا ہے کہ صرف تمہارا ہی عورتوں پر حق نہیں ہے؛ بلکہ بیوی کے بھی تمہارے ذمے حقوق وفرائض ہیں، جس طرح عورتیں حسن سلوک، محبت والفت کی ذمہ دار ہیں، ویسے ہی شوہروں کو بھی اس کا ذمہ دار بنایا گیا ہے، دستور کے موافق ایک دوسرے کے حقوق ادا کئے جاتے رہے تو زندگی خوشگوار ہوسکتی ہے، آیت کے اس ٹکڑے سے یہ شبہ ہوسکتا تھا کہ زوجین تمام حقوق وفرائض میں بالکل برابر ہیں تو جس طرح مردوں کو ایقاع طلاق کا حق ہے، ایسے ہی عورتوں کو بھی ایقاع طلاق اور اپنی مرضی سے علیحدگی کا حق حاصل ہوگا، قرآن نے فوراً اس شبہ کو دور کرتے ہوئے کہا: "وللرجال علیهن درجة" (مردوں کا عورتوں کے مقابلے میں کچھ درجہ بڑھا ہوا ہے)۔ یعنی آیت کے شروع میں زوجین کے جن مساوات کا ذکر کیا گیا ہے، ان سے مراد معاشرتی مساوات ہیں، ورنہ جہاں تک ایقاع طلاق اور رشتۂ نکاح ختم کرنے کا سوال ہے تو اس کا حق بعض مصلحتوں کی وجہ سے صرف مردوں کو دیا گیا ہے اور اس اعتبار سے ان کا مقام عورتوں سے بڑھا ہوا ہے، تمام مفسرین نے اس آیت کی یہی تشریح کی ہے (دیکھئے: تفسیر کبیر ۲/ ۲۴۸، المبسوط للسرخسی ۶/ ۱۷۳، احکام القرآن للجصاص ۱/ ۴۶۸، بدایۃ المجتہد ۲/ ۶۸ وغیرہ)۔

## شوہر کے ظلم وزیادتی سے نجات کی کیا شکل ہوگی؟

۳۔ اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو اور شوہر نہ تو از خود طلاق دینے پر راضی ہے اور نہ ہی خلع قبول کرنے پر اور عورت کے پاس شوہر کے ظلم وزیادتی کے اثبات کے لئے بینہ بھی نہ ہو کہ قاضی سے نکاح فسخ کراسکے تو پھر عورت کے لئے شوہر کے چنگل سے نجات کی کیا شکل ہوگی؟

اس سلسلہ میں یاد رکھنا چاہئے کہ شریعت نے اولاً مردوں کو مکلف بنایا ہے کہ وہ عورتوں کے ساتھ حسن سلوک اور خوش اخلاقی سے پیش آئیں، اگر کسی وجہ سے دونوں کے درمیان ناچاقی اور اختلاف پیدا ہو اور عورت کی جانب سے نافرمانی کا احساس ہو تو افہام وتفہیم اور وعظ وتذکیر سے مسئلہ کو حل کریں، اگر معاملہ سلجھنے کے بجائے پیچیدہ ہوجائے اور حسن معاشرت کے تمام پہلو تاریک ہوجائیں تو شوہر کے لئے بہتر ہے کہ وہ نکاح کے رشتے کو بہتر اسلوب میں منقطع کردے؛ تاکہ عدت گذارنے کے بعد عورت جہاں چاہے نکاح کرسکے، زیادتی خواہ شوہر کی جانب سے ہو یا بیوی کی جانب سے، جب زوجین میں ناپسندیدگی اور نفرت پیدا ہوجائے اور یہ محسوس ہونے لگے کہ یہ رشتہ دونوں کے لئے ناقابل برداشت بوجھ کے سوا کچھ نہیں رہا تو مرد از خود طلاق دے کر عورت کو علیحدہ کردے، اگر شوہر طلاق دینے پر راضی نہ ہو تو عورت کو یہ اختیار ہے کہ وہ شوہر کو کچھ مالی معاوضہ پیش کرکے اس کے عوض میں شوہر سے طلاق حاصل کرلے، جس کو فقہی اصطلاح میں خلع کہا جاتا ہے؛ لیکن شوہر اپنی بدمزاجی اور بدنیتی کی وجہ سے از خود طلاق دے اور نہ ہی عورت کے مطالبہ پر خلع قبول کرے تو ایسے ظالم شوہر سے جبراً اور اکراہاً طلاق حاصل کی جاسکتی ہے، اگر شوہر نے بحالت اکراہ طلاق دے دی تو واقع ہوجائے گی (دیکھئے: فتاوی رحیمیہ ۸/ ۴۱۱، امداد المفتیین ۲/ ۶۶۰)۔

اگر شوہر طلاق وخلع پر راضی نہ ہو اور نہ ہی اکراہ اور بزور طاقت اس سے طلاق لی جاسکے تو اس صورت میں بدرجۂ مجبوری دفع ضرر کے لئے سیدنا حضرت امام مالکؒ کے مسلک پر عمل کیا جائے گا، عورت اپنا مقدمہ قاضی کے پاس نہ لے جائے اور پھر وہ معاملہ حکمین کے حوالہ کردے گا، حکمین زوجین کے باہمی معاملات کی تحقیق کریں گے، اگر زوجین کے درمیان صلح ہوسکتی ہو اور صلح دونوں کے حق میں مفید بھی ہو تو صلح کرادیں گے اور اگر ذاتی تحقیقات کے نتیجے میں انہیں یقین ہوجائے کہ اب میاں، بیوی کا ساتھ زندگی گذارنا دشوار اور ناقابل اصلاح ہے تو حکمین دونوں کے درمیان تفریق کردیں، اگر مرد کی جانب سے ظلم وزیادتی ہو تو بلا کسی معاوضہ شوہر کی نیابت کرتے ہوئے طلاق دی جائے گی اور اگر عورت کی زیادتی ہو تو کچھ معاوضہ ادا کرکے طلاق دی جائے، گویا حکمین کو میاں بیوی کے درمیان تفریق

وتفریق کا مکمل اختیار ہوگا اور وہ اپنی نجی تحقیقات کی بنیاد پر اس کا فیصلہ کریں گے (دیکھئے: الاحوال الشخصیۃ ر ۳۰۴، الفقہ الاسلامی وادلتہ)۔

برصغیر کے مشہور علماء نے اس مسئلہ میں ضرورت شدیدہ کی بنیاد پر مذہب مالکیہ پر عمل کرنے کی اجازت دی ہے؛ چنانچہ حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے اپنے زمانے میں عورتوں کی اس مجبوری کو محسوس کیا اور اپنی مشہور تصنیف ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں اس پر بحث کرتے ہوئے مالکیہ کے مسلک پر عمل کرنے کا مشورہ دیا ہے، اس زمانہ کے مفتیان کرام اور علماء عظام نے اس کتاب کی تصدیق کی، جس سے مسئلہ مزید واضح ہوجاتا ہے۔ حضرت تھانویؒ لکھتے ہیں:

''زوجہ متعنت کو اول تو لازم ہے کہ کسی طرح خاوند سے خلع وغیرہ کرلے؛ لیکن اگر باوجود سعی بلیغ کے کوئی صورت نہ بن سکے تو سخت مجبوری کی حالت میں مذہب مالکیہ پر عمل کرنے کی گنجائش ہے؛ کیوں کہ ان کے نزدیک زوجہ متعنت کو تفریق کا حق مل سکتا ہے'' (الحیلۃ الناجزۃ ر ۷۳)۔

بیسویں صدی کے مشہور فقیہ حضرت قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ لکھتے ہیں:

''اگر ظاہری اسباب موجود نہ ہوں؛ لیکن طبعی ناپسندیدگی کی وجہ سے وہ اس شوہر کے ساتھ رہنا نہیں چاہتی تو شوہر کا فرض ہے کہ وہ امساک بالمعروف کی صورت نکالے، اگر ممکن نہ ہو تو تسریح بالاحسان یعنی خلع کی صورت میں زوجہ کو اپنے نکاح سے الگ کردے اور اگر زوج دونوں میں سے کوئی صورت نہیں نکالتا اور قاضی محسوس کرتا ہے کہ اب طرفین کے درمیان معروف اور بہتر تعلقات کے ساتھ نکاح کا برقرار رہنا ممکن نہیں ہے تو اس صورت میں فقہ مالکی کو سامنے رکھتے ہوئے وہ تحکیم اور پھر خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے'' (فتاوی قاضی ر ۱۵۰)۔

حکمین مقرر کئے جانے کی اگر صورت نہ بن سکے یا اس میں کوئی دشواری ہو تو قاضی از خود حالات کا جائزہ لے کر زوجین میں تفریق کرسکتا ہے اور جہاں قضاء کا نظام نہ ہو، شرعی پنچایت کو یہ اختیار حاصل ہوگا۔۔۔۔۔ مجموعہ قوانین اسلامی جو آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کی جانب سے ہندوستانی سماج کے لئے اصحاب نظر علماء دین کی نگرانی میں تیار کیا گیا ہے، اس میں دفعہ ۸۲ میں یہ عبارت مذکور ہے:

''اگر زوجین کے درمیان شدید نفرت ہوجائے کہ دونوں کا اللہ کے حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی گذارنا ممکن نظر نہ آئے تو ایسی صورت میں قاضی حکمین مقرر کرے گا؛ تاکہ اصلاح کی صورت نکل سکے، اگر تحکیم کے باوجود اصلاح حال یا باہمی رضامندی سے علیحدگی کی کوئی صورت نہیں نکل سکے تو قاضی بر بنائے شقاق زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردے گا'' (مجموعہ قوانین اسلامی ر ۲۰۰)۔

ان عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستانی علماء کے درمیان یہ مسئلہ بہت پہلے ہی زیر بحث آچکا ہے اور تقریباً تمام اصحاب افتاء اور اہل علم وتحقیق اس مسئلہ میں متفق ہیں، البتہ ہندوستان میں جہاں شرعی قضاء نہ ہو، شرعی پنچایت کے ذمہ داران یہ کام انجام دے سکتے ہیں، مشہور فقہی قاعدہ ہے: ''لاضرر ولاضرار'' اس پر عمل کرتے ہوئے متاخرین فقہاء نے ظلم کی شکار عورتوں کے لئے یہ راستہ نکالا ہے جو شریعت اسلامی کے مقاصد اور روح کے عین مطابق ہے۔

## شقاق سے کیا مراد ہے

(۴) شقاق باب مفاعلت کا مصدر ہے جس کے لغوی معنی مخالفت، دشمنی، اور اختلاف وعداوت کے ہیں، امام راغب اصفہانی شقاق کا معنی بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''الشقاق المخالفة وكونك في شق غير شق صاحبك'' (المفردات في غريب القرآن: ۱،۴۴۹) (شقاق مخالفت اور تیرا اپنے ساتھی کے مخالف گوشے کو اختیار کرنے کا نام ہے)...... اصطلاح میں بھی شقاق اسی معنی میں مستعمل ہوتا ہے، علامہ نووی لکھتے ہیں: ''إن أصل الشقاق أن كل واحد منهما يأخذ غير شق صاحبه'' (كتاب المجموع: ۱۸، ۹۹) (شقاق کی اصل یہ ہے کہ دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی کے مخالف گوشہ اختیار کرے)۔

دو آدمیوں کے درمیان جب کسی وجہ سے نفرت پیدا ہوجائے اور دونوں ایک دوسرے سے دور ہوجائیں تو عرف عام میں کہا جاتا ہے کہ ان دونوں میں مخالفت، دشمنی اور عداوت ہے، اسی مفہوم کو عربی میں ''شقاق'' کے لفظ سے تعبیر کیا جاتا ہے، ٹھیک اسی طرح میاں بیوی کے درمیان کسی وجہ سے نزاع، مخالفت اور نفرت پیدا ہوجائے، ذہنی وقلبی مناسبت باقی نہ رہے، یہاں تک کہ ایک دوسرے کو دیکھنا اور سننا پسند نہ کرتا ہو تو ان دونوں کے درمیان اس کشیدہ تعلق کو شقاق کہا جائے گا، قرآن کریم نے اسی معنی میں شقاق کا لفظ استعمال کیا ہے: { وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا } (النساء: ۳۵) (اور اگر تمہیں میاں بیوی کے درمیان پھوٹ پڑجانے کا اندیشہ ہو)۔

اللہ تعالیٰ نے مرد کو معاشرت بالمعروف کا حکم دیا ہے اور یہ اسی وقت ہوسکتا ہے جب کہ زوجین آپس میں راضی ہوں، باہمی خوش اخلاقی اور الفت ومحبت پائی جائے، اگر زوجین ایک دوسرے سے نفرت کرنے لگیں یا زوجین میں سے کوئی ایک نفرت کرنے لگے تو بھی شقاق قرار دیا جائے گا؛ اس لئے کہ معاشرت بالمعروف کے لئے دونوں کی رضامندی ضروری ہے، اگر ایک کی طرف سے محبت ورضا کا فقدان ہوجائے تو معاشرت بالمعروف ممکن نہیں رہے گی؛ اس لئے اس پر شقاق کا اطلاق ہوگا،...... حاصل یہ ہے کہ زوجین ایک دوسرے کے سخت مخالف ہوجائیں اور ان کے درمیان باہم محبت کی فضا نفرت وعداوت سے بدل جائے یا دونوں میں سے کسی ایک کی طرف سے بھی تنفر ہو تو بھی شقاق کا تحقق ہوجائے گا (دیکھئے: مفاتیح الغیب ۲۰۲/۵)۔

## خلع کے بارے میں حکمین کی ذمہ داریاں

۵۔ حکمین کی اصل ذمہ داری اور ان کا فریضہ میاں بیوی کے درمیان موافقت کی کوشش ہے، دونوں حکم حالات کا گہرائی سے جائزہ لے کر انہام وتفہیم کے ذریعہ آپسی تلخی کو دور کرنے کی کوشش کریں گے، لیکن بسیار کوشش کے باوجود اگر تعلقات بہتر نہ ہوسکیں اور اصلاح کی کوئی صورت نظر نہ آئے، تو کیا حکمین کو خلع جبری یا تفریق کا اختیار ہوگا؟ اس بات پر تو سارے فقہاء کا اتفاق ہے کہ میاں بیوی کی طرف سے جو حکمین مقرر ہوں اور جنہیں بیوی نے صلح اور خلع دونوں کا اور شوہر نے صلح، طلاق اور خلع تینوں کا اختیار دیا ہو، وہ اگر تفریق کا فیصلہ کریں خواہ طلاق کی صورت میں ہو یا خلع کی صورت میں، ان کا فیصلہ معتبر ہے اور ان کا تفریق کرنا صحیح ہے؛ کیوں کہ اس صورت میں حکمین زوجین کے وکیل ہوں گے اور وکیل کے تمام تصرفات موکل کی جانب سے سمجھے جاتے ہیں، امام جصاص رازی لکھتے ہیں: ''قال أصحابنا: ليس للحكمين أن يفرق إلا برضا الزوجين'' (أحكام القرآن للجصاص: ۲/۲۲۹) (ہمارے علماء نے فرمایا: حکمین زن وشوہر کی رضامندی ہی سے ان کے درمیان تفریق کرسکتا ہے)۔

لیکن اگر میاں بیوی کی طرف سے حکمین مقرر کئے گئے نہ ہوں اور نہ انہوں نے تفریق وغیرہ کی اجازت دی ہو تو اس صورت میں حکمین تفریق کا فیصلہ کرسکتا ہے یا نہیں؟ اس سلسلہ میں فقہاء کی مختلف رائیں ہیں، امام ابوحنیفہؒ، امام شافعی اور امام احمد بن حنبل کا قول راجح یہ ہے کہ حکمین کو تفریق کا اختیار نہیں ہوگا، اگر وہ اپنی تحقیقات کی روشنی میں علیحدگی کا فیصلہ بھی کردیں تو اس کا کوئی اعتبار نہیں ہوگا، امام جصاص رازی لکھتے ہیں:

''شوہر کی رضامندی اور اس کی طرف سے وکیل بنائے بغیر طلاق واقع کرنا اور بیوی کی رضامندی کے بغیر اس کی ملکیت سے مہر نکالنا جائز نہیں ہے، اسی وجہ سے ہمارے علماء نے فرمایا کہ حکمین کو اس بات کی اجازت نہیں ہے کہ وہ میاں بیوی کی رضامندی کے بغیر تفریق کردیں'' (أحکام القرآن: ۲۳۹/۲)۔

اس رائے کے حامیوں کا استدلال یہ ہے کہ زوجین عاقل وبالغ ہیں اور خودمختار مرد کا حق ملک بضع پر ہے اور عورت کا حق مال پر، اس حق میں کسی غیر کو تصرف کا حق اسی وقت حاصل ہوسکتا ہے جب کہ وہ خود زوجین کا وکیل ہو؛ کیوں کہ شریعت کا اصول ہے کہ کسی کی بھی ملکیت اور حق میں اس کی اجازت یا وکالت وولایت کے بغیر تصرف درست نہیں اور یہاں تینوں میں کوئی موجود نہیں ہے (المغنی ۲۶۴/۱)۔

اس سلسلہ میں دوسرا نقطۂ نظر یہ ہے کہ حکمین کی حیثیت حاکم کی ہے اور انہیں کلی اختیار حاصل ہے، جس طرح وہ میاں بیوی کو ساتھ رہنے کا حکم دے سکتے ہیں، اسی طرح دونوں کے درمیان بوقت ضرورت تفریق بالعوض یا بلاعوض بھی کرنے کا انہیں حق حاصل ہے، اس کے لئے نہ اس کی ضرورت ہے کہ زوجین انہیں وکیل بنائیں اور نہ یہ شرط ہے کہ میاں بیوی اس کی تحکیم یا ان کے فیصلے پر راضی ہوں، امام مالکؒ، اوزاعی، اسحاق، ابن المنذر، شعبی، نخعی، سعید بن جبیر نے اس نقطۂ نظر کو اختیار کیا ہے اور امام شافعی اور امام احمد سے بھی ایک روایت اسی کے مطابق ہے؛ بلکہ علامہ آلوسی کی صراحت کے مطابق علماء حنفیہ میں سے بھی بعض سے یہ قول منقول ہے (دیکھئے: روح المعانی ۲۷/۵)۔

اس نقطۂ نظر کے حاملین کا استدلال یہ ہے کہ قرآن نے شقاق کی صورت میں جن دو شخصیتوں کے بھیجے جانے کا حکم دیا ہے ان کو لفظ حکم سے تعبیر کیا گیا ہے اور حکم کہا جاتا ہے جس کو اپنی صوابدید کے مطابق فیصلہ کرنے کا اختیار حاصل ہو...... دوسرے یہ کہ آیت میں حکمین کی طرف ''ارادہ'' کی نسبت کی گئی ہے، جو ان کے صاحب اختیار ہونے کی طرف واضح اشارہ ہے، علامہ ابن قیم لکھتے ہیں:

''نیز اللہ تعالیٰ نے فیصلہ کی حکمین کی طرف نسبت کی ہے، چنانچہ ارشاد ہے: "إن يريدا يوفق الله بينهما" اور وکیل کا اپنا کوئی ارادہ نہیں ہوتا'' (زاد المعاد: ۱۹۰/۵)۔

ان حضرات نے حضرت علیؓ کے اثر سے بھی استدلال کیا ہے، جس کو دارقطنی نے محمد بن سیرین کے واسطے سے صحیح سند کے ساتھ نقل کیا ہے کہ حضرت علی

کے عہد خلافت میں ایک شوہر و بیوی اپنے اپنے لوگوں کے ساتھ حضرت علی کی خدمت میں استغاثہ لے کر آئے، حضرت علی نے دونوں کے خاندان سے ایک ایک حَکَم مقرر کر دیا اور فرمایا:

''أتدريان ما عليكما. عليكما إن رأيتما أن تجمعا وإن رأيتما أن تفرقا أن تفرقا'' (بیہقی، حدیث نمبر: ۱۴۷۸۲)۔ (کیا تم کو اپنی ذمہ داری معلوم ہے، تمہاری ذمہ داری یہ ہے کہ اگر دونوں میں اتفاق و مصالحت پیدا کرانا مناسب سمجھو تو مصالحت کرا دو اور دونوں کو علیحدہ کرنا اگر بہتر سمجھو تو علیحدگی کرا دو)۔

ان حضرات نے حضرت ابن عباسؓ سے مروی ایک اثر سے استدلال کیا ہے، سیدنا حضرت عثمان غنیؓ کے دور میں عقیل بن ابی طالب اور فاطمہ بنت عتبہ جو دونوں میاں بیوی تھے، ان کے درمیان اختلاف پیدا ہو گیا تھا تو حضرت عثمان غنی رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت معاویہ کو بحیثیت حَکَم بھیجا اور ان دونوں سے فرمایا ''إن رأيتما أن تجمعا جمعتما وإن رأيتما أن تفرقا فرقتما'' (مصنف عبد الرزاق: ۶،۵۱۲) (اگر تم مصالحت کرا دینے میں بہتری سمجھو تو ویسا ہی کرنا اور اگر تمہارے خیال میں تفریق صحیح ہو تو تفریق کر دینا) (تفسیر مظہری: ۲/۱۰۱)۔

اس طرح واضح اور دوٹوک آثار کی بنیاد پر امام مالک اور ان کے متبعین کی رائے زیادہ قوی معلوم ہوتی ہے؛ اس لئے دور حاضر میں جب کہ میاں بیوی کا اختلاف ناقابل حل صورت کو اختیار کر جاتا ہے اور اخلاص و خوف خدا کی کمی کی وجہ سے شوہر بیوی کو معلق رکھتے ہوئے اس کی زندگی سے کھلواڑ کرنا چاہتا ہے، امام مالک کے مسلک پر عمل کرنا زیادہ مناسب ہے، اگر احناف کے نقطۂ نظر کو اختیار کیا جائے تو اس مسئلہ کا حل نہیں نکل سکے گا؛ حالاں کہ قرآن نے حکمین متعین کرنے کا حکم اس لئے دیا ہے؛ تاکہ زوجین کا اختلاف دور ہو کر فیصلہ کن مرحلہ میں دونوں پہنچ سکیں اور یہ اسی وقت ہوگا جب کہ دونوں میں مصالحت یا تفریق کر دی جائے، ورنہ حکمین کے مقرر کئے جانے کا کوئی حاصل نہیں، دریں صورت مظلوم کی دادرسی نہیں ہو سکے گی اور مقدمہ کے قبل جن مفاسد کا احتمال تھا وہ اور یقینی بن جائے گا۔

## قاضی اور حکمین کے اختیارات:

٦۔ قرآن کریم نے اگرچہ حکمین کے تقرر کرنے کا حکم دیا ہے، مگر حکمین کی ذمہ داری اور ان کے فرائض و واجبات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ کام خود حاکم اور قاضی بھی انجام دے سکتا ہے؛ کیوں کہ حکمین کے تقرر کا مقصد زوجین کے حالات کا جائزہ، صورت حال سے واقفیت اور پھر افہام و تفہیم اور طلاق و تفریق ہے اور یہ فریضہ قاضی بہتر طریقے پر انجام دے سکتا ہے، قرآن کریم نے قاضی کو اس لئے مخاطب نہیں کیا کہ وہ مسلمانوں کے مختلف شرعی و سماجی مسائل حل کرنے میں مصروف رہتے ہیں، ان پر مسلمانوں کے مسائل حل کرنے کی بڑی بھاری ذمہ داری عائد ہوتی ہے، ان کو اتنی کہاں فرصت ہے کہ وہ عام مسلمانوں کے گھروں تک جا کر ان کے حالات کا جائزہ لیں اور افہام و تفہیم یا تفریق وغیرہ کے ذریعہ مسائل کا حل کریں، اگر وہ جائیں بھی تو کتنے لوگوں کے گھروں تک جائیں، بیک وقت اس طرح کے اختلاف سیکڑوں مسلمانوں کے درمیان پیدا ہو سکتے ہیں اور پھر قاضی کے ان جزوی مسائل میں مصروف ہونے کی وجہ سے دار القضاء کا مکمل نظام ٹھپ ہو جانے کا قوی اندیشہ ہے، ان وجوہ کی بنیاد پر قرآن نے حکام اور قاضیوں کو حکمین کے تقرر کا مشورہ دیا ہے؛ تاکہ مسلمانوں کے یہ مسائل بھی حل ہو جائیں اور قضاء کا کام بھی متاثر نہ ہونے پائے، تاہم کسی حاکم اور قاضی کو اس میں دلچسپی ہو اور وہ میاں بیوی کے اختلاف کو از خود حل کرنا چاہیں تو ممانعت کی کوئی وجہ معلوم نہیں ہوتی، جس طرح حکمین کو میاں بیوی کے معاملے میں مالکیہ کے یہاں کلی اختیار ہے، ویسے ہی قاضی کو بھی مکمل اختیار ہوگا، خلع و تفریق کے لئے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری نہیں؛ بلکہ قاضی نجی تحقیقات کے ذریعہ خود فیصلہ کر سکتا ہے۔

مالکیہ کے یہاں اس کی صراحت نہیں ملتی؛ بلکہ ان کی بعض عبارتوں سے اس کی گنجائش معلوم ہوتی ہے، جیسے نفقہ نہ دینے والے زوج متعنت کے بارے میں امام مالک کا فیصلہ ہے (فتوی العلامۃ سعید بن صدیق الفلاتی المالکی بحوالہ الحیلۃ الناجزۃ ص: ۱۴۳)۔

نفقہ ادا نہ کرنا ظلم کی ایک قسم ہے، جب اس میں قاضی تفریق کر سکتا ہے تو شقاق بین الزوجین میں بھی اس کو خیار حاصل ہوگا؛ کیوں کہ یہاں بھی رفع ظلم ہے، اسی کے ساتھ قاضی کو ولایت عامہ حاصل ہے؛ اسی لئے شریعت نے ان کو بہت سی صورتوں میں تفریق کا اختیار دیا ہے۔

اسلامک فقہ اکیڈمی مکہ مکرمہ نے ۸ تا ۱۲/ اپریل ۲۰۰۶ء میں عورت کے عقد نکاح کو خلع کے ذریعہ ختم کرنے کے حق کے بارے میں سیمینار کیا تھا، جس پر سعودی عرب کے ماہرین فقہ نے غور و خوض کے بعد یہ فیصلہ کیا کہ شقاق کے سبب قاضی کو تفریق کا مکمل اختیار ہوگا، فیصلے کی پانچویں شق کی عبارت یہ ہے:

''قاضی محض عورت کے مطالبہ پر شوہر کو جدائی اور معاوضہ قبول کرنے پر مجبور نہیں کر سکتا، بلکہ وہ دونوں کے درمیان صلح کرانے کی کوشش کرے گا اور

اس کے لئے دو ثالث بھیجے گا اگر دونوں ثالث اتفاق نہ کریں اور صلح مشکل ہو جائے اور قاضی کے سامنے خلع ناگزیر ہو جائے تو شوہر کو طلاق دینے کا حکم دے گا، اگر شوہر انکار کرے تو قاضی بہ عوض یا بلا عوض جس طرح بہتر سمجھے جدائی کرائے گا'' (مکہ مکرمہ کے فقہی فیصلے ، ص:۴۸۶)۔

حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ نے بھی قاضی کو حکمین کی کوشش کے بغیر طلاق وتفریق کی اجازت دی ہے''الحیلۃ الناجزۃ'' میں لکھتے ہیں:

''عورت اپنا مقدمہ قاضی اسلام یا مسلمان حاکم اور ان کے نہ ہونے کی صورت میں جماعت مسلمین کے سامنے پیش کرے اور جس کے پاس پیش ہو وہ معاملہ کی شرعی شہادات وغیرہ کے ذریعہ سے پوری تحقیق کرے اور اگر عورت کا دعویٰ صحیح ثابت ہو کہ باوجود وسعت کے خرچ نہیں دیتا تو اس کے خاوند سے کہا جاوے کہ اپنی عورت کے حقوق ادا کرو یا طلاق دو، ورنہ ہم تفریق کر دیں گے، اس کے بعد بھی اگر وہ ظالم کسی صورت پر عمل نہ کرے تو قاضی یا جو شرعاً اس کے قائم مقام ہو اس کی بیوی پر طلاق واقع کر دے، اس میں کسی مدت کے انتظار ومہلت کی باتفاق مالکیہ ضرورت نہیں'' (الحیلۃ الناجزۃ ر ۱۶۴)۔

یہاں اگرچہ حقوق ادا نہ کرنے کی صورت میں تفریق کا تذکرہ ہے، مگر شقاق بین الزوجین کے وقت بھی یہی حکم ہوگا کہ دونوں کی وجہ متحد ہے۔

بہتر ہے کہ دو حَکَم مقرر کئے جائیں اور وہ دونوں زوجین کے اہل خاندان سے ہوں، یعنی ایک زوج کے خاندان سے اور دوسرا بیوی کے خاندان سے، اگر زوجین کے خاندان میں حَکَم کے لائق کوئی نہ ہو تو زوجین کے پڑوسی اور متعلقین کو ترجیح دی جائے گی اور اہل جوار ومتعلقین میں بھی اگر باصلاحیت لوگ موجود نہ ہوں تو اجانب میں سے مقرر کئے جائیں گے، جب دو حَکَم مقرر کئے جائیں تو فیصلہ دونوں کی رضامندی پر موقوف ہے، کسی بات پر اگر حَکَمین کی رائے مختلف ہو جائے تو دونوں کی بات رد کر دی جائے گی۔

دو حَکَم کے بجائے اگر ایک ہی حَکَم متعین کیا جائے یا زوجین کسی ایک حَکَم پر اپنی رضامندی کا اظہار کر دیں تو بھی کافی ہے اور اس کا فیصلہ نافذ ہوگا؛ البتہ قاضی کی جانب سے ایک حَکَم مقرر کرنا اس وقت درست ہوگا، جب کہ وہ اجنبی ہو یا ایسا شخص ہو جس کا میاں بیوی دونوں سے برابر کا رشتہ ہو، اگر ان دونوں میں سے کسی ایک کا رشتہ دار یا زیادہ قریب رشتہ دار ہو تو مالکیہ کے یہاں بالاتفاق اس ایک فرد کو حَکَم مقرر کرنا صحیح نہیں ہے:

''اور ایسے ہی حاکم کے ایک مقرر کرنے میں اختلاف ہے، لخمی جواز کے اور باجی عدم جواز کے قائل ہیں اور زیادہ راجح قول جواز ہی کا ہے، جیسا کہ ہمارے شیخ علامہ عدوی نے فرمایا'' (حاشیۃ الدسوقی: ۲ر ۲۱۵)۔

ایک حَکَم مقرر کئے جانے میں اختلاف ہو سکتا ہے، مگر مقرر ہونے کے بعد اس کے فیصلے کے نفاذ پر تمام مالکیہ کا اتفاق ہے: ''وعلی القول بمنع إقامة الواحد لو أقيم وحكم شيء لم ينقض حكمه'' (الشرح الکبیر: ۲، ۱۲۵) (ایک حَکَم کے مقرر نہ کئے جانے کے قول کے مطابق بھی اگر مقرر کر دیا جائے اور وہ کسی طرح کا فیصلہ کر دے تو اسے توڑا نہیں جائے گا)۔

## دوسرے مکتب فکر کی طرف

۷- عورت کی جانب سے اگر زیادتی ہو اور شوہر شدید حد تک بیوی کو ناپسند کرے تو اس کے لئے طلاق دے کر گوشۂ عافیت تلاش کرنا آسان ہے؛ لیکن عورت شوہر کے ظلم کا شکار ہو اور وہ اسے ثابت نہ کر سکے اور شوہر طلاق وخلع پر راضی نہ ہو تو ایسی صورت میں اس عورت کی نجات کی کیا شکل ہوگی؟ اس لئے کہ احناف، شوافع اور حنابلہ کے نزدیک حَکَمین کو تفریق کا حق نہیں ہے، ظاہر ہے کہ ان ائمہ کرام کے نقطۂ نظر پر اگر عمل کیا جائے تو عورت کے گھٹ گھٹ کر، بے چارگی اور بے بسی کے عالم میں اپنی قیمتی حیات ضائع کر دینے کے علاوہ کوئی چارۂ کار نہیں ہوگا؛ حالاں کہ رشتۂ نکاح کا ایک اہم مقصد سکون کی تحصیل اور پرلطف زندگی گذارنا ہے؛ اس لئے ہندوستان کے موجودہ حالات میں جہاں اس طرح کے سیکڑوں مسائل عورتوں کو درپیش ہیں، مالکیہ کے قول کی طرف عدول کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے؛ تاکہ شوہر کے ظالمانہ رویے سے عورتوں کو نجات مل سکے اور وہ جہاں چاہیں خوشحال زندگی بسر کر سکیں۔

بہر حال بہت پہلے ہی سے مالکیہ کے قول کی طرف عدول کرتے ہوئے فقہاء احناف فتویٰ دیتے آرہے ہیں اور آج کے دور میں بڑھتے ہوئے ظلم وزیادتی کی وجہ سے عدول الی المالکیہ ہی مناسب ہے۔

☆☆☆

# میاں بیوی کے درمیان شقاق کی صورت میں فسخ نکاح

مفتی شاہد علی قاسمی [1]

## رشتۂ نکاح میں دوام مطلوب ہے

شریعت کا مزاج یہ ہے کہ رشتۂ نکاح ایک دفعہ قائم ہونے کے بعد پھر اسے نہ توڑا جائے، اسی لئے بلا وجہ طلاق دینے کو شریعت نے ناپسند کیا ہے، اور اسے حلال چیزوں میں سب سے مبغوض قرار دیا ہے، اسی طرح عورت کی جانب سے بلا وجہ مطالبۂ خلع کو پسند نہیں کیا گیا ہے، چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس خاتون نے بلا وجہ اپنے شوہر سے طلاق کا مطالبہ کیا اس پر جنت کی بو بھی حرام ہوگی (ترمذی: ۱؍ ۱۴۲، باب ماجاء فی المختلعات)۔

اسی لئے فقہاء نے بھی بلا ضرورت مطالبۂ خلع کو مکروہ قرار دیا ہے (دیکھئے: فتح الباری ۹؍ ۳۴۹، المغنی ۷؍ ۲۴۸ وغیرہ)۔

## کیا خلع لینا عورت کا حق ہے؟

تاہم بعض مرتبہ زوجین کے درمیان کسی وجہ سے اختلاف شدید پیدا ہوجاتا ہے، یا مزاج میں ہم آہنگی نہیں ہو پاتی ہے، اور دونوں کے درمیان تفریق ہی حاجت کا درجہ اختیار کر لیتی ہے، ایسی صورت حال میں اگر مرد عورت سے گلوخلاصی چاہے تو شریعت نے اسے طلاق کا حق دیا ہے، وہ حق طلاق کا استعمال کرتے ہوئے بیوی سے چھٹکارا حاصل کر لیتا ہے، اور اس کے لئے اسے بیوی یا قاضی یا کسی اور کی اجازت لینے کی ضرورت پیش نہیں آتی ہے، اس کے مقابلہ میں عورت خلع کا حق استعمال کرنا چاہے تو وہ اس میں شوہر کی محتاج ہوتی ہے، خود سے عورت اپنے اوپر خلع واقع نہیں کرسکتی ہے، حنفیہ کے نزدیک تو خلع کی حقیقت یہی ہے کہ عورت کی طرف سے مال کی پیشکش ہو اور شوہر اس کے عوض طلاق دے دے، تب ہی عورت اپنے شوہر سے آزاد ہوسکتی ہے، البتہ مالکیہ کے نزدیک بعض صورتوں میں قاضی کے مقرر کردہ حکمین شوہر کی مرضی کے بغیر اس کی بیوی کے لئے خلع کا فیصلہ کرسکتے ہیں۔ اس تمہید کے بعد سوال کا جواب یہ ہے کہ:

جس طرح طلاق کا استعمال مرد کا حق ہے، اسی طرح خلع عورت کا حق ہے، لیکن دونوں میں بنیادی فرق یہ ہے کہ مرد طلاق واقع کرنے میں کسی اور کی اجازت کا محتاج نہیں ہے، جب کہ عورت اپنے طور پر خلع واقع نہیں کرسکتی ہے، اس لئے یہ کہا جاسکتا ہے کہ مرد کے لئے حق طلاق ایک مستقل حق ہے، اور عورت کے لئے حق خلع ایک غیر مستقل حق ہے۔ اگر سوال میں مذکور حق سے مراد استقلالی حق ہے تو پھر خلع لینے کا استقلالی حق عورت کو حاصل نہیں ہے۔

## مظلوم بیوی کے لئے گلوخلاصی کی صورت:

اگر شوہر بیوی پر ظلم و زیادتی کرتا ہو اور وہ نہ تو طلاق ہی دیتا ہو، اور نہ خلع پر آمادہ ہو تو بیوی کو چاہئے کہ معاملہ قاضی کے پاس لے جائے اور شوہر کے ظلم و زیادتی کو ثابت کرے، اگر عورت دلائل و شواہد سے شوہر کے ظلم و زیادتی کو ثابت کردے تو حنفیہ کے نزدیک قاضی شوہر کی مناسب سرزنش کرے گا، لیکن عورت کے مطالبہ پر قاضی نہ تو نکاح فسخ کرسکتا ہے اور نہ طلاق ہی واقع کرسکتا ہے، البتہ مالکیہ کے نزدیک عورت طلاق کا مطالبہ کرسکتی ہے، اور اس کے مطالبہ پر قاضی طلاق واقع کرسکتا ہے (دیکھئے: الشرح الصغیر: ۲؍ ۵۱۲)۔ ہندوستان میں چونکہ نظام عدل مسلمانوں کے ہاتھ میں نہیں ہے، اور نہ ایسی کوئی قوت ہے جس سے ظلم و زیادتی کرنے والے شوہر کی سرزنش کی جائے، اس لئے ہندوستان جیسے ملک میں مالکیہ کے مسلک پر عمل کی گنجائش ہے، بلکہ ہندوستان کے دار القضاء میں یہ اور اس طرح کے بعض اور عائلی مسائل میں مسلک مالکی پر فیصلہ کیا جاتا ہے (تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: الحیلۃ الناجزۃ)۔

اگر عورت شوہر کے ظلم و زیادتی کو دلائل و شواہد سے ثابت نہ کرسکے اور اسے شوہر سے شدید نفرت ہو تو حنفی نقطۂ نظر سے ایسی عورت کے لئے گلوخلاصی کی کوئی صورت نکالنا بہت مشکل ہے، گویا اس کے لئے صبر ہی ایک راستہ ہے، بہت سے بہت اگر عورت معاملہ قاضی کے پاس لے جائے تو قاضی شوہر کی مناسب سرزنش

[1] استاذ المعہد العالی الاسلامی حیدر آباد

کرے گا۔ تاہم مالکیہ کے نزدیک گلوخلاصی کا راستہ موجود ہے، کیونکہ مالکیہ کے یہاں شقاق کی صورت میں قاضی کے مقرر کردہ حکمین شوہر کی مرضی اور اجازت کے بغیر خلع کا فیصلہ کر سکتے ہیں، اس کی تفصیلات آگے آئیں گی۔

## شقاق لغت و اصطلاح میں:

شقاق باب مفاعلت کا مصدر ہے، جس کے معنی لغت میں سخت دشمنی واختلاف کے ہیں، الشقاق غلبة العداوة والخلاف شاقه مشاقة وشقاقاً خالفه (لسان العرب: ۷،۱۶۲) شقاق کو شقاق اس لئے کہتے ہیں کہ ہر فریق دوسرے کے مخالف پہلو (شق) کو اختیار کرتا ہے، امام راغب اصفہانی رقمطراز ہیں: الشقاق المخالفة وکونك فی شق غیر شق صاحبك (المفردات فی غریب القرآن: ۱،۳۴۸)۔

شقاق کی اصطلاحی تعریف لغوی تعریف ہی کی طرح ہے، یعنی دو فریق کے درمیان باہم سخت دشمنی، تنفر اور اختلاف کا پیدا ہو جانا، چنانچہ علامہ نوویؒ فرماتے ہیں:

إن اصل الشقاق أن كل واحد منهما یاخذ غیر شق صاحبه (کتاب المجموع شرح المهذب: ۱۸،۹۶ کتاب النکاح)۔

شقاق کی اصل یہ ہے کہ دونوں میں سے ہر ایک اپنے ساتھی کے مخالف گوشہ کو اختیار کرے۔

قدرے فرق کے ساتھ علامہ رازیؒ نے بھی اسی طرح کی بات کہی ہے (دیکھئے: مفاتیح الغیب ۲۰۱/۵)۔

خلاصہ یہ ہے کہ شقاق سے مراد میاں بیوی کے درمیان اتنا سخت اختلاف وتنفر کا پیدا ہو جانا ہے کہ کسی کے دل میں دوسرے کے لئے محبت کی جگہ نہ ہو، ایک دوسرے کو برداشت نہ کر سکے، اور عداوت کی چنگاری سلگتی رہے۔

## کیا یک طرفہ نفرت سے شقاق متحقق ہو جائے گا:

شقاق متحقق ہونے کے لئے جانبین کا تنفر ضروری نہیں ہے، بلکہ شوہر و بیوی میں سے کسی ایک جانب بھی نفرت کی آگ بھڑک رہی ہو تو اسے بھی شقاق کے متحقق ہونے کے لئے کافی سمجھا جائے گا، علامہ رازیؒ نے مفاتیح الغیب میں اس کی امکانی چار صورتیں ذکر کی ہیں:

''فذلك الشقاق إما أن يكون منهما أو منه أو منها أو يشكل'' (مفاتيح الغيب: ۵،۲۰۲)۔

(تو یہ شقاق یا تو دونوں کی طرف سے ہوگا، یا مرد کی طرف سے یا عورت کی طرف سے، یا معاملہ مبہم ہوگا)۔

اس لئے صحیح یہ ہے کہ شقاق کے تحقق کے لئے دو طرفہ نفرت ضروری نہیں ہے، اس کی تائید اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے جو بخاری ۲/ ۷۹۴، باب الخلع وکیف الطلاق فیہ میں مذکور ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی نے رسول اللہ صلی اللہ سے درخواست کی کہ ہم زوجین کے درمیان تفریق کر دیں، حالانکہ ثابت بن قیس کو اپنی بیوی سے نفرت نہیں تھی، نفرت صرف ان کی بیوی کو تھی، تفصیل کے لئے مذکور حوالہ دیکھا جائے۔

جیسا کہ سوال نمبر ۴ کے جواب میں شقاق کی مختلف وجوہ لکھی گئیں، شقاق کی صورت میں شریعت چاہتی ہے کہ شوہر و بیوی باہمی مفاہمت اور نصیحت و تادیب کے ذریعہ معاملے کو حل کر لیں، اگر تادیب و تفہیم کی کوئی صورت کارگر نہ ہو تو آخری درجہ میں طلاق و خلع کے ذریعہ معاملہ کو ختم کر لیں، اگر شوہر و بیوی خود مسئلہ کو ختم نہ کر پائیں تو پھر بیوی معاملہ کو قاضی شریعت تک لے جائے، اگر قاضی کے پاس شقاق واضح ہو جائے اور مرد کا ظلم ثابت ہو جائے تو قاضی شوہر کی مناسب سرزنش کرے، اگر سرزنش بھی کارگر نہ ہو اور شقاق بڑھتا جا رہا ہو نیز شوہر طلاق یا خلع پر آمادہ نہ ہو تو قرآن نے اس کا حل یہ بتایا ہے کہ قاضی دو حکم مقرر کرے ایک حکم شوہر کی طرف سے اور ایک حکم بیوی کی طرف سے، اور حکمین کی کوشش بلکہ آخری کوشش دونوں کے درمیان مصالحت کی ہو، چنانچہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما'' (النساء: ۳۵)۔

مگر اس آیت میں حکمین کا اصل فریضہ مصالحت کرنا بتایا گیا ہے، چنانچہ امام جصاص رازی حنفی لکھتے ہیں: ''فالحكمان إنما يبعثان للصلح بينهما'' (أحكام القرآن: ۲،۲۲۱)۔ حکمین زوجین کے درمیان صلح کے لئے بھیجے جاتے ہیں۔

الفاظ کے قدرے فرق کے ساتھ یہی بات ائمہ ثلاثہ کے یہاں بھی ملتی ہے (تفصیل کے لئے دیکھئے: حاشیۃ الدسوقی: ۲/ ۳۴۳، مغنی المحتاج: ۳/ ۲۶۱، الاقناع: ۳/ ۴۳۹)۔

تاہم اگر حکمین کی مصالحتی کوشش ناکام ہو جائے تو کیا حکمین شوہر کی مرضی کے بغیر خلع کا فیصلہ کر سکتے ہیں؟ اس سلسلے میں فقہاء کے دو نقاط نظر ہیں، ایک یہ

کہ ایسے حکمین کو تفریق کا حق حاصل نہیں ہے، اگر حکمین تفریق ہی کردیں تو یہ غیر معتبر ہوگا، یہ رائے احناف کی ہے، شوافع کا قول راجح اور حنابلہ کا قول صحیح بھی یہی ہے، مذہب حنفی کی ترجمانی کرتے ہوئے امام جصاص رازی فرماتے ہیں: ''قال أصحابنا أنهما لايجوز خلعهما إلا برضى الزوجين'' (أحكام القرآن: ۲،۲۲۹)۔ (ہمارے اصحاب مذہب نے کہا کہ حکمین کے لئے جائز نہیں ہے کہ زوجین کی رضامندی کے بغیر خلع کا فیصلہ کریں)۔

مسلک شافعی کی ترجمانی کرتے ہوئے شافعی فقیہ علامہ عمرانی تحریر فرماتے ہیں: ''هل هما وكيلان من قبل الزوج أو حكمان من قبل الزوجين أو حكمان من قبل الحاكم؟ فيه قولان أحدهما أنهما وكيلان من قبل الزوجين ... فعلى هذا لابد أن يؤكل كل واحد منهما الحكم من قبله على الجمع أو التفريق'' (البيان: ۹،۲۲،۵۲۲، كتاب الصداق، باب النشوز)۔

شوافع کا یہی قول اظہر ہے (دیکھئے روضۃ الطالبین: ۷/۱۷۱، کتاب عشرۃ النساء)۔

مسلک حنبلی پر روشنی ڈالتے ہوئے مقدسی حنبلی فرماتے ہیں کہ حکمین کو زوجین کی مرضی کے بغیر تفریق کا حق نہیں ہے چنانچہ موصوف رقمطراز ہیں: ''ففي إحدى الروايتين أنهما وكيلان لهما ولا يملكان التفريق إلا بإذنهما'' (الشرح الكبير مع المقنع والإنصاف: ۲۱،۸۰،۴۷۹)۔

علامہ مرداوی نے متعدد فقہاء حنابلہ سے نقل کیا ہے کہ یہ روایت زیادہ صحیح ہے (دیکھئے: الانصاف مع المقنع والشرح الکبیر: ۲۱/۴۷۹)۔

اس مسئلے میں دوسرا نقطۂ نظر یہ ہے کہ حکمین کو اس بات کا اختیار ہے کہ زوجین کے درمیان تفریق کردیں، یہ مالکیہ کا مسلک، متعدد فقہاء شوافع کا قول اور حنابلہ کی ایک روایت ہے چنانچہ مالکی فقیہ علامہ دردیر فرماتے ہیں: ''إن تعذر الإصلاح، طلقا أي حكما بالطلاق ونفذ حكمهما ظاهرا وباطناً وإن لم يرضيا أي الزوجان بحكمهما أو لم يرض الحاكم به'' (الشرح الصغير: ۲،۵۱۲)۔

شوافع کا قول نقل کرتے ہوئے علامہ عمرانی شافعی رقمطراز ہیں: ''والثاني أنهما حكمان من قبل الحاكم فعلى هذا لايفتقر إلى رضى الزوجين'' (البيان: ۵،۵۲۲)۔

گوکہ شوافع کا راجح قول پہلا والا ہے یعنی احناف کے مطابق، تاہم دوسرے قول۔ جو مالکیہ کے مطابق ہے۔ کو متعدد فقہاء شوافع نے اختیار کیا ہے واختارہ جمع (زاد المحتاج: ۳/۳۲۳)۔

حنابلہ کی دوسری رائے نقل کرتے ہوئے علامہ مقدسی فرماتے ہیں: والثانية أنهما حاكمان ولهما أن يفعلا ما يريان من جمع وتفريق بعوض وغير عوض ولايحتاجان إلى توكيل الزوجين ورضاهما (الشرح الكبير مع المقنع والانصاف: ۲۱،۴۷۰)۔

ابن ہبیرۃ علامہ زرکشی اور شیخ تقی الدین حنبلی نے اسی قول کو مختار کہا ہے (الانصاف مع المقنع والشرح الکبیر: ۲۱/۴۸۲)۔

جہاں تک شقاق کی وجہ سے خود قاضی کے فیصلہ کرنے کی بات ہے، تو راقم الحروف نے مسالک اربعہ میں سے کسی مسلک میں اس کا جواز نہیں دیکھا کہ قاضی خود زوجین کے درمیان خلع کے ذریعہ تفریق کردے، بلکہ جن فقہاء نے بھی شقاق کی وجہ سے شوہر کے علی الرغم خلع کے ذریعہ تفریق کی اجازت دی ہے وہ سب اس کے لئے حکمین کے تقرر کو ضروری قرار دیتے ہیں جیسا کہ سابقہ عبارات سے بھی یہ واضح ہے، نیز ان فقہاء کے سامنے اللہ کا وہ ارشاد ہے جس میں حکمین کے تقرر کا حکم دیا گیا ہے: وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها (النساء: ۳۵)۔

اس آیت میں اللہ تعالیٰ نے واضح طور پر حکم کے تقرر کا حکم دیا ہے اس لئے فقہاء نے اس آیت کے ظاہر پر عمل کرتے ہوئے شقاق کے فیصلے کو حکمین سے مربوط رکھا ہے۔

## ایک حکم کا تقرر

کیا دو حکم کا تقرر ضروری ہے؟ یا ایک حکم بھی کافی ہے؟ اس میں بھی اہل علم کا اختلاف ہے۔ مالکیہ کے یہاں دونوں طرح کی آراء ہیں، ایک یہ کہ دو کا تقرر ضروری ہے، مالکیہ میں علامہ باجی کا یہی نقطۂ نظر ہے جب کہ علامہ لخمی ایک حکم کے جواز کے قائل ہیں، اور مالکیہ کے یہاں یہی قول راجح ہے، چنانچہ ابن عرفہ دسوقی فرماتے ہیں: ''وكذا في إمامة الحاكم واحداً ... تردد ... فاللخمي يقول بالجواز والباجي يقول بعدمه، الأظهر من القولين القول بالجواز كما قال شيخنا العدوى'' (حاشية دسوق: ۲،۲۱۵ باب في النكاح)۔

اور ایسے ہی حاکم کے ایک حکم مقرر کرنے میں اختلاف ہے..... لخمی جواز کے اور علامہ باجی عدم جواز کے قائل ہیں، اور زیادہ راجح قول جواز ہی کا ہے، جیسا کہ ہمارے شیخ علامہ عدوی نے فرمایا۔

البتہ فقہاء مالکیہ کا یہ اختلاف صرف اس صورت میں ہے جب کہ قاضی حکم مقرر کرتے ہوئے کسی اجنبی کا تقرر کرے، یا ایسے شخص کو حکم بنائے جس کا رشتہ زوجین سے برابر درجے کا ہو، اگر مقرر کیا جانے والا حکم زوجین میں سے صرف کسی ایک کا رشتہ دار ہو، یا رشتہ دونوں سے ہو لیکن ایک فریق سے زیادہ قریبی رشتہ ہو تو پھر بالاتفاق ایک شخص کو حکم مقرر کرنا صحیح نہیں ہے، علامہ دردیر مالکی رقمطراز ہیں: ''محله في الأجنبي كما أشرنا إليه. وكذا فيما يظهر حيث كان قريبا لهما معاً قرابة مستوية كابن عم لهما. وأما إن كان قريباً لأحدهما أو أقرب منه اتفاقا'' (الشرح الكبير مع حاشية الدسوقي: ۳/۱۲۵)۔

نیز جن فقہاء مالکیہ نے ایک حکم کے مقرر کئے جانے کو درست تسلیم نہیں کیا ہے، ان کے یہاں بھی اگر قاضی ایسا ہی کردے، یعنی ایک ہی حکم کا تقرر کردے، اور حکم کوئی فیصلہ کردے تو اس کا فیصلہ معتبر ہوگا، علامہ دردیر تحریر فرماتے ہیں: ''وعلى القول بمنع إقامة الواحد. لو أقيم وحكم شئ لم ينقض حكمه'' (حوالہ سابق)۔

یہ تفصیل تو فقہاء مالکیہ کی تھی، فقہاء شوافع کے نزدیک دو حکم کا تقرر ضروری ہے، خطیب شربینی شافعی فرماتے ہیں: ''اقتضى كلام المصنف عدم الاكتفاء بحكم واحد، وهو الأصح لظاهر الآية'' (مغني المحتاج: ۳/۲۶۱)۔

تاہم جیسا کہ تحریر کیا گیا کہ مالکیہ کے راجح قول کے مطابق ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہے، مناسب ہے کہ اسی قول کو اختیار کیا جائے، کیونکہ راقم الحروف کے نزدیک شقاق کی وجہ سے تفریق فقہاء مالکیہ کا متفقہ قول ہے، اور جیسا کہ سوال ۷ کے جواب میں تفصیل آرہی ہے کہ اس مسئلہ میں مسلک مالکی کی پیروی کی جائے گی، تو جب نفس تفریق میں مالکی مسلک کی اتباع کریں گے تو اس مسئلہ سے مربوط دوسرے جزوی مسائل میں بھی مسلک مالکی ہی کی پیروی کی جائے گی، اور مالکیہ کا راجح قول حکمین کے بجائے ایک حکم کے تقرر کے جواز کا ہے، اس لئے ایک حکم کے تقرر کو جائز سمجھا جائے گا، بشرطیکہ ایک حکم کے تقرر کی شرطیں پائی جائیں، یعنی یہ کہ وہ ایک حکم جسے قاضی مقرر کررہا ہے وہ اجنبی ہو، یعنی اس کا زوجین سے رشتہ نہ ہو، اور اگر رشتہ ہو تو دونوں سے ہو اور برابر کا رشتہ ہو، اگر حکم کا رشتہ زوجین سے برابر کا نہ ہو تو پھر ایک حکم کا تقرر کافی نہیں ہے۔

## حکمین سے متعلق شرائط:

اس موقع پر مناسب ہے کہ حکمین سے متعلق جو شرائط فقہاء مالکیہ بیان کرتے ہیں انہیں ذکر کردیا جائے، چنانچہ وہ شرطیں حسب ذیل ہیں:

۱۔ اگر شوہر اور بیوی کے خاندان میں کم از کم ایک ایک فرد ایسا ہو جس میں حکم بننے کے مطلوبہ اوصاف پائے جاتے ہوں تو پھر انہیں کو حکم بنانا ضروری ہے، اگر قاضی اجنبی کو حکم بنا بھی دے تو اس کا فیصلہ معتبر نہیں ہوگا۔

۲۔ اگر دونوں کے اہل خاندان میں سے ایک ایک کو حکم بنانا کسی وجہ سے ممکن نہ ہو تو اجنبی افراد کو حکم مقرر کرنا درست ہے (دیکھئے: بلغۃ السالک بہامش الشرح الصغیر: ۲/۵۱۳)۔

اجنبی کو حکم مقرر کئے جانے کی صورت میں مالکیہ کے یہاں مستحب ہے کہ دونوں اجنبی حکم زوجین کے پڑوسی ہوں، کیوں کہ پڑوسی اپنے پڑوسی کے حال سے دوسروں کے مقابلہ زیادہ واقف ہوتا ہے۔

۳۔ حکمین مسلمان ہوں۔

۴۔ عادل ہوں۔

۵۔ رشید یعنی سمجھ دار ہوں۔

۶۔ مرد ہوں۔

۷۔ بالغ ہوں۔

۸۔ آزاد ہوں۔

۹۔ نکاح وطلاق بالخصوص نشوز کے احکام سے واقف ہوں (التاج الاکلیل بہامش مواہب الجلیل: ۵/ ۲۶۴)۔

۱۰۔ حکمین بہ اتفاق رائے تفریق کا فیصلہ کریں، اگر ایک حکم تفریق کا فیصلہ کرے اور دوسرا اس کے خلاف، یا ایک خلع کا فیصلہ کرے اور دوسرا طلاق بلا مال کا تو ایسی صورت میں ان دونوں کا فیصلہ غیر معتبر ہوگا (الجامع لأحکام القرآن ۵/ ۱۷۷)۔

سابقہ تفصیلات سے یہ بات واضح ہوچکی کہ احناف کے نزدیک قاضی یا اس کے مقرر کردہ حکمین زوجین کے درمیان شقاق کی وجہ سے تفریق اور خلع کا فیصلہ اپنے طور پر نہیں کرسکتے ہیں، اور شوافع وحنابلہ کے یہاں دونوں طرح کے اقوال ہیں، البتہ مالکی فقہاء اس کی اجازت پر متفق ہیں، راقم الحروف کے نزدیک دو بنیادی وجوہ سے مسلک مالکی کو اختیار کرنے کی گنجائش ہے:

پہلی وجہ: شقاق کی صورت میں قاضی کے حکمین کا زوجین کی مرضی کے بغیر خلع کا فیصلہ کرنا قوی دلیل سے ثابت ہے، اس سلسلے کی چند دلیلیں پیش کی جاتی ہیں۔

(۱) آیت شقاق: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما'' الخ (النساء: ۳۵)۔ میں خطاب قضاۃ وحکام کو ہے، سعید بن جبیر، امام ضحاک، اکثر مفسرین اور حنفی مفسر قرآن علامہ ابوبکر جصاص رازی کی یہی رائے ہے، اب ظاہر ہے کہ قاضی وحاکم محض اخلاقی اپیل نہیں کرتا ہے، بلکہ اس کا منصب یہ ہے کہ جو لوگ وعظ ونصیحت کی زبان سمجھنے پر آمادہ نہ ہوں تو ان کے لئے قانون اور اختیارات کی تلوار استعمال کی جائے، اس لئے اگر قاضی کے حکمین کو اس کا اختیار نہ ہو تو پھر آیت کریمہ میں قاضی کو خطاب کرنے اور قاضی کی طرف سے حکمین کی تقرری بے معنی بات ہوگی۔

۲۔ ثابت بن قیسؓ کا مشہور واقعہ ہے، جیسا کہ امام بخاریؒ نے حضرت عبداللہ بن عباس سے روایت کیا ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں، اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول! مجھے ثابت بن قیس کے دین واخلاق سے کوئی شکایت نہیں ہے، لیکن مجھے یہ بات بھی پسند نہیں ہے کہ مسلمان ہوکر کسی کی ناشکری کروں، یعنی ایک طرف ثابت کا میرے ساتھ اچھا سلوک ہے، دوسری طرف میرا ان کی طرف طبعی رجحان نہیں ہے، جس کے باعث میری طرف سے ان کی ناقدری ہوتی ہے، اس لئے ہم دونوں میں علاحدگی کردی جائے آپ نے فرمایا کہ کیا تم اس کو اس کا باغ لوٹا دوگی؟ انہوں نے کہا: ہاں آپ نے حضرت ثابت سے فرمایا کہ باغ لے لو اور اس کو طلاق دو (دیکھئے: صحیح بخاری: ۲/ ۷۹۴، باب الخلع وکیف الطلاق فیہ)۔ اس حدیث میں قابل غور بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابتؓ سے اپیل نہیں کی، نہ مشورہ کیا، بلکہ طلاق دینے کا حکم فرمایا یہ اس بات کی علامت ہے کہ قاضی مرد کی رضامندی اور آمادگی معلوم کرنے کا پابند نہ ہوگا، بلکہ اپنی صوابدید کے مطابق نافذ کرے گا، اور نافذ کرنے کی دونوں ہی صورتیں ہوسکتی ہیں، یعنی یا تو خود مرد اس کے لئے تیار ہوجائے اور طلاق دے دے جیسا کہ اس واقعہ میں ہوا، یا پھر قاضی خود علاحدہ کردے۔

۳۔ مصنف عبد الرزاق میں ہے: ''عن ابن عباس قال: بعثت أنا ومعاوية حكمين فقيل لنا: إن رأيتما أن تجمعا جمعتما، وإن رأيتما أن تفرقا فرقتما'' (مصنف عبد الرزاق: ۶، ۵۱۲، کتاب الطلاق)۔

ابن عباسؓ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ مجھے اور معاویہ کو حکم بنا کر بھیجا گیا تو ہم سے کہا گیا کہ اگر تم مصالحت کرادینے میں بہتری سمجھو تو ویسا ہی کرنا، اور اگر تمہارے خیال میں تفریق صحیح ہو تو تفریق کردینا۔

اس اثر صحابی میں حکمین کی ذمہ داری واضح طور پر بتلائی گئی کہ مصالحت ممکن نہ ہو تو تفریق کردینے میں مضائقہ نہیں ہے، اس میں کہیں اس بات کا اشارہ تک نہیں ہے کہ زوجین کی رضامندی حاصل کی جائے، بلکہ حکمین اپنی صوابدید پر تفریق کرسکتا ہے۔

۴۔ اسی طرح حضرت علیؓ نے ایک میاں بیوی کے معاملہ میں حکمین سے ان کی ذمہ داری بتلاتے ہوئے فرمایا: ''قال للحكمين: تدريان ما عليكما، عليكما إن رأيتما أن تجمعا أن تجمعا وإن رأيتما أن تفرقا أن تفرقا'' (السنن الکبری للبیہقی، کتاب القسم والنشوز، حدیث نمبر ۱۴۷۸۲)۔

حضرت علیؓ نے حکمین سے فرمایا: تمہیں معلوم بھی ہے کہ تمہاری کیا ذمہ داری ہے؟ تمہاری ذمہ داری ہے کہ اگر تم دونوں کے درمیان مصالحت کرسکتے ہو تو کردینا، اور اگر تفریق مناسب ہو تو تفریق ہی کردینا۔

اس اثر علیؓ سے بھی یہ بات واضح ہے کہ حکمین کے اختیارات میں یہ بھی ہے کہ زوجین کی مرضی ہو یا نہ ہو تفریق مناسب ہو تو حکمین تفریق کردیں۔

دوسری وجہ:

مسلک مالکی پر عمل کی دوسری وجہ یہ ہے کہ گو احناف کے یہاں حکمین کے لئے خلع واقع کرنے کی گنجائش نہیں ہے، لیکن قابل غور پہلو یہ ہے کہ شوہر کے لئے تو راہ کھلی ہے کہ اگر مسئلہ کا کوئی حل نہ نکل سکے اور وہ عافیت اس رشتہ کو ختم کردینے میں ہی سمجھے تو طلاق کے ذریعہ ختم کردے، لیکن اگر عورت شوہر کے ظلم کی شکار ہو، اور وہ شوہر کے ظلم کو ثابت نہ کرسکے اور شوہر نہ تو طلاق دینے پر آمادہ ہو اور نہ ہی خلع پر، تو ایسی صورت میں اگر عورت کے لئے کوئی راہ نہ نکالی جائے، تو وہ پوری زندگی گھٹ گھٹ کر زندگی گزارنے پر مجبور ہوگی، اور جب وہ محسوس کرے گی کہ میرے پاس شوہر سے چھٹکارے کی کوئی صورت نہیں ہے تو ممکن ہے کہ وہ خودکشی کرتا، خصوصاً ہندوستان جیسے ملک میں جہاں اسلامی حکومت نہیں ہے، اور دار القضاء کو قوت تنفیذ حاصل نہیں ہے، ایسے حالات میں شوہر کو لگام دینے اور عورت کو ظلم سے بچانے کی کوئی صورت نہیں ہے، اس لئے موجودہ حالات کے تناظر میں مسلک مالکی کی طرف عدول کی گنجائش ہے۔

بعض فقہاء احناف نے بھی صراحت کی ہے کہ اگر کسی مسئلہ میں مذہب کا قول ضعیف ہو اور دوسرے مذہب کا قول راجح، تو اپنے مذہب کو چھوڑ کر دوسرے مذہب کی اتباع و پیروی جائز ہے۔

"جب (مجتہد) اپنے امام کے مذہب کے خلاف قول کو دلائل کے اعتبار سے قوی اور راجح محسوس کرے تو اس کی طرف عدول کرسکتا ہے، کیونکہ مکلف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع پر مامور ہے، یہ رائے اس کے مطابق ہے جو امام احمد اور امام قدوری سے منقول ہے، اور اسی راہ پر علماء کا ایک گروہ چلا ہے، جن میں ابن صلاح اور ابن ہمدان بھی ہیں" (تیسیر التحریر: ۴/۲۵۵)۔

علامہ ابن ہمام نے بھی متعدد مسائل میں امام ابوحنیفہ کی رائے سے قوت دلیل کی بنیاد پر اختلاف کیا ہے، اور یہ اہل علم پر مخفی نہیں ہے، فقہاء متقدمین میں عصام بن یوسف کے بارے میں منقول ہے کہ وہ بہت سی جزئیات میں اور خود رفع یدین کے مسئلہ میں حنفی ہونے کے باوجود امام ابوحنیفہؒ کی رائے سے عدول کرتے تھے (دیکھئے: الفوائد البہیہ فی تراجم الحنفیۃ: ۴۸)۔

نیز زمانہ و حالات کی تبدیلی اور مقتضیات زمانہ کی وجہ سے بھی بعض مرتبہ جزوی طور پر ایک مذہب سے دوسرے مذہب کی طرف عدول ناگزیر ہوجاتا ہے، علامہ شامی رقمطراز ہیں: بہت سے احکام ہیں جو زمانہ کی تبدیلی کے ساتھ بدل جاتے ہیں، اس لئے کہ اہل زمانہ کا عرف بدل جاتا ہے، نئی ضرورتیں پیدا ہوجاتی ہیں، اہل زمانہ میں فساد (اخلاق) پیدا ہوجاتا ہے، اب اگر حکم شرعی پہلے ہی کی طرح باقی رکھا جائے تو یہ مشقت اور لوگوں کے لئے ضرر کا باعث ہوجائے گا اور ان شرعی اصول و قواعد کے خلاف ہوجائے گا جو سہولت و آسانی اور نظام کائنات کو بہتر اور عمدہ طریقے پر رکھنے کے لئے ضرر و فساد کے ازالہ پر مبنی ہیں (رسائل ابن عابدین: ۱/۱۲۶)۔

پس شقاق کی بنیاد پر حکمین کے فیصلۂ خلع کے بارے میں مالکیہ کی دلیل کے قوی ہونے، نیز ہندوستان جیسے ملک میں ضرورت کا درجہ اختیار کرلینے کی وجہ سے مذہب حنفی کو چھوڑ مذہب مالکی کی طرف عدول درست ہے، بلکہ ایک اہم سماجی ضرورت ہے۔

☆☆☆

# مرد کے لیے طلاق کا حق، عورت کے لیے کیا؟

مولانا محمد اعظم ندوی[1]

یہ اعتراض کوئی نیا نہیں، ایک زمانہ سے اسلام دشمن حلقوں کے علاوہ خود ناواقف مسلمانوں کو اور بسا اوقات نام نہاد واقف کاروں کو بھی اسلام کا یہ قانون خلاف عقل معلوم ہوتا ہے کہ شوہر کے لیے تو بیوی سے گلوخلاصی کی راہ موجود ہے، اور وہ ہے طلاق، یہ اور بات ہے کہ اس کی مثال مشہور عربی مثل "آخر الدواء الکی" (آخری علاج داغنا ہے) کی ہے، اور ہر حال میں مستحسن نہیں، اور یہ کہ اس کے بھی آداب ہیں، اور ان کی آداب کی جتنی زیادہ رعایت کی جاتی ہے، عورت کی دشواریاں کم سے کم تر ہوتی جاتی ہیں، لیکن ایک بیوی کے لیے جب کہ وہ ایسی صورت حال سے دوچار ہو، اور ناموافق شوہر کا جوا اپنے سر سے اتارنا چاہتی ہو تو اسلام میں اس کے لیے طلاق کی طرح کوئی آسان حل موجود نہیں، جب کہ کرامت انسانی کا تاج دونوں کے سر پر ہے، ایک کے وجود سے زندگی کے ہنگامے ہیں تو دوسرے کے وجود سے تصویر کائنات میں رنگ ہے، اور بہت سے احکام میں دونوں یکساں ہیں، اسی لیے حدیث میں فرمایا گیا: ''إن النساء شقائق الرجال'' (ترمذی: ۱۱۳) (عورتیں مردوں کی ہم سر ہیں)۔

یہ تاریخ کا روشن ترین زمانہ ہے کہ بیچاری ستم رسیدہ عورت جس کا وجود ہی باعث ننگ و عار تھا، اور مختلف قوموں میں اسے بدی اور نحوست کی علامت سمجھا جاتا تھا، اسلام نے اس کی عظمت بحال کی، اور معاشرتی زندگی میں جہاں کچھ حقوق مرد کو دیئے تو کچھ عورت کے لیے بھی خاص کئے، اور مردوں سے زیادہ عورتوں کے حقوق کا تذکرہ کیا، اور بڑے صاف صاف لفظوں میں کیا، عجب کہ جس مذہب نے انصاف کو اپنے دستور میں سب سے بنیادی اہمیت دی اسی مذہب کے قوانین کا تجزیہ اور اس پر تبصرہ و تنقید کا دروازہ کھول دیا گیا، تحریک نسواں (Feminism) نے یک طرفہ سوچنے والوں کو یہ حوصلہ دیا کہ انہوں نے عورتوں سے متعلق ایک ایک قانون میں موشگافیاں شروع کردیں، اگر وہ ساتھ ہی یہ بھی دیکھتے کہ عورتوں کے لیے اسلامی قوانین میں سہولتیں کیا کیا ہیں تو شاید انصاف کی سرحدوں سے آگے نہ جاتے، مثلاً شادی کے نتیجے میں ملنے والے حقوق پر غور کرتے وقت یہ کیوں نہ سوچا کہ اسلام مرد سے تو مہر دلواتا ہے، عورت پر کوئی مالی ذمہ داری کیوں نہیں؟ زندگی بھر کے نان و نفقہ کا ذمہ دار مرد ہے، عورت بھی تو ہوسکتی تھی؟ بال بچوں کی تعلیم و تربیت، شادی بیاہ کے مسائل باپ سے جڑے ہوئے ہیں، عورت سے کیوں نہیں؟ خدا نہ کرے "حریت مرداں" کی کوئی تحریک اٹھے اور ان مسائل پر غور کرنا شروع کردے، چونکہ ہر دور میں کچھ لال بجھکو ضرور ہوتے ہیں جو خالص عقلیت پسند ہوتے ہیں، اور جو بات عقل میں نہ آئے اسے ٹھکرا دیتے ہیں، یہ عقل کا استعمال نہیں، اپنے فکر و عقیدہ سے عشق ہے جو کسی حق بات کو تسلیم کرنے کے دروازے بند رکھتا ہے، عورتوں کے سلسلہ میں امریکہ اور یورپی ممالک میں بطور خاص جو آزادانہ رویہ اختیار کیا گیا؛ اس نے فکر و نظر کی پاکیزگی کو تباہ کرکے رکھ دیا، اور خیال کی آزادی جو ایک انمول تحفہ سمجھی جاتی تھی، اب سراب نظر آتی ہے، بیسویں صدی کے نصف آخر میں امریکہ میں "تحریک نسواں" کو فروغ ملا، اس تحریک نے عورت کو متاع بازار بنادیا، اور حد تو یہ ہوئی کہ ناجائز حمل کا بازار گرم ہوگیا، اور اس کی وجہ سے اسقاط حمل کا سلسلہ شروع ہوگیا، اسقاط حمل کی صنعت (Aborion Industry) جاری ہوگئی، اور برائی اتنی بڑھ گئی کہ امریکہ کے مشہور شہر "لاس وگاس" (Las Vegas) کو معصیت آشنا شہر (Sin City) کہا جانے لگا (savior,com_is_ www.jesus:Feminism is evil)، حقیقت یہ ہے کہ کسی بات کا فطرت انسانی کے مطابق ہونا اور بات ہے اور کسی کی عقل میں نہ آنا اور بات ہے، اس میں قصور عقل کا ہے، قانون کا نہیں، دنیا کا سب سے آسان کام کسی بات کا غلط کہہ دینا ہے، لیکن دنیا کا سب سے مشکل کام اس کو غلط کہنے کی معقول وجہ بیان کرنا ہے، اسلام کا نظام اپنے اندر جمال بھی رکھتا ہے، قوت بھی اور عدالت بھی، مثلاً مرد کو ہی طلاق کا حق ہے، تو طلاق سے پہلے اور اس کے بعد بے شمار نزاکتیں اس سے جڑی ہوئی ہیں، ایک بول پر مرد کا حق ہے، لیکن اس سے پیدا ہونے والے بیشتر مسائل میں لحاظ صنف نازک کا ہے، اب اگر کوئی مرد اس حق کا ناجائز استعمال کرے، تو نقص قانون کا نہیں، مرد کے طریقۂ استعمال کا ہے، الزام اس مرد کو دینا چاہئے جو بے

سبب اس حق کا استعمال کرتا ہے، نہ اس قانون کو جو یہ حق فراہم کرتا ہے اور اس کے استعمال کے آداب بھی بتاتا ہے۔

اسلام میں میاں بیوی میں علاحدگی کے کئی طریقے ہیں، ایک علاحدگی وہ ہے جو زن وشوہر کے اتفاق سے وجود میں آتی ہے، اور دونوں اس بات پر رضامند ہوتے ہیں کہ ہمیں ایک دوسرے سے علیحدہ ہوجانا چاہئے، یہ خلع ہے، دوسرا طریقہ وہ ہے جس میں مرد الگ ہونا چاہتا ہے عورت عام طور سے نہیں چاہتی، یہ طلاق ہے، یا عورت چاہتی ہے اور مرد عام طور سے نہیں چاہتا، یہ قاضی کے ذریعہ کرایا گیا فسخ ہے، یہ نظام اس بات کی شہادت ہے کہ رشتۂ زوجیت کو ختم کرنے کا حق مرد کے ہاتھ میں ہی نہیں، بلکہ حالات کے اعتبار سے عورت کو بھی یہ حق ملتا ہے، طلاق جب مرد کی طرف سے ہو تو شریعت عورت کو مالی معاوضہ فراہم کراتی ہے، چنانچہ عورت عدت کا نفقہ بھی پاتی ہے، اسے مہر بھی دیا جاتا ہے، یا بعض صورتوں میں متعہ کا جوڑا بعض حضرات کے نزدیک تو ہر مطلقہ کو متعہ کا جوڑا بھی دیا جائے گا، چونکہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''وللمطلقات متاع بالمعروف حقا على المتقين'' (البقرہ: ۲۴۱)، (جن عورتوں کو طلاق دی گئی، ہو انہیں مناسب طور پر کچھ نہ کچھ دے کر رخصت کیا جائے، یہ حق ہے متقی لوگوں پر) اور طلاق عورت کے مطالبہ پر ہو تو قاضی اس کے لیے راہ ہموار کرتا ہے، اور اگر نشوز (ترفع اور حق تلفی) مرد کی جانب سے ہو تو عورت کو پورے حقوق بھی دلواتا ہے، یا معمول کے حالات میں عورت اپنی مرضی سے خود بدل دے کر اپنے آپ کو آزاد کراتی ہے، یہی خلع کہلاتا ہے، اسلامی شریعت میں عورت کو قاضی کی وساطت کے بغیر بھی طلاق کا حق ہے، اور بالکل اسی طرح جیسے مرد کو، اور اس وقت جبکہ اگر عورت عقد نکاح میں اس کی شرط لگالیتی ہے، اور خود بھی مرد کی طرح طلاق کا حق لے لیتی ہے۔

قانون کے سمجھنے میں غلطی اس وقت ہوتی ہے جب اسے مکمل دستور پر نظر کیے بغیر اس کے کسی ایک دفعہ کو ہدف تنقید بنایا جاتا ہے، دفعات کے درمیان جو ربط وتعلق ہے، اس پر بھی توجہ دینا ضروری ہے، شریعت کی تمام نصوص جب تک سامنے نہ ہوں گی، حقیقت سامنے نہیں آسکتی، نظام طلاق کا بھی یہی مسئلہ ہے، اسلام نے مرد وعورت دونوں کو یہ حق الگ الگ انداز سے دیا ہے، عورتوں کو محروم کرنے کا الزام سطحی مطالعہ کا نتیجہ ہے، شیخ محمد غزالی نے لکھا تھا: ''فی الوقت الذی تحتج فيه المرأة المصرية على الطلاق، تحتج المرأة الإنجليزية على أبدية الزواج'' (المفصل فی الرد على شبهات اعداء الاسلام. علی بن نایف شحود. ص: ۲۲۸)۔ (اعتراض اگر مصری عورت کو مرد کی طرح طلاق کا حق نہ ملنے پر ہے، تو دوسری طرف ایک انگریز عورت کو ہمیشہ نکاح کے بندھن میں بندھے رہنے پر ہے) ایک مصری عورت تو رشتۂ نکاح کو ختم کرسکتی ہے، لیکن عیسائیت کا قانون ایسا ہے کہ ایک عیسائی انگریز عورت کبھی رشتہ نکاح سے الگ نہیں ہوسکتی)۔

اسلام میں طلاق کی بعض صورتوں میں رجعت کا حق بھی عورتوں کے ہی حقوق کے تحفظ کے لیے ہے، پھر یہ کہ مرد جب چاہے رجعت نہیں کرسکتا، عدت کے اندر ضروری ہے، تاکہ عورت کی ذات کھلواڑ نہ بن جائے جیسا کہ جاہلیت کے زمانہ میں ہوتا تھا، شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ (م: ۱۷۶۲ء) نے لکھا ہے:

''كان أهل الجاهلية يطلقون ويراجعون إلى متى شاءوا، وكان في ذلك من الأضرار مالا يخفى'' (حجة الله البالغة: ۱/۷۱۶)، مکتبہ دار الكتب الحديث، قاهره۔ (جاہلیت کے زمانہ میں لوگ طلاق دیتے تھے اور جب تک چاہتے تھے رجوع کرتے تھے، اور اس کے نقصانات پوشیدہ نہیں) پھر فطری طور پر عورت کی دماغی صلاحیت عام طور سے مرد جیسی نہیں ہوتی، یہ اور بات ہے کہ بعض مرد اپنی صلاحیتوں کا استعمال نہیں کرتے اور بعض عورتیں اپنی تمام تر صلاحیتیں استعمال کرتی ہیں، اور نتیجہ یہ نظر آتا ہے کہ وہ مردوں سے فائق ہوجاتی ہے، ایک جائزہ کے مطابق مرد اپنے دماغ کا بایاں حصہ زیادہ استعمال کرتا ہے، جس حصہ میں عقل اور واقعیت کا غلبہ ہے، اور عورتیں دماغ کے دائیں حصہ کا استعمال کرتی ہیں، جس میں نازک خیالی اور جذبات زیادہ ہوتے ہیں، اور نتیجہ ظاہر ہے، اسی لیے شریعت نے اس فطری تفاوت کو ملحوظ رکھتے ہوئے احکام جاری کئے ہیں، طلاق کا فیصلہ مرد کے ہاتھ میں ہے، اور عورت کو یہ حق اس مرحلہ وار کاروائیوں (Procedure) کے ساتھ دیا گیا ہے، جو اس کی جذباتی فطرت سے زیادہ ہم آہنگ ہے، یہ اس کا عیب نہیں، اس کی جمالیاتی خوبی ہے، شریعت نے اس کی نزاکت کا خیال رکھا ہے۔

ایک طرف اسلام کا یہ صاف شفاف اور مبنی برانصاف نظام دیکھئے دوسری طرف حال یہ ہے کہ بعض مغربی ممالک نے طلاق پر پابندی لگا رکھی تھی، جب ان پر اپنی غلطی منکشف ہوئی تو طلاق کا حق عام کردیا، ۱۹۷۱ء میں یہ قانون جیسے ہی عام ہوا، اطالوی عدالتوں میں ایک ملین سے زیادہ طلاق کی درخواستیں داخل ہوگئیں، اور طلاق ایک عام بات ہوگئی، یہاں تک کہ اس اقدام پر مبارکبادی کے کارڈ بازاروں میں فروخت ہونے لگے، جس پر لکھا ہوتا تھا، ''طلاق دینا مبارک''، ''آزادی کی زندگی مبارک''، ''ہمیں آپ کی آزادی پر رشک ہے'' یہ سب نتیجہ تھا صنفی فرق کا لحاظ کئے بغیر عورتوں کو بالکل مردوں کی طرح اس حق سے نوازے جانے کا، جو اس کی طبع نازک سے ہم آہنگ نہ تھا، جب تیونس میں یکساں طور پر مرد وعورت دونوں کو یہ حق فراہم کیا گیا تو طلاق کا تناسب دو چند ہوگیا، چنانچہ قانون

میں تبدیلی لانی پڑی، اور معلوم ہوا کہ زیادہ تر عورتوں نے جذباتی ردعمل میں اپنے شوہروں کو طلاق دی تھی، اور بعد میں ندامت و پشیمانی کے آنسو بہا رہی تھیں:

کی میرے قتل کے بعد اس نے جفا سے توبہ
ہائے اس زود پشیماں کا پشیماں ہونا

اسلام نے عورتوں کے لیے نکاح کو ختم کرنے کے متعدد راستے رکھے ہیں جیسے تفویض طلاق، جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ شوہر نے طلاق کا حق اپنی بیوی یا کسی دوسرے عاقل بالغ شخص کے ہاتھ میں دے دیا۔ دوسرا فسخ نکاح ہے، اس کا مفہوم یہ ہے کہ زیر بحث مقدمہ ایک اسباب کے فسخ پائے جانے کی صورت میں قاضی علیحدگی کا فیصلہ کردے اور تیسرا راستہ خلع ہے۔

خلع:...... عورت کے لیے اپنے شوہر سے ازدواجی رشتہ کو ختم کرنے کا تیسرا طریقہ "خلع" ہے، خلع کے معنی اتارنے اور جدا کرنے کے ہوتے ہیں۔

خلع سے متعلق ایک اہم سوال یہ ہے کہ یہ فسخ کے حکم میں ہے یا طلاق کے؟ تو اس کے جواب میں چاروں فقہی مسالک کی جانب سے صرف یہ عبارت پیش کردینا کافی ہے: احناف نے مفتی بہ قول کے مطابق، امام شافعی اپنے قول جدید میں، حنابلہ اور احمد سے ایک روایت کے مطابق یہ رائے اختیار کی ہے کہ خلع طلاق ہے، جبکہ امام شافعی اپنے قول قدیم میں اور حنابلہ امام احمد سے منقول مشہور قول کے مطابق اسے فسخ مانتے ہیں" (الموسوعۃ الفقہیہ ۱۹/ ۲۳۷)۔

فقہ حنفی کے مطابق خلع کی ضروری تفصیلات کچھ اس طرح ہیں:

۱۔ خلع کی پیشکش مرد کی طرف سے بھی ہوسکتی ہے عورت کی طرف سے بھی۔

۲۔ ایجاب کسی طرف سے بھی ہو، خلع کے لیے دوسرے فریق کا قبول کرنا ضروری ہے، ایجاب وقبول خلع کے ارکان ہیں۔

۳۔ خلع کے مکمل ہونے کے لیے قاضی یا حاکم کے واسطہ کی ضرورت نہیں۔

۴۔ خلع "مبارأۃ" (ایک دوسرے کو حقوق سے بری کردینا)، "مفارقۃ" (ایک دوسرے کو چھوڑ دینا) وغیرہ جیسے دیگر ایسے الفاظ سے بھی ہوسکتا ہے جس سے خلع کا مقصد پورا ہوتا ہو حتی کہ بیع وشراء کے الفاظ سے بھی (دیکھئے: رد المحتار، باب الخلع)۔

۵۔ خلع مہر پر بھی ہوسکتا ہے، مہر سے کم پر بھی، اور اس سے زیادہ پر بھی، لیکن زیادہ لینا بہر حال ایک طرح کی ناپسندیدہ بات ہے۔

۶۔ اگر نشوز مرد کی جانب سے ہو تو اس کے لیے دیانۃ کچھ بھی لینا درست نہیں، ہاں اگر لے چکا ہو تو مکروہ ہونے کے ساتھ جائز ہونے کا فیصلہ کردیا جائے گا۔

۷۔ مرد کی طرف سے اگر خلع کی پیشکش ہو تو یہ یمین (قسم) کے درجہ میں ہے جسے وہ واپس نہیں لے سکتا۔

۸۔ عورت کی طرف سے یہ معاوضہ کے حکم میں ہے، مرد کے قبول کرنے سے پہلے وہ اپنے اس قول سے رجوع کرسکتی ہے، جیسا کہ معوضہ کے معاملات خرید وفروخت وغیرہ میں ہوتا ہے۔

۹۔ خلع کے مکمل ہوجانے کے بعد مرد پر عورت کے جتنے بھی سابقہ حقوق نکاح کی وجہ سے تھے ساقط ہوجائیں گے، مہر بھی انہیں میں داخل ہے۔

۱۰۔ عدت کے نفقہ اور رہائش کی ذمہ داری مرد پر ہوگی، عورت عدت کے نفقہ سے دستبردار ہوکر بھی خلع حاصل کرسکتی ہے، اگر شوہر اسے قبول کرلے، سکنی (حق رہائش) عورت ساقط نہیں کرسکتی، وہ شریعت کا حق ہے۔

۱۱۔ خلع سے ایک طلاق بائن واقع ہوتی ہے (دیکھئے: رد المحتار، بدائع الصنائع، احکام القرآن للجصاص، البحر الرائق، فتح القدیر: باب الخلع)۔

فقہ مالکی میں خلع کی تعریف سے درج ذیل باتیں سامنے آتی ہیں:

۱۔ خلع بدل کے بغیر بھی ہوسکتا ہے۔

۲۔ شوہر کو مال عورت بھی دے سکتی ہے، اور اس کی طرف سے کوئی دوسرا بھی جیسے اس کا ولی۔

۳۔ خلع سے ایک طلاق بائن واقع ہوتی ہے (الشرح الصغیر ۲/ ۵۱۷)۔

فقہ شافعی میں خلع کی تعریف یوں ذکر کی گئی ہے: ''وهو في الشرع فرقة بين الزوجين بعوض مقصود وراجع لجهة الزوج بلفظ طلاق أو خلع'' (مغني المحتاج، شربيني، ۳، ۲۶۲، دار الفكر، بيروت)۔ (خلع شریعت میں طلاق اور خلع جیسے الفاظ کے ذریعہ ایسے عوض مقصود پر میاں بیوی کے درمیان جدائی کا نام ہے جو شوہر کی طرف لوٹتا ہو)۔

فقہ شافعی کی تعریف سے یہ نقاط واضح ہوتے ہیں:

۱۔ خلع میں عوض ضروری ہے۔

۲۔ خلع لفظ طلاق سے بھی ہوسکتا ہے، اگر عوض کا ذکر آجائے، اور عورت اسے قبول کرلے۔

۳۔ خلع سے طلاق بائن نہیں، تفریق ہوتی ہے (مغنی المحتاج ۳/ ۲۶۲)۔

فقہ حنبلی کی تعریف یہ بتاتی ہے:

۱۔ خلع نام ہے مخصوص الفاظ کے ذریعہ مرد کے عورت کو چھوڑ دینے کا۔

۲۔ راجح یہ ہے کہ بدل خلع خلع کا رکن ہے، اس کی حیثیت بیع میں ثمن کی طرح ہے۔

۳۔ اگر بغیر عوض کے خلع ہو تو وہ نہ طلاق ہے نہ خلع، ہاں اگر طلاق کی نیت ہو تو ایک طلاق رجعی ہوگی۔

۴۔ خلع سے اگر طلاق کی نیت نہ ہو تو یہ فسخ ہے طلاق نہیں (کشاف القناع ۵/ ۲۳۷)۔

ان مسالک میں خلع سے متعلق بقیہ ضروری تفصیلات قریباً وہی ہیں جن کا ذکر فقہ حنفی کے ذیل میں آیا، ان تفصیلات سے معلوم ہوا کہ اتنی بات سب کے نزدیک متفق علیہ ہے کہ خلع عورت کا حق ہے اور اس میں مرد کی رضامندی ضروری ہے، قاضی اپنی طرف سے عام حالات میں کوئی فیصلہ نہیں کرسکتا، اور یہ کہ خلع میاں بیوی کے درمیان ایک باہمی موافقت (Mutual Consent) کے ذریعہ کی گئی علاحدگی ہے، ہندوستان کے قانون Dissolution of Muslim Marriage Act 1939 میں بھی یہ تسلیم کیا گیا ہے کہ خلع زوجین کی باہمی رضامندی سے طے پاتا ہے (دیکھئے: Family Law (Company Hyderabad S.Gogia, Seventh edition,in India

خلع پر تمام محدثین وفقہاء متفق ہیں، قرآن کی جس آیت (البقرۃ: ۲۲۹) سے طلاق کا ثبوت ملتا ہے، خلع بھی اسی سے ثابت ہے، علامہ ابن عبد البر فرماتے ہیں: ''اسی پر لوگوں کی ایک جماعت کا عمل ہے سوائے ابوبکر بن عبد المزنی کے کہ وہ کہتے ہیں: اللہ تعالیٰ کا ارشاد: ''ان دونوں کے درمیان یہ معاملہ ہوجانے میں مضائقہ نہیں کہ عورت اپنے شوہر کو کچھ دے کر علاحدگی حاصل کرلے'' منسوخ ہے، اس کو ارشاد الٰہی: ''اور اگر تم ایک بیوی کی جگہ دوسری بیوی لے آنے کا ارادہ ہی کرلو تو خواہ تم نے اسے ڈھیر سارا مال ہی کیوں نہ دیا ہو، اس میں سے کچھ واپس نہ لینا'' نے منسوخ کیا ہے'' (التمہید، الحدیث الحاوی والاربعون، ۲۳، ۳۷۵)۔

یہ قول شاذ ہے: چونکہ سورۂ نساء کی آیت اس مرد کے سلسلہ میں ہے جو اپنی بیوی کو چھوڑنا چاہتا ہو کہ ایک تو بلا وجہ چھوڑ رہے ہو اس پر طرفہ یہ کہ اس پر مالی بوجھ ڈال رہے ہو، اس سے منع کیا گیا، جبکہ سورۂ بقرہ کی آیت ایک ایسی عورت کے سلسلہ میں ہے جو ناپسندیدگی کی وجہ سے اپنے شوہر سے فراق چاہتی ہو۔

**کیا خلع میں مرد کی رضامندی شرط نہیں؟**...... یہ کہنا کہ جس طرح مرد کو طلاق کا اختیار ہے عورت کو بعینہ اسی طرح خلع کا اختیار ہے، درست نہیں، اس لئے کہ طلاق میں بیوی کی رضامندی شرط نہیں جبکہ عورت کی جانب سے خلع کی پیشکش میں شوہر کی رضامندی شرط ہے، امام نووی (م: ۶۷۶ھ) فرماتے ہیں: ''لأنه رفع عقد بالتراضي'' (المجموع ۲، ۱۷، کتاب الخلع) (چونکہ یہ عقد کو آپسی رضامندی سے ختم کرنا ہے)۔

**شقاق لغت میں:**...... ایک لفظ ''شقاق'' ہے، جس کے معنی اختلاف ٹکراؤ اور دشمنی کے ہیں، لسان العرب میں ہے: ''شقاق عداوت اور اختلاف کے غالب آجانے کو کہتے ہیں''، شاقه، مشاقة وشقاقاً، نحو ولغت کے امام ابو اسحاق زجاج (م: ۳۱۱ھ) کہتے ہیں: ''وإن الظالمين لفي شقاق بعيد'' (الحج: ۵۳)، (حقیقت یہ ہے کہ ظالم لوگ عناد میں بہت دور نکل گئے ہیں) میں شقاق دو فریق کے درمیان دشمنی کے معنی میں ہے، اس کے بعد ابن منظور افریقی (م: ۷۱۱ھ) لکھتے ہیں: ''سمي ذلك شقاقاً، لأن كل فريق من فرقتي العداوة قصد شقاً أي ناحية غير شق صاحبه'' (لسان

العرب ۱۸۱/۱۰)، (اس کو شقاق اس لیے کہا گیا کہ دشمنی کے دونوں فریقوں میں سے ہر ایک نے اس سمت کو اختیار کیا جو دوسرے نے نہیں کیا) علامہ راغب اصفہانی لکھتے ہیں: ''لاشقاق: المخالفة. وكونك في شق غير شق صاحبك'' (المفردات في غريب القرآن ۱/۴۶۰، دار العلم والدار الشامية، دمشق، بيروت)، (شقاق کے معنی مخالفت کے ہیں، اور یہ کہ تمہارا ایک جانب ہونا، اور تمہارے فریق کا دوسری جانب)۔

اس کا ایک معنی مفارقت اور جدائی کا بھی ہے: ''جیسے: "شق فلان العصا" (فلاں نے جماعت کو چھوڑ دیا) ''شق فلان العصا أي فارق الجماعة'' (تاج العروس من جواهر القاموس، مادہ: ش، ق، ق ۲۵/۵۱۱)۔

## شقاق لغت واصطلاح میں:

لغت میں اس کے مختلف معنی ہیں، لیکن جبکہ اصطلاحی معنی جھگڑے کے ہیں، "الشقاق: المنازعة" (الجامع لأحکام القرآن، قرطبی، النساء: ۳۵ کے تحت) گویا نکاح جو کہ ایک شریفانہ معاہدہ (Civil Contract) ہے، اور اس کے ذریعہ دو اجنبی مرد وعورت اس قدر قریب ہوجاتے ہیں کہ دو قالب ایک جان بن جاتے ہیں، اب جو چیز بھی دونوں کو ایک دوسرے سے متنفر کردے اسے ''شقاق'' کہیں گے، علامہ ابن عابدین شامی (م: ۱۸۳۶ء) نے اس کا مفہوم یہ لکھا ہے: ''الاختلاف والتخاصم'' (رد المحتار، باب الخلع)، (اختلاف اور آپسی جھگڑا) بعض دیگر فقہاء کی عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ ''شقاق'' سے مراد میاں بیوی کے درمیان اختلاف کا اس حد تک پہونچ جانا ہے کہ دونوں میں سے ہر ایک کا قول وفعل دوسرے کے لیے زہر معلوم ہو اور حد درجہ نفرت انگیز ہوجائے (دیکھئے: الام ۵/۱۱۵، دار المعرفۃ، بیروت، ۱۳۹۳ھ)۔

اس تعریف سے یہ بھی ظاہر ہورہا ہے کہ الفت ومحبت کے اس قیمتی نگینہ میں ایک ایسا عیب پیدا ہوگیا کہ اب اسے یہ دونوں خود سے دور نہیں کرسکتے، اور اختلاف اتنے بڑھ گئے کہ قاضی کے پاس معاملہ پیش کردینے کے علاوہ کوئی چارہ نہیں، یہی وہ مرحلہ ہوتا ہے جہاں قاضی کو تحکیم کا طریقہ اختیار کرنے یعنی دو ثالث کو مقرر کرنے کی ضرورت ہوتی ہے (دیکھئے: مواہب الجلیل فی شرح مختصر الخلیل ۱۱/۶۸)۔

شقاق کے موضوع پر گفتگو کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ''تحکیم'' کی ایک واضح تصویر ہمارے سامنے رہے۔

## تحکیم کی تعریف:

تحکیم کے لغت میں کئی معنی بیان کئے گئے ہیں جن میں سے چند یہ ہیں: ''المخاصمة، المنع والضبط، التفويض، القضاء، الإتقان، الإحكام'' (لسان العرب ۱۲/۱۴۰-۱۴۵، مادہ: حکم)، (مقدمہ دائر کرنا، روکنا اور اصلاح کرنا، حوالہ کرنا، فیصلہ کرنا، کسی کام کو حسن وخوبی انجام دینا وغیرہ) تحکیم کے یہ مختلف معانی ہیں، اور غور وتدبر کی نظر اس عقدہ کو کھول دیتی ہے کہ یہ سب ''المخاصمة إلى الحاكم'' یعنی کسی معاملہ کو حاکم کے پاس لیجانے سے مربوط ہیں، جس میں وہ غور وفکر اور مہارت کے ساتھ فیصلہ صادر کرتا ہے، جہاں تک تحکیم کے اصطلاحی معنی کا تعلق ہے تو مختلف فقہی مسالک میں اس کی تعریف معمولی اختلاف کے ساتھ تقریباً یکساں نظر آتی ہے، قدیم حنفی فقہاء نے اس کی تعریف اس طرح کی ہے: ''تولية الخصمين حاكما يحكم بينهما'' (الدر المختار: باب التحکیم) (کسی معاملہ کے دونوں فریقوں کا کسی ایک کو ثالث بنانا جو دونوں کے درمیان فیصلہ کا فریضہ انجام دے) حاکم سے مراد ایک حاکم بھی اور متعدد حاکم بھی (رد المحتار، دوسری تعریفات کے لئے دیکھئے: مجلۃ الأحکام العدلیۃ، مادہ: ۱۷۹۰، تبصرۃ الحکام ۱/۵۰، ادب القاضی ۱/۳۲۰، المغنی ۱۰/۱۳۷، المدخل الفقہی العام ۱/۶۱۹ وغیرہ)۔

قضاء اور تحکیم میں فرق یہ ہے کہ تحکیم میں عام طور سے شروع سے ہی فریقین کی رضامندی شرط ہے، جبکہ قضاء میں مقدمہ دائر کرتے وقت دونوں کی رضامندی شرط نہیں ہوتی، قضاء کسی مختلف فیہ مسئلہ میں ہوتو وہ رافع خلاف ہوتا ہے (اختلاف کو ختم کردیتا ہے) تحکیم میں ایسا نہیں، اور بھی کئی فرق ہیں (تفصیل کے لیے دیکھئے: بدائع الصنائع فصل فی بیان من یصلح للقضاء)۔

قرآن حکیم کی متعدد آیات سے حدیث وواقعہ حدیث اور اجماع امت تحکیم کی مشروعیت ثابت ہوتی ہے۔

## شقاق کے مسئلہ میں تحکیم:

قرآن مجید میں میاں بیوی کے آپسی اختلافات کو حل کرنے کے چار مراحل ذکر کئے گئے ہیں: ''واللاتي تخافون نشوزهن فعظوهن

واهجروهن في المضاجع واضربوهن فإن أطعنكم فلا تبغوا عليهن سبيلاً إن الله كان عليا كبيراً وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكماً من أهله وحكماً من أهلها" (النساء: ۳۴)۔ (اور جن عورتوں سے تمہیں سرکشی کا اندیشہ ہو انہیں سمجھاؤ، خواب گاہوں میں ان سے علاحدہ رہو، اور مارو، پھر اگر وہ تمہاری مطیع ہوجائیں تو خواہ مخواہ ان پر دست درازی کے لیے بہانے تلاش نہ کرو، یقین رکھو اللہ بڑا اور بالاتر ہے، اور اگر تم لوگوں کو کہیں میاں اور بیوی کے تعلقات بگڑ جانے کا اندیشہ ہو تو ایک حکم مرد کے رشتہ داروں میں سے اور ایک حکم عورت کے رشتہ داروں میں سے مقرر کرو) سب سے پہلا علاج نفسیاتی علاج ہے، وعظ ونصیحت سے عورت کو اس اخلاقی بیماری سے شفا نہ ہو اور بھلی بات اپنا اثر نہ دکھلا سکے تو دوسرا مرحلہ آتا ہے، اور وہ علاج "هجر في المضاجع" (خواب گاہوں میں علاحدگی) کا ہے، یہ جسمانی علاج بھی ہے اور نفسیاتی بھی، یہ بھی کارگر نہ ہو تو تادیبی کاروائی کرتے ہوئے "ضرب" (زدوکوب نہیں ہلکی پھلکی مار) کی اجازت ہے، یہ جسمانی سزا ہے، لیکن اس میں جذبۂ انتقام نہ ہو جانا چاہئے چونکہ "إن الله لا يحب المعتدين" (البقرة: ۱۹۰)۔ (بیشک اللہ تعالیٰ حد سے گزر جانے والوں کو پسند نہیں فرماتے) جب ان میں سے کوئی علاج کارگر نہ ہو اور شوہر و بیوی کے اختلافات حد سے گزر جائیں، اور ایک دوسرے سے نفرت کی اس آگ پر قابو پانا خود مشکل ہوجائے تو چوتھا مرحلہ یہ ہے کہ قاضی کے پاس مقدمہ لے جایا جائے، ایسی صورت میں اکثر علماء کے نزدیک قاضی کے لیے واجب ہوجاتا ہے کہ وہ دو ثالث مقرر کرے جو اس مسئلہ میں غور کریں، چونکہ یہ حکم جس آیت سے ثابت ہے اس میں "فابعثوا" کا لفظ استعمال ہوا ہے، جو کہ امر ہے اور امر سے جو حکم ثابت ہوتا ہے، اگر کوئی قرینہ نہ ہو تو وہ واجب اور لازمی ہوتا ہے (تقویم الأدلة، دبوسی، ص: ۳۶، تحقیق: خلیل میس، ۲۰۰۱، دار الکتب العلمیة، بیروت) "شقاق کو عام طور سے دور جدید کے فقہاء نے اسباب فسخ میں شمار کیا ہے، دوسرے معاملات کی طرح بینہ کے مفقود ہونے پر مقدمہ کو خارج کر دینا مسئلہ کا حل نہیں۔

### اس آیت کے مخاطب کون؟

آیت "...فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها" (النساء: ۳۵) کے مخاطب راجح قول کے مطابق قضاۃ وحکام ہی ہیں "روى عن سعيد بن جبير والضحاك أنه السلطان الذي يترافعان إليه" (احکام القرآن جصاص، النساء: ۳۵ کے تحت)، (حضرت سعید بن جبیر اور ضحاک سے مروی ہے کہ اس کا مخاطب سلطان ہے جس کے پاس دونوں مقدمہ لے جاتے ہیں)، ابن العربی (م: ۵۴۳ھ) کہتے ہیں: "وأما من قال: إنه السلطان فهو الحق" (احکام القرآن۔ ابن العربي، النساء: ۳۵ کے تحت)، (جس نے اس سے سلطان کو مراد لیا وہی حق پر ہے) علامہ آلوسی (م: ۱۸۵۴ء) فرماتے ہیں: "سعید بن جبیر اور ضحاک وغیرہ کہتے ہیں کہ اس میں خطاب حکام سے ہے، اور یوں بھی جب زوجین اپنے طور پر اصلاح کی کوششیں کر چکے، جو بار آور نہ ہوسکیں تو معاملہ ان کے ہاتھ سے نکل کر امام یا قاضی کے ہاتھ میں چلا گیا جو مسلمانوں کے درمیان پائے جانے والے نزاعات کو حل کرنے اور ظلم کو رفع کرنے کے ذمہ دار ہوتے ہیں، ہاں اگر کہیں قاضی موجود نہ ہو تو یہ ذمہ داری امت کے صالح اور خداترس افراد کی ہوتی ہے، تاکہ یہ خطاب عام اور تام رہے اور ہر حال میں مسئلہ کا حل نکالنے کی کوشش کی جائے" (روح المعانی: نساء: ۳۵ کے تحت، نیز دیکھئے: تفسیر خازن، البحر المحیط، تفسیر الطبری، تفسیر کبیر وغیرہ)، اور بعض حالات میں یقیناً اس کی ضرورت ہوگی، خاص طور سے ایسے علاقوں میں جہاں قاضی نہ ہوں تو معاشرہ کے صالح افراد جو اصلاح کا تجربہ بھی رکھتے ہوں اس فریضہ کو ادا کرنے کے ذمہ دار ہوں گے، عام حالات میں پہلی ہی رائے راجح ہوگی، جس کی وجہ ترجیح بھی تفسیر کی کتابوں میں تفصیل سے ذکر کی گئی ہے، ماضی قریب میں میدان قضاء کے شہسوار قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ (م: ۲۰۰۲ء) نے نہایت جامع الفاظ میں اس کا عطر کشید کرلیا ہے، میں یہاں انہیں کے الفاظ مستعار لیتا ہوں، سدی کی رائے کو ذکر کرنے کے بعد لکھتے ہیں: "آیت کے ظاہری الفاظ بھی اس کے مخالف ہیں، اس لیے کہ محل شقاق میاں بیوی ہیں جنہیں "صیغۂ غائب" میں ذکر کیا گیا ہے اور اس شقاق کو محسوس کرنے والے اور پھر حکمین کا تقرر کرنے والے دوسرے لوگ ہیں، جنہیں مخاطب قرار دیا گیا ہے، علاوہ ازیں "فابعثوا" میں "حکمین" کے تقرر اور ان کے بھیجنے کا حکم دیا گیا ہے، اور ظاہر ہے کہ "مرسل" اور "مرسل الیهم" میں مغایرت ہونی چاہئے، پھر یہ کہ سیاق کا تقاضہ بھی یہی ہے کہ جب زوج اصلاح کے تمام طریقے آزما چکا تو اب اس کا کام ختم ہوچکا، اب تو اسے معاملہ محاکمہ کے لیے منصب کے سامنے پیش کر دینا چاہئے، اور عورت بھی اگر شوہر کے ظلم وتعدی سے بچنے کی راہ نہ پائے اور یہ محسوس کرے کہ شوہر اس کو تنگ کرنے کے لیے بہانے تلاش کرتا رہتا ہے تو وہ بھی قاضی کے سامنے محاکمہ کرسکتی ہے، اور پھر قاضی اصلاح حال کے لیے "حکمین" مقرر کرے گا، لہٰذا اس آیت کے مخاطب حکام وولاۃ ہی ہیں" (مباحث فقہیہ، ص: ۴۸۱، ایفا پبلیشنز، ۲۰۰۲ء) شیخ ابن عاشور کی عبارت سے بھی اس قول کی تائید ہوتی ہے: "والمخاطب هنا ولاة الأمور لامحالة" (التحرير والتنوير ۴، ۱۱۹)۔

**کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟**...... جب صورت حال ایسی ہو کہ مرد عورت کی جانب سے نشوز کا دعوی کر رہا ہو اور عورت شوہر

کی جانب سے ظلم وتعدی اور حق تلفی کا دعوی کر رہی ہو تو قاضی "حکمین" مقرر کرے گا جو اس مسئلہ پر غور کر سکیں "فإذا اختلفا وادعى النشوز وادعت هي عليه ظلمه وتقصيره في حقوقها حينئذ بعث الحاكم حكما من أهله وحكما وأهلها ليتوليا النظر فيما بينهما" (احکام القرآن للجصاص، سورۂ نساء آیت: ۳۵ کے تحت)، (جب دونوں کے درمیان آپس میں اختلاف ہو جائے، مرد نشوز کا اور عورت مرد کے ظلم اور کوتاہی کا دعوی کرے تو حاکم ایک ایک حکم دونوں کے گھر والوں میں سے بھیجے گا تاکہ وہ دونوں کے مسئلہ پر غور کر سکیں)، مالکیہ کے نزدیک قاضی کو اگر اپنے طور پر بھی علم ہو جائے تو اس کے لیے یہ کاروائی ضروری ہے، تاکہ حقوق کا تحفظ ہو سکے اور معاملہ اور زیادہ پیچیدہ نہ ہو، ابن العربی لکھتے ہیں: "إذا علم الإمام من حال الزوجين الشقاق لزمه أن يبعث إليهما الحكمين ولا ينتظر ارتفاعهما. لأن ما يضيع من حقوق الله أثناء ما ينتظر رفعهما إليه لا جبر له" (احکام القرآن۔ ابن العربی)، (جب امام کو زوجین کے درمیان شقاق کی صورتحال کا علم ہو تو اس پر حکم مقرر کرنا ضروری ہے، وہ ان دونوں کے مرافعہ کا انتظار نہیں کرے گا، چونکہ جو حقوق ان کے مرافعہ کے دوران انتظار ضائع ہوں گے ان کی تلافی ممکن نہیں) جب کسی طور یہ واضح نہ ہو کہ غلطی کس کی ہے اور ظلم کس کی جانب سے ہے تو میری ناقص معلومات کے مطابق قاضی خود خلع کا فیصلہ نہیں کر سکتا سوائے اس کے کہ فریقین نے اس کو وکیل بنا دیا ہو، چونکہ یہ نص صریح کی مخالفت ہوگی، قرآن ایسی صورت میں حکمین کے تقرر کا حکم دیتا ہے جو اپنی ذاتی واقفیت، مخصوص ذرائع اور چھان بین کے ذریعہ صحیح نتیجہ تک پہنچ سکیں "... إن القاضي لا يقضي بعلمه ..." (احکام القرآن۔ ابن العربی)، (قاضی اپنے علم کی بنیاد پر فیصلہ نہیں کرے گا) ہاں اگر معلوم ہو جائے کہ قصور میاں بیوی میں سے کس کا ہے تو اس کے مناسب حال فیصلہ قاضی کا حق ہے "فأما إن عرف الظالم فإنه يؤخذ الحق من صاحبه ويجبر على إزالة الضرر" (الجامع لاحکام القرآن۔ القرطبی)، (رہا یہ کہ قاضی اگر ان دونوں میں سے ظلم کرنے والا کون ہے، یہ پتہ لگالے، تو اس کے فریق سے اس کا حق دلا یا جائے گا، اور اسے ضرر کو ختم کرنے پر مجبور کیا جائے گا)، حکمین اگر دونوں کے آپسی رویہ کا جائزہ لینے کے بعد اس نتیجہ پر پہنچیں کہ دونوں میں تفریق ہی بہتر ہے، پھر قاضی اس رپورٹ سے باخبر ہونے کے بعد تفریق کا فیصلہ کر دے تو یہ ایک الگ مسئلہ ہے جس کا ذکر آگے آ رہا ہے، لیکن صورت "شقاق" کی ہو اور "بعث حکمین" کے بغیر خود ہی قاضی فیصلہ کر دے، یہ کیسے صحیح ہو سکتا ہے۔

## طریقۂ کار:

ظاہر ہے کہ جب نشوز عورت کی طرف سے ہو تو قرآنی حکم یہ ہے کہ پہلے شوہر اس کو سمجھانے کی کوشش کرے، پھر اس کی خواب گاہ اپنی خواب گاہ سے علاحدہ کر دے، اور اس کے بعد بھی کامیابی نہ ملے تو معمولی مار پیٹ کے ذریعہ اصلاح کی کوشش کرے (النساء: ۳۴) اور جب نشوز مرد کی طرف سے ہو تو صلح کی کوشش ہو (النساء: ۱۲۸) اور اگر اندیشہ ہو کہ میاں بیوی اللہ کے حدود کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو اس میں کوئی حرج نہیں بتایا گیا کہ عورت کچھ دے دلا کر مرد سے چھٹکارا حاصل کر لے (البقرہ: ۲۲۹) اور اگر خود مرد بیوی کو بدل دینا چاہے تو منع فرمایا گیا کہ بیوی کو جو کچھ دے چکا ہے اس میں سے کچھ واپس لے (النساء: ۲۰) اور جب معاملہ کی نوعیت یہ ہو کہ زوجین میں سے ہر ایک دوسرے کی طرف ظلم وتعدی، بد خلقی، سخت مزاجی، اور ترش روئی کی نسبت کریں، اور قاضی یہ فیصلہ نہ کر سکے کہ جرم کس کا ہے، تو ایک قول یہ ہے کہ حکمین کے تقرر سے پہلے قاضی ایک قابل اعتماد شخص کو مقرر کر دے جو ان سے قریب رہ کر ان کے احوال کا جائزہ لے، یہ مالکیہ، شوافع اور حنابلہ کا قول ہے (الشرح الکبیر ۲/ ۳۴۳، روضۃ الطالبین ۷/ ۳۷۰، المغنی ۷/ ۲۴۳) شربینی خطیب کہتے ہیں: "وإن قال كل من الزوجين: إن صاحبه متعد عليه وأشكل الأمر بينهما تعرف القاضي الحال الواقع بينهما بثقة واحد يخبرهما" (مغنی المحتاج ۳/ ۲۶۱)، (اگر زوجین میں سے ہر ایک دوسرے کے بارے میں یہ کہے کہ وہ تعدی کرنے والا ہے، اور معاملہ دونوں کے درمیان الجھ کر رہ جائے تو قاضی ایک قابل اعتماد شخص کے ذریعہ صحیح صورتحال سے واقفیت حاصل کرے گا) جب کہ شیخ محمد بن یوسف مواق (م: ۸۹۷ھ) نے "قوم صالحین" کی تعبیر استعمال کی ہے "فإن الحاكم يأمر زوجها بإسكانها بين قوم صالحين ويكلفهم تفقد خبرهما واستعلام ضررهما" (التاج والاکلیل ۴/ ۱۶)، ان عبارتوں سے معلوم ہوتا ہے کہ اس ایک صالح نگراں یا چند صالح نگرانوں کا کام تحقیق حال کے بعد قاضی کو حقیقت حال سے باخبر کر دینا ہے، اس سے زیادہ انہیں کچھ اختیار نہیں۔

دوسرا قول یہ ہے کہ ایک یا ایک سے زیادہ صالح افراد کی کمیٹی مقرر کرنے کی ضرورت نہیں بلکہ دو حکم براہ راست مقرر کر دیئے جائیں، احناف، بعض مالکیہ اور ابن تیمیہ کا قول یہی ہے، کاسانی رقمطراز ہیں: "فإن نفع الضرب وإلا رفع الأمر إلى القاضي ليوجه إليهما حكمين" (بدائع الصنائع ۲/ ۳۳۴، احکام القرآن، جصاص ۲/ ۲۷۰، القوانين الفقهية ۱/ ۱۴۲، الفتاوى الكبرى) (مارسے فائدہ ہو تو ٹھیک ورنہ معاملہ قاضی کے پاس لے جایا جائے گا، تاکہ ان دونوں کی طرف دو ثالث روانہ کرے)۔

فقہاء کا اس بات پر بھی تقریباً اتفاق ہے کہ حکمین میں سے ہر ایک کا مسلمان، آزاد، مکلف (عاقل و بالغ) اور منصف مزاج ہونا شرط ہے، امانت، تقویٰ اور مسئلہ کی نوعیت کو سمجھنے کی صلاحیت ترجیح کی بنیادیں ہیں، اجتہاد کسی کے یہاں شرط نہیں (دیکھئے: شرح فتح القدیر ۷/ ۳۱۶، حاشیۃ الدسوقی علی الشرح الکبیر ۲/ ۳۴۴، روضۃ الطالبین، نووی ۷/ ۳۷۳، شرح منتہی الارادات ۳/ ۵۵) احناف کے نزدیک یہ بھی شرط ہے کہ وہ "محدود فی القذف" (کسی پر زنا کی جھوٹی تہمت لگانے میں سزا یافتہ) نہ ہوں (الہدایۃ ۳/ ۱۰۸) دونوں حکم کا مرد ہونا ضروری ہے یا عورت بھی حکم بن سکتی ہے؟ اس میں فقہاء کے کئی نقطہائے نظر ہیں، بعض حضرات اس کے قائل نہیں کہ عورت کو حکم بنایا جائے چونکہ وہ قاضی نہیں بن سکتی، جمہور کا مسلک یہی ہے، احناف کا قاعدہ یہ ہے کہ جس مسئلہ میں عورت کی شہادت قبول کی جاسکتی ہے اس میں وہ حکم بھی بن سکتی ہے، جب قاضی بن سکتی ہے تو حکم بدرجۂ اولیٰ بن سکتی ہے، بعض مالکیہ کا بھی یہی قول ہے (البحر الرائق ۷/ ۲۶)، رد المحتار میں ہے: ''والمحکم کالقاضی. وأفاد جواز تحکیم المرأۃ والفاسق لصلاحیتهما للقضاء'' (۵/ ۴۲۸)، (حکم اور ثالث کی حیثیت قاضی کی سی ہے، اس سے معلوم ہو کہ عورت اور فاسق کو بھی حکم بنا سکتے ہیں چونکہ ان دونوں کے اندر قضاء کی اہلیت موجود ہے) اس کی دلیل کے طور پر ہم یہ عرض کر سکتے ہیں کہ حضرت عمرؓ نے حضرت سلیمان بن ابی حثمہ کی والدہ ''الشفاء'' کو مدینہ کے بازار کا نگراں بنایا تھا، اور ظاہر ہے کہ بازار کے ذمہ دار کو معمولی امور میں ہی سہی فیصلے کرنے پڑتے ہیں (''وکان عمر یقدمها فی الرأی ویرضاها ویفضلها، وربما ولاها شیئا من أمر السوق'' الاستیعاب ۲/ ۱۸۶۹، الاصابۃ ۷/ ۷۲۸، المحلی ۹/ ۴۲۹)۔

## کیا ایک حکم بھی کافی ہے؟:

شوافع کے یہاں تو صراحت ملتی ہے کہ ایک حکم کافی نہیں (مغنی المحتاج ۳/ ۲۶۱) اور اس کی وجہ یہ بیان کی گئی ہے کہ ''وهو الأصح لظاهر الآیة ولأن کلا من الزوجین یتهمه ولا یفشی إلیه سره'' (مغنی المحتاج، نهایة المحتاج ۶/ ۳۸۵) (یہی زیادہ صحیح ہے چونکہ آیت کے ظاہر سے بھی یہی معلوم ہو رہا ہے، اور اس لیے بھی کہ زوجین میں سے ہر ایک اس کو متہم ٹھہرائیں گے، اور اس سے اپنا راز نہیں کھولیں گے) لیکن مالکیہ کے نزدیک کچھ شرطوں کے ساتھ ایک حکم بھی مقرر کرنا کافی ہے، مالکی فقیہ ابو الولید الباجی (م: ۴۷۴ھ) فرماتے ہیں: ''ولو جعل الزوجان ذلك إلی رجل واحد جاز إذا کان من أهل الحکم، قاله ابن قاسم فی المدونة، قال القاضی أبو الولید (رضی الله عنه): ووجه ذلك عندی أن یکون من جهة الزوجین، لأن الحق فی ذلك لا یخرج عنهما'' (المنتقی شرح الموطأ ۴/ ۱۱۳) (اگر زوجین کسی ایک ہی شخص کو حکم بنالیں تو بھی جائز ہے، اگر وہ فیصلہ کرنے کا اہل ہو، ابن قاسم نے یہ بات مدونہ میں لکھی ہے، قاضی ابو الولید فرماتے ہیں: میرے نزدیک اس کی توجیہ یہ ہے کہ وہ ایک حکم میاں بیوی دونوں کی طرف سے ہوگا، چونکہ حق اس سلسلہ میں ان دونوں سے باہر نہیں)۔

**حکمین کے اختیارات:**...... ایک قابل ذکر بحث اس سلسلہ میں یہ ہے کہ حکمین کے اختیارات کیا ہوں گے؟ اس پر تو سب کا اتفاق ہے کہ جب دو حکم مقرر کر دیئے جائیں تو ان کا سب سے پہلا کام یہ ہے کہ زوجین کے درمیان مفاہمت اور صلح کی کوشش کریں، دونوں کے درمیان الفت و محبت کو بحال کرنے کے لیے ہر ممکن طریقہ اختیار کر کے دیکھ لیں، اگر دونوں کا تعلق خاندان سے ہی ہو تو دونوں میں سے ہر ایک اپنے اپنے رشتہ دار میاں یا بیوی کے ساتھ علیحدہ علیحدہ تفصیلات معلوم کرلے (حاشیۃ الدسوقی ۲/ ۳۴۵)، ابن فرحون مالکی لکھتے ہیں: ان دونوں پر صلح کرانے کی ذمہ داری ہے، یعنی طلاق پر غور کرنے سے پہلے، یہ کام ان دونوں کی جانب سے یکے بعد دیگرے کئی مرتبہ ہو، وہ دونوں نرم گفتاری، انصاف، اور ترغیب و ترہیب سے کام لیں، ان میں سے کوئی کام صرف ایک کے ساتھ نہ کریں، تاکہ ان کے درمیان صلح کرانے میں آسانی ہو'' (مواہب الجلیل ۴/ ۱۷)، اس کے بعد دونوں حکم آپس میں ایک دوسرے کو پوری تفصیلات سے آگاہ کریں گے، کچھ بھی چھپانا مناسب نہیں، زوجین سے کیا بات ہوئی واضح طور پر سامنے آنی چاہئے (مغنی المحتاج ۳/ ۲۶۱) اگر حکمین زوجین کے درمیان اس رشتۂ نکاح کو باقی رکھنے پر متفق ہو جائیں تو دونوں کا قول نافذ ہوگا اور مزید کسی کاروائی کی ضرورت نہ رہے گی، زوجین بدستور ازدواجی زندگی گزاریں گے (بدایۃ المجتہد ۲/ ۷۴)، آیت کریمہ میں بھی اسی جانب اشارہ کیا گیا ہے ''إن یریدا إصلاحا یوفق الله بینهما'' (النساء: ۳۵)۔

**صلح کرانے میں ناکامی ہو تو کیا کریں؟**...... ہاں جب دونوں حکم اصلاح حال میں اپنی تمام تر کوششوں کے باوجود کامیابی حاصل نہ کر سکیں تو کیا کریں؟ کیا تفریق کردیں یا معاملہ قاضی کے حوالہ کردیں؟ تین نقطہائے نظر ہیں:

## حکمین صرف وکیل ہیں:

ایک تو یہ کہ ان کی حیثیت صرف وکیل کی ہے، وکالت اصلاح حال کے لیے ہے، اگر اس میں کامیاب نہ ہوں تو میدان خالی کردیں، چونکہ:

۱۔ ''فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها'' (ایک حکم مرد کی جانب سے اور ایک حکم عورت کی جانب سے بھیجو) کا مطلب ہے ''فابعثوا رجلا من قبله ورجلا من قبلها'' (ایک آدمی مرد کی جانب سے اور ایک آدمی عورت کی جانب سے بھیجو) (احکام القرآن ۲/۲۷۰، مفاتیح الغیب ۱۰/۷۶)۔

۲۔ آیت میں صرف "وإن يريدا إصلاحاً" (اگر وہ دونوں اصلاح چاہیں) کا تذکرہ ہے "وإن يريدا تفريقاً" (اگر وہ دونوں تفریق چاہیں) کا نہیں (احکام القرآن ۲/۲۷۰، مفاتیح الغیب ۱۰/۷۶)۔

۳۔ ایک وجہ یہ ہے کہ زوجین جب عاقل وبالغ ہیں تو ان کی مرضی کے بغیر ان کی مصلحت کے خلاف فیصلہ کا حق ان کے علاوہ کسی کو حاصل نہ ہوگا، حضرت علیؓ نے اس طرح کے ایک فیصلہ میں حکمین کو حق تفریق نہیں دیا تھا، اور وہ صرف اس وجہ سے کہ مرد تفریق پر راضی نہ تھا، ہاں شوہر کو بیوی کی رضامندی کے بعد ایسا ہی کرنے کی تلقین ضرور کی تھی (دار قطنی: ۳۸۲۴) یہی رائے احناف کی ہے، شوافع کا راجح قول اور حنابلہ کا مشہور قول یہی ہے، حسن، ابوثور اور سدی سے بھی ایک روایت یہی ہے (البحر الرائق ۷/۲۵، الأم ۵/۱۹۵، روضۃ الطالبین ۷/۴۱۷، الانصاف ۸/۳۸۰، بدایۃ المجتہد ۲/۱۴۷)۔

تیسرا قول یہ ہے کہ تحکیم کے اس عقد کو "عقد إلزامي" (لازم کرنے والا عقد) قرار دیا جائے گا اور دونوں جو بہتر خیال کریں گے فیصلہ کرسکتے ہیں، جب صلح کی کوششیں بار آور نہ ہوسکیں تو تفریق بھی کرسکتے ہیں، امام مالک اسی کے قائل ہیں، ظاہریہ کا مسلک، شوافع اور حنابلہ کا بھی ایک قول یہی ہے (الموطأ ۲/۵۸۴، روضۃ الطالبین ۷/۴۱۷، المغنی ۷/۲۴۴، المحلی ۱۰/۸۷)، علامہ آلوسی رقمطراز ہیں: ''ونقل عن بعض علمائنا أن الإساءة إن كانت من الزوج فرقا بينهما، وإن كانت منهما فرقا على بعض ما أصدقها'' (روح المعانی ۵/۲۷) (ہمارے بعض علماء سے منقول ہے کہ بدسلوکی اگر شوہر کی طرف سے ہو تو دونوں میں تفریق کردی جائے گی، اور اگر دونوں کی طرف سے ہو تو اس مہر کے کچھ حصہ پر تفریق کردی جائے گی جو مرد نے عورت کو دیا تھا) اس سے معلوم ہوا کہ بعض حنفی علماء ومشائخ بھی اس کے قائل ہیں، حضرت عثمان، علی، ابن عباس، ابوسلمہ بن عبدالرحمن بن عوف، ابن سیرین، شعبی، نخعی، سعید ابن جبیر، اوزاعی، مجاہد وسدی، ضحاک اور ان کے علاوہ بھی متعدد علماء کی رائے یہی ہے (جامع البیان، الطبری ۵/۷۱-۷۵)، امام مالک فرماتے ہیں: ''وذلك أحسن ما سمعت من أهل العلم أن الحكمين يجوز قولهما بين الرجل وامرأته في الفرقة والاجتماع'' (موطأ مالك ۲/۵۸۴)، (میں نے اہل علم سے اس سلسلہ میں جو کچھ سنا ان میں سب سے بہتر یہ ہے کہ حکمین کی بات صلح اور تفریق ہر دو شکل میں مانی جائے گی)، حنبلی علماء میں سے زرکشی کا قول ہے: ''اس سے یہ معلوم ہو رہا ہے کہ وہ دونوں حکم ہیں بہ عوض یا بلاعوض صلح یا تفریق دونوں میں سے جو بہتر سمجھیں زوجین کی رضامندی کے بغیر کر گزرنے کا اختیار رکھتے ہیں، آیت کریمہ کا ظاہر یہی بتا رہا ہے، ابن ہبیرہ، اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ نے اسی کو اختیار کیا ہے، اور خرقی کی بات سے بھی بظاہر یہی معلوم ہوتا ہے'' ابن تیمیہ فرماتے ہیں: ''ہما حاکمان کما ہو الصواب''، ابن حزم کا قول ہے: ''وإليه ذهب أصحابنا إلا ابن المغلس'' (المحلی ۱۰/۸۷)۔

ان کے کئی دلائل ہیں:

۱۔ ''آیت تحکیم'' میں ''حکم'' کا لفظ استعمال ہوا ہے جو فیصلہ میں اختیار کو بتا رہا ہے۔

۲۔ سورۂ مائدہ میں "جزاء الصيد" (شکار کے دم) کے سلسلہ میں حکم ہے "يحكم به ذوا عدل منكم" (جس کا فیصلہ تم میں سے دو عادل آدمی کریں گے) جس سے معلوم ہوتا ہے کہ حکم کو حاکمانہ اختیارات حاصل ہوتے ہیں، اس لیے حکم کو تفریق کرانے کے لیے بالکل حاکم یا قاضی کی طرح شوہر کی اجازت کی ضرورت نہیں۔

۳۔ قرآن وحدیث، فقہ ولغت اور عرف خاص وعام میں وکیل کو حکم نہیں کہا جاتا، جب حکم اور وکیل کے حدود واختیارات الگ الگ ہوتے ہیں تو ایک کو دوسرے کی جگہ پر ذکر کرنا کیوں کر صحیح ہوسکتا ہے، وکیل صرف مأذون ہوتا ہے، اور حکم کو فیصلہ اور کسی پر کچھ لازم کرنے کا اختیار ہوتا ہے، امام قرطبی (م: ۶۷۱ھ)

فرماتے ہیں: ''وهذا نص من الله سبحانه وتعالى بأنهما قاضيان لا وكيلان ولاشاهدان'' (الجامع لاحکام القرآن ۵،۱۷)، (یہ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی طرف سے صاف وضاحت ہے کہ وہ دونوں قاضی ہیں، وکیل یا شاہد نہیں)۔

۴۔ اگر ان کا فیصلہ تفریق زوجین کی رضامندی پر ہی موقوف ہے تو پھر یہ کام میاں بیوی آپس میں ہی کیوں انجام نہیں دے لیتے کہ کم وقت میں طلاق یا خلع کے ذریعہ مسئلہ کا حل نکل سکتا ہے۔

۵۔ مشہور کوفی فقیہ حضرت عبیدہ بن عمرو السلمانی (م: ۷۲ھ) نے حضرت علیؓ سے آیت "وإن خفتم شقاق بينهما" کے سلسلہ میں نقل کیا ہے: ''ایک مرد وعورت حضرت علیؓ کی خدمت میں حاضر ہوئے، دونوں کے ساتھ لوگوں کی ایک جماعت تھی، حضرت علیؓ کے حکم پر انھوں نے زوجین کے گھر والوں میں سے دو حکم مقرر کئے، ایک ایک شخص دونوں خاندان سے، حضرت علی نے ان دونوں کو مخاطب کرتے ہوئے پوچھا: "هل تدريان ما عليكما، إن عليكما إن رأيتما أن تفرقا" (تم جانتے ہو تمہیں کیا کرنا ہے؟ اگر تم دونوں ان دونوں کو ایک دوسرے سے علاحدہ کرنا زیادہ بہتر سمجھو تو تم ایسا کر سکتے ہو) عورت نے کہا: "رضيت بكتاب الله بما علي فيه ولي" (میں قرآن کے حکم کے مطابق جو کچھ میرا حق اور ذمہ داری ہے اس پر راضی ہوں) لیکن مرد نے کہا: "أما الفرقة فلا" (جہاں تک تفریق کا تعلق ہے تو میں اس پر راضی نہیں ہوں) اس پر حضرت علیؓ نے فرمایا: "كذبت والله حتى تقر بمثل الذي أقرت به" (بخدا تم اس وقت تک جھوٹے ہو جب تک بعینہ عورت کی طرح اقرار نہ کرلو) (سنن دارقطنی: ۳۸۲۴)، الفاظ کے معمولی فرق کے ساتھ ابن سیرین (م: ۱۱۰ھ) سے یہ روایت (سنن البیہقی الکبری: ۱۴۵۵۵) میں بھی ہے۔

اس حدیث سے استدلال کی وجہ یہ ہے کہ حضرت علیؓ نے شوہر کی اجازت کے بغیر دونوں حکم مقرر فرمائے، اور شوہر نے جب تفریق سے انکار کیا تو اسے کتاب اللہ سے مراجعت کا حکم دیا کہ دیکھو تمہاری بیوی جو تفریق پر بھی رضامندی کا اظہار کر رہی ہے تمہیں بھی یہی کرنا چاہئے، اگر یہ صرف وکیل ہوتے تو آپ ان سے کچھ بھی نہ فرماتے، اسی طرح آپ نے حکمین سے "إن عليكما" (تمہاری ذمہ داری ہے) سے خطاب فرمایا جس میں واضح اشارہ موجود ہے کہ تم حکم ہو پوری ذمہ داری سے تمہیں یہ کام انجام دینا ہے، صرف وکیل نہیں کہ تصفیہ ہو جائے تو ٹھیک ورنہ تمہاری کوئی ذمہ داری نہ ہو۔

۶۔ ایک وجہ یہ بھی ہے کہ راجح قول کے مطابق آیت میں خطاب زوجین سے نہیں، اگر خطاب ان سے ہوتا تو یہ کہنا صحیح ہوتا کہ وہ دونوں ان کے وکیل ہوں گے، پھر آیت میں ''اہل'' کا تذکرہ بھی یہی بتارہا ہے کہ وہ دونوں وکیل نہیں حکم ہیں، چونکہ خاندانی معاملات میں خاندان سے ہی ثالث کا تقرر زیادہ کارگر ہے، بلالحاظ کسی وکیل کا تقرر کافی نہیں۔

۷۔ اسی طرح حضرت عقیل بن ابی طالبؓ اور فاطمہ بنت عتبہ بن ربیعہ کے درمیان حضرت عثمانؓ نے حضرت ابن عباسؓ اور حضرت معاویہؓ کو حکم بنایا تھا، اس موقع سے حضرت عثمانؓ نے فرمایا تھا: "لأفرقن بينهما" (مصنف عبد الرزاق: ۱۱۸۸۷، باب الحكمين، تلخيص الحبير ۲۰۴،۳)، (میں ان دونوں کے درمیان ضرور تفریق کروں گا)۔

۸۔ پھر اس کی عقلی وجہ یہ ہے کہ جب میاں بیوی کے درمیان اس حد تک معاملات بگڑ جاتے ہیں تو ازدواجی زندگی متاثر ہوجاتی ہے، بچوں پر بھی اس کا اثر پڑتا ہے اور دونوں خاندانوں کے محبت بھرے رشتہ پر بھی، اور اس طرح نکاح کا مقصد فوت ہوتا ہے، اس لیے ایسے اسباب کا اختیار کرنا ضروری ہوتا ہے جو مظلوم کو اس کا حق دلاسکیں اور ظالم کے لیے مناسب سزا تجویز کرسکیں، یا پھر دونوں کے راستے حکمین کے ذریعہ جدا کر دیئے جائیں، واضح رہے کہ مالکیہ کے نزدیک شقاق مرد یا دونوں کی طرف سے ظاہر ہو تو بلاعوض تفریق ہوگی اور اگر عورت کی طرف سے تو عوض کے ساتھ، اور یہ تفریق ایک طلاق بائن کے حکم میں ہوگی، ایک سے زیادہ طلاق دونوں میں سے کوئی بھی واضح کرے باطل ہوگی، فقہ مالکی کے مشہور ازہری عالم شیخ دردیر مصری (م: ۱۷۸۶ء) نے مسئلہ کا جامع خلاصہ بیان فرمادیا ہے: ''دونوں حکم کی طلاق نافذ کردی جائے گی، اور یہ طلاق بائن کے حکم میں ہوگی، اگرچہ خلع کی صورت نہ بنے، بایں طور کہ بلاعوض ہو، اور اگرچہ میاں بیوی ان کے طلاق واقع کرنے کے بعد اس پر راضی نہ ہوں، ہاں اس سے پہلے وہ دونوں باز رہ سکتے ہیں، یہ فیصلہ اس وقت بھی نافذ ہوگا جبکہ حاکم اس پر رضامند نہ ہو، خواہ وہ دونوں حاکم کی طرف سے مقرر ہوں یا زوجین کی طرف سے، چونکہ ان دونوں کی حیثیت وکیل یا شاہد کی نہیں بلکہ ثالث اور فیصلہ کرنے والے کی ہے، ایک طلاق سے زیادہ واقع نہ ہوگی، اور ایک ہی لازم ہوگی اگرچہ عدد میں دونوں کا اختلاف ہو، مثلاً ایک نے ایک

طلاق واقع کی ہو اور دوسرے نے دو یا تین؛ چونکہ ایک پر دونوں کا اتفاق ہے'' (الشرح الکبیر للدردیر ۲/ ۳۴۵)۔

دونوں فریق کے اس کے علاوہ بھی بہت سے دلائل ہیں، علامہ آلوسی فرماتے ہیں کہ: ''ولعل المسألة اجتهادية. وكلام أحد المجتهدين لايقوم حجة على الآخر'' (روح المعانی ۵/۲۷، تفسیر آیات الأحکام، سایس ۱/۱۰۱) (شاید یہ مسئلہ اجتہادی ہے، چنانچہ کسی ایک مجتہد کا کلام دوسرے پر حجت نہیں بنے گا) اس لیے اس مسئلہ میں اس عہد کی ضرورتوں، لوگوں کی شریعت سے ناواقفیت اور حقوق کی ادائیگی سے غفلت کے پیش نظر اس دوسرے قول کو اختیار کرنا زیادہ مناسب ہے، تاکہ یہ سند رہے کہ عورت کے لیے ظالم شوہر سے نجات پانے کا راستہ اسلام نے کبھی بند نہیں کیا بلکہ کچھ ضروری کارروائیاں رکھی گئی ہیں جن سے گزرنے کے بعد عورت اپنے ناموافق حال شوہر سے گلوخلاصی حاصل کرسکتی، اس کے بغیر نہ نکاح کا مقصد پورا ہوسکتا ہے نہ بچوں کی صحیح تربیت، نہ دونوں خاندانوں میں اتفاق واتحاد، اس لیے ایسے اسباب کا اختیار کرنا ضروری ہے جو مظلوم کو اس کا حق دلاسکے اور ظالم کو کیفر کردار تک پہونچاسکے، یا پھر حکمین کے ذریعہ دونوں کے اس رشتہ کو ختم کردیا جائے۔

ہندوستان کے دو بڑے دینی وملی اداروں مسلم پرسنل لابورڈ اور امارت شرعیہ بہار واڑیسہ وجھارکھنڈ کے نمائندہ علماء کی یہی رائے ہے اور اسی پر عمل ہے (دیکھئے: مجموعہ قوانین اسلامی۔ مسلم پرسنل لابورڈ ۲۰۰۰۔ ۲۰۲، کتاب الفسخ والتفریق، از حضرت مولانا عبدالصمد رحمانی، ص: ۱۵۶، مباحث فقہیہ، از قاضی مجاہد الاسلام قاسمی، ص: ۴۷۷۔ ۴۹۵، جدید فقہی مسائل، از مولانا خالد سیف اللہ رحمانی، ص: ۲۲۰۔ ۲۱۰)، مجموعہ قوانین اسلامی میں ہے: ''......اور اگر باوجود ان کوششوں کے اصلاح حال ممکن نہ ہو اور نکاح اپنے مقاصد سے خالی ہوجائے تو شوہر کی ذمہ داری تسریح بالاحسان کی ہے، لیکن اگر شوہر اس سے گریز کرے تو قاضی نیابۃ عن الزوج تفریق کردے گا'' (ص: ۲۰۲) رابطہ عالم اسلامی کے ماتحت قائم ''المجمع الفقہی الاسلامی'' (مکہ مکرمہ) کا فیصلہ اس طرح ہے ''قاضی محض عورت کے مطالبہ پر شوہر کو جدائی اور معاوضہ قبول کرنے پر مجبور نہیں کرسکتا، بلکہ وہ دونوں کے درمیان صلح کرانے کی کوشش کرے گا، اور اس کے لیے دو ثالث بھیجے گا، اگر دونوں ثالث اتفاق نہ کریں اور صلح مشکل ہوجائے اور قاضی کے سامنے خلع ناگزیر ہوجائے تو شوہر کو علاحدگی کا حکم دے گا، اگر شوہر انکار کرے تو قاضی بہ عوض یا بلاعوض جس طرح بہتر سمجھے گا دونوں کے درمیان تفریق کرادے گا'' چونکہ حکمین اگر تفریق پر متفق نہ ہوں تو کسی کے نزدیک تفریق نہیں ہوگی اس لیے اس تجویز میں اس کے بعد کی مشکل بھی حل کی گئی ہے کہ قاضی خود اپنی قوت نافذہ کا استعمال کرکے تفریق کردے، اس وقت مصر، اردن، فلسطین اور تقریباً پورے عالم اسلام میں اسی قول پر عمل ہے (دیکھئے: ''القرارات القضائیۃ فی الاحوال الشخصیۃ حتی عام ۱۹۹۰ء''، عبدالفتاح عمرو، فیصلہ نمبر: ۱۵۵۸۷، دار یمان، ۱۹۹۰ء، شبکۃ المعلومات القانونیۃ لدول مجلس التعاون الخلیجی)۔ واللہ اعلم۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخِ نکاح

مفتی محمد عظمت اللہ میر رحیمی [1]

## کیا خلع عورت کا حق ہے؟:

موجودہ دور میں خلع کے بارے میں ایک نیا مسئلہ پیدا ہوا ہے وہ یہ کہ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ جس طرح مرد کو طلاق دینے کا حق ہے اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق ہے۔

یہ بھی سمجھنا ضروری ہے کہ (عورت کو خلع لینے کا حق ہے) اس جملہ کا مطلب کیا ہے؟ اس کے بارے میں ہمیشہ یہ بات ذہن نشین کر لینی ضروری ہے کہ جس طرح مرد بیوی کی رضامندی کے بغیر بوجہ اختلاف وغیرہ طلاق دینے کا حق رکھتا ہے کیا عورت کسی اختلاف یا طبعی نا اتفاقی کی وجہ سے شوہر کی رضامندی کے بغیر عدالت کی طرف رجوع کرتے ہوئے "خلع" لینے کا حق رکھتی ہے؟ اس سلسلے میں تمام علماء امت کا اتفاق رہا ہے کہ "خلع" ایک ایسا معاملہ ہے جس میں تراضی طرفین ضروری ہے اور کوئی فریق دوسرے کو اس پر مجبور نہیں کر سکتا ہے لیکن بعض دعوی کرنے والوں کا کہنا ہے کہ "خلع" عورت کا ایک حق ہے جس سے وہ شوہر کی مرضی کے بغیر عدالت سے وصول کر سکتی ہے حالانکہ یہ دعوی یا اس طرح کے فیصلے دینا قرآن وسنت کے دلائل اور جمہور علماء کے متفقہ فیصلہ کے خلاف ہے۔

اولاً ہم ان بعض لوگوں کے مستدلات تحریر میں لائیں گے ساتھ ہی ان کے جوابات بھی پھر ائمہ اربعہ کی تفصیلات اس مسئلہ میں کیا ہیں؟ زیب ورق بنائیں گے۔

**مستدل ۱:**...... جو لوگ خلع کو عورت کا حق کہتے ہیں ان کی دلیل قرآن پاک کی یہ آیت "فان خفتم الا یقیما حدود اللہ فلا جناح علیهما فیما افتدت به" (البقرۃ۔۲۲۹) ہے۔ اس آیت کریمہ میں "فان خفتم" کا خطاب حکام کو ہے، جیسا کہ بعض مفسرین نے اس کی تصریح کی ہے مثلاً ملاحظہ ہو (تفسیر قرطبی ۳/۸/۱۳۳، تفسیر کبیر ۵/۱۰۶، روح المعانی ۲/۱۴۰)، لہٰذا اس آیت کا مطلب یہ ہوا کہ اگر حکام یہ سمجھیں کہ زوجین میں موافقت نہ ہو سکے گی تو وہ اپنی صوابدید کے مطابق نکاح فسخ کر سکتے ہیں خواہ شوہر راضی ہو یا نہ ہو اگر حکام کو یہ اختیار نہ ہوتا تو پھر خطاب کی کیا حاجت تھی؟ علامہ آلوسیؒ لکھتے ہیں (فان خفتم) "خطاب للحکام لا غیر لئلا یلزم تغییر الاسلوب قبل مضی الجملة الخ"۔

**مستدل ۲:**...... دوسرا استدلال یہ لوگ حضرت ثابت ابن قیسؓ کی اہلیہ حضرت جمیلہؓ کے واقعہ سے کرتے ہیں جو ترمذی کے باب "الخلع وکیف الطلاق فیه" میں اختصار کے ساتھ آیا ہے اور بخاری میں اس تفصیل کے ساتھ مذکور ہے "عن ابن عباس رضی اللہ عنہ ان امرأة ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ اتت النبی ﷺ فقالت یا رسول اللہ !ثابت بن قیس ما اعتب علیه فی حق ولا دین ولکنی اکره الکفر فی الاسلام فقال رسول اللہ ﷺ اتردین علیه حدیقته قالت نعم قال رسول اللہ ﷺ اقبل الحدیقة وطلقها تطلیقة" مدعیین کا خیال ہے کہ یہاں آنحضرت ﷺ نے حضرت ثابت کی مرضی معلوم نہیں کی بلکہ براہ راست ان کو طلاق دینے کا حکم دیا۔

**مستدل ۳:**...... یہ آیت قرآنی ہے: "ولهن مثل الذی علیهن بالمعروف" (البقرۃ) (اور عورتوں کے بھی حقوق ہیں جو مثل انہی حقوق کے ہیں جو ان عورتوں پر ہیں قاعدہ کے موافق) اس آیت سے اس بات پر استدلال کیا ہے کہ جس طرح مرد کو عورت کی رضامندی کے بغیر طلاق کا قانونی حق دیا گیا ہے اسی طرح عورت کو بھی مرد کی رضامندی کے بغیر "خلع" کا حق ملنا چاہیے۔

## مستدل (۱) کا جواب:

[1] دار العلوم رحیمیہ بانڈی پورہ کشمیر

آیت خلع میں کم از کم تین الفاظ ایسے ہیں جو خلع کیلئے تراضی طرفین کو شرط قرار دیتے ہیں کیوں کہ پوری آیت اس طرح ہے '' ولا یحل لکم أن تاخذوا مما اٰتیتموھن شیئًا إلا أن یخافا أن لا یقیما حدود اللہ فإن خفتم ألا یقیما حدود اللہ فلا جناح علیھما فیما افتدت بہ '' اس میں سب سے پہلے '' إلا ان یخافا ألا یقیما حدود اللہ '' اس بات کی صریح دلیل ہے کہ گفتگو اس صورت میں ہو رہی ہے جب شوہر اور بیوی دونوں خلع کی ضرورت محسوس کر رہے ہوں یا کم از کم اس پر راضی ہوں۔

دوسرے "فلا جناح علیھما" میں صیغہ تثنیہ اس بات کی واضح دلیل ہے کہ گفتگو تراضی طرفین کی صورت میں ہے۔

قرآن کریم نے خلع کے لئے لفظ '' فدیہ '' استعمال کیا ہے جو جنگی قیدیوں کی رہائی کے لئے دی جانے والی رقم کو کہتے ہیں اور اس میں تراضی طرفین ضروری ہوتی ہے، لہذا خلع میں بھی تراضی طرفین ضروری ہوگی۔

چنانچہ علامہ ابن قیمؒ فرماتے ہیں کہ باری تعالی نے خلع کے لئے '' فدیہ '' کا لفظ استعمال کیا ہے جو اس پر دال ہے کہ خلع میں معاوضہ کے معنی موجود ہے، لہذا اس میں '' تراضی طرفین '' کا اعتبار ضروری ہے، وہ لکھتے ہیں: '' وفی تسمیتہ ﷺ الخلع فدیۃ دلیل علی أن فیہ معنی المعاوضۃ ولھذا اعتبر فیہ رضا الزوجین '' (تفصیل کیلئے دیکھئے: زاد المعاد ج ۵، ۱۹۶ حکم رسول اللہ ﷺ فی الخلع)۔

الغرض اس تفصیل سے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ آیت خلع میں تین جملے ایسے ہیں جو واضح طور پر شوہر اور بیوی دونوں کی رضامندی کا مفہوم رکھتے ہیں: (۱) '' مگر یہ کہ ان دونوں میاں بیوی کو یہ احتمال ہو کہ وہ دونوں اللہ کی حدود کو قائم نہ رکھ سکیں گے ''، (۲) '' ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں ''، (۳) '' اس مال میں سے جو عورت فدیہ میں دے ''۔

ان تینوں جملوں کے بیچ میں "فان خفتم" (اگر تم کو خوف ہو) کے الفاظ آئے ہیں اس سے اس کے سوا کیا نتیجہ نکلتا ہے کہ اگر یہ خطاب حکام ہی کو ہے تب بھی یہ اس صورت میں ہے جبکہ شوہر اور بیوی دونوں خلع پر راضی ہوں۔

یہ ساری بات اس بات کو تسلیم کرنے کے بعد کی گئی ہے کہ "فان خفتم" میں خطاب حکام کو ہے اور اس میں کوئی شک نہیں کہ علماء کی ایک بڑی جماعت کا قول یہی ہے لیکن اگر ان حضرات مفسرین کا قول اختیار کیا جائے جو اس کا مخاطب زوجین کو قرار دیتے ہیں تو بات بالکل ہی صاف ہو جاتی ہے اس تفسیر کی تائید اس بات سے ہوتی ہے کہ اس آیت کا پہلا جملہ یعنی "ولا یحل لکم" میں بالاتفاق خطاب شوہروں کو ہے اس لئے اس مناسبت کا تقاضہ یہ ہے کہ "فان خفتم" کا خطاب بھی انہی کو ہو چنانچہ حکیم الامت مجدد ملت حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ نے اس آیت کی تفسیر اسی طرح فرمائی ہے۔

وہ لکھتے ہیں: '' اور تمہارے لئے یہ بات حلال نہیں کہ (بیبیوں کو چھوڑتے وقت ان سے) کچھ بھی لو (گو وہ لیا ہوا) اس (مال) میں سے (کیوں نہ ہو) جو تم (ہی) نے ان کو (مہر میں) دیا تھا مگر (ایک صورت میں البتہ حلال ہے وہ) یہ کہ (کوئی) میاں بیوی (ایسے ہوں کہ) دونوں کو احتمال ہو کہ اللہ تعالی کے ضابطوں کو (جو در بارۂ اداء حقوق زوجیت ہیں) قائم نہ کر سکیں گے، سو اگر تم لوگوں کو (یعنی میاں بیوی کو) یہ احتمال ہو کہ وہ دونوں ضوابط خداوندی کو قائم نہیں رکھ سکیں گے تو دونوں پر کوئی گناہ نہیں ہوگا اس (مال کے لینے دینے) میں جس کو دیکر عورت اپنی جان چھڑا لے '' (بیان القرآن ص ۷۵)۔

یہ تفسیر بالکل بے غبار بھی ہے، اگر اس تفسیر کو اختیار کیا جائے تو اس آیت میں حکام کا کوئی ذکر ہی نہیں رہتا نیز "فان خفتم" کے جملہ میں فا تعقیبیہ ہے (جس کا اردو ترجمہ '' پس '' ہے) وہ صاف دلالت کرتا ہے کہ حکام کو یہ خطاب بھی اسی صورت سے متعلق ہے جس کا ذکر پہلے کیا گیا ہے یعنی الا ان یخافا الا یقیما حدود اللہ۔

رہا "فان خفتم" کا خطاب سو اول تو مفسرین کی ایک جماعت کے نزدیک یہ خطاب اہل خاندان کو ہے جیسے کہ ہمارے اسلاف میں سے حضرت تھانویؒ کے علاوہ مفتی شفیع صاحبؒ اور علامہ کاندھلویؒ نے اپنی تفسیروں میں اسی قول کو اختیار کیا ہے۔ دوسرے اگر خطاب حکام ہی کو ہو تب بھی اس سے یہ نتیجہ نہیں نکالا جا سکتا کہ حکام شوہر کی مرضی کے بغیر خلع کر سکتے ہیں کیونکہ حکام کا زوجین کو مشورہ بھی دینا ہوتا ہے لہذا آیت کا خلاصہ یہ ہے کہ یہ ایسی صورت میں ہے جس صورت میں اس بات کا خطرہ ہو کہ زوجین حدود اللہ کی رعایت نہ کر سکیں گے حکام زوجین کو صرف خلع کا مشورہ دیں تا کہ '' تراضی طرفین '' جس کو شرط اول قرار دیا گیا ہے متحقق ہو سکے۔

## مستدل (۲) کا جواب:

مخالفین کا دوسرا استدلال یہ تھا کہ ''آنحضرت ﷺ نے حضرت ثابت ؓ کی مرضی معلوم کئے بغیر ان کو طلاق دینے کا حکم دیا'' یہ درست نہیں ہے، اس لئے کہ ''خلع'' کا یہ فیصلہ حضرت ثابت ؓ کی مرضی سے ہوا تھا۔ جس کا ثبوت سنن نسائی کی روایت سے ملتا ہے (سنن نسائی ۲/ ۹۵)۔

نسائی کی اس روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ ثابت ابن قیس ؓ خود بھی راضی تھے کیونکہ حدیث میں لفظ '' قال نعم'' حضرت ثابت ابن قیس ؓ کی منظوری کی صراحت پر دال ہے گویا حضرت ثابت ؓ کے علم میں یہ بات آئی تھی کہ ان کی زوجہ ''خلع'' چاہتی ہے اور آپ نے نبی اکرم ﷺ کے دیئے ہوئے مشورہ کو سرچشم قبول فرما کر لفظ "نعم" کہہ کر اپنی رضامندی کا ثبوت پیش فرمایا۔ اس کے علاوہ بخاری کی روایت میں تو یہ الفاظ صراحتا آئے ہیں "طلقها طلقة" اگر شوہر کی رضامندی ضروری نہ ہوتی تو پھر آپ ﷺ حضرت ثابت ؓ کو طلاق دینے کا حکم نہ فرماتے بلکہ خود ہی تفریق فرمادیتے حالانکہ معاملہ بالکل دوسری نوعیت کا ہے۔

علامہ ابوبکر جصاص ؒ نے تو حضرت ثابت ؓ کے اس واقعہ اور اس روایت سے اس بات پر استدلال کیا ہے کہ خلع کا اختیار صرف مرد کو ہے نہ کہ قاضی کو کیونکہ یہاں آنحضرت ﷺ نے ثابت ابن قیس ؓ کو طلاق دینے کے لئے فرمایا اور خود تفریق نہیں فرمائی اگر یہ معاملہ عدالت اور حکام کے ہاتھ میں ہوتا تو بجائے حکم کرنے کے خود ہی تفریق فرمادیتے جیسا کہ لعان وغیرہ میں آپ سے خود تفریق کرنا ثابت ہے ملاحظہ کے لئے (بخاری ج ۲/ ۷۹۹۔ باب احلاف الملاعن) رجوع کریں (احکام القرآن للجصاص ج ۱/ ۳۹۵ ذکر اختلاف السلف وسائر فقہاء الامصار فیما یحل اخذہ بالخلع)۔

## مستدل (۳) کا جواب:

"ولهن مثل الذي عليهن بالمعروف" اس آیت کریمہ سے مستدلین نے زوجین کے حقوق کے مساوات کا ذکر کرتے ہوئے کہا ہے کہ ''جس طرح مرد کو عورت کی رضامندی کے بغیر طلاق دینے کا قانونی شرعی حق دیا گیا ہے اسی طرح عورت کو بھی مرد کی رضامندی کے بغیر ''خلع'' کا حق ملنا چاہیے۔

لیکن یہ استدلال درست نہیں بایں معنی کہ اس آیت کریمہ کے اگلے جملے پر غور نہیں کیا گیا ہے چنانچہ پوری آیت اس طرح ہے (ولهن مثل الذي عليهن بالمعروف وللرجال عليهن درجة والله عزيز حكيم)۔

اس آیت کریمہ میں "وللرجال عليهن درجة" کے الفاظ واضح طور پر دلالت کررہے ہیں کہ جنس معاملات میں جو اختیارات مرد کو حاصل ہے وہ عورت کو حاصل نہیں ہیں۔

اگر اس آیت کا مطلب یہ لیا جائے کہ زوجین تمام حقوق فرائض میں بالکل برابر ہیں تو پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ مرد کو بغیر معاوضہ طلاق دینے کا اختیار ہے اور عورت معاوضہ اداء کیے بغیر طلاق حاصل نہیں کرسکتی حالانکہ زوجین کے مساوات کا اگر یہ مفہوم لیا جائے کہ رشتہ نکاح کو قطع کرنے میں بھی دونوں برابر ہیں تو عورت کو بھی مرد کی طرح طلاق کا اختیار ملنا چاہیے۔

تمام مفسرین اور فقہاء کا اس بات پر اتفاق ہے کہ اس آیت کریمہ میں زوجین کی جس مساوات کا ذکر کیا گیا ہے وہ معاشرتی مساوات ہے۔ ورنہ جہاں تک طلاق اور رشتہ نکاح کو ختم کرنے کا سوال ہے معمولی حالات میں اس کا مکمل اختیار صرف مرد کو ہے اور اسی کی طرف قرآن کریم میں ان الفاظ کے ذریعے اشارہ کیا گیا ہے۔ چنانچہ علامہ جلال الدین سیوطی "وللرجال عليهن درجة" کے بارے میں لکھتے ہیں "فضيلة في الحق من وجوب طاعتهن لهم لما ساقوه من المهر والانفاق" (جلالین ۳۵)۔

ظاہر ہے کہ ان دلائل کی موجودگی میں "وللرجال عليهن درجة" سے قطع نظر کر کے صرف "ولهن مثل الذي عليهن بالمعروف" کے الفاظ سے اس بات پر کہ ''عورت کو خلع کے لئے ایسا ہی حق اور آزادی کا اختیار ہے جیسے مرد کو طلاق میں شرعی حق حاصل ہے'' استدلال کرنا درست نہیں۔

**عبارات فقہاء و مجتہدین:**...... اب فقہاء مجتہدین کی وہ عبارات پیش کی جارہی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ حنفیہ، شافعیہ، مالکیہ، حنابلہ، ظاہریہ میں سے ہر ایک کا اس بات پر اتفاق ہے کہ ''خلع'' صرف میاں بیوی کی رضامندی سے ہوسکتا ہے اور ان میں سے کوئی فریق دوسرے کو مجبور نہیں کرسکتا ہے۔

## حنفیہ:

احناف کی بہت سی کتابوں میں واضح طور پر یہ عبارتیں ملتی ہیں کہ "خلع" زوجین کی باہمی رضامندی کے بغیر ہو ہی نہیں سکتا اور نہ اس پر کوئی فریق دوسرے کو جبر واکراہ کرسکتا ہے چنانچہ ہم یہاں صرف شمس الائمہ سرخسیؒ کی اس سلسلے میں ایک عبارت پیش کرتے ہیں وہ فرماتے ہیں "والخلع جائز عند السلطان وغیرہ لانه عقد یعتمد علی التراضی" (خلع سلطان (حاکم) کے پاس بھی جائز ہے اور اس کے علاوہ بھی۔ اس لئے کہ یہ ایسا عقد ہے جسکی بنیاد باہمی رضامندی پر ہے) (المبسوط للسرخسی ج ۶/۱۷۲)۔

یادر ہے کہ شمس الائمہ سرخسیؒ کی یہ عبارت تمام فقہاء حنفیہ کے مأخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔

علامہ آلوسی بغدادی حنفیؒ روح المعانی میں خلع کے ارکان کو یوں تحریر فرماتے ہیں: واکثر الفقهاء علی ان الخلع بلا شقاق ویجمع ما ساق مکروہ لکنه نافذ لان ارکان العقد من الایجاب والقبول واهلیة العاقدین مع التراضی متحقق" الخ (روح المعانی ج۲، ۱۲۱)

## شافعیہ:

حضرت امام شافعیؒ تحریر فرماتے ہیں: "لان الخلع طلاق فلا یکون لأحد أن یطلق عن أحد لا لأب ولا سید ولا ولی ولا سلطان" (کتاب الام ج۵، ۲۰۰) (اس لئے کہ خلع طلاق کے حکم میں ہے، لہذا کسی کو یہ حق نہیں پہنچتا کہ وہ کسی دوسرے کی طرف سے طلاق دے، نہ باپ کو یہ حق ہے، نہ آقا کو، نہ سرپرست کو اور نہ حاکم کو"

علامہ ابواسحٰق شیرازی شافعیؒ لکھتے ہیں "لان رفع عقد بالتراضی جعل لدفع الضرر فجاز من غیر ضرر کالاقالة فی البیع" (المهذب للشیرازی ج۲، ۷۱) (اس لئے کہ یہ "خلع" باہمی رضامندی سے عقد نکاح کو ختم کرنے کا نام ہے جو ضرر دور کرنے کے لئے مشروع ہو، لہذا جہاں کسی فریق کو یہ ضرر ہو وہاں (بدرجہ اولی) جائز ہے جیسے کہ بیع میں اقالہ)۔

**مالکیہ:**...... علامہ ابو ولید باجی مالکیؒ موطا امام مالک کی شرح میں لکھتے ہیں، "وتجبر علی الرجوع إلیه إن لم یرد فراقها بخلع أو غیرہ" (المنتقی ج۴، ۱۶۲) (عورت کو شوہر کے پاس جانے پر مجبور کیا جائے گا اگر شوہر خلع وغیرہ کے ذریعے علحدگی نہ چاہتا ہو)۔

**حنابلہ:**...... فقہ حنبلی کے مستند ترین شارح علامہ موفق الدین ابن قدامہ حنبلیؒ تحریر فرماتے ہیں "ولأنه معاوضة فلم یفتقر الی السلطان کالبیع والنکاح ولأنه قطع عقد بالتراضی اشبه الاقالة" (اسلئے کہ یہ عقد معاوضہ ہے لہذا اس کے لئے حاکم کی ضرورت نہیں، جیسے کہ بیع و نکاح، نیز اس لئے کہ خلع باہمی رضامندی سے عقد کو ختم کرنے کا نام ہے، لہذا یہ اقالہ (فسخ بیع) کے مشابہ ہے)۔

## ظاہریہ:

علامہ ابن حزم ظاہریؒ تحریر فرماتے ہیں۔ "خلع" اور وہ فدیہ دیکر جان چھڑانے کا نام ہے جب عورت اپنے شوہر کو ناپسند کرے اور اس سے ڈر ہو کہ وہ شوہر کا پورا حق ادا نہ کر سکے گی، یا اس سے خوف ہو کہ شوہر اس سے نفرت کریگا اور اس کے پورے حقوق ادا نہیں کرے گا تو اس سے یہ اختیار ہے کہ وہ شوہر کو کچھ فدیہ دے اور اگر شوہر راضی ہو تو وہ اس کو طلاق دیدے اور اگر شوہر راضی نہ ہو تو نہ شوہر کو مجبور کیا جا سکتا ہے نہ عورت کو۔ خلع تو صرف باہمی رضامندی سے جائز ہوتا ہے اور جب مذکورہ دو صورتوں میں سے کوئی ایک یا دونوں نہ پائی جائیں خلع حلال نہیں ہوتا، لہذا اگر ان کے سوا کسی طرح خلع کرلیا گیا تو وہ باطل ہے اور شوہر نے جو کچھ مال لیا ہے وہ لوٹائے گا، اور عورت بدستور اس کی بیوی رہے گی اور اس کی طلاق باطل ہوگی اور شوہر کو صرف عورت پر ظلم کرنے سے منع کیا جائے گا" (المحلی ۱۰/۲۳۵)۔

ان تمام دلائل اور فقہاء کی پیش کردہ عبارات کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ بات واضح ہو جاتی ہے کہ یہ مسئلہ تمام مسالک احناف، شوافع، مالکیہ، حنابلہ یہاں تک کہ اہل ظواہر کے نزدیک بھی مسلم اور متفق علیہ ہے کہ خلع زوجین کی رضامندی پر موقوف ہے، اس میں نہ کسی پر جبر واکراہ کیا جا سکتا ہے نہ کسی عدلیہ وحکام کے فیصلہ وغیرہ کی ضرورت ہے۔

اس کے علاوہ ہمارے اسلاف کے جو بھی فتاوی اس سلسلے میں آج تک مرتب ہوئے ہیں ان تمام فتاوی میں ہر ایک مفتی صاحب نے یہی جواب لکھا ہے کہ خلع شوہر کی رضامندی کے بغیر نہیں ہو سکتا بلکہ اس میں زوجین کا باہم موافق ہونا ضروری ہے۔

چنانچہ حضرت مفتی محمود حسن صاحب گنگوہی نور اللہ مرقدہ، اپنے فتاوی میں ایسے ہی ایک سوال کا جواب دیتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں: "الجواب: حامدا ومصلیا: ان تکلیف دہ حالات کے باوجود رشتۂ زوجیت قائم ہے، خلع کے لئے شوہر کا رضامند ہونا ضروری ہے جب تک شوہر خلع کو منظور نہ کرے خلع نہیں ہو سکتا" (فتاوی محمودیہ کتاب الطلاق ج ۱۹/۱۷۶)۔

رہی بات اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کی ظلم وزیادتی کے سلسلے میں بینہ فراہم نہ ہوں تو اس کے گلوخلاصی کی کیا صورت ہوگی؟ اس سلسلے میں حکیم الامت مجدد ملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی "الحیلة الناجزہ للحیلة العاجزہ" کے جزو دوم بابت فسخ نکاح کے مقدمہ میں لکھتے ہیں: "نکاح ہوجانے کے بعد جو مشکلات عورتوں کو شوہر کی طرف سے پیش آتی ہیں اور جن میں ابتلاء عام اور ضرر شدید ہے.........

ان سب صورتوں میں عورت کی رہائی کیلئے شرعی صورتیں جدا جدا ہیں جن کو بالتفصیل لکھا جائے گا لیکن ان سب میں یہ بات مشترک ہے کہ اس رہائی میں عورت یا اس کے اولیاء خود مختار نہیں بلکہ قضائے قاضی شرط ہے یعنی ضروری ہے کہ عورت اپنا مقدمہ قاضی کی عدالت میں دائر کرے اور قاضی باقاعدہ شرعی تحقیق کے بعد تفریق وغیرہ کا حکم کرے"۔

آگے حضرت والا نور اللہ مرقدہ "صورت قضائے قاضی در ہندوستان" کے عنوان کے تحت لکھتے ہیں: "ہندوستان کی جن ریاستوں میں قاضی شرعی موجود ہیں وہاں تو معاملہ سہل ہے...... اور اگر کسی جگہ مسلمان حاکم موجود نہ ہو یا مسلمان حاکم کی عدالت میں مقدمہ لیجانے کا قانوناً اختیار نہ ہو یا مسلمان حاکم قواعد شرعیہ کے مطابق فیصلہ نہ کرتا ہو تو اس صورت میں مذہب حنفی کے مطابق عورت کی علیحدگی کے لئے بجز خاوند کی طلاق یا خلع کے کوئی صورت نہیں، لیکن اگر خاوند طلاق اور خلع پر بھی کسی طرح راضی نہ ہو یا مفقود یا مجنون یا نابالغ ہونے کی وجہ سے اس سے طلاق وخلع نہ ہو سکے تو اس وقت مذہب امام مالکؒ کے موافق جس کا اختیار کرنا بضرورت شدیدہ حنفیہ کے نزدیک بھی جائز ہے، اس وقت مسلمانوں کی جماعت کا حکم بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجائیگا، اور اس کی صورت یہ ہے کہ محلہ یا بستی کے دیندار (اور بااثر) مسلمانوں کی ایک جماعت کے سامنے جنکا عدد کم از کم تین ہو اپنا معاملہ پیش کیا جائے اور وہ جماعت واقعہ کی تحقیق کر کے شریعت کے موافق حکم کردے۔

جماعت المسلمین کی شرائط: اس جماعت کو قاضی کے قائم مقام کرنے کے لئے چند شرائط ہیں، جس جماعت میں یہ شرطیں موجود نہ ہوں وہ شرعاً معتبر نہ ہوگی۔

(۱) کم از کم تین آدمیوں کی جماعت ہو ایک یا دو آدمی فیصلہ کریں تو وہ معتبر نہیں۔

(۲) اس جماعت کے سب ارکان کا عادل ہونا شرط ہے اور عادل وہ شخص ہے جو تمام کبیرہ گناہوں سے بچتا ہو اور صغائر پر مصر نہ ہو اور اگر کوئی گناہ سرزد ہو جائے تو فوراً توبہ کر لیتا ہو الخ......

(۳) فیصلہ میں علماء کی شرکت لازم اور شرط ہے صرف عوام کی جماعت کا فیصلہ حکم قاضی کے قائم مقام نہیں ہو سکتا الخ......

(۴) چوتھی شرط یہ ہے کہ جماعت مسلمین کے سب ارکان متفقہ فیصلہ دیں اگر رائے مختلف رہے اور کثرت رائے کی بنا پر فیصلہ کرنا چاہیں تو وہ فیصلہ معتبر نہ ہوگا (الحیلة الناجزہ للحیلة العاجزہ ص ۷۲-۷۰)۔

واضح رہے کہ یہ طریقۂ کار اسی صورت میں اپنانا جائز ہے جب اس کی اشد ضرورت ہو، یہ اس لئے کہ حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ "الحیلة الناجزہ" میں "رفاق المجتهدین للنظر فی وفاق المجتهدین" کے عنوان کے تحت اسی بات کی طرف توجہ دلانا چاہتے ہیں کہ "ان جیسے مسائل میں ضرورت شدیدہ کی وجہ سے خروج عن المذہب کی گنجائش دی گئی ہے عام حالات میں محض اتباع ہواء کی بنا پر دوسرے مذہب پر فتویٰ دینا حرام ہیں (الحیلة الناجزہ ص ۲۱۴)۔

شقاق سے کیا مراد ہے؟ شقاق کے معنی اختلاف کے ہیں جب میاں بیوی کا جھگڑا طول پکڑ جائے اور بات حد سے نکل جائے اور میاں بیوی کا یہ اختلاف گھر کی چہار دیواری سے باہر نکلا ہو، خواہ اس وجہ سے کہ عورت کی طبیعت میں تمرد وسرکشی ہو یا اس بنا پر کہ مرد کا قصور اور اس کی طرف سے بے جا تشدد ہو جس کی بناء پر طبعی منافرت بھی اس حد تک بڑھ گئی ہو کہ انضمام واتفاق مشکل لگ رہا ہو ایسے فساد عظیم کا نام قرآن نے "شقاق" رکھا ہے چنانچہ قرآن پاک میں ہے "وان خفتم شقاق بینهما الخ" "اور اگر تم ایسے اختلاف (فساد عظیم) کا اندیشہ کرو زوجین کے درمیان الخ"۔

علامہ آلوسیؒ "شقاق بینہما" کی وضاحت کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''شقاق بينهما) أى الزوجين. وهما وإن لم يجر ذكرهما صريحا فقد جرى ضمنا لدلالة النشوز الذى هو عصيان المرأة زوجها. والرجال والنساء عليهما. والشقاق الخلاف والعداوة واشتقاقه من الشق وهو الجانب لأن كل من المتخالفين فى شق غير شق الآخر'' (روح المعانی ج۳، الجزء الخامس ص ۲۶)۔

## کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟

زوجین کے درمیان حد سے گذرے ہوئے باہمی اختلاف کی بناء پر قرآن پاک نے اس فسادِ عظیم کا دروازہ بند کرنے کے لئے حکام وقت، فریقین کے اولیاء وحامیوں، اور مسلمانوں کی جماعتوں کو خطاب کر کے ایک ایسا طریقہ بتلایا جس سے فریقین کا اشتعال اور الزام تراشی کے راستے بند ہوجائیں وہ یہ کہ ارباب حکومت یا فریقین کے اولیاء یا مسلمانوں کی کوئی مقتدر جماعت یہ کام کرے کہ ان کے آپس میں مصالحت کرانے کے لئے دو حکم مقرر کریں ایک مرد کے خاندان سے دوسرا عورت کے خاندان سے ہو اور دونوں جگہ لفظ حکم سے تعبیر کر کے قرآن کریم نے ان دونوں شخصوں کے ضروری اوصاف کو بھی متعین کر دیا کہ ان دونوں میں جھگڑوں کے فیصلہ کرنے کی صلاحیت موجود ہو اور یہ صلاحیت ظاہر ہے اسی شخص میں ہوسکتی ہے جو ذی علم بھی ہو اور دیانت دار بھی۔

چنانچہ سورہ نساء آیت ۳۵ میں اللہ تعالیٰ فرماتے نے اسی مضمون کو واضح فرمایا ہے:

خلاصہ اس آیت کا یہ ہے کہ ایک حکم مرد کے خاندان کا اور ایک عورت کے خاندان کا مقرر کر کے دونوں میاں بیوی کے پاس بھیجے جائیں اب وہاں جا کر یہ دونوں کیا کام کریں اور ان کے اختیارات کیا ہیں قرآن کریم نے اس کو متعین نہیں فرمایا، البتہ آخر میں ایک جملہ یہ ارشاد فرمایا'' إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما''، یعنی اگر یہ دونوں حکم اصلاحِ حال اور باہمی مصالحت کا ارادہ کریں گے تو اللہ تعالیٰ ان کے کام میں امداد فرمادیں گے اور میاں بیوی میں اتفاق پیدا کردیں گے۔

مفتی اعظم مفتی محمد شفیع صاحب رحمہ اللہ اس کی وضاحت یوں کرتے ہیں: اس جملہ سے دو باتیں مفہوم ہوئیں: اوّل تو یہ کہ مصالحت کرانے والے دونوں حکم اگر نیک نیت ہوں اور دل سے چاہیں کہ باہم صلح ہوجائے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی غیبی امداد ہوگی۔

دوسری بات اس جملہ سے یہ بھی سمجھی جاتی ہے کہ ان دونوں حکمین کے بھیجنے کا مقصد میاں بیوی میں صلح کرانا ہے اس سے زیادہ کوئی کام حکمین کے بھیجنے کے مقصد میں شامل نہیں یہ دوسری بات ہے کہ فریقین رضامند ہو کر انہی دونوں حکموں کو اپنا وکیل، مختار یا ثالث بنادیں اور یہ تسلیم کرلیں کہ تم دونوں مل کر جو فیصلہ بھی ہمارے حق میں دوگے وہ ہمیں منظور ہوگا، اس صورت میں یہ دونوں حکم کلی طور پر ان کے معاملہ کے فیصلہ میں مختار ہوجائیں گے دونوں طلاق پر متفق ہوجائیں تو طلاق ہوجائے گی۔ دونوں مل کر خلع وغیرہ کی کوئی صورت طے کردیں تو وہی فریقین اور مرد کی جانب سے دیئے ہوئے اختیار کی بناء پر عورت کو طلاق دیدیں تو فریقین کو ماننا پڑے گی۔ سلف صالحین میں حضرت حسن بصریؒ اور امام ابوحنیفہؒ کی یہی تحقیق ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے سامنے ایک ایسا ہی واقعہ پیش آیا اس میں بھی اس کی شہادت موجود ہے کہ ان دونوں حکموں کو از خود کوئی اختیار بجز صلح کرانے کے نہیں جب تک فریقین ان کو کلی اختیار نہ دیں یہ واقعہ سنن بیہقی میں ''بروایت عبیدہ سلمانی'' اس طرح مذکور ہے:

''ایک مرد اور ایک عورت حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خدمت میں حاضر ہوئے اور دونوں کے ساتھ بہت سی جماعتیں تھیں حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حکم دیا کہ ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک عورت کے خاندان سے مقرر کریں جب یہ حکم تجویز کردیئے گئے تو آپ نے ان دونوں سے خطاب فرمایا کہ تم جانتے ہو کہ تمہاری ذمہ داری کیا ہے؟ اور تمہیں کیا کرنا ہے؟...... سن لو اگر تم دونوں ان میاں بیوی کو یکجا رکھنے اور باہم مصالحت کرادینے پر متفق ہوجاؤ تو ایسا ہی کرلو یہ سن کر عورت بولی مجھے یہ منظور ہے یہ دونوں حکم قانون الٰہی کے موافق جو فیصلہ کردیں خواہ میری مرضی کے مطابق ہو یا خلاف مجھے منظور ہے۔

لیکن مرد نے کہا کہ جدائی اور طلاق تو میں کسی حال گوارہ نہ کروں گا البتہ حکم کو یہ اختیار دیتا ہوں کہ مجھ پر مالی تاوان جو چاہیں ڈال کر اس کو راضی کردیں۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا کہ نہیں تمہیں بھی ان حکمین کو ایسا ہی اختیار دینا چاہیے جیسا عورت نے دیدیا۔

اس واقعہ سے بعض ائمہ مجتہدین نے یہ مسئلہ اخذ کیا کہ ان حکمین کا بااختیار ہونا ضروری ہے جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فریقین سے کہہ کر ان کو بااختیار بنوایا۔ اور امام اعظمؒ اور حضرت حسن بصریؒ نے یہ قرار دیا کہ اگر ان حکمین کا بااختیار ہونا امرِ شرعی اور ضروری ہوتا تو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے اس ارشاد اور

فریقین سے رضامندی حاصل کرنے کی کوئی ضرورت ہی نہیں ہوتی فریقین کو رضامند کرنے کی کوشش خود اس کی دلیل ہے کہ اصل سے یہ حکمین بااختیار نہیں ہوتے ہاں میاں بیوی ان کو مختار بنادیں تو بااختیار ہوجاتے ہیں۔

حضرت فاروق اعظمؓ نے اپنے دور کے قاضیوں کے لئے یہ فرمان جاری فرمادیا تھا کہ: (ردّوا القضاة بين ذوى الارحام حتى يصطلحوا فان فصل القضاء يورث الضغائن) ''رشتہ داروں کے مقدمات کو انہی میں واپس کردو تا کہ وہ خود برادری کی امداد سے آپس میں صلح کی صورت نکال لیں کیونکہ قاضی کا فیصلہ دلوں میں کینہ وعداوت پیدا ہونے کا سبب ہوتا ہے'' (معین الاحکام ص ۲۱۴)۔

چنانچہ فقہائے حنفیہ میں سے قاضی قدس علاء الدین طرابلسیؒ نے اپنی کتاب ''معین الاحکام'' اور ابن شحنہؒ نے ''لسان الحکام'' میں اس فرمان فاروقی کو ایسے پنچائتی فیصلوں کی خاص بنیاد بنایا ہے جن کے ذریعے فریقین کی رضامندی سے صلح کی کوئی صورت نکالی جائے۔

اس سلسلہ میں فقہاء کی رائیں مختلف ہیں، امام اعظم ابوحنیفہؒ کے ہاں یہ اختیار مکمل طور پر مرد ہی کے ہاتھ میں ہے خود قاضی یا قاضی کی طرف سے مقرر کئے ہوئے حکم بطور خود عورت کو طلاق نہیں دے سکتے ہیں اس کے برخلاف امام مالکؒ کے نزدیک قاضی زوجین کے حد سے گذرے ہوئے باہمی اختلاف کی صورت میں ایک دورکنی مصالحتی کمیٹی قائم کرے گا جس میں بہتر ہے کہ ایک مرد کا رشتہ دار ہو اور دوسرا عورت کا، پھر وہ دونوں اپنی صوابدید سے چاہیں تو مصالحت کرادیں یا چاہیں تو علیحدگی کرادیں کیونکہ اس مسئلہ میں حکمین کو فیصلہ کن حیثیت حاصل ہوتی ہیں۔

علامہ ابوعبداللہ قرطبیؒ ''الجامع لاحکام القرآن'' میں فقہ مالکیہ کی تفصیلات کو بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

(۱) حکم کا تقرر قاضی کرے گا۔

(۲) بہتر ہے کہ دو حکم مقرر کئے جائیں یوں اگر ایک ہی حکم مقرر کرے یا زوجین ایک ہی شخص کے حکم ہونے پر اتفاق کرلیں تو بھی کافی ہے اور اس کا فیصلہ نافذ ہوگا۔

(۳) اگر دو حکم مقرر ہوئے تو ضروری ہے کہ فیصلہ دونوں کے اتفاق رائے سے ہو اگر ایک نے تفریق کی رائے دی اور دوسرے نے اختلاف کیا تو اب تفریق نہ ہوسکے گی۔

(۴) حکمین تفریق کا فیصلہ کرنے میں نہ زوجین کی مرضی کے پابند ہونگے اور نہ خود قاضی کے حکم کے۔

(۵) حکمین بہتر ہے کہ مرد وعورت کے اقرباء میں سے ہوں مگر یہ ضروری نہیں ہے قاضی اپنی صوابدید پر کسی کو بھی اس کے لئے مقرر کرسکتا ہے۔

(۶) حکمین کا احکام شرعیہ سے واقف، دیانتدار، اور غیر جانبدار ہونا ضروری ہے (الجامع لاحکام القرآن للقرطبی ج ۵ ص ۱۷۵/۱۷۸ ماخوذ از فقہی مسائل ج ۳ ص ۲۰۹، ۲۱۰)۔

رہی بات کہ ''شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح'' تو چونکہ احناف کے یہاں اس کی قطعاً گنجائش نہیں ہے لیکن اگر مسئلہ طول پکڑ رہا ہو اور حدود اللہ کو قائم رکھ سکنے کے بجائے دن بدن جانبین کی جانب سے اور زیادہ ظلم ہو رہا ہو تو اس صورت میں احناف بھی یہ کہتے ہیں کہ ضرورت شدیدہ وضرورت داعیہ اور ابتلائے عام کے وقت دوسرے ائمہ کے مذہب کو اختیار کرکے اس پر فتویٰ دیدینا بھی جائز ہے جیسا کہ حکیم الامت، مجدد ملت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ نے (مقدمہ در بیان حکم قضائے قاضی در ہندوستان ودیگر ممالک غیر اسلامیہ) کے عنوان کے تحت اس بات کو بیان فرمایا ہے آپ لکھتے ہیں:۔

''لیکن اگر خاوند کسی طرح نہ مانے اور اس سے خلع وغیرہ ممکن نہ ہو اور عورت کو صبر کی ہمت نہ ہو تو مجبوراً مذہب مالکیہ کے مطابق دیندار مسلمانوں کی پنچایت میں معاملہ پیش کرنے کی گنجائش ہے کیونکہ مالکیہ کے مذہب میں قاضی وغیرہ نہ ہونے کی حالت میں یہ صورت بھی جائز ہے کہ محلہ کے دیندار مسلمانوں کی ایک جماعت جن کا عدد کم از کم تین ہو پنچایت کرے اور واقعہ کی تحقیق کرکے شریعت کے موافق حکم کردے تو یہ بھی قضائے قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے، اور ضرورت شدیدہ اور ابتلائے عام کے وقت حنفیہ کے نزدیک دوسرے ائمہ کے مذہب کو اختیار کرکے اس پر فتویٰ دیدینا بھی جائز ہے لیکن عوام کو خود اپنی رائے سے جس مسئلہ میں چاہیں ایسا کرلینے کی اجازت نہیں بلکہ بڑی احتیاط کی ضرورت ہے ''وذلك كما صرح به العلامة الشامي في رسالة شرح المنظومة في رسم المفتي الخ.

اور اس زمانے میں احتیاط اس طرح ہوسکتی ہے کہ جب تک محقق ومتدین علمائے کرام میں سے متعدد حضرات کسی مسئلہ میں ضرورت کا تحقق تسلیم کرکے دوسرے امام کے مذہب پر فتویٰ نہ دیں اس وقت تک ہرگز اپنے امام کے مذہب کو نہ چھوڑے کیونکہ مذہب غیر کو لینے کے لئے یہ شرط ہے کہ اتباع ہویٰ کی بناء پر نہ ہو بلکہ ضرورت داعیہ کی وجہ سے ہو اور ضرورت وہی معتبر ہے جس کو علمائے بصیرت ضرورت سمجھیں اور یہ بھی ضروری ہے کہ فتویٰ دینے والا ایسا شخص ہو جس نے کسی

ماہر استاذ سے فن کو حاصل کیا ہو اور اہل بصیرت اس کو فقہ میں مہارت تامہ حاصل ہونے پر شہادت دیتے ہوں'' کما قال الشامی فی عقود رسم المفتی فان المتقدمين شرطوا فی المفتی الاجتهاد وهٰذا مفقود فی زماننا فلا اقل من ان یشترط فیه معرفة المسائل بشروطها وقیودها التی کثیرا ما یسقطونها والا لیصرحون بها اعتمادا علی فهم المتفقه وکذا لا بد من معرفة عرف زمانه واحوال اهله والتخریج فی ذالك علی استاذ ماهر الخ'' (الحیلة الناجزه ص ۴۶، ۴۷)۔

چونکہ ''الحیلۃ الناجزۃ'' کے قیمتی اور علمی مباحث پر برِ صغیر کے علماء کرام کی تصدیقات موجود ہے لہٰذا مناسب معلوم ہوتا ہے کہ برِ صغیر کے اس وقت کے علمائے کرام کے اس اتفاق کو بھی مدنظر رکھ کر کوئی فیصلہ کر لینا چاہئے۔

## آخری بات: قاضی کی تفریق بین الزوجین۔

''جمہور فقہاء کے نزدیک بعض مخصوص حالات میں قاضی شرعی کو یہ حق دیا گیا ہے کہ وہ بلا مرضی شوہر بھی زوجین میں تفریق کر دے جو بحکم طلاق ہے اور یہ طلاق شوہر کی اجازت کے بغیر حاکم کی طرف سے نافذ ہوتی ہے اس لئے تفریق قاضی کے مسئلہ کی وضاحت کر دینا مناسب ہے''۔

''صورت حال یہ ہے کہ عورت کے جو حقوق مرد پر واجب ہیں وہ دو قسم کے ہیں ایک وہ جو قانونی حیثیت رکھتے ہیں جو نکاح کے قانونی مقاصد حاصل کرنے کے لئے ضروری ہیں مثلاً نان ونفقہ اور وظائف زوجیت وغیرہ یہ وہ حقوق ہیں جنہیں بزور عدالت شوہر سے وصول کیا جا سکتا ہے اور اگر شوہر ان کی ادائیگی سے عاجز ہو تو اس پر قانوناً واجب ہو جاتا ہے کہ عورت کو طلاق دے، ایسی صورت میں اگر وہ طلاق دینے سے انکار کرے یا طلاق دینے کے قابل نہ ہو تو مجبوراً قاضی کو اس کا قائم مقام قرار دے کر تفریق کا اختیار دیا جاتا ہے۔ چنانچہ مجنوں، متعنت (نان ونفقہ نہ دینے والا)، عنّین (نامرد)، مفقود الخبر، اور غائب غیر مفقود میں یہی صورت ہوتی ہے''۔

اس کے برخلاف نکاح کے بعض حقوق ایسے ہیں جن کی ادائیگی شوہر پر دیانۃً ضروری ہے لیکن وہ قانونی حیثیت نہیں رکھتے، اور نہ انہیں بزور عدالت وصول کیا جا سکتا ہے، مثلاً بیوی کے ساتھ حسن سلوک اور خوش اخلاقی کا معاملہ ظاہر ہے کہ یہ حقوق بزور قانون نافذ نہیں کئے جا سکتے جب تک کہ شوہر کے دل میں خدا کا خوف اور آخرت کی فکر نہ ہو''۔

آخر میں اس بات کی طرف توجہ دلانا بھی ضروری ہے کہ حکیم امت مجدد ملت حضرت تھانوی نور اللہ مرقدہ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' کے جزء اول میں ''تفویض طلاق بوقت نکاح از فقہِ حنفی'' کے عنوان کے تحت جو علمی بحث دور حاضر کے مسائل کے متعلق فرمائی ہے اس کو دیکھنا اور اپنانا بہت موزوں معلوم ہوتا ہے اس لئے کہ اگر اس کو عمل میں لایا جائے تو بہت سارے اس قسم کے مسائل میں مؤثر رہے گا۔



# باب سوم مختصر مقالات

## شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مفتی عبداللہ پٹیل مظاہری ناظم جامعہ مظہر سعادت ہانسوٹ، گجرات

**ا۔ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف:**...... خلع اسم مصدر ہے جس کا معنی ہے ہٹا دینا، اتار دینا، ابن منظور الافریقی فرماتے ہیں: الخلع النزع والتجريد والإزالة. خلع الرجل ثوبه أي أزاله (لسان العرب: ۸،۲۰۹)۔

ابن نجیم مصریؒ نے خلع کی اصطلاحی تعریف ان الفاظ میں کی ہے: إزالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه (البحر الرائق: ۴،۱۱۹)، یعنی بیوی کی رضامندی کی شرط کے ساتھ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ ملک نکاح کو ختم کر دینا۔

**(۲) کیا عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے؟**...... بغیر کسی معقول وجہ کے عورت کے لیے خلع کا مطالبہ مکروہ ہے، لیکن اگر نباہ مشکل ہو اور عورت کو کفران عشیر کا اندیشہ ہو تو وہ خلع کا مطالبہ کر سکتی ہے، البتہ عورت کی طرف سے خلع کی پیش کش کا قبول کرنا مرد کے ذمے ضروری نہیں بلکہ مستحب ہے، قاضی شوکانی اور حافظ ابن تیمیہؒ کی رائے اگرچہ وجوب کی ہے لیکن اس باب میں جمہور کا مسلک ہی احوط اور اسلم ہے۔

**(۳) اگر عورت شدید حد تک متنفر ہو اور شوہر طلاق پر تیار نہ ہو؟**...... اگر کوئی عورت وجوہ معتبرہ عند الشرع کی وجہ سے شوہر کے ساتھ رہنے سے انکار کرتی ہے تو یہ انکار جائز ہے، اگر وہ ان اسباب کی بنا پر تفریق چاہے تو اسباب معتبرہ کو سامنے رکھ کر قاضی اس کا نکاح فسخ کر سکتا ہے، لیکن اگر یہ اسباب معتبرہ موجود نہ ہوں اور عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو اور شوہر طلاق پر آمادہ نہ ہو اور قاضی محسوس کرتا ہے کہ اب طرفین کے درمیان معروف اور بہتر تعلقات کے ساتھ نکاح کا برقرار رہنا ممکن نہیں ہے تو اس صورت میں فقہ مالکی کو سامنے رکھتے ہوئے تحکیم اور پھر خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے۔

**(۴) شقاق سے کیا مراد ہے؟**...... شقاق کا معنی ہے مخالفت، اور مطلب یہ ہے کہ زوجین کے رشتے میں ایسی تلخی اور کڑواہٹ آ جائے کہ اس کی وجہ سے موافقت اور نباہ مشکل معلوم ہونے لگے، عورت نشوز پر اتر آئے، شوہر کے حقوق ادا نہ کر سکے، اور شوہر عورت کے تئیں اپنی ذمہ داری نہ بجالائے۔

**(۵) شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ**...... حنفیہ، شوافع اور حنابلہ شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کے قائل نہیں ہیں، خواہ ناچاقی اور ضرر اپنی انتہا کو پہنچ جائے، اس لئے کہ بغیر طلاق کے بھی زوجہ سے دفع ضرر ممکن ہے، زوجہ قاضی کے پاس مرافعہ کرے اور قاضی زوجہ کے خلاف تادیب کا فیصلہ کرے تا آں کہ وہ اپنے رویے سے باز آ جائے، مالکیہ نے شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کو جائز قرار دیا ہے۔

**(۶) حکمین کی تقرری اور اس کی تعداد**...... مالکیہ وغیرہ جن کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ہے، ان کے یہاں بھی قاضی کی طرف سے حکمین کا تقرر کیا جانا ضروری ہے، تحکیم سے قبل قاضی کا فیصلہ خلع معتبر نہیں ہوگا (احکام القرآن جصاص ۳؍۱۵۲، احکام القرآن لابن العربی ۱؍۴۲۷)۔ مالکی علماء کی تصریحات کے مطابق ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا (احکام القرآن لابن العربی ۱؍۴۲۷)۔

**(۷) کیا اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کی گنجائش ہے؟**...... ضرورۃً شرائط معتبرہ کے ساتھ مالکی مسلک کی طرف عدول کی گنجائش ہے جیسا کہ اس سے پہلے بھی اکابر نے طلاق و تفریق کے حوالے سے بعض صورتوں میں فقہ مالکی کی طرف عدول کیا ہے جس کی تفصیلات الحیلۃ الناجزۃ میں موجود ہیں۔ ☆☆☆

# شقاق کی بناء پر خلع وتفریق

مولانا قاضی عبدالجلیل قاسمی[۱]

الحمد للہ رب العلمین والصلوۃ والسلام علی سید الأنبیاء والمرسلین وعلی آلہ وصحبہ أجمعین۔ أما بعد!

(۱) نسل انسانی کو قیامت تک اس دنیا میں رکھنا ہے۔ اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے مرد وعورت کو پیدا کیا ہے اور دونوں کے دلوں میں ایک دوسرے کی طرف میلان کا جذبہ رکھا ہے، لیکن دونوں کو ایک دوسرے کے ساتھ جنسی تعلق قائم کرنے کے لئے آزاد نہیں چھوڑا ہے بلکہ نکاح کے ذریعہ جنسی تعلق کو جائز قرار دیا ہے۔ تاکہ دونوں مل کر اپنی اولاد کی صحیح تربیت کریں اور قیامت تک انسان کی نسل باقی رہے۔

اس مقصد کے لئے ضروری ہے کہ نکاح کا رشتہ زندگی بھر کے لئے قائم ہو، اسی لئے اسلام نے کچھ دنوں کے لئے نکاح کرنے کو حرام قرار دیا ہے، اس کے باوجود کبھی ایسا ہوجاتا ہے کہ جن دو آدمیوں (مرد وزن) میں نکاح کا رشتہ قائم ہوتا ہے، ان کے مزاج میں ہم آہنگی نہیں ہوتی ہے، دونوں کے درمیان رحمت ومودت باقی نہیں رہتی، ایسی صورت میں شریعت نے دونوں کو الگ ہوجانے کی اجازت دی ہے، یہی طلاق ہے۔

(۲) نکاح میں مرد وعورت دونوں کو اپنی پسند کے مطابق اپنے لئے جوڑ منتخب کرنے کا اختیار دیا گیا ہے، لیکن طلاق دینے کا اختیار صرف مرد کو ہے، عورت طلاق کے ذریعہ اس رشتہ کو ختم نہیں کرسکتی ہے۔ نکاح وطلاق کے قوانین فقہاء بالفاظ دیگر مردوں کے بنائے ہوئے نہیں ہیں، بلکہ مرد وزن کے خالق کے بنائے ہوئے ہیں، اسی نے ان دونوں کو پیدا کیا ہے، ان کی فطرت سے واقف ہے، اس نے مرد کو طلاق کا اختیار دیا ہے، عورت کو نہیں دیا، اس کی مصلحت تو وہی جانتا ہے۔ لیکن جو لوگ اخبارات پڑھتے ہیں۔ دنیا کے حالات سے باخبر ہیں، وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ عورت کو طلاق کا اختیار دینا ہرگز مناسب نہیں ہے۔

بعض لوگوں کے یہاں طلاق کی گنجائش نہیں تھی، یعنی جب نکاح ہوگیا تو حالات چاہے جو بھی ہوں بد سے بدتر حالات میں بھی اس نکاح کو ختم کرکے الگ ہونے کی کوئی گنجائش نہیں تھی، ظاہر ہے کہ یہ قانون فطرت انسانی کے خلاف تھا، پھر جب انہوں نے ضرورت محسوس کی کہ طلاق کو جائز قرار دیا جائے تو اگر وہ اسلام سے رہنمائی حاصل کرتے جو فطرت انسانی کے عین مطابق ہے تو اس قانون کی برکت سے فائدہ اٹھاتے، مگر انہوں نے مرد وزن کے درمیان مساوات کے پرفریب نعرہ کے تحت مرد وعورت دونوں کو طلاق کا اختیار دیدیا اور طلاق کی کثرت نہ ہو اس کے لئے عدالت کے ذریعہ ان کو طلاق کا پابند بنایا، مگر دنیا جانتی ہے کہ اس کے باوجود ان ممالک میں طلاق کی کثرت تشویشناک حد تک زیادہ ہے۔

خلع کی حقیقت میں زوجین کی رضامندی داخل ہے یعنی عورت کی طرف سے مال ہو اور شوہر کی طرف سے طلاق ہو، اس کو خلع کہتے ہیں، ایسی صورت میں یہ کہنا کہ جیسے مرد کو طلاق کا حق ہے اسی طرح عورت کو خلع کا حق ہے۔ میرے لئے ناقابل فہم ہے۔

حضرت تھانویؒ نے ''الحیلۃ الناجزۃ'' میں عورت کی گلوخلاصی کے لئے جو صورتیں تجویز کی ہیں انہوں نے بھی لکھا ہے کہ مطلقاً عورت کو طلاق کا اختیار دیدینا مناسب نہیں ہے، بلکہ چند آدمیوں کے نام لکھ کر یہ لکھا جائے کہ ان میں دو آدمی بھی تفریق کو مناسب سمجھیں تو عورت کو اپنے اوپر طلاق واقع کر لینے کا حق ہوگا۔ غالباً حضرت تھانویؒ کے ذہن میں بھی یہ بات تھی کہ مطلقاً عورتوں کو طلاق کا اختیار دیدینا کثرت طلاق کا سبب ہوسکتا ہے۔

چند ایام پہلے ۱۶؍ فروری کو ''قومی تنظیم'' اور ''راشٹریہ سہارا'' میں ایک خبر نظر سے گزری جس میں سعودی عرب میں طلاق کی کثرت کا ذکر تھا، تفصیل دیکھنے سے معلوم ہوا کہ جن لوگوں نے کثرت طلاق کی وجوہات پر غور کیا ہے ان میں ایک وجہ زواج المسیار ہے، یعنی عورت نکاح کے وقت ہی شوہر کو اپنے مہر، نفقہ وغیرہ کی ذمہ داریوں سے بری کردیتی ہے اور اس کے عوض اس کو طلاق واقع کرنے کا اختیار مل جاتا ہے، ایسی عورتیں کچھ دنوں شوہر کے ساتھ رہتی ہیں پھر جب جی

[۱] ☆ قاضی شریعت مرکزی دار القضاء امارت شرعیہ، پھلواری شریف، پٹنہ

چاہتا ہے چھوڑ کر چلی جاتی ہیں، اس طرح ان پر طلاق واقع ہوجاتی ہے۔

اس سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ عورت کو مطلق طلاق کا اختیار دیدینا مصالح شرعیہ کے خلاف ہے۔

معاشرہ میں زوجین کے درمیان پیش آنے والی زیادتیوں کے بارے میں یہ تصور کرنا کہ ہمیشہ مرد ہی ظالم ہوتے ہیں؛ صحیح نہیں ہے۔ یہ ضرور ہے کہ اکثر مردوں کی طرف سے ظلم ہوتا ہے، مگر اپنا تجربہ یہ ہے کہ کبھی کبھی عورتیں بھی ظالم ہوتی ہیں، اس طرح کے ایک واقعہ کا ذکر اسلامی عدالت میں بھی ہے کہ ایک عورت کے بہتے ہوئے آنسو کو دیکھ کر اس کے مظلومہ ہونے کا خیال ہوا، مگر تحقیق کے بعد یہ معلوم ہوا کہ وہ عورت ہی نہایت ظالم ہے۔

بہر حال اس طرح کی برائیوں کو دور کرنے کے لئے قانون سازی کی راہ اختیار کرنا مفید نہیں ہے، بلکہ اس کے لئے ضرورت ہے کہ پند ونصائح کے ذریعہ فکر آخرت اور اللہ تعالی کا خوف پیدا کیا جائے تاکہ کوئی آدمی تنہائی میں بھی کسی دوسرے پر ظلم وزیادتی نہ کرے۔

شوہر کی طرف سے عورت کو غیر شرعی امور پر مجبور کرنے کی وجہ سے عورت کے دل میں نفرت پیدا ہوجائے، مثلاً شوہر اس کو غیر فطری عمل پر مجبور کرے، یا بے پردگی پر مجبور کرے، جس کی وجہ سے عورت متنفر ہوجائے اور زوجین کے درمیان شدید اختلاف پیدا ہوجائے اس کی تعبیر عام طور پر شقاق سے کی جاتی ہے، فقہ وفتاوی نیز تفسیر کی کتابوں میں الگ الگ عبارتوں میں اس کی وضاحت کی گئی ہے، قرآن کریم میں اسی اختلاف کو دور کرنے کے لئے دونوں طرف سے حکم مقرر کرنے کا حکم دیا گیا ہے، اور بتایا گیا ہے کہ اگر یہ دونوں حکم مخلصانہ کوشش کریں گے تو اللہ کی طرف سے مدد ہوگی اور اصلاح حال ہوجائے گی۔

امام مالکؒ جیسے جلیل القدر فقیہ کی رائے ہے کہ اگر اختلاف دور ہونے کی کوئی سبیل نہ ہو تو اگر دونوں حکم چاہیں تو خلع پر بھی معاملہ کو حل کرسکتے ہیں، یہ مسئلہ فقہاء کے مابین مختلف فیہ ہے جس کی تفصیل فقہ وفتاوی کی کتابوں میں مذکور ہے، بوقت ضرورت دوسرے فقیہ کے مسلک کو اختیار کرنا بھی معروف ہے، خصوصاً امارت شرعیہ بہار، اڑیسہ وجھارکھنڈ میں حضرت امام مالک کا مسلک کچھ مسائل میں معمول بہ ہے، لیکن موجودہ دور میں اپنا تجربہ یہ ہے کہ شقاق کے مسئلہ میں امام مالک کے مسلک کے مطابق حل نکالنا انتہائی دشوار ہے، اس لئے کہ غیر جانب دار حکم کا ملنا عام طور پر نہایت دشوار ہے، تجربہ یہ ہے کہ جو حکم مقرر کئے جاتے ہیں وہ دراصل وکالت شروع کردیتے ہیں، غیر جانب دار ہوکر کوئی رائے دینے والا عام طور پر نہیں ملتا ہے۔

اس لئے ضرورت ہے کہ لوگوں کو حقوق العباد کے بارے میں معلومات فراہم کی جائیں، آخرت کے عذاب سے ڈرایا جائے ان کے دلوں میں اللہ تعالی کا خوف پیدا کیا جائے، اس طرح اصلاح کی امید کی جاسکتی ہے۔



# شقاق کی بناء پر خلع وتفریق

ابوابوسفیان مفتاحی [۱]

شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح۔

۱۔ خلع کا لغوی معنی ختم کرنا ہے، جو استعمال کیا گیا ہے زوجیت کے ختم کرنے میں۔

خلع کا فقہی واصطلاحی تعریف ملک نکاح کو ختم کرنا جو موقوف ہوتا ہے بیوی کے قبول کرنے پر، بحر میں کہا ہے بیوی کا قبول کرنا ضروری وہاں ہے جہاں پر خلع مال پر ہو، یا لفظ "خالعتك یا اختلعي" سے ہو۔

اور تاتارخانیہ میں ہے: شوہر نے اپنی عورت سے کہا جب تو گھر میں داخل ہوگی تو میں تم سے خلع کرلوں گا ایک ہزار (روپئے وغیرہ) پر تو عورت کے داخل ہونے سے گھر میں ایک ہزار (روپئے وغیرہ) کے بدلے طلاق واقع ہوگی، شوہر اس سے مراد لیتا ہے کہ گھر میں دخول کے وقت عورت قبول کرے اور اس کا فائدہ نکلا کہ شرط سے پہلے قبول کرنا صحیح نہیں ہے، واللہ اعلم۔

چنانچہ درمختار ۲، ۶۰۴ میں ہے: هو فقه الازالة، واستعمل فی ازالة الزوجية بالضم، وشرعاً كما فی البحر ازالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع الطلاق على مال فإنه غير مسقط. أو ما فی معناه ليدخل لفظ المبارأة فانه مسقط انتهى

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف یہ ہے کہ مال کے ذریعہ ملک نکاح کو ختم کردیا جائے اور بیوی اس کو قبول کرلے۔ واللہ اعلم۔

۲۔ امام ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کے یہاں جیسے طلاق مکمل مرد کے اختیار میں ہے اسی طرح خلع کا بھی اختیار مکمل مرد ہی کے ہاتھ میں ہے۔ قاضی خود یا قاضی کی طرف سے مقرر کیے ہوئے حکم بطور خود عورت کو طلاق نہیں دے سکتے اور عورت بھی بطور خود اپنے کو طلاق نہیں دے سکتی، ٹھیک اسی طرح عورت خلع بھی بطور خود نہیں کرسکتی کیونکہ عورت کو خلع لینے کا حق حاصل نہیں ہے۔

حضرات حنفیہ دراصل اس مسئلہ میں اس عام اصول پر چلے ہیں کہ طلاق کا اختیار مردوں کے ہاتھ میں ہے اور خلع بھی مال کے عوض میں طلاق میں ہے، اس لئے مرد کی آمادگی بہرصورت ضروری ہے۔ اسی بنا پر ان کے حکمین کی حیثیت زوجین کے وکیل کی ہوتی ہے اور وہ انہیں حدود میں رہ کر اقدام کرسکتے ہیں جو زوجین نے متعین کردی ہیں۔

اس کے علاوہ حنفیہ کا استدلال اس مقدمہ سے ہے جس میں حضرت علیؓ نے حکمین متعین کرکے ان کی ذمہ داری بتائی، اسی طرح حضرت ثابت بن قیس کی بیوی کا واقعہ ہے، اسی طرح حضرت ثابت کی بیوی حبیبہ بنت سہل کا واقعہ بھی ہے، نیز بعض آثار صحابہ سے بھی حنفیہ کا استدلال ہے۔

اس کے برخلاف امام مالک رضی اللہ عنہ کے نزدیک قاضی زوجین کے حد سے گزرے ہوئے باہمی اختلاف کی صورت میں ایک دو رکنی مصالحتی کمیٹی قائم کرے گا جس میں بہتر ہے کہ ایک مرد کا رشتہ دار ہو اور دوسرا عورت کا۔ دونوں سمجھدار اور شرعی احکام سے واقف ہوں پھر وہ ان دونوں کے حالات کا جائزہ لیں اگر مصالحت اور اتفاق کی کوئی صورت نکل آئے تو دونوں میں مصالحت کرادیں اور اگر یہ ممکن نہ ہوسکے اور دونوں کی رائے ہو کہ باہم تفریق اور علیحدگی کرادی جائے تو ایسا بھی کرسکتے ہیں اس طرح کہ مرد کا رشتہ دار حکم طلاق دیدے اور عورت کا رشتہ دار حکم مہر معاف کردے یا جو معاوضہ مناسب سمجھے عورت کو اس کی ادائیگی کا پابند کرے اور دونوں میں تفریق ہوجائے (الجامع لاحکام القرآن للقرطبی ۵/۱۷۶)۔

امام مالک رضی اللہ عنہ اور جو فقہاء رحمہم اللہ قاضی کی طرف سے مقرر کیے ہوئے حکمین کو تفریق وعلیحدگی کا مجاز گردانتے ہیں، قرآنی آیت: ''إن

---

[۱] استاذ حدیث وافتاء جامعہ مفتاح العلوم، مئو۔

خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحاً يوفق الله بينهما ان الله كان عليما خبيرا'' (النساء: ۳۵) میں متعدد قرائن ایسے ہیں جو امام مالک رضی اللہ عنہ کے موقف کی تائید کرتے ہیں۔

خلاصۂ کلام یہ ہے کہ مسئلہ خلع میں فقہاء مالکیہ کی رائے کو قبول کر لینا اور اسی پر عمل کرنا کرانا اور فتوی دینا اور فیصلہ کرنا ہمارے زمانہ میں انسب ہوگا، واللہ اعلم۔

۳۔ عورت کو اپنے شوہر سے نہایت نفرت ہے، چاہے یہ نفرت شوہر کے بدصورت ہونے کی وجہ سے ہو یا اس کے بدسیرت مثلاً بدچلن ہونے کی وجہ سے، اور شوہر از خود طلاق دینے پر تیار نہیں ہے، اور عورت کے پاس شوہر کی ظلم وزیادتی کے سلسلہ میں گواہ موجود نہیں ہیں تو اس عورت کے گلوخلاصی کی صورت یہ ہوگی کہ عورت دار القضاء یا امارت شرعیہ یا شرعی پنچایت میں اپنا مقدمہ پیش کرے تو قاضی کو گزر بسر نہ ہونے کی صورت میں اختیار ہوگا کہ ان دونوں کے مابین نکاح کو فسخ کردے اور دونوں کے درمیان تفریق کردے اور عورت کو مجاز کردے کہ وہ اپنی شادی کسی دوسرے سے کرلے۔ واللہ اعلم۔

۴۔ شقاق سے مراد زوجین کے درمیان اختلاف ہو جانا اور تخاصم یعنی لڑائی جھگڑا ہونا، ہے دونوں کے مزاج کے موافق نہ ہونے کی وجہ سے، اور قہستانی میں شرح طحاوی سے نقل کیا ہے کہ جب زوجین کے مابین اختلاف پیدا ہو جائے تو سنت یہ ہے کہ عورت کے رشتہ دار اور شوہر کے رشتہ دار اکٹھا ہو کر زوجین کے مابین مصالحت کرائیں پھر اگر مصالحت نہ ہو سکے تو خلع وطلاق جائز ہے کہ شوہر مال کے عوض خلع کر کے طلاق دیدے یا بغیر مال کے عوض طلاق دیدے، آیت کریمہ میں اسی حکم کو ذکر کیا گیا ہے۔

چنانچہ در مختار ۲/۶۰۶ میں ہے: "للشقاق بعدم الوفاق"۔

اور رد المحتار ۲/۶۰۶ میں ہے: ''للشقاق لوجود الشقاق وهو الاختلاف والتخاصم. وفي القهستاني عن شرح الطحاوي السنة إذا وقع بين الزوجين اختلاف أن يجتمع أهلها ليصلحوا بينهما فإن لم يصطلحا جاز الطلاق والخلع وهذا هو الحكم المذكور في الآية''۔

۵۔ قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کر سکتا ہے، اس سلسلہ میں حنفیہؒ کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ نہیں کر سکتا۔ اور فقہاء مالکیہ رحمہم اللہ کا نقطۂ نظر یہ ہے کہ قاضی صورت مسئولہ میں خلع کا فیصلہ کر سکتا ہے اور یہی ہمارے موجودہ زمانہ میں انسب ہے، (حوالہ مذکورہ)۔ واللہ اعلم۔

٦۔ جن حضرات مثلاً حضرات مالکیہؒ کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں تو ان حضرات کے نزدیک قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے۔

حکمین کی مصالحت کی کوشش کے بعد ناکامی کی صورت میں خلع معتبر ہوگا، یہ دونوں بھی خلع کا فیصلہ کر سکتے ہیں اس صورت میں ضروری ہے کہ فیصلہ دونوں کے اتفاق رائے سے ہو، اگر ایک نے تفریق کی رائے دی اور دوسرے نے اختلاف کیا تو اب تفریق نہ ہو سکے گی اور بہتر ہے کہ دو حکم مقرر کیے جائیں، اگر ایک ہی حکم مقرر کرے یا زوجین ایک ہی شخص کے حکم ہونے پر اتفاق کرلیں تو بھی کافی ہے اور اس کا فیصلہ نافذ ہوگا، (والجامع لاحکام القرآن ۵/۱۷۵ تا ۱۷۸)۔ واللہ اعلم

۷۔ حنفیہؒ کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے تو اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جا سکتا ہے یہی انسب ہے، (جدید فقہی مسائل ۳/۲۱۰)۔ واللہ اعلم

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین اور فسخ نکاح

مفتی جمیل احمد نذیری مہتمم جامعہ عربیہ عین الاسلام نواده، مبارکپور

## ا۔ خلع کی فقہی و اصطلاحی تعریف:

خلع کا لغوی معنی النزع والازالۃ ہے۔ یعنی کھینچنا، ہٹانا، زائل کرنا۔ اصطلاح شرع میں ازالۂ نکاح کا نام خلع ہے (شامی ۶،۶۰۴، الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷،۴۸۰)۔

پوری اصطلاحی تعریف اسی طرح ہے "هو ازالة ملك النكاح المتوقفة على قبولها بلفظ الخلع أو ما في معناه" (حوالۂ مذکورہ)۔

۲۔ الموسوعۃ الفقہیۃ میں ہے: "الخلع جائز في الجملة سواء في حالة الوفاق والشقاق خلافا لابن المنذر" (۱۹/۲۴۰)۔

درمختار میں ہے: ''ولا بأس به عند الحاجة للشقاق بعدم الوفاق'' (۲،۲۰۵)۔

ردالمحتار میں ہے: ''لوجود الشقاق وهو الاختلاف والتخاصم وفي القهستاني عن شرح الطحاوي السنة إذا وقع بين الزوجين اختلاف أن يجتمع أهلهما ليصلحوا بينهما فإن لم يصطلحا جاز الطلاق والخلع'' (حوالۂ مذکورہ)۔

عبارات مذکورہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ جس طرح بوقت ضرورت، مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے، اسی طرح بوقت ضرورت عورت کو خلع لینے کا بھی حق حاصل ہے۔

۳۔ اس صورت میں عورت، خلع کا مطالبہ کرے، اور مرد کو اس کا مطالبہ پورا کرنا چاہئے ''ليس للرجل إجابة المرأة للخلع إن طلبته'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷،۴۸۳)۔

۴۔ ''شقاق'' کے معنی عداوت، دشمنی، مخالفت۔ یعنی میاں بیوی میں ایسی شدید دوری کہ دونوں آپس میں مل بیٹھ کر اس کو نہ سلجھا سکیں (بیان القرآن ۱/۱۱۵، سورۂ نساء آیت: ۳۵)۔ خواہ اس کے اسباب کچھ بھی ہوں جن کی تفصیل الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷/۴۱۸ میں دیکھی جاسکتی ہے۔

۵۔ الفقہ الاسلامی وادلتہ میں ہے: ''لم يجز الحنفية والشافعية والحنابلة التفريق للشقاق أو للضرر مهما كان شديداً لأن دفع الضرر عن الزوج يمكن بغير الطلاق عن طريق رفع الأمر إلى القاضي والحكم على الرجل بالتأديب حتى يرجع عن الإضرار بها'' (۷،۵۲۷)۔

لیکن موجودہ زمانہ میں یہ ممکن نہیں کیونکہ مسلمانوں کو یا بالفاظ دیگر قضاۃ کو قوت نافذہ حاصل نہیں ہے کہ وہ شوہروں کو تادیب کرسکیں اور انہیں بہ جبر عورت پر ظلم وزیادتی سے روک سکیں۔ لہٰذا مالکیہ کے مذہب پر عمل ہی مناسب نظر آتا ہے۔

ڈاکٹر وہبہ زحیلی لکھتے ہیں: ''وأجاز المالكية التفريق للشقاق أو للضرر منعاً للنزاع وحتى لا تصبح الحياة الزوجية جحيما وبلاء ولقوله عليه السلام لاضرر ولا ضرار. وبناء عليه ترفع المرأة أمرها للقاضي فإن أثبتت الضرر أو صحة دعواها طلقها منه وإن عجزت عن إثبات الضرر رفضت دعواها. فإن كررت الادعاء بعث القاضي حكمين حكماً من أهلها وحكماً من أهل الزوج بفعل الأصلح من جمع وصلح أو تفريق بعوض أو دونه'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۷،۵۲۷)۔

ہندوستان جیسے حالات میں وہی بات انسب اور بہتر ہے جو حضرت مولانا عبد الصمد صاحب رحمانی نائب امیر شریعت بہار واڑیسہ نے فرمائی ہے۔

وہ لکھتے ہیں: ''بہرحال زن وشوہر کے شقاق کی صورت میں جب عورت قاضی کے یہاں مقدمہ دائر کرے اور جائز شکایت کی بنا پر شوہر سے تنگ آکر فریق کا مطالبہ کرے تو حنفی قاضی معاملہ کی اہمیت کے پیش نظر امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک پر ان ابتدائی کاروائی کے بعد جن کا ذکر امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کے تحت تیرہویں بنیاد میں ہوچکا ہے۔ یا اختیار حکمین کے ذریعہ شقاق کے معاملہ کو ان کی تفصیل کے مطابق ختم کرادے اور حکمین کو امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک کو اچھی طرح سمجھادے (کتاب الفسخ والتفریق ص: ۱۱۱)۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین

مولانا سید قمر الدین محمود بڑودوی[1]

میاں بیوی کے درمیان نباہ نہ ہونے کی شکل میں بیوی اپنے شوہر کو کچھ مال دے کر یا شوہر کی طرف سے دیا ہوا مہر واپس کر کے یا بصورت عدم ادائیگی مہر، مہر معاف کر کے شوہر سے علیحدگی حاصل کرلے، اسے خلع کہتے ہیں۔

خلع ایک عقد ہے جو دوسرے عقود بیع، اجارہ اور نکاح وغیرہ کی طرح جانبین کی مکمل رضامندی پر موقوف ہے، خلع کے لئے عدالت میں جانا ضروری نہیں ہے بلکہ زوجین اپنے طور پر باہمی رضامندی سے عوض خلع طے کر کے معاملہ کر سکتے ہیں، یہ الگ بات ہے کہ زیادتی شوہر کی جانب سے ہو تو اس کے لئے مالی معاوضہ لینا مکروہ ہے۔

خلع اور فسخ نکاح میں فرق یہ ہے کہ فسخ نکاح میں عوض نہیں ہوتا اور اس کا اختیار صرف حکومت یا شرعی پنچایت یا دار القضاء کو ہے۔

جبکہ خلع میں مالی عوض ہوتا ہے اور زوجین کی آپس کی رضامندی سے ہی خلع ہوسکتا ہے حاکم خلع پر مجبور نہیں کرسکتا کیونکہ خلع ایک عقد ہے اور عقود میں تراضی طرفین ضروری ہے۔

شمس الائمہ سرخسی رحمہ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''لأن النكاح عقد محتمل للفسخ حتى يفسخ بخيار عدم الكفائة وخيار العتق وخيار البلوغ عندكم فيحتمل الفسخ بالتراضي أيضا وذلك بالخلع واعتبر هذه المعاوضة المحتملة للفسخ بالبيع والشراء في جواز فسخها بالتراضي'' (مبسوط: ۶، ۱۷۱)۔

''وقال أيضا والخلع جائز عند السلطان وغيره لأنه عقد يعتمد التراضي كسائر العقود'' (مبسوط ۶، ۱۷۳)۔

صاحب بدائع فرماتے ہیں: ''وأما ركنه فهو الإيجاب والقبول لأنه عقد على الطلاق بعوض فلاتقع الفرقة ولايستحق العوض بدون القبول'' (بدائع الصنائع ۳، ۲۲۹)۔

قرآن شریف کی آیت: ''ولايحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئاً إلا أن يخافا أن لايقيما حدود الله فإن خفتم أن لايقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به'' سے بھی ثابت ہوتا ہے کہ خلع میں رضاء زوجین ضروری ہے۔

(الف) إلا أن يخافا أن لايقيما حدود الله" واضح دلیل ہے کہ یہ حکم اس صورت سے متعلق ہے جب کہ میاں بیوی دونوں کو حدود اللہ قائم نہ رکھ سکنے کا خطرہ ہو، اس لئے وہ دونوں خلع کرنا چاہتے ہوں۔

(ب) "فلا جناح عليهما فيما افتدت به" بھی زوجین کی تراضی کو ثابت کررہی ہے، اس کا مطلب واضح ہے کہ زوجین خلع پر راضی ہیں مگر ان کو مال کے لین دین کے جواز میں شبہ ہے، اس لئے ارشاد ہوا کہ اس میں کوئی گناہ نہیں، کوئی ادنی فہم رکھنے والا بھی اس جملہ سے یہ نہیں سمجھ سکتا کہ شوہر خلع پر راضی نہ ہو تو حاکم اس کو خلع پر مجبور کرسکتا ہے۔

(ج) "فيما افتدت به" میں بدل خلع کو فدیہ قرار دیا گیا ہے جس سے ثابت ہوا کہ خلع عقد معاوضہ ہے اس لئے اس میں فریقین کی رضامندی شرط ہے۔

زوجین میں مصالحت سے متعلق قرآن کریم میں ارشاد ہے: ''و إن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من

[1] ناظم اعلیٰ اصلاح المسلمین بڑودہ، گجرات

أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما''۔

اس کے تحت میں امام ابوبکر جصاص رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: ''ویدل أیضا (قوله فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها) على أن الذى من أهله وكيل له والذى من أهلها وكيل لها كأنه قال فابعثوا رجلا من قبله ورجلا من قبلها فهذا يدل على بطلان قول من يقول إن للحكمين أن يجمعا إن شاء ا و إن شاء ا فرقا بغير أمرهما'' (احکام القرآن ۲؍۱۹۰، مزید تفصیل کے لئے دیکھئے: مذکورہ کتاب ۲؍۱۹۱ وغیرہ)۔

حضرت علامہ قاضی محمد ثناء اللہ صاحب تفسیر مظہری میں آیت "فابعثوا حکما من اهله وحکما من اهلها" کے تحت فرماتے ہیں: ''بغوی نے اپنی سند سے بحوالہ شافعی عبیدہ کا بیان نقل کیا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی خدمت میں ایک مرد اور ایک عورت حاضر ہوئے دونوں کے سرپرست بھی ساتھ تھے، حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حکم دیا کہ ہر فریق کے قرابتداروں میں سے ایک ایک پنچ مقرر کرو، حکم کی تعمیل کی گئی، آپ نے دونوں پنچوں سے فرمایا: کیا تم اپنے فرائض کو جانتے ہو؟ تمہارا کام یہ ہے کہ اگر دونوں کا نبھاہ ہوتا دیکھو تو اختلاف دور کرکے دونوں کو یکجا کردینا اور نباہ نہ ہوتا دیکھو تو تفریق کرادینا، عورت نے کہا میرا نفع ہو یا نقصان میں اللہ کی کتاب کے فیصلہ کو تسلیم کرتی ہوں، مرد نے کہا علیحدگی تو نہیں ہوگی (باقی معاملات کا اختیار پنچوں کو ہے) حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا خدا کی قسم تو نے غلط کہا (پنچایت اس وقت تک نہ ہوگی) جب تک تو اسی طرح اقرار نہ کرے جس طرح عورت نے کیا ہے''۔

اسی بناء پر امام مالک رحمۃ اللہ علیہ کے نزدیک مرد کے پنچ کو طلاق دینے کا حق ہے خواہ مرد راضی نہ ہو اور عورت کے پنچ کو خلع کرنے کا اختیار ہے خواہ عورت راضی نہ ہو اور بدل خلع عورت کے مال سے ادا کیا جائے گا کیونکہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے علیحدگی اور ملاپ دونوں کا اختیار پنچوں کو دیا تھا اور علیحدگی کا اختیار نہ دینے کی تردید کی تھی۔

جمہور کا مسلک ہے کہ جب تک مرد طلاق کا اور عورت خلع کا اختیار نہ دیں پنچ از خود نہ تفریق کراسکتے ہیں نہ خلع، ان کا فرض سلجھاؤ کرانا اور بھلائی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا ہے، اگر دونوں میں سے کوئی اپنی ضد پر قائم رہے تو پنچوں کا کام یہ ہے کہ حاکم کو اپنی تحقیقات کی رپورٹ کردیں اور حاکم شوہر کو حسن سلوک کے ساتھ اور دستور کے مطابق عورت کو رکھنے یا طلاق دینے کا حکم دے اور عورت کو مجبور کرے کہ وہ یا مرد کی نافرمانی چھوڑ دے یا خلع کرالے اور بدل خلع ادا کرے۔ رہا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کا فیصلہ تو اس میں صاف موجود ہے کہ آپ نے شوہر سے فرمایا: ''جب تک تو ایسا اقرار نہ کرے جیسا عورت نے کیا ہے، تیرا قول غلط ہے'' اس سے معلوم ہوا کہ طلاق کے لئے مرد کی رضامندی شرط ہے، پنچوں کو از خود طلاق و تفریق کا اختیار نہیں ہے، اگر پنچ از خود ایسا کرے گا تو اس کا فیصلہ تفریق نافذ نہ ہوگا'' (تفسیر مظہری اردو ۳؍۲۷۔۱۷)۔

حاکم کو بغیر تراضیٔ زوجین ان دونوں میں بذریعہ خلع تفریق کرانے کا اختیار نہیں ہے۔

البتہ امام مالک رحمہ اللہ علیہ اس کے قائل ہیں کہ حاکم کی طرف سے متعین حکمین کو بدون رضاء زوج بھی خلع یا تفریق بلاعوض کا اختیار ہے، لیکن حکمین کے حکم خلع یا تفریق بلاعوض کے لئے مندرجہ ذیل شرائط ہیں:

۱۔ حکمین میں سے ایک کا اہل زوج سے ہونا اور دوسرے کا اہل زوجہ سے ہونا ضروری ہے، البتہ ان کے اہل میں ایسے افراد موجود نہ ہوں تو اجانب سے بھی حکمین مقرر کئے جاسکتے ہیں۔ حاکم کی طرف سے فرد واحد کی تحکیم جائز نہیں ہے، تعدد یعنی دو حکم کا ہونا شرط ہے۔

۲۔ فیصلہ پر دونوں حکمین متفق ہوں۔

۳۔ ضرورت شدیدہ تحکیم کے لئے داعی ہو مثلاً باہمی نزاع وشقاق کا فتنہ بہت خطرناک صورت اختیار کر گیا ہو اور حکمین کی طرف سے مصالحت کی کوشش اور ذرائع حکومت کی طرف سے رفع ظلم کی ہر ممکن کوشش ناکام ہوگئی ہو تو اس صورت میں حکمین کو حکم خلع کا اختیار ہوگا بغیر رضائے زوج، کما ہو فی احسن الفتاوی ۵؍۴۰۰۔

ان تمام تفصیلات کی روشنی میں سوال ۲ کا جواب واضح ہے کہ مرد کو تو طلاق دینے کا مکمل حق حاصل ہے، اس میں رضاء زوجہ ضروری نہیں، البتہ خلع لینے کا حق عورت کو شریعت نے دیا ہے مگر اس میں رضائے زوج ضروری ہے بغیر رضائے زوج خلع نہیں ہوسکتا۔

## گلوخلاصی کی صورتیں

اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کے ظلم و زیادتی کے سلسلہ میں بینہ فراہم نہ ہوں تو اس کے گلوخلاصی کی صورت یہ ہے کہ وہ حاکم شرعی کے یہاں یا شرعی پنچایت یا دارالقضاء میں شوہر سے تفریق کرانے کے لئے مقدمہ دائر کرے اور حاکم شرعی یا شرعی پنچایت یا دارالقضاء مقصد کی سماعت شروط معتبرہ شرعیہ کے ساتھ کر کے زوجین میں تفریق کرادے۔

مجموعہ قوانین اسلامی میں ۲۵۰ پر کہا گیا ہے:

## زوجین میں شقاق کا پایا جانا:

دفعہ (۳۳۶) اگر زوجین کے درمیان شدید نفرت پیدا ہو جائے کہ دونوں کا اللہ کے حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی گزارنا ممکن نظر نہ آئے تو ایسی صورت میں قاضی حکمین مقرر کرے گا تا کہ اصلاح کی صورت نکل سکے۔

(ب) اگر تحکیم کے باوجود اصلاح حال یا باہمی رضامندی سے علیحدگی کی کوئی صورت نہیں نکل سکے تو قاضی بر بنائے شقاق زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردے گا (مجموعہ قوانین اسلامی ۲۵۰)۔

کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟ اس سلسلہ میں حنفیہ اور دوسرے فقہاء کا کیا نقطۂ نظر ہے۔

مندرجہ بالا سطور میں تفصیل سے بتادیا گیا ہے کہ امام ابوحنیفہؒ، امام شافعیؒ امام احمدؒ کے نزدیک حاکم بغیر رضاء زوج خلع کا فیصلہ نہیں کرسکتا اور اگر وہ خلع کا فیصلہ کر کے تفریق کردے تب بھی وہ فیصلہ تفریق نافذ نہیں ہوگا۔

جی ہاں حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، حکمین کی کوشش کے بعد نباہ کی کوئی شکل نہ نکل سکے تو حاکم یا حاکم کی جانب سے مقرر کردہ حکمین کو خلع کا حق ہوگا۔

ایک حکم کا تقرر حاکم کی طرف سے جائز نہیں ہے دو حکم کو مقرر کرنا ضروری ہے۔

## دوسرے مکتب فکر کی طرف عدول

اس کا جواب یہ ہے کہ چونکہ احناف کے یہاں بغیر رضاء زوج حاکم کو خلع کرانے کا حق حاصل نہیں ہے لہٰذا بدرجۂ اضطرار امام مالک کے مسلک کے مطابق ان کے یہاں جو شرائط ہیں جو اوپر ذکر کی گئی ہیں ان شرائط کے ساتھ حاکم شرعی یا قاضی بغیر رضاء زوج کے فیصلہ کرسکتا ہے۔

بدرجۂ مجبوری عدول الی مسلک الامام مالک کی گنجائش ہے۔

یا دوسری صورت میں جیسا کہ مجموعہ قوانین اسلامی کے حوالہ سے ذکر کیا گیا کہ شقاق کی صورت میں زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں قاضی مقدمہ کی سماعت کر کے تفریق کردے گا۔

ہذا ما عندی واللہ اعلم بالصواب۔

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے تفریق

مولانا عبدالخالق ندوی ؔ

## خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف کیا ہے:

فی اللغة: ''فراق الزوجة علی مال مأخوذ من خلع الثوب لأن المرأة لباس الرجل معنی'' (نیل الأوطار للشوکانی. ۲۴۳ء

خلع کے لغوی معنی اتارنے کے ہیں، جب کوئی شخص کپڑا اتار چکا ہو تو اس وقت کہا جاتا ہے: خلع الرجل ثوبه خلعا وأزاله عن بدنه ونزعه عنه. یعنی اس نے اپنا کپڑا اتارا، اور کہا جاتا ہے: خلعت النعل خلعا نزعته. اور کہا جاتا ہے: خلع الرجل امرأته و خالعت المرأة زوجها مخالعة إذا افتدت منه (تفصیل کے دیکھیں الفقہ علی المذاہب الاربعۃ للاستاذ عبدالرحمن بن محمد عوض الجزیری ۴، ۳۳۰، بدایۃ المجتہد لابن رشد)۔

اصطلاح شرع میں عورت کا اپنے شوہر سے مال کے بدلے لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ جدائی اختیار کرنا، خواہ یہ عوض بدلہ عورت کی طرف سے ہو، یا کسی تیسرے شخص کی طرف سے۔

احناف نے خلع کی تعریف یوں کی ہے " الخلع هو إزالة ملك النكاح المتوقفة علی قبول المرأة بلفظ الخلع أو ما فی معناه " (تفصیل کے دیکھیں الفقہ علی المذاہب الاربعۃ للاستاذ عبدالرحمن بن محمد عوض الجزیری ۴، ۳۳۱) لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ عورت سے کسی عوض وبدلے کے ذریعہ حق نکاح کو ختم کرنا ہے۔

مالکیہ نے خلع کی تعریف اس طرح کی ہے، قالوا: ''الخلع شرعا هو الطلاق بعوض'' (نفس المصدر ۴،۲۲۴)۔

اصطلاح شرع میں خلع مال کے بدلے طلاق ہے۔

شافعیہ نے خلع کی تعریف یوں کی ہے " الخلع شرعا هو اللفظ الدال علی الفراق بین الزوجین بعوض" (تفصیل کے دیکھیں الفقہ علی المذاہب الاربعۃ للاستاذ عبدالرحمن بن محمد عوض الجزیری ج۔ ۴، ص۔ ۳۳۴)۔

خلع شرع میں بدلے کے عوض ہر اس لفظ سے ہوسکتا ہے جس سے میاں بیوی کے درمیان جدائی کا معنی ومفہوم سمجھ میں آتا ہو۔

حنابلہ کی تعریف قالوا: الخلع هو فراق الزوج امرأته بعوض یأخذ الزوج من امرأته أو غیرها بألفاظ مخصوصة " (نفس المصدر ۴،۲۲۴) خلع مخصوص الفاظ کے ذریعہ شوہر کا اپنی بیوی سے یا کسی تیسرے سے پیسہ لیکر قطع تعلق کر لینے کا نام ہے۔

مذکورہ بالا تفصیل سے معلوم ہوا کہ خلع نام ہے عورت کا اپنے شوہر سے مال کے عوض لفظ خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعہ جدائی اختیار کرنا، اللہ کا ارشاد ہے۔ " فإن خفتم ألّا يقيما حدود الله فلا جناح عليهما فيما افتدت به "(البقرة:۲۲۹) پس اگر تمہیں یہ اندیشہ ہو کہ (نکاح کو باقی رکھتے ہوئے) زوجین اللہ کی حدود پر قائم نہ رہیں گے تو ان دونوں کے درمیان یہ معاملہ ہو جانے میں کوئی حرج نہیں ہے کہ عورت اپنے شوہر کو کچھ معاوضہ دے کر علاحدگی حاصل کرلے۔ حضرت عبداللہ ابن عباس ؓ سے روایت ہے کہ ثابت ابن قیس ؓ کی بیوی نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں، انہوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول ﷺ میں ثابت بن قیس کی دینداری اور اخلاق کو الزام نہیں دیتی لیکن مجھے اسلام میں داخل ہونے کے بعد شوہر کی نافرمانی کا خدشہ ہے، چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: کیا تم ان کو ان کا باغ واپس کردوگی، انہوں نے کہا جی ہاں، آپ ﷺ نے ثابت بن قیس سے فرمایا باغ واپس لے لو اور انہیں ایک طلاق دیدو (۷)۔

ؔ جامعۃ الصالحات، رامپور، یو۔ پی

**۲۔ بعض لوگ خیال کرتے ہیں کہ جیسے مرد کو طلاق دینے کا حق حاصل ہے اسی طرح عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے، یہ بات کس حد تک درست ہے؟**

اسلام نے طلاق کا اختیار مرد کو دیا ہے کیوں کی اس کے اندر عورت کے مقابلے فکر وتدبر اور تحمل زیادہ ہوتا ہے، لیکن اس کی حد متعین کی ہے، اور اس کو بہت سی پابندیوں سے جکڑا ہے بالکل وہ آزاد نہیں ہے جس طرح زمانۂ جاہلیت میں شوہر آزاد ہوتا تھا، بیوی سے بگڑ جاتا تو اس کو بار بار طلاق دیتا رہتا اور رجوع کرتا رہتا، بیچاری عورت عمر بھر مصیبت میں گرفتار رہتی، نہ تو اس شوہر کے ساتھ سکون کی زندگی بسر کر پاتی اور نہ اس سے آزاد ہو کر کسی دوسرے سے نکاح ہی کر سکتی تھی، اسلام نے طلاق کی حد مقرر کر کے اور پابندی عائد کر کے عورت پر اس ظلم کا دروازہ بند کر دیا۔

اسلام نے طلاق کا اختیار عدالت کو نہیں دیا ہے کیوں کہ وہ نہیں چاہتا کہ میاں و بیوی کی باتیں عام ہوں اور اس سے مزید تلخی میں اضافہ ہو اور معاشرتی خامیاں پیدا ہوں۔

یہ حقیقت ہے کہ اسلام نے مرد کو طلاق کا اختیار دیا اور یہ آزادانہ اختیار عورت کے بجائے مرد کو دیا تا کہ اگر عورت سے واقعی نباہ کی کوئی شکل ممکن نہ ہو تو وہ اسے طلاق دے دے۔

لیکن عورت کو بھی اس حق سے بالکل محروم نہیں رکھا کہ وہ شوہر کے ظلم وستم سہنے ہی پر مجبور ہو جائے، بلکہ اسی طرح عورت کو بھی یہ اختیار دیا ہے کہ اگر وہ فی الواقع شوہر سے مایوس ہو چکی ہو اور نباہ کا اب کوئی امکان نہ ہو تو وہ کچھ معاوضہ دے کر طلاق لے سکتی ہے۔

معلوم ہوا کہ مرد کو یہ آزادانہ اختیار دیا تو اس کی حد مقرر کی، اور مرد پر کچھ پابندیاں عائد کیں تا کہ وہ عورت پر ظلم نہ کر سکے، اسی طرح عورت کو بھی خلع لینے کا حق دیا ہے لیکن اس وقت دیا ہے کہ وہ مایوس ہو گئی ہو اور نباہ کا امکان نہ ہو تو حاکم شرعی کی عدالت میں اپنا معاملہ پیش کر کے اور شکایات کا ثبوت فراہم کر کے نکاح فسخ کرا سکتی ہے (تفصیل کے لئے فقہ کی کتابیں ملاحظہ فرمائیں)۔

لہذا ان لوگوں کی بات اس حد تک درست ہے کہ جب عورت مایوس ہو گئی اور نباہ کی کوئی شکل نظر نہ آرہی ہو یا نافرمانی کا اندیشہ ہو جیسا کہ ثابت بن قیس کی حدیث میں مذکور ہے تو ایسی صورت میں عورت خلع لے سکتی ہے، بلا ضرورت خلع لینے والی خاتون کے سلسلے میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سخت وعید فرمائی ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے: من سألت زوجها الطلاق من غير ما بأس فحرام عليها رائحة الجنة (ابو داود، سنن الترمذی)۔

جو عورت بغیر کسی وجہ کے اپنے خاوند سے طلاق کا مطالبہ کرے تو اس پر جنت کی خوشبو حرام ہے۔

**۳۔ اگر عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو لیکن شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کی ظلم و زیادتی کے سلسلے میں بینہ فراہم نہ ہوں تو اس کے گلو خلاصی کی کیا صورت ہوگی؟**

حضرت ثابت بن قیسؓ کی بیوی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں انہوں نے اپنے اندیشہ کا ذکر کیا تو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ان سے شوہر کے ظلم و زیادتی کے سلسلے میں دلیل نہیں طلب کی اور شوہر سے بھی رائے نہیں طلب کی بلکہ عورت سے کہا مہر واپس کرنے پر راضی ہو جاؤ انہوں نے کہا ہاں میں راضی ہوں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے شوہر سے کہا کہ ان کو ایک طلاق دیدو، اور قرآن کریم کا اسلوب و انداز بیان بھی اسی کی تائید کرتا ہے۔ "فإن خفتم" اگر تم سب کو اندیشہ ہو تو، اور معاملہ قاضی شرع کی عدالت میں پہونچ گیا ہے تو قاضی شرع اس بات کی تحقیق کرے گا کہ فی الواقع یہ عورت اپنے مرد سے اس حد تک متنفر ہو چکی ہے کہ اب اس سے نباہ ممکن ہی نہیں اس بارے میں اطمینان ہو جانے کے بعد حالات کے لحاظ سے قاضی جو فدیہ تجویز کریگا اس فدیہ کو قبول کر کے شوہر کو طلاق دینا ہوگا، اور اگر وہاں شرعی عدالت نہ ہو تو مسلمانوں کی پنچایت جس میں خدا ترس عالم دین ہو، وہ شوہر کو مجبور کر کے گلو خلاصی کرائے گی (تفصیل کے لئے فتاوی رحیمیہ وغیرہ دیکھیں)۔

شریعت اسلامیہ کا اپنا ایک مزاج ہے اور اس کا اصول بھی ہے" لا ضرر ولا ضرار فی الإسلام" (ابن ماجه. مؤطا امام مالك. دار قطنی)، یعنی آدمی اپنے آپ کو اور اپنے بھائی کو ضرر نقصان نہ پہنچائے۔

## ۴۔ شقاق سے کیا مراد ہے؟

شقاق کے اصل معنی عداوت، دشمنی اور مخالفت کے ہیں، اس کی اصل (ش ق ق) ہے جس کے معنی کنارہ کے ہیں گویا کہ فریقین میں سے ایک آدمی ایک سرے پر اور دوسرا دوسرے سرے پر، اس اعتبار سے مطلب یہ ہوا کہ میاں بیوی کے درمیان اختلاف اس طور پر ہوا کہ مرد ایک سرے پر ہو اور عورت

دوسرے سرے پر ہو، یعنی دونوں کے درمیان شقاق (عداوت واختلاف) نے انتہائی صورت اختیار کرلی ہو تو اس کو شقاق کہتے ہیں، ارشاد باری ہے "وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله و حكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما، إن الله كان عليما خبيرا (سورہ نساء، آیت ۳۵)، اور اگر تمہیں میاں بیوی کے تعلقات بگڑ جانے کا ڈر ہو تو ایک حکم مرد کے خاندان سے، ایک حکم عورت کے خاندان سے مقرر کر دو، اگر دونوں کی نیت اصلاح حال کی ہوگی تو اللہ تعالی دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردے گا، بے شک اللہ بڑا ہی علم رکھنے والا ہے، ہر طرح باخبر ہے۔

**۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟ اس سلسلے میں حنفیہ اور دوسرے فقہا کا کیا نقطہ نظر ہے؟**

حنفیہ کے یہاں اختلاف، جھگڑے اور شقاق کی وجہ سے قاضی خلع کا فیصلہ نہیں کرسکتا، البتہ شوہر کو بلاکر سرزنش کرسکتا ہے، اصلاح کی کوشش کرے گا لیکن امام مالکؒ کے یہاں شقاق کی وجہ سے عورت اپنے شوہر سے طلاق کا مطالبہ کرسکتی ہے اور تفریق چاہتی ہو تو قاضی تفریق کرادے گا (دیکھئے الشرح الصغیر: ۲/ ۵۱۲)۔

**۶۔ جن حضرات کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ان کے یہاں کیا قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے؟ کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے اور کیا ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا؟**

جن لوگوں کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں، ان کے یہاں قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا بھی ضروری نہیں ہے، اور قاضی شرع حکمین کی کوشش کے بغیر خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، جمہور کے یہاں ایک حکم کا تقرر دونوں کی طرف سے کافی ہوسکتا ہے کیوں کہ ان کے یہاں حکم کی حیثیت حاکم اور قاضی کی ہوتی ہے جب کہ امام ابوحنیفہؒ کے یہاں گواہ اور قاصد کی ہے اس لئے دو کا ہونا ضروری ہوگا۔

**۷۔ اگر حنفیہ کے یہاں اس کی گنجائش نہیں ہے تو کیا اس مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے؟**

اس مسئلہ میں (یعنی کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟) حنفیہ کے یہاں تو گنجائش نہیں ہے، لیکن ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جاسکتا ہے جیسا کہ چند مسائل کے اندر امارت شرعیہ بہار اور اڑیسہ میں مالکیہ کی رائے پر عمل ہوتا ہے اور بعض مسائل میں امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کی رائے پر عمل ہے، کیوں کہ ہندوستان کے حالات کے تناظر میں اسی پر عمل کرنا بہتر ہے اسی طرح فقیہ العصر حضرت مولانا خالد سیف اللہ رحمانی/ حفظہ اللہ نے باپ دادا کے نکاح کرنے کے باوجود نابالغ کو "خیار بلوغ" کا مستحق قرار دیا ہے اور اسی کو مستحسن قرار دیا ہے، انہوں نے توجیہ بھی فرمائی ہے کہ ہندوستان کے حالات کے تناظر میں قاضی شریحؒ کی رائے کو اختیار کرنا بہتر ہے (جدید فقہی مسائل: ۳/ ۱۱۵) اور امارت شرعیہ بہار واڑیسہ نے جن مسائل میں امام مالکؒ اور امام شافعیؒ کی رائے اختیار کی ہے اس نے بھی اس کی توجیہ یہی کی ہے کہ ہندوستان کے حالات کے تناظر میں یہی ممکن ہے۔

اس لئے میں سمجھتا ہوں کہ مذکورہ مسئلہ میں دوسرے مکتب فکر کی طرف عدول کرلیا جائے تو زیادہ بہتر ہوگا۔ واللہ اعلم بالصواب

☆☆☆

# شقاق زوجین وخلع

حفیظ الرحمن مدنی خیرآبادی[1]

## شدید تنفر کی صورت میں علیحدگی کی شکلیں:

عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ عورت شوہر کے متعنت ہونے کا شکوہ کرتی ہے اور اس کی مدعیہ ہے۔ اور شوہر طلاق دینے پر تیار نہیں ہے، اس کا مطلب یہ ہوا کہ وہ حقوق زوجیت ادا کرنے کا دعویدار ہے، اور عورت اس کی منکر ہے، اور کتاب الدعوی کے ضابطہ کے تحت مدعی اور مدعا علیہا دونوں کو جمع کیا جائے اور مدعی سے بینہ طلب کیا جائے، اگر وہ حاضر ہونے اور بینہ پیش کرنے پر راضی نہ ہو تو عورت سے قسم لیجائے ''البینة علی المدعی والیمین علی من أنکر'' کا تقاضا یہی ہے۔

دوسری صورت یہ ہے کہ آیت "فابعثوا حکماً من أهله وحکماً من أهلها" کے اعتبار سے دونوں کے خاندان سے ایک ایک معتبر آدمی کو حکم بنایا جائے اور اگر اس طرح اصلاح نہ ہوسکے تو تفریق کردی جائے۔

''ولابأس بالخلع عند الحاجة إليه لوجود الشقاق والتخاصم۔ لقوله تعالىٰ وإن يتفرقا يغن الله كلا من سعته وكان الله واسعا حكما'' (الفقه الحنفی فی ثوبه الجدید. ۲.۲۲۸)۔

''ذهب الجمهور إلى جواز الخلع مطلقاً، وذهب داؤد، والزهری وابن المنذر والنخعی إلى عدم الجواز إلا فی حالة وقوع الشقاق منهما، وخصم ابن سيرين وأبو قلابة بحالة وقوع الزنا منها'' (رد المحتار مع الدر المختار ۵.۹۳. زکریا بکڈپو، سہارنپور)۔

## شقاق سے کیا مراد ہے؟

شقاق بينهما أی بينهما شقاق لأن كل المخالفين يفعل ما يشق على الآخر أو يميل إلى شق غير شق صاحبه۔ وصناف الشقاق إلى الظرف على الاتباع كقوله ياسارق الليلة، ومكر الليل والنهار أی فی الليل والنهار (حاشية على الجلالين: ۷۶)۔

''شقاق ایسی کشمکش جسے وہ باہم نہ سلجھا سکیں، امت اور افراد امت کا ساتھ چولی دامن کا ہے افراد کے باہمی اور خانگی مناقشوں سے معاشرہ اسلامی کا دامن بالکل الگ اور بے تعلق رہ ہی نہیں سکتا کہ افراد ہی کی صالحیت پر تو امت کی صالحیت کا مدار ہے۔ خوف یہاں علم یا ظن غالب کے معنی میں ہے ''والمراد فإن علمتم كما قال ابن عباس (روح المعانی) والخوف بمعنى اليقين وقيل هو بمعنى الظن'' (معالم التنزيل) (بحوالہ تفسیر ماجدی ا/۷۳۴، سورۃ النساء)۔

شقاق کے معنی زوجین کے درمیان ایسی شدید نفرت پیدا ہوجانے کے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ حدود اللہ کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی نہ گزار سکیں۔ ایسی صورت میں قاضی دونوں کے درمیان مصالحت کے لئے دو حکم مقرر کریں گے اگر حکم کی کوشش کے باوجود اصلاح نہ ہوسکے تو قاضی زوجین کے درمیان تفریق کردے گا (کتاب الفتاوی ۵/۱۷۰ بحوالہ مجموعہ قوانین اسلامی ۸۲)۔

''قال الإمام ابو جعفر الطحاوی وليس للحكمين فی الشقاق أن يفرقا إلا أن يجعل ذلك إليهما الزوج''

---

[1] استاذ مدرسہ منبع العلوم خیرآباد ضلع مئو (یوپی)

(مختصر الطحاوی ص: ۱۹۱)۔

قال الإمام الشافعي ''وليس له أن يأمرهما يفرقان إن رأيا إلا بأمر الزوج ولا يعطيا من مال المرأة إلا بإذنها الخ'' (کتاب الأم: ۲۰۸)۔

مراجع فقہیہ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام ابوحنیفہؒ، شافعیؒ، احمدؒ بن حنبل اور اہل ظاہر سب اس پر متفق ہیں کہ زوجین میں تفریق بلاعوض، یا خلع کے لئے ان کو توکیل حکمین پر مجبور کرنا یا حکمین کو ان پر جبراً مسلط کرنا جائز نہیں، حکمین نے زوجین کی رضا کے بغیر خلع کا فیصلہ کردیا یا بدون رضائے زوج تفریق بلاعوض کردی تو ان کا فیصلہ نافذ نہیں ہوگا، خلع میں رضائے زوجین ضروری ہے اور تفریق بلاعوض میں صرف رضائے زوج شرط ہے (احسن الفتاوی ۵/ ۳۹۹)۔

جمہور علماء کے نزدیک خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں ہے۔ بلکہ تراضی من الجانبین ضروری ہے جس کے دلائل سوال ۲ کے جواب میں مفصل مذکور ہوئے۔

اور شوہر خلع کے لئے تیار نہ ہو اور دونوں کے درمیان شقاق پایا جاتا ہو تو آیت کریمہ وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكماً من أهله الخ (سورۃ النساء) کی روشنی میں قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، ایک شوہر کے خاندان سے دوسرا بیوی کی خاندان سے جو دونوں کو سمجھا کر اصلاح کرنے کی اور شقاق دور کرنے کی کوشش کریں، اور اگر ممکن نہ ہو تو قاضی کو فسخ نکاح کا اختیار ہوگا۔ اور ایک حکم کافی نہیں ہوگا اس لئے کہ یہ آیت کے خلاف ہے۔

## دوسرے مسلک فقہی کی طرف عدول

اگر خاوند کسی طرح نہ مانے یا بوجہ مجنون یا لاپتہ ہونے کے اس سے خلع وغیرہ ممکن نہ ہو اور عورت کو صبر کی ہمت نہ ہو تو مجبوراً مذہب مالکیہ کے مطابق دین دار مسلمانوں کی پنچایت میں معاملہ پیش کرنے کی گنجائش ہے، کیوں کہ مالکیہ کے مذہب میں قاضی وغیرہ نہ ہونے کی حالت میں یہ صورت بھی جائز ہے، کہ محلہ کے دیندار مسلمانوں کی ایک جماعت جن کا عدد کم از کم تین ہو پنچایت کرے اور واقعہ کی تحقیق کرکے شریعت کے موافق حکم کردے تو یہ بھی قضاء قاضی کے قائم مقام ہوجاتا ہے۔ صرح بذلك العلامة الصالح التونسي مفتي المالكية في المسجد النبوي بالمدينة المنورة في فتواه اور ضرورت شدیدہ اور ابتلائے عام کے وقت حنفیہ کے نزدیک دوسرے ائمہ کو اختیار کرکے اس پر فتوی دینا بھی جائز ہے، لیکن عوام کو خود اپنی رائے سے جس مسئلہ میں چاہیں، ایسا کر لینے کی اجازت نہیں، بلکہ بڑی احتیاط کی ضرورت ہے، وذلك لما صرح به العلامة الشامي في رسالة شرح المنظومة ورسم المفتي (الحیلۃ الناجزۃ: ۴۶-۴۷)، مذہب غیر کو لینے کے لئے یہ شرط ہے کہ اتباع ہوی کی بنا پر نہ ہو بلکہ ضرورت داعیہ کی وجہ سے ہو اور ضرورت وہی معتبر ہے جس کو علمائے اہل بصیرت ضرورت سمجھیں اور نیز یہ ضروری ہے کہ فتوی دینے والا ایسا شخص ہو جس نے کسی ماہر استاذ سے فن کو حاصل کیا ہو، اور اہل بصیرت اس کو فقہ میں مہارت نامہ پر شہادت دیتے ہوں، اسی طرح علامہ شامی نے شفاء العلیل میں تصریح کی ہے کہ اس زمانے میں بھی تغیر زمان ضرورت جدیدہ کی وجہ سے ہوجائے تو اہل فتوی کو مذہب غیر پر فتوی دینا جائز ہے (الحیلۃ الناجزۃ ص: ۴۹)۔

وصلى الله تعالىٰ على خير خلقه محمد وعلى آله وصحبه أجمعين۔



# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح؟

حافظ شیخ کلیم اللہ عمری مدنی[1]

## شقاق سے کیا مراد ہے؟

قال القرطبی فی تفسیرہ فی قولہ تعالی وان خفتم شقاق بینھما فابعثوا (النساء ۳۵) فکأن کل واحد من الزوجین یأخذ شقا غیر شق صاحبہ أی ناحیۃ غیر ناحیۃ صاحبہ ان خفتم تباعد عشرتھما وصحبتھما (۱.۲۶۴، نیز دیکھئے: مفاتیح الغیب ۱۰.۷۲، التسھیل لعلوم التنزیل ۱.۱۹۱، لباب التاویل ۱.۳۷۲، اللباب فی علوم الکتاب ۶.۳۶۷ وغیرہ)۔

آیت کریمہ کے ذیل میں مذکورہ تفاسیر کا خلاصہ یہ ہے کہ شقاق سے مراد زوجین کے درمیان ایسے اختلاف کا پایا جانا ہے جس سے زوجین کا ازدواجی زندگی گذارنا دشوار ہوجائے۔

## قاضی کے اختیارات

کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے، اس سلسلہ میں حنفیہ اور دوسرے فقہاء کا کیا نقطۂ نظر ہے؟

خلع زوجین کی رضامندی کے ساتھ پورا ہوگا البتہ معاملہ رضامندی کے ساتھ حل نہ ہونے کی صورت میں قاضی وقت کو یہ حق حاصل ہوگا کہ حالات کا مکمل جائزہ لینے کے بعد شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کردے جیسا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت بن قیسؓ کی رائے اور مرضی جانے بغیر فیصلہ صادر فرمایا: ''اقبل الحدیقۃ وطلقھا تطلیقۃ'' (یعنی باغ کو قبول کرلو اور ایک طلاق دے دو) (بخاری ابوداؤد نسائی)، نیز مذکورہ صورت میں قاضی خود فیصلہ کرے یا حکمین کا تقرر کرے اور وہ فیصلہ کردیں۔

۲۔ السید سابق رقمطراز ہیں: ''الخلع یکون بتراضی الزوج والزوجۃ فاذا لم یتم التراضی منھما فللقاضی الزام الزوج بالخلع'' (فقہ السنۃ السید سابق ۲/۲۹۹)۔

۳۔ یہی رائے ابوالطیب محمد صدیق خان کی ہے (الدرر البھیۃ والروضۃ الندیۃ لأبی الطیب محمد صدیق خان ۲/۲۷۲)۔

۴۔ مولانا مفتی شفیع صاحبؒ نے لکھا ہے کہ (لیکن عورت کو بھی اس حق سے محروم نہیں رکھا کہ شوہر کے ظلم وستم سہنے ہی پر مجبور ہوجائے اس کو یہ حق دیا کہ حاکم شرعی کی عدالت میں اپنا معاملہ پیش کرکے اور شکایت کا ثبوت دے کر نکاح فسخ کراسکے (۱/۵۰۲ معارف القرآن)۔

۵۔ حکموں کے حکم کے باوجود اگر کوئی طلاق نہ دے تو جہاں قاضی ہے وہاں قاضی بحیثیت وکیل طلاق دے گا۔

خلع کیا ہے؟ بیوی کی طرف سے تحریک طلاق پس اگر ناقابل برداشت زیادتی مرد کی طرف سے ہے تو حاکم طلاق دینے کا حکم دے گا اور مہر بھی اس کے سر پر آجائے گا (تفسیر محمد عبدالقدیر صدیقیؒ ۱/۳۳۸)۔

۶۔ پنچ بطور خود عدالتی اختیارات نہیں رکھتے البتہ اگر عدالت ان کو مقرر کرتے وقت انہیں اختیارات دیدے تو پھر ان کا فیصلہ ایک عدالتی فیصلہ کی طرح نافذ ہوگا (تفہیم القرآن ۱/۳۵۱)۔

۷۔ پنچوں کو طلاق وتفریق کا اختیار نہیں ہے اگر پنچ خود ایسا کرے گا تو اس کا فیصلہ تفریق نافذ نہ ہوگا (تفسیر مظہری ۳/۷۱ تا ۷۲)۔

[1] استاذ ومفتی جامعہ دار السلام عمرآباد

۸۔ خلع ہو یا طلاق بدون شوہر کی رضامندی کے کچھ نہیں ہوسکتا اور شرعاً ایسی کوئی صورت نہیں ہے کہ بدون طلاق دینے شوہر کے یا بدون خلع کرنے کے عورت اس سے خارج ہوجائے پس جس طرح ہو شوہر کو مجبور کیا جائے کہ خلع کرلے یا طلاق دیدے اگر و یسے نہ مانے تو بذریعہ حاکم کے ایسا کرایا جائے یعنی حاکم شوہر کو مجبور کرے کہ یا وہ نان ونفقہ دیوے اور زوجہ کی خبر گیری کرے ورنہ خلع کرلے یا طلاق دیدے۔ ھکذا فی کتب الفقہ (فتاوی دار العلوم مدلل ۱۷۷/۱۰)۔

## حکم کے اختیارات اور ان کی تعداد

۱۔ طلاق یا خلع سے قبل حکمین قائم کرنے کا حکم استحباب کے درجہ میں ہے نہ کہ وجوب کے درجہ میں۔

۲۔ تحکیم سے متعلق آیت کا تعلق طلاق سے ہے نیز تحکیم طلاق اور خلع کے لئے شرط کے درجہ میں نہیں ہے۔ بلکہ حالات کے اعتبار سے قاضی کی صواب دید پر منحصر ہے بعض حالات میں حاکم یا قاضی تحکیم کے بغیر بھی خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے۔ البتہ تحکیم کی صورت میں نص قرآنی کی روشنی میں دو حکم کا مقرر کرنا ہی اولی وافضل واحوط ہے جیسا کہ شہود کے باب میں دو گواہ کا تقرر نصوص شریعت سے ثابت ہے۔

البتہ بعض علماء نے ضرورۃ ایک حکم کے فیصلہ کو معتبر مانا ہے اور حکمین کے عدد کو استحباب پر محمول کیا ہے، اس کے لئے استدلال حضرت حبیبہ بنت سہلؓ کی حدیث سے کیا ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے نکاح کو فسخ کردیا (۲۲۲۷ سنن ابی داؤد) (نہایۃ المطلب فی درایۃ المذہب لامام الحرمین الجوینی ۲۸۵/۱۳)۔

نیز حکمین کی کوششوں سے صلح نہ ہوسکے تو جمہور علماء کے نزدیک ان منصفوں کو زوجین کے درمیان تفریق کا اختیار ہے (فتح القدیر ۳۶۳/۱ تفسیر الرازی ۷۵/۱۰)۔

۳۔ حضرت عمرؓ وعثمانؓ نے بادشاہ یا قاضی کے حکم کے بغیر خلع جائز قرار دیا ہے (بخاری ۵۲۷۳ کتاب النکاح باب الخلع)۔

یہی رائے ائمہ اربعہ امام زہری امام شریح اور امام اسحاق رحمہم اللہ کی ہے (المغنی ۲۶۷/۱۰)۔

چونکہ خلع نکاح اور بیع وشراء کے مانند ہے جس میں قاضی کی رضامندی ضروری نہیں ہے پس یہ خلع بھی بیع میں اقالہ کے مانند ہے۔

ڈاکٹر وہبہ الزحیلی نے الفقہ الاسلامی وأدلتہ میں صراحت کے ساتھ لکھا ہے: ''لا یفتقر الخلع الی حاکم کما أبان الحنابلة وهو رأی باقی الفقهاء لقول عمر و عثمان رضی الله عنهما'' (۹/۴۵۷)۔

حضرت حسن بصریؒ اور ابن سیرینؒ کی رائے یہ ہے خلع حاکم کی اجازت سے ہوگا (الشرح الکبیر علی متن المقنع لعبد الرحمن بن محمد المقدسی ۱۷۴/۸)

۴۔ تحکیم کے بغیر طلاق وخلع کا ثبوت عہد نبوت اور قرون مفضلہ میں موجود ہے جو مندرجہ ذیل دلائل سے واضح ہے۔

الف: طلاق عبد الله بن عمر رضی اللہ عنہ (صحیح البخاری ۵۲۵۱)۔

ب: طلاق فاطمه بنت قیس رضی اللہ عنہا (صحیح مسلم ۳۷۱۳ سنن ابی داؤد ۲۲۸۴)۔

ج: طلاق رکانة (سنن ابی داؤد ۲۱۹۶)

۵۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ثلاث جدهن جد وهزلهن جد النكاح والطلاق والرق'' (ترمذی ۱۱۸ صححه الالبانی) (تین چیزیں ایسی ہیں ان کی سنجیدگی بھی سنجیدگی ہے: اور ان کا مذاق بھی سنجیدگی ہے طلاق نکاح اور غلام کی آزادی)۔

۶۔ بخاری ۵۲۷۳ النسائی ۱۰۴/۲ صحیح الجامع ۱۱۴۰۔

اسلام نے عقد نکاح کے سلسلہ میں زوجین کی رضامندی کو ضروری قرار دیا جب کہ طلاق کی صورت میں شوہر کو مکمل اختیار دیا جس میں عورت کی رضامندی شرط نہیں ہے اسی طرح عورت کو خلع کا اختیار دیا ہے نظام اسلام میں عدل موجود ہے۔ نیز خلع کے لئے زوجین کے مابین نزاع اور شقاق کا پیدا ہونا لازم نہیں ہے۔ بلکہ جب عورت کو شوہر کے ساتھ ازدواجی زندگی گذارنا دشوار ہوجائے یا شوہر بیوی کے حقوق واجبہ ومفروضہ کی ادائیگی سے قاصر ہو یا اس کے ساتھ رہنے کی صورت میں عورت کا دینی نقصان لازم آتا ہو تو اس صورت میں عورت خلع کی کاروائی کرسکتی ہے۔

## ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جانا؟

تلفیق کی صورت اس وقت جائز ہوگی جب کہ اسی مکتب فکر کے علماء کرام کا اتفاق ہو نہ کہ یہ حق واختیار فریق مسئلہ کو حاصل ہوگا جیسا کہ مفقود الخبر کی بیوی کیلئے انتظار کی مدت امام مالک رحمہ اللہ کے فتوی کے مطابق ۴ سال کافی ہے (مکمل ومدلل فتاوی محمودیہ ۱۳ / ۲۱۱ تا ۲۱۳)۔

دوسری طرف علماء کرام کی ایک بڑی جماعت نے مسائل شرعیہ میں عوام الناس کا رخصتوں کی تلاش کو زندقہ سے تعبیر کیا ہے۔ امام احمد نے فسق سے تعبیر کیا ہے. جب کہ علماء احناف نے صرف قاضی کو یہ حق دیا ہے کہ وہ حق وصواب کو پانے کے لئے کسی دوسرے مذہب کی طرف رجوع کر سکتا ہے (التحبیر شرح التحریر فی اصول الفقہ: لعلاء الدین ابی الحسن علی الدمشقی الحنبلی)۔

حضرت مولانا عبدالحی لکھنوی ایک سوال کے جواب میں رقمطراز ہیں: اگر مجتہد قاضی کا فیصلہ اقوال اصحاب حنفیہ کے خلاف ہو تو نافذ ہوگا؟

جواب: نافذ ہوگا سراجیہ میں ہے: ''اذا قضی بقول مرجوح أو بقول يخالف قول أصحابنا رحمهم الله جاز إذا كان القاضي من أهل الرأي والاجتهاد انتهى'' (فتاوى عبد الحی ص ۳۶۰)۔

نوٹ (زوجہ متعنت کو اول تو لازم یہ ہے کسی طرح خاوند سے خلع وغیرہ کرلے لیکن اگر باوجود سعی بلیغ کے کوئی صورت نہ بن سکے تو سخت مجبوری کی حالت میں مذہب مالکیہ پر عمل کرنے کی گنجائش ہے۔

اگر وہ ظالم کسی صورت پر عمل نہ کرے تو قاضی یا شرعا جو اس کے قائم مقام ہو طلاق واقع کردے اس میں کسی مدت کے انتظار ومہلت کی باتفاق مالکیہ ضرورت نہیں...... (الحیلۃ الناجزۃ ص ۷۳ زوجہ متعنت دارالاشاعت کراچی) بہ تعلیق مولانا سلیم اللہ خان صاحب حاشیہ فتاوی محمودیہ ۱۳ / ۳۴۷)۔



# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا سہیل اختر قاسمی[1]

شریعت اسلامیہ کی نگاہ میں نکاح ایک پاکیزہ رشتہ ہے، جس کو قریب قریب عبادت کا درجہ دیا گیا ہے، اس سے عفت، پاکدامنی اور نسل انسانی کے تحفظ کے علاوہ نسل انسانی کی بقاوافزائش اور قلبی وروحانی سکون بھی حاصل ہوتا ہے۔ اسی وجہ سے اللہ تعالی نے میاں بیوی دونوں کو ایک دوسرے کا لباس قرار دیا ہے اور ایک دوسرے کے حقوق کی ادائیگی کی تاکید کی ہے، یہی وجہ ہے کہ بلاوجہ رشتہ نکاح کو ختم کرنے اور طلاق دینے کو شریعت نے سخت ناپسند کیا ہے، لیکن اگر اس کے باوجود میاں بیوی کے درمیان زندگی کی کسی ڈگر پر باہمی تعلقات میں کچھ ایسی کڑواہٹیں آجاتی ہیں کہ جن کے ہوتے ہوئے ازدواجی رشتہ کو باقی رکھنا دشوار ہوجاتا ہے تو ایسے موقع پر اسلام میں رشتہ نکاح کو طلاق، خلع اور فسخ کے ذریعہ ختم کرنے کی گنجائش رکھی گئی ہے تاکہ مجبوری کی صورت میں میاں بیوی ایک دوسرے سے آزاد ہوکر زندگی گزار سکیں۔

۱۔ خلع کا لغوی معنی: ..... خلع کے معنی مطلق اتارنا ہے۔ مثلاً کپڑے یا جوتے اتارنا، ارشاد ربانی ہے "فاخلع نعليك" (سورہ طٰہٰ آیت ۱۲) (اے موسیٰ! اپنے جوتے اتاردو)۔ اسی طرح کھولنا، عہد و پیمان توڑنے اور آزاد کرنے کے معانی میں بھی اس کا استعمال ہوا ہے (لسان العرب ج ۵ / ۱۳۰)۔

## خلع کی اصطلاحی وفقہی تعریف:

فقہاء کرام نے خلع کی جس انداز میں تعریف کی ہے ان تمام تعریفات کا حاصل یہ ہے کہ عورت مال کے بدلہ شوہر کی رضامندی سے اپنی جان چھڑا لے اور نکاح کے بندھن سے آزاد ہوجائے بالفاظ دیگر مال کے بدلہ طلاق لینے کا نام خلع ہے۔

(۲) شریعت اسلامیہ نے شوہر کو گھر کا قوام قرار دیا ہے، مرد کی قوامیت اور حاکمیت کی رو سے اسے عورت کے مقابلہ میں ذمہ داری بھی زیادہ دی گئی ہے، مرد کی فطرت وجبلت میں اللہ رب العزت نے گہرائی وگیرائی ودیعت کی ہے، اس کے برخلاف عورت کی سرشت میں فطری عجلت وجلد بازی ہے، اس جبلی فرق کی وجہ سے مرد کو طلاق کا اختیار دیا گیا ہے جب کہ بیوی کو یہ حق نہیں دیا گیا ہے، متعدد آیتوں میں طلاق دینے کی نسبت صرف شوہر کی طرف کی گئی۔

"وإن عزموا الطلاق" (بقرہ ۲۲۷) (اور اگر ٹھہرالیا چھوڑ دینے کو)۔

"الطلاق مرتان فإمساك بمعروف أو تسريح بإحسان ولا يحل لكم أن تأخذوا مما آتيتموهن شيئا إلا أن يخافا ألا يقيما حدود الله" (بقرہ ۲۲۹)۔ (طلاق رجعی ہے دوبار تک اس کے بعد رکھ لینا موافق دستور کے یا چھوڑ دینا بھلی طرح اور تم کو روا نہیں کہ لے لو کچھ اپنا دیا ہوا عورتوں سے مگر جب کہ خاوند وعورت دونوں ڈریں اس بات سے کہ قائم نہ رکھ سکیں گے حکم اللہ کا)۔

یہ اور ان کے علاوہ آیات میں مردوں کو حق طلاق کے باب میں فیصلہ کن اختیار دیا گیا ہے اور ساتھ ساتھ بڑی وضاحت وصراحت سے عورت کی علاحدگی کا طریقہ بھی بیان کردیا گیا، ان آیات کی موجودگی میں بیوی کے حق طلاق کے اثبات میں کچھ کہنا بلاشبہ غیر منصوص فکر کو فروغ دینا ہے۔

لہٰذا میاں بیوی دونوں کو طلاق وخلع کے سلسلہ میں یکساں تصور کرنا سراسر باطل ہے اور مزاج شریعت کے خلاف بھی ہے، اس وجہ سے عورت کو مجبوری کی صورت میں مطالبہ فسخ نکاح کا حق حاصل ہے، جو اس امر کی علامت ہے کہ عورت حبالہ عقد کو توڑنے اور عقد کے بندھن سے آزاد ہونے میں خود مختار نہیں ہے کہ وہ جب چاہے جس طرح چاہے، شوہر کی رضامندی وعدم رضامندی کے بغیر رشتہ نکاح سے آزاد ہوجائے، بلکہ عورت اپنے شوہر سے علاحدگی کے لیے بشکل خلع اولاً شوہر کی رضامندی کی محتاج ہے، یعنی شوہر مال لیکر اس کو طلاق دیدے۔ اور اگر شوہر طلاق دینے پر تیار نہ ہو تو قاضی کی عدالت میں مقدمہ کرکے فسخ نکاح کا مطالبہ کرے۔

[1] معاون قاضی امارت شرعیہ پھلواری شریف پٹنہ

اس سلسلہ میں فیصلہ کن حبیبہ بنت سہلؓ اور ثابت بن قیسؓ کا واقعہ ہے جو بہت واضح ہے۔

(۳) اگر عورت اپنے شوہر سے شدید حد تک متنفر ہو اور شوہر طلاق دینے پر نہ تیار ہو اور نہ خلع پر آمادہ ہو اور عورت کے پاس شوہر کی طرف سے ہو رہی ظلم وزیادتی کو ثابت کرنے کے لئے گواہان بھی فراہم نہ ہوں، نہ شوہر اقرار کرے تو ایسی عورت کی گلوخلاصی کی کیا صورت ہو سکتی ہے؟ کیا عورت کو شوہر سے شدید نفرت کے باوجود شوہر کے ساتھ رہنے پر مجبور کیا جائے گا اور کیا ایسا کرنے پر مقاصد نکاح حاصل ہو جائیں گے یا ایسا کرنا عورت کے لیے مزید ضرر میں مبتلا کرنے کے مترادف ہوگا؟

اس سلسلہ میں درج ذیل آیت میں ہمارے لیے بڑی رہنمائی ہے: ''وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من أهله وحكما من أهلها إن يريدا إصلاحا يوفق الله بينهما إن الله كان عليما خبيرا'' (نساء:۳۵)۔

(اور اگر تمہیں دونوں (زن وشو) کے درمیان کشمکش کا علم ہو تو ایک حکم مرد کے خاندان سے اور ایک حکم عورت کے خاندان سے مقرر کردو، اگر دونوں کی نیت اصلاح حال کی ہوگی تو اللہ دونوں کے درمیان موافقت پیدا کردے گا۔ بے شک اللہ بڑا علم رکھنے والا اور ہر طرح باخبر ہے)۔

اس آیت کے حوالہ سے ائمہ کرام ومجتہدین نے یہ وضاحت فرمائی ہے کہ اگر عورت ضرر رسانی کا دعوی کرے لیکن اپنے دعوی کو عند القضاء وہ ثابت نہ کر سکے اور کسی صورت میں شوہر کے ساتھ رہنے کے لیے تیار نہ ہو اور نہ شوہر طلاق دینے پر آمادہ ہو تو ایسی صورت میں اگر معاملہ قاضی کے عدالت میں ہو تو قاضی حکمین مقرر کرے گا جو زوجین کے معاملات پر غور کر کے کوئی صورت جس میں مصلحت پائیں گے اختیار کریں گے اور اصلاح حال کی کوشش کریں گے۔ اگر تحکیم کے باوجود اصلاح حال یا باہمی رضامندی سے علاحدگی کی کوئی صورت نہیں نکل سکے تو کیا قاضی بربناء شقاق، زوجہ کے مطالبہ کی صورت میں تفریق کردے گا؟

اس سلسلہ میں فقہاء حنفیہ کا نقطہ نظر یہ ہے کہ اگر حکم کو شوہر طلاق وخلع کا اختیار دے تو وہ طلاق دے سکتا ہے اور خلع پر بھی معاملہ حل کر سکتا ہے، ورنہ شوہر کی رضامندی کے بغیر وہ عورت کو طلاق دینے کا مجاز نہیں ہے، البتہ مالکیہ کی رائے یہ ہے کہ حکم زوج کی طرف سے عورت پر طلاق بھی واقع کر سکتا ہے۔

موجودہ حالات کے پیش نظر حضرت مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمیؒ معروف فقیہ کی رائے یہ ہے:

ازدواجی تعلقات انسان کے ایسے نجی معاملات ہیں جن میں ایسے بہت سے مراحل آسکتے ہیں جہاں عدالتوں میں کسی امر کو ثابت کرنا دشوار امر ہوگا، ایسے حالات میں دیگر حقوق کی طرح عدم ثبوت کی بنیاد پر مقدمہ خارج کردیا جانا کافی نہیں ہوگا، بلکہ اس طرح کی صورت میں جب کہ میاں بیوی کی زندگی ایک دوسرے سے وابستہ ہے، محض مقدمہ کی ہار جیت مسئلہ کو حل نہیں کر سکتی؛ بلکہ پیچیدگیاں بڑھ سکتی ہیں، اس لیے شارع کا منشا یہ ہے کہ ایسے مواقع پر جب بھی عدالتوں میں ثبوت دشوار ہو جائے حکمین کے ذریعہ مقدمہ کا فیصلہ کیا جائے، جن کے فیصلہ کی بنیاد ''نجی تحقیقات'' پر ہوگی، باضابطہ بحث وشہادت پر نہیں اس طرح مسئلہ حل ہوگا محض ہار جیت کا فیصلہ نہیں ہوگا۔

اب اس سلسلہ میں حضرت امام مالک کا قول جو مدونۃ الکبری (۲ر۳۶۷) میں نقل کیا گیا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ تحکیم کا محل وہ مقدمہ ہے جہاں زوجین کے باہمی معاملات اس قسم کے ہیں جنہیں شہادت کے ذریعہ ثابت کرنا نہ صرف مشکل بلکہ حقیقت حال تک پہنچنا عدالت کے بس سے باہر ہو۔

اس سلسلہ میں علامہ ابوالولید محمد بن احمد بن رشید قاضی قرطبہ کی رائے کا حاصل یہ ہے کہ حکمین کے فیصلہ کے خلاف زوجین میں سے کسی کو عذر کا اختیار نہیں رہتا؛ اس لئے حکمین کے فیصلہ کی بنیاد شہادت قاطعہ پر نہیں ہوتی؛ بلکہ طرفین کے حالات کی اس واقفیت پر ہوتی ہے جو حکمین کو نجی تحقیقات سے حاصل ہوتی ہے۔

(۴) شقاق کے معنی عداوت، دشمنی اور مخالفت کے ہیں۔

یہاں شقاق سے مراد وہ شدید نفرت اور دوری ہے کہ جس کی وجہ سے حدود اللہ پر قائم رہتے ہوئے ازدواجی زندگی گذارنا ممکن نظر نہ آئے (دیکھئے: احکام القرآن ار۱۳۸، روح المعانی ۴ر۹۳، کتاب الفسخ والتفریق/ ۱۵۲ وغیرہ)۔

واضح رہے کہ بلا وجہ شقاق تقرری حکمین یا فسخ نکاح کے لئے کافی نہیں ہے بلکہ شقاق کی کوئی معقول وجہ بھی ہونی چاہئے چنانچہ اس سلسلہ میں مولانا عبد الصمد رحمانی لکھتے ہیں: ''یہ شقاق عام ہے چاہے شوہر کی بلا وجہ مار پیٹ سے باہم زن وشو میں پیدا ہوا ہو یا بیوی کی جائداد پر ناجائز تصرف کی وجہ سے پیدا ہوا ہو یا بے پردگی اور موجودہ فیشن کی عریانی اختیار کرنے پر جبر کرنے کی بنا پر پیدا ہوا ہو یا دیگر قسم کے محرمات پر اکراہ اور جبر کی وجہ سے پیدا ہوا ہو یا فرائض وواجبات کی ادائیگی سے روکنے کی بنا پر ہوا ہو یا اسی طرح کے اور دوسرے امور کی وجہ سے رونما ہوا ہو'' (کتاب الفسخ والتفریق ر ۱۵۳)۔

(۵) میاں بیوی میں جب شدید نفرت وبعد پیدا ہوجائے اور نباہ کی کوئی صورت نہ ہو اور معاملہ قاضی کی عدالت میں پہنچے تو کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟

اس سلسلہ میں احناف کی رائے یہ ہے کہ حکمین کو یہ اختیار حاصل نہیں ہے کہ وہ شقاق کی صورت میں میاں بیوی کے درمیان تفریق کردیں اور شوہر کی طرف سے نائب بن کر طلاق دیدیں، ہاں اگر شوہر نے ان کو طلاق وخلع کا بھی وکیل بنایا ہے تو ایسی صورت میں وہ طلاق وخلع دے سکتا ہے ورنہ نہیں، امام طحاوی احناف کی ترجمانی کرتے ہوئے لکھتے ہیں: ''وليس للحكمين فى الشقاق أن يفرقا إلا أن يجعل ذلك إليهما الزوج'' (۱۹۱)۔

امام شافعی کا بھی ایک قول یہی ہے۔ چنانچہ کتاب الام میں ہے:

''ولا يجبر الزوجان على توكيلهما إن لم يوكلا'' (۵، ۱۹۵)۔

جب کہ امام مالکؒ، ایک روایت میں امام شافعیؒ، اوزاعیؒ اور صحابہ میں حضرت عثمانؓ اور حضرت علیؓ کی رائے یہ ہے کہ اگر قاضی شریعت یا پنچوں کے ذریعہ باہمی نفرت وشقاق دور کرنے کے لئے طلاق اور خلع کے علاوہ کوئی چارہ نہ ہو یا باہم میل ملاپ وصلح صفائی کی کوئی صورت نہ ہو تو ان کو طلاق وخلع دونوں کا اختیار ہے خواہ شوہر نے اس کو وہ اختیار سپرد کیا ہو یا نہ کیا ہو اور شوہر حکمین کے فیصلہ سے راضی ہو یا نہ ہو۔

مذکورہ عبارتیں تو حکمین سے متعلق ہیں مگر قاضی کے لئے بھی یہی عبارتیں دلیل بنیں گی، کیونکہ قاضی کی حیثیت اصل کی ہے اور حکمین اس کے نائب ہوتے ہیں اور جب نائب کو اختیارات وقدرت مل سکتی ہے تو اصل کو بدرجہ اولی ملے گی۔

(۶) آیت کریمہ "وان خفتم شقاق" میں "فابعثوا" جو امر کا صیغہ ہے اس کے مخاطب وہ ولاۃ وقضاۃ ہیں جو مصالح مسلمین کے تحفظ کی خاطر اپنے منصب پر مقرر کیے گئے ہیں، اس لیے میاں بیوی کے درمیان اختلاف شقاق، منافرت اور دوری کی صورت میں حکمین کا تقرر قاضی کی ذمہ داری ہے اور یہ اس کے حدود اختیار میں داخل ہے۔ حکمین قاضی مقرر کرے گا۔

فقہاء مالکیہ کی عبارتوں سے محسوس ہوتا ہے کہ حکمین کی تقرری بعض اوقات ضروری نہیں ہے اور بعض اوقات واجب وضروری ہے۔

ابن رشد مالکی بدایۃ المجتہد میں لکھتے ہیں: ''اتفق العلماء على جواز بعث الحكمين إذا وقع التشاجر بين الزوجين وجهلت إحداهما فى التشاجر، أعني: المحق من الباطل لقوله تعالى وإن خفتم شقاق بينهما فابعثوا حكما من اهله وحكما من اهلها'' (۲۶۵)۔

اگر حکمین کی تقرری واجب ہوتی تو "جواز بعث الحكمين" کے الفاظ نہیں لکھے جاتے، معلوم ہوا کہ حکمین ہر چند کہ قاضی یا والی کی طرف سے مقرر ہوں گے مگر ایسا کرنا واجب نہیں ہے۔

اس کے برخلاف الاحوال الشخصیۃ کی عبارت پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ حکمین کی تقرری ایک امر واجب ہے۔

''ثم إن وجد حكمان من أهل الزوجين وأمكن تحكيمهما وجب تحكيمهما'' (بحوالہ کتاب الفسخ والتفریق ۱۵۶)

میرے خیال سے اگر قاضی یہ محسوس کرے کہ بغیر حکم کے بات نہیں بنے گی اور معاملہ حل نہیں ہوگا اور ایسے افراد بھی مہیا ہوں جن کو حکم بنایا جاسکتا ہو تو ایسی صورت میں حکمین کی تقرری اصلاح احوال کے لئے ضروری ہے۔ ورنہ عام حالات میں مندوب ہے۔

رہا یہ مسئلہ کہ کیا حکمین کی کوشش کے بعد ہی خلع معتبر ہوگا یا قاضی خود فیصلہ کرسکتا ہے؟ تو اس سلسلہ میں جاننا چاہئے کہ قاضی کسی بھی مسئلہ میں اصل ہے، وہ فیصلہ میں حکمین کی کارروائی، چھان بین اور رپورٹنگ کا محتاج نہیں ہے، قاضی خود اچھی طرح اصول قضاء کو برت کر فیصلہ کرنے کا مجاز ومختار ہے، لیکن حکمین کی تقرری کا مقصد چونکہ زوجین میں اصلاح حال ہے تاکہ وہ فریقین کے معاملہ کا گہرائی سے جائزہ لیکر دونوں کے درمیان صلح کرادیں گے یا باہمی رضا سے طے ہوجانے والے شرائط پر تفریق کی صورت نکال دیں گے اور اگر وہ کسی حل تک نہیں پہنچ سکیں تو جن حالات سے وہ اپنی تحقیقات کے دوران باخبر ہوئے ہیں، ان کی رپورٹ قاضی کو دیں گے اور بوقت ضرورت عند القضاء شاہد کی حیثیت سے پیش ہوں گے، اس لئے قاضی کے لئے مناسب ہے کہ وہ فیصلہ میں حکمین کی رپورٹ کو خاص اہمیت دے اور اس کی روشنی میں ہی فیصلہ کرے، جمہور فقہاء کی یہی رائے ہے۔

البتہ جن فقہاء کی نگاہ میں حکمین کی حیثیت حاکم کی ہے اور انہیں کلی اختیار حاصل ہے، وہ میاں بیوی کو ساتھ رہنے کا حکم دے سکتے ہیں یا دونوں کے درمیان تفریق کر سکتے ہیں، وہ اپنے فیصلہ میں خود مختار ہیں۔ خواہ فریقین اس سے راضی ہوں یا نہ ہوں، ان کے نزدیک حکمین کا کیا ہوا خلع وتفریق خود معتبر ہوگا۔ امام مالک کا یہی قول ہے، اسی طرح فقہاء مالکیہ نے حکمین کی جو شرائط لکھی ہیں اگر ان شرائط کو ملحوظ رکھ کر حکمین میسر آ جائیں تو دو حکم کی تقرری ضروری ہے۔ اگر فریقین ایک حکم پر فیصلہ کے لئے آمادہ وتیار ہوں تو ایک حکم ہی کافی ہوگا، یہ اس وقت کی بات ہے جب معاملہ عدالت میں نہ پہنچا ہو اور فریقین خود کسی کو حکم بنا کر فیصلہ کرنا چاہیں، لیکن جب معاملہ عدالت میں پہنچ جائے تو دو حکم کی تقرری ضروری ہے (دیکھئے: حاشیۃ الصاوی ۲۳۸/۸)۔

(۷) قاضی، شقاق کی وجہ سے حنفیہ کے یہاں خلع یا طلاق کا فیصلہ نہیں کر سکتا ہے، البتہ وہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے ذریعہ دونوں کے درمیان ممکن حد تک صلح کی کوشش کریں گے اور اس کے باوجود بھی دونوں کی اصلاح نہ ہو اور نفرت اپنی انتہا کو پہنچ جائے تو ایسی صورت میں قاضی طرفین کے خاندان سے ایک ایک لائق اور دین دار مسلمان کو حکم مقرر کر کے بھیجے گا، وہ دونوں حکم زوجین سے جا کر گفتگو کریں گے اور دونوں کو ملانے کی سعی کریں گے اور قاضی شریعت کے پاس متفقہ طور پر دونوں حکم آ کر اپنی رائے اور شہادت پیش کریں گے، ان دونوں (حکمین) کی متفقہ رائے اور شہادت کے بعد قاضی فیصلہ کر دے گا، اگر ان کی رائے تفریق کی ہوگی تو قاضی تفریق کر دیگا اور اگر دونوں اس نتیجہ پر پہنچیں کہ زوجین کا اجتماع ممکن ہے اور دونوں اس رشتہ پر قائم رہ کر حقوق زوجیت ادا کریں گے اور شقاق رفع ہو جائے گا تو قاضی اس کو حکم دے گا۔

حنفیہ کے ترجمان علامہ ابن ہمام کی فتح القدیر ۲۴۴/۴ کی عبارتوں کا خلاصہ یہ ہے کہ حکمین، زوجین کی اجازت ومرضی کے بغیر خلع وطلاق کا فیصلہ نہیں کر سکتے ہیں، البتہ اگر وہ حکمین کو خلع وطلاق کا وکیل بنا دیں تو دونوں ایسا کر سکتے ہیں، البتہ مالکیہ کے یہاں اگر عورت، شوہر کی ظلم وزیادتی کی وجہ سے تنگ آ کر قاضی کے یہاں مقدمہ کرے اور شوہر طلاق یا خلع پر آمادہ نہ ہو تو ایسی صورت میں قاضی حکمین کے ذریعہ نکاح کو ختم کرا دے، اگر کوئی حنفی قاضی ایسا کر رہا ہے تو مالکیہ کے بیان کردہ تمام شرائط کو ملحوظ رکھے اور بوقت ضرورت پورے احتیاط کے ساتھ اس مسئلہ پر عمل کرے، صرف اتباع ہویٰ اور خواہش نفس کی پیروی نہ ہو، خود فقہاء احناف کے یہاں ضرورت کے وقت دوسرے امام کے مسلک پر عمل کی گنجائش موجود ہے۔

''لا بأس بالتقليد عند الضرورة لكن يشترط أن يلتزم جميع ما هو يوجبه الإمام'' (شامی ۴۲/۲)۔

خلاصہ کلام یہ ہے کہ حنفی قاضی اگر یہ محسوس کرے کہ ازدواجی بندھن اپنے مقصد کے لحاظ سے ناکام ہو چکا ہے، زن وشو میں اتحاد واتفاق، مودت ورحمت مفقود ہو چکی ہے، گھر کا گوشہ عافیت جہنم کدہ بن چکا ہے اور زوجین کی یکجائی کی کوئی صورت موجود نہیں ہے تو مالکیہ کے مسلک کی تمام قیود وشرائط کی رعایت کرتے ہوئے دونوں میں علاحدگی کرا دے۔



# شقاق بین الزوجین

مفتی اشرف عباس قاسمی[1]

ا۔ **خلع کی فقہی و اصطلاحی تعریف:** ...... ''خُلع''۔ خَلَعَ یَخْلَعُ خَلْعًا کا اسم مصدر ہے، جس کا معنی ہے نکال دینا، ہٹا دینا، اتار دینا، کہا جاتا ہے:

''خلع الرجل ثوبه'' یعنی اس نے اپنے کپڑے اتار دیئے (لسان العرب ۲۰۹/۸)۔

## اصطلاحی تعریف:

''إزالة ملك النكاح ببدل بلفظ الخلع'' (فتح القدير لابن الهمام)۔

یعنی عوض لے کر لفظ خلع کے ذریعے ملک نکاح کو زائل کر دینے کا نام خلع ہے۔

علامہ ابن نجیم مصری نے یہ تعریف کی ہے: ''یعنی خلع یا اس کے ہم معنی لفظ کے ذریعے بیوی کی رضامندی کی صورت میں ملک نکاح کو ختم کر دینا'' (البحر الرائق ۱۹/۴، الدر المختار ۸۷/۵)۔

## تعریف کی وضاحت:

''ملك النكاح'' کی قید سے نکاح فاسد میں نیز بینونت اور ردت کے بعد کیا جانے والا خلع خارج ہوگیا، اس لیے کہ وہ لغو ہے شرعاً اس کا کوئی اعتبار نہیں۔

''المتوقفة على قبولها'' کی قید سے وہ صورت نکل گئی کہ کوئی شخص بہ نیت طلاق بیوی سے کہے: ''خلعتك'' اور مال کا تذکرہ نہ کرے تو اس صورت میں طلاق بائن واقع ہو جائے گی اور عورت کے حقوق ساقط نہ ہوں گے، کیونکہ مرد کا یہ قول عورت کے قبول کرنے پر موقوف نہیں ہے، جب کہ ازالۂ نکاح بدل مال کے عوض ہو یا ''خالعتك'' یا ''اختلعي'' کے لفظ سے ہو، وہ عورت کے قبول کرنے پر موقوف ہوتا ہے۔

''بلفظ الخلع'' کی قید سے طلاق علی المال کو خارج کر دیا، کیونکہ طلاق علی المال سے حقوق زوجیت ساقط نہیں ہوتے ہیں، جبکہ لفظ خلع سے عند الاحناف شوہر کے ذمہ واجب الادا حقوق ساقط ہو جاتے ہیں۔

خلاصہ یہ کہ یہ تعریف اس خلع کے ساتھ خاص ہے جو مسقط للحقوق ہے۔

## خلع اور طلاق علی مال میں وجوہ فرق:

یہاں اس امر کی بھی وضاحت مناسب ہے کہ خلع اور طلاق علی مال، دونوں میں طلاق بالعوض ہوتی ہے، تاہم دونوں میں یہ چند وجوہ فرق ہے:

''(الف) خلع اگر ایسے عوض پر ہو جس کو شرعاً عوض قرار دینا درست نہیں ہے، مثلاً وہ مال غیر متقوم ہو تو شوہر کو کچھ نہیں ملے گا، اور طلاق بائن واقع ہو جائے گی، لیکن اگر طلاق علی مال میں عوض باطل قرار پائے تو طلاق رجعی واقع ہوگی'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۵۰۳/۷)۔

''(ب) عقد زواج کی وجہ سے زوجین میں سے ایک کے دوسرے پر جو حقوق واجب ہوتے ہیں، مثلاً مہر اور نفقہ وغیرہ، خلع کی وجہ سے یہ سارے حقوق ساقط ہو جائیں گے، جب کہ طلاق علی مال کی وجہ سے یہ حقوق ساقط نہیں ہوتے ہیں'' (الفقہ الاسلامی وادلتہ ۵۰۴/۷)۔

''(ج) عقد خلع لفظ خلع سے بھی ہوتا ہے اور اس کے ہم معنی مبارأۃ جیسے کلمات کے ذریعہ بھی، جب کہ طلاق علی مال کا وقوع صرف لفظ طلاق اور اس کے ہم

[1] استاذ دار العلوم دیوبند

معنی الفاظ سے ہوتا ہے، جیسے شوہر اپنی بیوی سے کہے: ''طلقتك على ألف دينار، يا أبنتك بألف'' (أحكام الخلع في الشريعة الاسلامية. عامر سعيد الزيباري، ٢٢٥)۔

## ۲۔ خلع وطلاق کا حق کس کو ہے؟

بغیر کسی معقول وجہ کے عورت کے لیے خلع کا مطالبہ مکروہ ہے، لیکن اگر نباہ مشکل ہو اور عورت کو کفران عشیر کا اندیشہ ہو تو وہ خلع کا مطالبہ کرسکتی ہے، البتہ اکثر اہل علم جن میں ائمہ اربعہ شامل ہیں، اس بات کے قائل ہیں کہ عورت کی طرف سے خلع کی پیش کش کا قبول کرنا مرد کے ذمہ ضروری نہیں ہے بلکہ یہ مستحب ہے:

''قال البهوتي شيخ الحنابلة بعدما ذكر الدواعي إلى الخلع، يباح لها أن تخالعه ويسن له إجابتها'' (كشاف القناع ٥/٢١٦)۔

جبکہ قاضی شوکانی اور حافظ احمد بن تیمیہ کی رائے وجوب کی ہے۔

''المذهب الثاني وجوب إجابة الزوج بطلب الزوجة إذا أرادت الخلع، ذهب إليه الشوكاني وابن تيمية'' (أحكام الخلع في الشريعة الإسلامية ٧٨)۔

فریقین کا استدلال حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کی زوجہ کی طرف سے خلع پر رضامندی کے اظہار کے بعد حضرت قیسؓ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد گرامی سے ہے: ''اقبل الحديقة'' پوری روایت اس طرح ہے:

''ثابت بن قیس کی بیوی نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا، یا رسول اللہ! میں ثابت بن قیس کو دین واخلاق کے سلسلہ میں کوئی الزام نہیں دیتی ہوں، البتہ مجھے ان کی نافرمانی کا اندیشہ ہے، جس کی اسلام میں اجازت نہیں ہے، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: کیا تم ثابت کا باغ انہیں لوٹا دوگی، انہوں نے اثبات میں جواب دیا، تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ثابت بن قیس سے ارشاد فرمایا: تم باغ قبول کرلو اور اپنی بیوی کو ایک طلاق دے دو'' (صحیح البخاری۔ باب الخلع وکیف الطلاق فیہ۔ رقم الحدیث ۵۲۷۳)۔

اس میں جو صیغۂ امر ہے، جمہور کے نزدیک یہ امر برائے وجوب نہیں بلکہ برائے ارشاد واصلاح ہے (فتح الباری ۱۱/۳۱۹)۔

جب کہ حافظ ابن تیمیہ اور قاضی شوکانی کے مسلک پر دو طرح سے استدلال کیا گیا ہے، ایک استدلال تو صیغۂ امر کو برائے وجوب مان کر کیا گیا ہے۔

چنانچہ خود شوکانی فرماتے ہیں: ''یعنی یہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے امر کو وجوب سے پھیرنے والا کوئی قرینہ نہیں ہے، اور یہ وجوب ہی امر کی حقیقت ہے جب تک کہ قرینۂ صارفہ عن الوجوب موجود نہ ہو'' (نیل الأوطار ۶/۲۷۹)۔

دوسرا استدلال خواتین کے جذبات کی رعایت کے پس منظر میں کیا گیا ہے، چنانچہ ڈاکٹر عامر سعید الزیباری کہتے ہیں:

''اگر ہم دوسرے زاویے سے دیکھیں، تو ہمیں یہ حقیقت نظر آئے گی کہ عورت بھی مرد ہی کی طرح ایک انسان ہے، اس کے بھی جذبات واحساسات ہیں جیسے مرد کے ہوتے ہیں، تو جب بیوی کو اپنے شوہر میں وہ خامی نظر آئے جس خامی کو شوہر، بیوی میں محسوس کر کے طلاق دے ڈالتا ہے تو اسلام کی سیر چشمی کا تقاضا ہے کہ وہ بیوی کو بھی اس طرح کا حق دیتا ہے، واقعۃً اسلام کس قدر عدل پرور ہے، اور عورت کے تئیں اس کا رویہ کس قدر انصاف پر مبنی ہے، ارشاد باری ہے:

''ولهن مثل الذي عليهن بالمعروف'' (أحكام الخلع ٨٠)۔

پہلے استدلال کے جواب میں کہا جاسکتا ہے کہ خلع کے ذریعے طلاق بائن ہوتی ہے، اور اسباب فسخ نہ ہونے کی صورت میں طلاق خالصۃً مرد کا حق اور اس کی مرضی پر موقوف ہے۔ لہٰذا ضابطہ شرعی خود ہی اس بات کا قرینہ ہے کہ ''اقبل الحديقة'' میں امر برائے وجوب نہیں بلکہ برائے ارشاد واصلاح ہے۔

دوسرے استدلال کا جواب یہ ہے کہ یقیناً صنف نازک کے بھی جذبات واحساسات ہوتے ہیں، لیکن اس کی طبیعت کی ''انفعالیت اور دوسری بہت سی مصالح کے پیش نظر طلاق کا حق عورت کو تفویض نہیں کیا گیا ہے، اس میں خود اس کا مفاد مضمر ہے، خلع کی پیش کش کو قبول کرنے کو واجب قرار دینے کا مطلب ہے کہ جزوی طور سے سہی، عورت کو طلاق کا حق دیا جارہا ہے، جو کہ شرعاً اور عقلاً انتہائی نامناسب عمل ہوگا۔

اس لیے جمہور کے قول میں اگرچہ بہ ظاہر تنگی نظر آرہی ہے، لیکن انجام وعواقب کے اعتبار سے وہی بہتر اور زیادہ قابل عمل ہے۔ لہٰذا اگر شوہر خلع کی پیش کش

کو ٹھکرا دے تو عورت کو صبر سے کام لینا چاہیے۔

## ۳۔ عدم بینہ کی بنا پر گلوخلاصی کی کیا صورت ہوگی؟

شریعت میں معتبر وجوہ کی وجہ سے وہ شوہر کے ساتھ رہنے سے انکار کرتی ہے تو یہ انکار جائز ہوگا۔ اگر وہ ان اسباب کی بنا پر تفریق چاہے تو اسباب معتبرہ کو سامنے رکھ کر قاضی اس کا نکاح فسخ کرسکتا ہے، لیکن اگر یہ اسباب معتبرہ موجود نہ ہوں اور عورت شوہر کی جانب سے شدید حد تک متنفر ہو اور شوہر طلاق پر آمادہ نہ ہو تو اس صورت کا حکم حضرت قاضی مجاہد الاسلام صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس طرح تحریر فرمایا ہے:

''اور اگر یہ ظاہری اسباب موجود نہ ہوں، لیکن طبعی ناپسندیدگی کی وجہ سے وہ اس شوہر کے ساتھ نہیں رہنا چاہتی تو شوہر کا فرض ہے کہ وہ امساک بالمعروف کی صورت نکالے، اگر ممکن نہ ہو تو تسریح بالاحسان یعنی خلع کی صورت میں زوجہ کو اپنے نکاح سے الگ کردے، اور اگر زوج دونوں میں سے کوئی صورت نہیں نکالتا اور قاضی محسوس کرتا ہے کہ اب طرفین کے درمیان معروف اور بہتر تعلقات کے ساتھ نکاح کا برقرار رہنا ممکن نہیں ہے تو اس صورت میں فقہ مالکی کو سامنے رکھتے ہوئے تحکیم اور پھر خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے'' (فتاوی قاضی ر ۱۵۰)۔

حضرت قاضی صاحب نے جو کچھ تحریر فرمایا ہے وہ بالکل آخری شکل ہے، بہ درجۂ مجبوری جب نباہ کی کوئی شکل نہ بن پائے تو یہ نہائی صورت اختیار کی جاسکتی ہے۔

## ۴۔ شقاق سے کیا مراد ہے؟

"شقاق" مفاعلہ کا مصدر ہے، اس کا معنی ہے ایک دوسرے کے تئیں نفرت اور آپسی اختلاف '' الشقاق مصدر من شاق. وھو أن یأتي أحد الزوجین بأمر یشق علی الأخر'' (حاشیۃ أحکام القرآن ۱؍۴۵۱)۔

''یعنی عزت نفس پر آنچ آنے کی وجہ سے شدید آپسی جھگڑے کا نام شقاق ہے''۔

ابوجعفر النحاس نے اس کی حقیقت اس طرح واضح کی ہے: "شقاق" کا معنی ہے مخالفت دشمنی اور اس کی حقیقت یہ ہے کہ جن دو میں رنجش ہوتی ہے، ان میں سے ہر ایک دوسرے کی شق مخالف یعنی جانب مخالف میں ہوجاتا ہے (روح المعانی ۵؍۲۶)۔

فقہاء کی عبارتوں سے واضح ہے کہ شقاق کا مطلب ہے کہ زوجین کے رشتے میں ایسی زبردست تلخی آجائے کہ اس کی وجہ سے موافقت اور نباہ مشکل معلوم ہونے لگے، عورت نشوز پر اتر آئے، اور اللہ پاک نے شوہر کے حوالے سے جو حقوق اس پر عائد کیے ہیں، انہیں ادا نہ کرسکے، جب کہ شوہر امساک بالمعروف یا تسریح باحسان کی اپنی ذمہ داری نہ بجالائے۔

## ۵۔ کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کرسکتا ہے؟

حنفیہ، شوافع اور حنابلہ شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کے قائل نہیں ہیں، خواہ ناچاقی اپنی انتہاء کو پہنچ جائے اور سخت ضرر ہو، اس لیے کہ بغیر طلاق کے بھی زوجہ سے دفع ضرر ممکن ہے، زوجہ قاضی کے یہاں مرافعہ کرے اور قاضی زوج کے خلاف تادیب کا فیصلہ کرے تا آنکہ وہ اپنے رویے سے باز آجائے، ان حضرات نے اس شرعی ضابطے سے استدلال کیا ہے کہ طلاق کا حق صرف مرد کو ہے یا اس شخص کو جسے مرد اپنا وکیل بنائے اور خلع میں بھی بالعوض طلاق ہی ہوتی ہے:

''اصل شرعی یہ ہے کہ طلاق کا حق صرف شوہر یا اس شخص کو ہے جسے شوہر اپنا وکیل بنائے، کیونکہ از روئے شرع طلاق مرد کا حق ہے، اور مال خرچ کرنا عورت کے ذمہ ہے، لہٰذا دونوں کی اجازت ضروری ہوگی'' (الفقہ الاسلامی ۷؍۵۲۸)۔

مالکیہ نے شقاق یا ضرر کی وجہ سے تفریق کو جائز قرار دیا ہے: ''ہمارے علماء کے مطابق مقاصد نکاح یعنی آپسی محبت اور بہترین رہن سہن میں خلل آجانے کی وجہ سے بھی تفریق ہوسکتی ہے'' (احکام القرآن لابن العربی ۱؍۴۲۵)۔

لہٰذا آپسی اختلاف حد سے گزر جائے تو قاضی حکمین کو بھیجے، بہتر ہے کہ ایک زوج کا رشتہ دار ہو اور ایک زوجہ کا۔ یہ دونوں زوجین کے سلسلے میں صحیح صورت حال کا جائزہ لے کر نکاح کے باقی رکھنے یا تفریق کا فیصلہ کرسکتے ہیں (دیکھئے: المغنی لابن قدامہ ۱۰؍۲۶۴)۔

مالکیہ کا طریقۂ استدلال یہ ہے کہ آیت بالا میں تصفیہ کرنے والوں کو حکمین قرار دیا گیا ہے، اور زوجین کی رضامندی کا اعتبار نہیں کیا گیا ہے، کیونکہ حکم کا

مطلب ہی ہوتا ہے اپنے اختیار سے فیصلہ کرنے والا، اس کے بعد اللہ پاک نے {ان یریدا اصلاحا} میں اس کا مخاطب حکمین کو بنایا ہے، ان کے علاوہ مالکیہ نے متعدد آثار صحابہ سے بھی استدلال کیا ہے۔ یہی مذہب حضرت علی، حضرت ابن عباس، سلمہ بن عبدالرحمن بن عوف، شعبی، نخعی، سعید بن جبیر، اوزاعی، اسحاق بن راہویہ اور ابن منذر وغیرہم سے منقول ہے۔

## ۶۔ قاضی اور حکمین کے اختیارات:

اس مسئلے میں حنفیہ کے یہاں بھی مرافعہ کے بعد قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، جیسا کہ جصاص رازیؒ کی آئندہ عبارت سے مترشح ہے۔ حضرت تھانویؒ نے بھی اس مسئلے کی وضاحت میں لکھا ہے "یہ فیصلہ واجب ہے اگر زوجین حکام سے رجوع کریں اور دوسروں کے لیے مستحب ہے" (تفصیل کے لئے دیکھئے: المغنی لابن قدامہ ۱۰ / ۲۶۵ - ۲۶۴)۔

اسی طرح مالکیہ وغیرہ جن کے یہاں خلع شوہر کی اجازت پر موقوف نہیں، ان کے یہاں بھی قاضی کی طرف سے حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے، تحکیم سے قبل قاضی کا فیصلہ خلع معتبر نہیں ہوگا۔

جصاص رازیؒ احکام القرآن میں فرماتے ہیں: "اس میں کسی کا اختلاف نہیں ہے کہ شوہر اگر بیوی کے ساتھ بدسلوکی کا اعتراف کرلے تو بھی زوجین کے درمیان تفریق نہیں کی جائے گی اور نہ ہی قاضی شوہر کو طلاق دینے پر مجبور کرسکتا ہے جب تک کہ وہ حکمین مقرر نہ کردے" (۲)۔

البتہ قاضی ابن العربی مالکی کی عبارت سے پتہ چلتا ہے کہ ان حضرات کے نزدیک تحکیم کے وجوب کے لیے مرافعہ بھی شرط نہیں ہے۔

چنانچہ وہ فرماتے ہیں: "یعنی جب قاضی کو زوجین کی نااتفاقی کا علم ہوجائے تو قاضی کا فرض بنتا ہے کہ وہ ان دونوں کے پاس حکمین کو بھیج دے، ان کی طرف سے مرافعہ کا انتظار نہ کرے، اس لیے کہ مرافعہ کے انتظار کے دوران جو حقوق اللہ ضائع ہوجائیں گے، ان کی تلافی نہیں ہوسکتی ہے" (بیان القرآن ۲ / ۱۱۵)۔

کیا حکمین کا مقرر کیا جانا ضروری ہے یا ایک حکم کا بھی تقرر کافی ہوگا؟ اس سلسلہ میں مالکی علماء کی تصریحات یہ ہیں کہ ایک حکم کا تقرر بھی کافی ہوگا۔ قاضی ابن العربی مالکی نے اس مسئلے کی وضاحت کرتے ہوئے اس پر دلیل بھی فراہم کی ہے۔

وہ فرماتے ہیں: "ایک حکم کا بھیجنا کافی ہے، اس لیے کہ اللہ رب العزت نے زنا کے سلسلے میں چار گواہوں کا حکم فرمایا ہے، اس کے باوجود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک زانیہ عورت کے پاس تنہا حضرت انیسؓ کو بھیجا اور ان سے فرمایا: اگر وہ اعتراف کرلے تو اسے سنگسار کردو" (احکام القرآن ۱ / ۱۵۲)۔

## ۷۔ ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول

اگر قاضی یہ محسوس کرے کہ اب طرفین کے درمیان معروف اور بہتر تعلقات کے ساتھ نکاح کا برقرار رہنا واقعۃً ممکن نہیں ہے تو اس صورت میں فقہ مالکی کو سامنے رکھتے ہوئے وہ تحکیم اور خلع جبری کی صورت نکال سکتا ہے، جیسا کہ طلاق وتفریق کے حوالے سے اس سے پہلے ہمارے اکابر علماء حنفیہ نے بعض صورتوں میں فقہ مالکی کی طرف عدول کیا ہے، جس کی تفصیلات الحیلۃ الناجزۃ میں موجود ہیں، بعض اسلامی ممالک نے باوجودیکہ وہاں کی اکثریت مالکی المسلک نہیں ہے اپنے دستور وقانون میں مالکی مذہب کو اختیار کیا ہے، چنانچہ شام اور مصر میں مالکی مسلک کے مطابق ہی قانون سازی کی گئی ہے (تفصیلات کے لیے دیکھئے: الفقہ الاسلامی وأدلتہ ۷ / ۵۲۹)۔

اس لیے ضرورۃً شرائط معتبرہ کے ساتھ مالکی مسلک کی طرف عدول کی گنجائش ہونی چاہیے، بالخصوص جب کہ وہ دلائل کے اعتبار سے قوی ہے، قرآن مقدس کے اشارات اور آثار صحابہ اس کی تائید کررہے ہیں۔

والله أعلم بالصواب وعلمه أتم وأحكم

☆☆☆

# شقاق بین الزوجین کی وجہ سے فسخ نکاح

مولانا عقیل الرحمن قاسمی (جامعہ اسلامیہ جلالیہ، ہوجائی، آسام)

ا۔ خلع کی فقہی واصطلاحی تعریف...... خلع کے لغوی معنی اتارنے کے ہیں اور اصطلاح میں عورت سے کچھ لے کر اس کو نکاح سے آزاد کردینے کا نام خلع ہے (دیکھئے: الدر المختار علی الرد ٥/٦٨، فتح القدیر ٤/١٨٩ طبع کتب خانہ زکریا، دیوبند)۔

## ٢۔ کیا عورت کو خلع لینے کا حق حاصل ہے؟

اللہ تعالیٰ نے جہاں مردوں کو عورتوں پر برتری بخشی ہے، ان کے حقوق کا نگہبان اور طلاق کے احکام کو بیان کرتے ہوئے بار بار فعل طلاق کی نسبت شوہر کی طرف کی گئی ہے جس کا واضح اور صاف مطلب ہوتا ہے کہ طلاق کا اختیار صرف شوہر ہی کو ہے۔ ارشاد خداوندی ہے: "إذا طلقتم النساء" جب تم سب مرد عورتوں کو طلاق دو (البقرہ: ٢٣١)، "فان طلقها" تو اگر وہ شوہر عورت کو طلاق دے (البقرہ: ٢٣٠)، "وإن عزموا الطلاق" اور اگر وہ سب مرد طلاق کا پختہ ارادہ کرلیں (البقرہ: ٢٢٧)، "بیدہ عقدۃ النکاح" مرد کے ہاتھ میں نکاح کی کڑی ہے (البقرہ: ٢٣٧)۔

اسی طرح حضرت عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ ایک صاحب نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی کہ میرے آقا نے اپنی لونڈی کا نکاح مجھ سے کیا تھا۔ اب وہ مجھ سے اس کو جدا کرنا چاہتے ہیں۔ اس پر آپ نے ایک خطبہ دیا اور فرمایا: ''یا ایھا الناس ما بال أحدکم یزوج عبدہ أمته ثم یرید أن یفرق بینھما إنما الطلاق لمن أخذ بالساق'' (ابن ماجہ ١٥١، شامی ٣/٢٤٢، کراچی) (لوگو یہ کیا بات ہے کہ تم میں سے کوئی شخص اپنی لونڈی سے اپنے غلام کا نکاح کرتا ہے اور پھر اس کو جدا کرنا چاہتا ہے، یاد رکھو طلاق کا اختیار تو صرف اس کو ہے جس نے پنڈلی یعنی بیوی کو حاصل کیا)۔

خلع بھی چوں کہ طلاق ہی کی ایک صورت ہے، اس لئے طلاق دینے کا حق جس طرح صرف شوہر کو ہے عورت طلاق نہیں دے سکتی، اسی طرح شوہر کی رضامندی کے بغیر عورت کو خلع لینے کا حق حاصل نہیں ہے بلکہ خلع کے لیے شوہر کا راضی ہونا ضروری ہے، جب تک شوہر خلع کو منظور نہ کرے خلع نہیں ہوسکتا، اور خلع کا رکن ایجاب وقبول ہے، اس لئے کہ خلع عوض کے ذریعہ عقد طلاق ہے، لہٰذا بغیر قبول کے نہ تو فرقت واقع ہوگی اور نہ شوہر عوض کا مستحق ہوگا (بدائع الصنائع ٣/٢٢٩)۔

''اور زوجین میں سے کسی کو دوسرے کی رضامندی کے بغیر اس پر خلع لازم کرنے کا اختیار نہیں ہے'' (زیلعی ٢/٢٧١، شامی ٣/٢٤١، کراچی)۔

## شوہر کے ظلم وزیادتی پر بینہ فراہم نہ ہونے کی صورت میں عورت کے گلوخلاصی کی کیا صورت ہے؟

عورتیں چونکہ ناقصات العقل ہیں اس لئے بسا اوقات بالکل معمولی سی بات پر اپنے شوہر سے متنفر ہوجاتی ہیں اور زندگی کے سارے احسانات کو بھلادیتی ہیں ارشاد نبوی ہے: ''لو احسنت إلیھا الدھر ثم رأت منك شیئاً قالت ما رأیت منك خیرا قط''۔ (اگر تم بیوی پر پوری زندگی احسان کرو پھر کبھی تمہاری طرف سے معمولی سی بات پیش آجائے تو وہ کہہ بیٹھتی ہے کہ مجھے تمہاری طرف سے کبھی کچھ ملا ہی نہیں)۔

پس اگر تنفر اور عداوت کی بنیاد اس طرح کی کوئی بات ہو تو ایسی عورتوں کا مقدمہ دار القضاء سے بالکل خارج کردینا چاہئے۔ البتہ اگر واقعتاً عورت مظلوم ہو اور نفرت کی بنیاد ایسی بات پر ہو جس کے ازالہ کے بغیر زوجین کا ایک ساتھ گزر بسر ناممکن ہو اور عورت کے پاس اس کے ثبوت پر بینہ نہ ہو تو ایسی صورت میں چاہئے کہ وہ شوہر کے خلاف دار القضاء میں اپنا مقدمہ پیش کرے پھر قاضی رفع الزام کے لیے شوہر کو دار القضاء میں طلب کرے اگر اطلاع کے باوجود وہ حاضر نہ ہو اور نہ ہی رفع الزام کے لیے کوشش کرے تو یہ اس کی طرف سے عورت کے دعوی کی تصدیق سمجھی جائے گی۔ اب قاضی شوہر کے پاس خبر بھیجے کہ یا تو تم اسباب تنفر دور کرو یا بیوی کو طلاق دے دو، ورنہ ہم دونوں میں تفریق کردیں گے، اس پر شوہر اگر کوئی پہلو اختیار کرلے تو بہتر ورنہ قاضی دونوں میں تفریق کردے (الحیلۃ الناجزۃ ٦١-٦٣، دار الاشاعت دیوبند)۔

## شقاق سے کیا مراد ہے؟

لفظ شقاق کے متعلق صاحب روح المعانی علامہ آلوسیؒ متوفی ۱۲۷۰ھ فرماتے ہیں ''والشقاق: الخلاف والعداوة واشتقاقه من الشق وهو الجانب لأن كلا من المتخالفين في شق غير شق الآخر'' (روح المعانی ۴،۹،۳۹، زکریا بک ڈپو دیوبند)۔

شقاق کے معنی اختلاف اور دشمنی ہیں، یہ لفظ کلمہ شق سے مشتق ہے جس کے معنی جانب اور کنارہ کے ہیں چوں کہ ہر فریق دوسرے فریق کے جانب مخالف میں ہوتا ہے، اس لئے شقاق کو شقاق کہا جاتا ہے۔ تقریباً یہی بات قاضی ثناء اللہ پانی پتی متوفی ۱۲۲۵ھ نے بھی فرمائی ہے ''شقاق سے مراد ہے اختلاف اور دشمنی چوں کہ ہر دشمن ایسا کام کرتا ہے جو اس کے مخالف کو شاق ہو اس لیے عداوت کو شقاق بولا جاتا ہے۔

شیخ ابو عبد اللہ القرطبیؒ متوفی ۶۷۱ھ "وان خفتم شقاق بينهما" کی تفسیر کے ضمن میں لفظ شقاق سے متعلق رقم طراز ہیں'' فكأن كل واحد من الزوجين يأخذ شقا غير شق صاحبه''، یعنی زوجین میں سے ہر ایک دوسرے کے مخالف شق کو اختیار کرتا ہے اس لئے شقاق کو شقاق کہا جاتا ہے۔

لفظ شقاق سے متعلق مفسرین کے اقوال کا نچوڑ اور خلاصہ مجموعہ قوانین اسلامی میں یوں بیان کیا گیا ہے'' شقاق کے معنی زوجین کے درمیان ایسی شدید نفرت پیدا ہو جانے کے ہیں کہ وہ ایک دوسرے کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے مقررہ حدود کو قائم رکھتے ہوئے ازدواجی زندگی نہ گزار سکیں'' (مجموعہ قوانین اسلامی، دفعہ: ۸۲)۔

## کیا قاضی شقاق کی وجہ سے خلع کا فیصلہ کر سکتا ہے؟

امام بخاریؒ نے مختلف سندوں کے ساتھ خلع کا ایک واقعہ اپنی صحیح میں یوں بیان فرمایا ہے:''حضرت ابن عباسؓ سے مروی ہے کہ ثابت بن قیس کی بیوی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا یا رسول اللہ مجھے ثابت بن قیس کے دین و اخلاق سے کوئی شکایت نہیں لیکن مجھے یہ بات بھی ناپسند ہے کہ مسلمان ہو کر کسی کی ناشکری کروں (یعنی ایک طرف ثابت کا میرے ساتھ اچھا سلوک ہے دوسری طرف میرا ان کی طرف طبعی رجحان نہیں ہے جس کے باعث میری طرف سے ان کی ناقدری ہو رہی ہے اس لئے ہم دونوں میں علاحدگی کرادی جائے)۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم اس کو اس کا باغ لوٹا دو گی؟ انہوں نے کہا ہاں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ثابت سے فرمایا: باغ لے لو اور اس کو طلاق دے دو (۲/ ۷۹۴، حدیث نمبر ۵۰۷۴)۔

یہ اور اس طرح کی دوسری احادیث میں اس بات کی واضح دلیل ہے کہ حاکم کو فسخ نکاح کا اختیار نہیں ہے۔

اسی طرح امام رازی، قرطبی اور دیگر مفسرین نے خلع کے اس واقعہ کو بھی اپنی کتابوں میں نقل کیا ہے کہ''حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ایسے ہی ایک مقدمہ میں حکم متعین کئے پھر ان سے مخاطب ہو کر ان کی ذمہ داری بتائی کہ دونوں کو اگر جمع کر سکو تو جمع کر دو اور اگر تفریق مناسب ہو تو ایک دوسرے کو علیحدہ کر دو عورت تو اس پر آمادہ ہو گئی مگر مرد نے علیحدگی پر اپنی عدم آمادگی کا اظہار کیا تو حضرت علیؓ نے مرد پر دباؤ ڈالتے ہوئے فرمایا کہ جب تک تم اس عورت کی طرح فیصلہ کی ہر دو صورت پر اپنی رضامندی کا اظہار نہ کر دو یہاں سے نہیں ہٹ سکتے ''لا تنفلت مني حتى تقر كما اقرت'' (احکام القرآن للجصاص ۲/ ۱۹۵، تفسیر القرطبی ۵/ ۱۱۴)۔

اس واقعہ میں بھی اس بات پر دلیل موجود ہے کہ شقاق کی وجہ سے محض قاضی یا حاکم خلع کا فیصلہ نہیں کر سکتا ہے بلکہ مرد کی رضامندی ضروری ہے۔ ویسے قیاس کا بھی تقاضہ یہی ہے، اس لیے کہ طلاق کا اختیار مرد کے ہاتھ میں ہے "والطلاق لمن أخذ بالساق" (ابن ماجہ ۱۵۱) اور خلع بھی مال کے عوض طلاق ہی ہے اس لئے مرد کی آمادگی بہر طور ضروری ہے۔ ان جیسی تمام دلائل کی بنیاد پر اس مسئلہ میں امام اعظم ابو حنیفہؒ فرماتے ہیں بدون رضائے زوجین قاضی یا حاکم کو شقاق کی وجہ سے خلع کے فیصلہ کا اختیار نہیں ہے ''فلا تقع الفرقة ولا يستحق العوض بدون القبول'' (بدائع الصنائع ۳/ ۱۴۵) ''ولا ولاية لأحدهما في إلزام صاحبه بدون رضاه'' (تبیین الحقائق ۲/ ۲۷۱)۔

امام شافعیؒ بھی اس مسئلہ میں امام ابو حنیفہ جیسی ہی رائے رکھتے ہیں ''وليس له (الحاكم) أن يأمرهما (الحكمين) يفرقان إن رأيا إلا بأمر الزوج''۔ (کتاب الام ۵/ ۱۹۴، ۱۹۸) پر امام شافعیؒ کا یہ قول بھی درج ہے "وعلمنا أن الخلع لم يقع إلا بإيقاع الزوج" شوہر کے واقع کئے بغیر خلع واقع نہیں ہوتا۔ مگر حنابلہ کے ترجمان حافظ ابن القیمؒ فرماتے ہیں'' وفي تسميته ﷺ الخلع فدية دليل على أن فيه معنى المعاوضة ولهذا اعتبر فيه رضا الزوجين'' (زاد المعاد ۲/ ۲۳۸)۔ (آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے خلع کا نام فدیہ رکھا ہے یہ اس بات کی دلیل ہے کہ اس میں عوض کا معنی پایا جاتا ہے لہٰذا اس میں زوجین کی رضا کا اعتبار ہوگا)۔

بلکہ اس مسئلہ میں علامہ ابن حزمؒ بھی جمہور فقہاء جیسی رائے رکھتے ہیں ''قال العلامة ابن حزم رحمه الله تعالى ليس في الآية ولا في

شئی من السنن ان للحکمین ان یفرقا ولا ان ذلك للحاكم" (المحلی ۱۰،۸۸)۔

البتہ امام مالکؒ کا قول ہے کہ "حکمین تفریق کا فیصلہ کر سکتے ہیں اس سلسلہ میں نہ تو وہ زوجین کی مرضی کے پابند ہیں اور نہ خود قاضی کے حکم کے (تفسیر قرطبی ۵/۱۱۷)

"قال مالك وأصحابه يجوز قولهما في الفرقة والاجتماع بغير توكيل الزوجين ولا إذن منهما في ذلك" (بدایۃ المجتہد ۲،۹۸) (زوجین کو توکیل اور اجازت کے بغیر حکمین تفریق اور اجتماع کرنے کے مجاز ہیں)۔

## کیا حکمین کا تقرر ضروری ہے اور کیا ایک حکم کا بھی تقرر کافی ہے؟

علامہ ابن رشد مالکیؒ نے بدایۃ المجتہد میں امام مالک کا نظریہ اس مسئلہ میں اس طرح پیش کیا ہے "ومالك رحمه الله يشبه الحكمين بالسلطان والسلطان يطلق بالضرورة عند ذلك اذ تبين" (حکمین سلطان مانند ہیں اور سلطان شقاق کے ثابت ہو جانے پر ضرورتاً طلاق دے سکتا ہے)۔

گویا کہ اصل تو یہی ہے کہ شقاق بین الزوجین کی تحقیق کے لیے سلطان یا قاضی دو حکم مقرر کرے اور وہ دونوں تحقیق حال کے بعد دونوں کو جوڑنے یا دونوں میں تفریق کرنے کا فیصلہ کرے۔ لیکن اگر وہ حکم کے تقرر کے بغیر بذات خود تحقیق حال کے بعد اجتماع یا تفریق کا فیصلہ کر دے تو اس کا بھی اعتبار ہوگا۔

باقی رہا کہ کیا ایک حکم کا بھی تقرر کافی ہوگا یا نہیں تو اس کے متعلق ابو عبد اللہ محمد بن احمد الانصاری القرطبی امام مالک کی طرف سے وکالت کرتے ہوئے رقم طراز ہیں "یجزء ارسال الواحد" ایک حکم کو بھیجنا بھی کافی ہوگا (تفسیر القرطبی: ۱۱۶)۔

## کیا شقاق کے مسئلہ میں ضرورۃً کسی اور مکتب فکر کی طرف عدول کیا جا سکتا ہے!

اس آخری سوال کے متعلق بندہ کی رائے یہ ہے کہ جب اکثر فقہاء کے نزدیک شوہر کی رضامندی کے بغیر حکمین کے خلع کا فیصلہ معتبر نہیں ہے تو بغیر ضرورت شدیدہ کے اکثریت کو چھوڑ کر امام مالکؒ کے مسلک کی طرف عدول نہ کیا جائے، البتہ اگر حالات انتہائی بگڑ گئے ہوں نوبت یہاں تک آ پہنچی ہو کہ شوہر کے ظلم و زیادتی کو برداشت کرنا بیوی کے بس کی بات نہ ہو، شوہر بھی کسی قیمت طلاق پر راضی نہ ہو۔ اور قاضی دونوں کے شقاق کو ختم کرنے کے سلسلہ میں کسی بھی طرح صحیح نتیجہ تک نہ پہنچ پا رہے ہوں تو اولاً زوجین کو ایسے محلہ میں رہائش اختیار کرنے کا حکم دیں جہاں کے لوگ صالح اور شریف ہوں تا کہ ان کے ذریعہ نشان دہی ہو سکے کہ میاں بیوی میں سے کس کی زیادتی ہے۔ پھر اس کی روشنی میں قاضی صاحب فیصلہ کریں۔ اور اگر اس کے باوجود بھی قاضی کے یہاں کسی ایک فریق کی زیادتی ثابت نہ ہو سکے تو پھر ضرورتاً اس مسئلہ میں امام مالکؒ کے مسلک کے مطابق فیصلہ کر دیا جائے۔ جیسا کہ مفقود الخبر کے مسئلہ میں امام موصوف کے مسلک پر فتوی دیا جاتا ہے۔ اور متاخرین احناف کی کتابوں میں اس کی بھرپور تائید بھی موجود ہے چنانچہ مولانا عبدالحی لکھنویؒ نے "فتاوی عبدالحی" میں، مولانا اشرف علی تھانوی "الحیلۃ الناجزۃ" میں اور مولانا عبدالصمد رحمانیؒ نے "کتاب الفسخ والتفریق" میں اس کی صراحت کی ہے۔

واضح رہے کہ حالات اور ضروریات کی بناء پر نہ کہ حرص وہوس کی بناء پر، بعض احکام میں کسی دوسری فقہ کی طرف عدول کرنا تقلید اور اصول تقلید کے منافی نہیں ہے، جیسا کہ مفقود الخبر کی بحث میں امام مالکؒ کے قول پر فتوی دیئے جانے کے سلسلہ میں صاحب جامع الرموز علامہ قہستانیؒ فرماتے ہیں "فلو افتی به فی موضع الضرورة ینبغی ان لا بأس به" (جامع الرموز ۲، ۱۴۵) (اگر ضرورت کے موقع پر امام مالک کے قول پر فتوی دیا جائے تو کوئی حرج نہیں)۔

ایسے ہی مشہور فقیہ علامہ ابن عابدین شامیؒ لکھتے ہیں "فكثير من الأحكام يختلف باختلاف الزمان لتغير عرف أهله أو حدوث ضرورة أو فساد أهله بحيث لو بقي الحكم على ما كان عليه أولاً لتيسير ودفع الضرر والفساد لبقاء العالم على أتم نظام وأحسن أحكام" (رسائل ابن عابدین ۱، ۱۲۶) (بہت سے احکام ایسے ہیں جو زمانہ کی تبدیلی کے ساتھ بدل جاتے ہیں، عرف کے بدلنے یا ضرورت کے پیش آنے یا لوگوں سے فساد کو دور کرنے کی وجہ اس طور پر کہ اگر حکم اسی پر باقی رکھا جائے تو ان شرعی اصول وقواعد کے خلاف ہوگا جو سہولت وآسانی اور نظام کائنات کو بہتر اور عمدہ طریقہ پر رکھنے کے لیے ضرر اور فساد کے ازالہ پر مبنی ہے)۔

متاخرین علماء میں حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، حافظ ابن تیمیہؒ، حافظ ابن قیمؒ اور امام غزالیؒ کی کتابوں میں مصالح اور دلائل کی بنیاد پر مختلف احکام میں مختلف فقہ سے استفادہ کی صورتیں کثرت سے نظر آتی ہیں۔ لہٰذا ضرورت اگر شدید ہو اور شقاق بین الزوجین کے ازالہ کی اس کے علاوہ اور کوئی صورت نہ ہو تو پھر امام مالکؒ کے مسلک کی طرف عدول کرتے ہوئے حکم حضرات میاں بیوی میں خلع کرانے کے مجاز ہوں گے۔ وباللہ التوفیق۔ ☆☆☆